# واجد علی شاہ



سید مسعود حسن رضوی ادیب

ناشر
آل انڈیا میر اکاڈمی
لکھنؤ

प्राप्ति
12/5/91



# वाजिद अली शाह

लेखक - सैय्यद मसऊद हसन रिज़वी अदीब

प्रकाशक - आल इन्डिया मीर एकाडमी, लखनऊ

कीमत - 40/=

سلطانِ عالم

# واجد علی شاہ

(ایک تاریخی مرقع)

سید مسعود حسن رضوی ادیب

ناشر

آل انڈیا میر اکاڈمی لکھنؤ

یکے از مطبوعات آل انڈیا میر اکاڈمی لکھنؤ



کتاب : سلطان عالم واجد علی شاہ
مصنف : سید مسعود حسن رضوی ادیب
ناشر : آل انڈیا میر اکاڈمی، لکھنؤ

پہلی اشاعت ۱۹۷۷ء ایک ہزار
قیمت :



طباعت : نامی پریس، لکھنؤ
سرورق : نظام بٹن

تقسیم کار : کتاب نگر، دین دیال روڈ، لکھنؤ ۲۲۶۰۰۳

# سلطان عالم واجد علی شاہ

## فہرست

## دوسرا حصہ

### مظلومی ، معزولی ، جلاوطنی

## سلطانِ عالم واجد علی شاہ

# ماخذوں کی فہرست


۱۔ آخری تاجدار اودھ : محمد تقی احمد ۔ ناشر : دانش محل، لکھنؤ ۱۹۴۵ء

۲۔ آفتاب اودھ : مرزا محمد تقی ۔ مخطوطہ لکھنؤ یونی ورسٹی ٹیگور لائبریری

۳۔ احسن التواریخ : منشی رام سہائے تمنا ۔ مطبع تمنائی، لکھنؤ ۱۸۷۶ء

۴۔ ادب کا مقصد : ڈاکٹر نور الحسن ہاشمی ۔ ناشر : ہندوستان کتاب گھر، لکھنؤ ۱۹۵۶ء

۵۔ ادبی خطوط غالب : مرتبۂ مرزا محمد عسکری ۔ نظامی پریس، لکھنؤ ۱۹۲۹ء

۶۔ ارشاد خاقانی : واجد علی شاہ اختر ۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ ۱۲۶۹ھ

۷۔ اسٹیٹسمین (اخبار) کلکتہ : مورخہ ۶ر مئی ۱۸۸۶ء

۸۔ اسٹیٹسمین (اخبار) : کلکتہ، مورخہ ۲۴ر ستمبر ۱۸۸۷ء

۹۔ اسرار واجدی : دبیر الانشا منشی محمد ظہیر الدین خاں بلگرامی ۔ مخطوطہ لکھنؤ یونی ورسٹی ٹیگور لائبریری (تصنیف ۷۸ - ۱۲۶۶ھ)

۱۰۔ اشراق اختری : رفعت الدولہ، رفیع الملک، کاتب الملوک، منشی سید محمد شفیع الرضوی ۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۲ھ/۱۸۷۵ء

۱۱۔ اعمال نامہ : سرسید رضا علی

۱۲۔ افسر التواریخ : (خطوط) مرتبۂ واجد علی شاہ اختر، ۱۲۷۵ھ ۔ مخطوطۂ ادیب

۱۳۔ الماس درخشاں : (دیوان مرزا حاتم علی بیگ مہر) ۔ مطبع الٰہی، آگرہ ۱۸۹۵ء

۱۴۔ انتخاب اردوئے معلیٰ : مرتبۂ حسرت موہانی، اردو پریس، علی گڑھ

۱۵۔ انشائے راحت روح : منشی کنج بہاری لال آثم ۔ مطبع حسینی اثنا عشری، لکھنؤ ۱۲۸۷ھ

۱۶۔ انشائے سرور : مرزا رجب علی بیگ سرور ۔ مطبع نول کشور، کان پور

۱۷۔ انگلش مین (اخبار) : (بالواسطہ)

۱۸۔ اودھ، اٹس پرنسز اینڈ اٹس گورنمنٹ ونڈیکیٹڈ : مولوی مسیح الدین کاکوروی، سفیر اودھ ۔ مطبوعۂ لندن ۱۸۵۷ء

۱۹۔ اودھ اخبار، لکھنؤ : مورخہ ۲۲ر جنوری ۱۸۶۲ء

۲۰۔ " " " : مورخہ ۳۰ر اپریل ۱۸۶۲ء

۲۱۔ اودھ اخبار: مورخہ ۷ مئی ۱۸۶۲ء

۲۲۔ اودھ اخبار: مورخہ ۴ جون ۱۸۶۲ء

۲۳۔ اودھ انڈر واجد علی شاہ: جی۔ ڈی۔ بھٹناگر۔ بھارتیہ ودیا پرکاش، وارانسی ۱۹۶۸ء

۲۴۔ اودھ بلوبک:

۲۵۔ اودھ پنشن پیپرس:

۲۶۔ ایٹین ففٹی سیون: سریندر ناتھ سین۔ سرسوتی پریس، کلکتہ ۱۹۵۷ء

۲۷۔ اے جرنی تھرو دی کنگڈم آف اودھ: کرنل سلیمن۔ لندن ۱۸۵۸ء

۲۸۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۶۲ء (ڈایکٹ بمراد نگہداشت منزلت ذاتی شاہ اودھ کے)

۲۹۔ ایکٹ ۱۹ سنہ ۱۸۸۷ء

۳۰۔ اے کیٹلاگ آف دی عربک، پرشین اینڈ ہندوستانی مینوسکرپٹس آف دی لائبریریز آف دی کنگ آف اودھ: مرتبہ اے۔ اشپرنگر۔ (جلد اول) بیپٹسٹ مشن پریس کلکتہ ۱۸۵۴ء

۳۱۔ ایمان: (سلام، رباعیاں وغیرہ) واجد علی شاہ اختر۔ طبع اول مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۸ھ

۳۲۔ ایمان: واجد علی شاہ اختر۔ طبع دوم بہ اضافہ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۳۰۱ھ

۳۳۔ بحر ہدایت: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ

۳۴۔ برٹش ایگریشن ان اودھ: صفی احمد۔ ۱۹۶۴ء

۳۵۔ برڈز آئی ویو آف انڈیا: سر ارسکن پیری (بالواسطہ)

۳۶۔ بنی: واجد علی شاہ اختر: مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۴ھ (تصنیف ۱۲۹۲ھ)

۳۷۔ بوستان اودھ: راجا درگا پرشاد مہر سنڈیلوی۔ مطبع دبدبۂ احمدی، لکھنؤ ۱۸۹۲ء

۳۸۔ بیاض سلامہا و نوحہ جات: واجد علی شاہ اختر

۳۹۔ بیاض عشاق: (دیوان بادشاہ محل عالم) مطبوعہ کلکتہ ۱۲۸۴ھ

۴۰۔ 〃 〃 〃 〃 〃 مطبع ناجی، لکھنؤ

۴۱۔ 〃 〃 〃 〃 مطبع ثمر ہند، لکھنؤ

۴۲۔ بیاض یاور: شیخ امداد علی یاور، شاگرد شہید (قلمی) ذخیرۂ ادیب

۴۳۔ بیگمات اودھ کے خطوط: مرتبہ مفتی انتظام اللہ شہابی، فاروقی پریس دہلی

۴۴۔ پرستان خیال: (پردۂ اول صبح خنداں، ترجمۂ بوستان خیال) سید فرزند احمد صفیر بلگرامی

۴۵۔ پری خانہ: (ترجمۂ عشق نامۂ واجد علی شاہ) تحسین سروری۔ ناشر: مکتبۂ نیا راہی کراچی ۱۹۵۸ء

۴۶۔ 〃 〃 〃 〃 کتاب کار پبلیکیشنز، رام پور ۱۹۶۵ء

۴۷۔ تاج فراست: از مصنف کتاب گمنام (بالواسطہ)

۴۸۔ تاریخ ادبیات ہندی و ہندوستانی : گارساں دتاسی (جلد اول) طبع دوم
۴۹۔ تاریخ اقتداریہ : اقتدار الدولہ محتشم الملک، مہدی علی خاں ضیغم جنگ بہادر۔ مخطوطہ، اسٹیٹ سنٹرل لائبریری، حیدرآباد دکن
۵۰۔ تاریخ اودھ : نجم الغنی رام پوری (جلد پنجم) مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۹۱۹ء
۵۱۔ تاریخ بدر (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر۔ مخطوطہ ادارہ ادبیات اردو، حیدر آباد دکن ۱۲۷۶ھ (نیز دیکھیے رقعات بدر)
۵۲۔ تاریخ جمشیدی : (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر ۱۲۷۶ھ مخطوطہ اقبال کرشن گرٹو
۵۳۔ تاریخ غزالہ : (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر۔ کتابت ۱۲۷۶ھ۔ مخطوطۂ ادیب
۵۴۔ تاریخ فراق : (مخطوط) مرتبۂ واجد علی شاہ اختر۔ مخطوطہ بانکی پور ۱۲۷۵ھ
۵۵۔ تاریخ مُذہب (مخطوط ؟) مرتبۂ واجد علی شاہ اختر۔ نقل ذخیرۂ ادیب
۵۶۔ تاریخ مشغلہ (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر (بالواسطہ)
۵۷۔ تاریخ ممتاز (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر۔ مخطوطہ برٹش میوزیم، لندن
۵۸۔ تاریخ ممتاز " مطبوعہ۔ مرتبۂ ڈاکٹر محمد باقر۔ ناشر اردو مرکز، لاہور
۵۹۔ تاریخ نادرالعصر : منشی نول کشور۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۸۶۳ء
۶۰۔ تاریخ نور : (مخطوط) مرتبہ واجد علی شاہ اختر۔ مخطوطہ بانکی پور
۶۱۔ " " مخطوطہ ڈاکٹر عظیم الدین احمد۔ کتابت ۱۲۷۶ھ
۶۲۔ تجلیات : (سوانح عمری مفتی میر عباس) مرزا محمد ہادی عزیز لکھنوی۔ نظامی پریس، لکھنؤ ۱۳۴۴ھ
۶۳۔ تذکرۃ المعاصرین : عبدالغفور خاں نساخ
۶۴۔ تذکرۂ سخن شعرا : عبدالغفور خاں نساخ۔ مطبع منشی نول کشور، لکھنؤ ۱۸۶۴ء
۶۵۔ تذکرۂ سراپا سخن : میر محسن علی محسن۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۸۹۸ء
۶۶۔ تذکرۂ مردہ ردیدہ : عبدالغفور خاں نساخ
۶۷۔ ترجمہ کتاب جان برنکلی : سید کمال الدین حیدر حسنی الحسینی (بفرمائش واجد علی شاہ) ۱۸۴۷ء، مطبع سلطانی لکھنؤ
۶۸۔ تزوک شاہی : سید امام اشرف اشرفی۔ مطبع علوی، لکھنؤ ۱۲۷۱ھ
۶۹۔ تفضیح الشقی فی احوال نقی (مثنوی در ہجو علی نقی خاں وزیر اودھ) مخطوطہ ادیب
۷۰۔ " " " " " " " مخطوطہ ثانی ادیب
۷۱۔ تقویت الشعرا : امام الدین طالب۔ مطبع خواجہ محمد امین
۷۲۔ تقویم بیت السلطنت لکھنؤ : ۱۲۶۵ھ/ ۱۸۴۹ء
۷۳۔ تقویم بیت السلطنت لکھنؤ ۱۲۶۵ھ/ ۱۸۴۹ء

۷۴- تلک عشرۂ کاملہ: (قطعات تاریخ وفات واجد علی شاہ) علی میاں کامل

۷۵- توشہ آخرت (مجموعۂ مراثی) واجد علی شاہ اختر، مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۹ھ

۷۶- ٹوئیلیو نیریشنس آف دی میونسپلٹی ان دہلی: آئی۔سی۔ٹی مٹکاف ۱۸۹۲ء

۷۷- ثبات القلوب: واجد علی شاہ اختر (قلمی)

۷۸- جان عالم: عبدالحلیم شرر۔ ناشر ادارہ فروغ اردو، لاہور، ۱۹۵۱ء

۷۹- جواب اودھ بلو بک: (فارسی) واجد علی شاہ اختر۔ مخطوطہ ۱۲۷۳ھ

۸۰- ″ ″ ″ : (ترجمۂ اردو) واجد علی شاہ اختر (قلمی)

۸۱- ″ ″ ″ ″ مطبوعہ ۱۲۷۳ھ/۱۸۵۷ء

۸۲- جودت عشق: (دیوان فریدوں قدر شاہزادہ مرزا محمد ہنر برعلی بہادر متخلص بہ ہنر) مطبع نظامی کان پور، ۱۲۹۷ھ

۸۳- جوہر عروض ج ۱ واجد علی شاہ اختر، مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۰ھ

۸۴- جوہر عروض ج ۲: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۲ھ

۸۵- چراغ دہلی: مرزا حیرت دہلوی

۸۶- چشمہ حیات: شفاء الدولہ حکیم سید فضل علی خاں بہادر مدبر جنگ (حسب الحکم واجد علی شاہ) مطبع سلطانی، لکھنؤ، ۱۲۷۰ھ

۸۷- چمنستان بلاغت (بیاض قلمی)، سید رضا علی رضوی

۸۸- چمنستان مظفر (بالواسطہ)

۸۹- چنچل نازنین: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ، ۱۲۹۷ھ

۹۰- چند ہم عصر: مولوی عبدالحق ناشر انجمن ترقی اردو

۹۱- حالات مدرسہ قیصریہ: اخلاص الدولہ سید احمد حسین خاں۔ دلگداز پریس، لکھنؤ ۱۸۹۰ء

۹۲- حزن اختر: واجد علی شاہ اختر، مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۷۶ھ

۹۳- ″ ″ مع مقدمہ از عبدالحلیم شرر، دائرہ ادبیہ لکھنؤ۔ (مطبع نول کشور لکھنؤ ۱۹۲۲ء)

۹۴- حملہ حیدری: ملا عون علی راجی

۹۵- حیات تسلیم: عرش گیاوی

۹۶- حیات فریاد: شاد عظیم آبادی

۹۷- خطبات گارساں دتاسی: مرتبہ مولوی عبدالحق، انجمن ترقی اردو، اورنگ آباد ۱۹۳۵ء

۹۸- خطوط سلیمن: بنام سر ہنری ایلیٹ و سر جیمس و کرنل لو و لارڈ ڈلہوزی

۹۹- خطوط غالب: مرتبہ مہیش پرشاد/مالک رام۔ ناشر: انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ ۱۹۲۲ء

۱۰۰ دستورِ واجدی ۔ واجد علی شاہ اختر

۱۰۱ دفترِ پریشان : واجد علی شاہ اختر (بالواسطہ)

۱۰۲ دفترِ غم و بحرِ الم : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع دبدبۂ احمدی، لکھنؤ

۱۰۳ دلھن : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۰

۱۰۴ دھلی اردو اخبار : مورخہ ۲ راگست ۱۸۵۷ء

۱۰۵ دہ مجلس ۔ (مراثی واجد علی شاہ اختر) کتابت محرم ۱۲۸۴ھ

۱۰۶ 〃 〃 〃 〃 ۱۲۸۹ھ

۱۰۷ 〃 〃 〃 کتابت رمضان ۱۲۸۹ھ

۱۰۸ 〃 〃 〃 ذی الحجہ ۱۲۹۳ھ

۱۰۹ دیوان بے نام : (سخن اشرف ؟) واجد علی شاہ اختر

۱۱۰۔ دیوان ثالث : واجد علی شاہ اختر

۱۱۱۔ دیوان دوم : واجد علی شاہ اختر

۱۱۲۔ دیوان دوم رند : نواب سید محمد خاں رند۔ مطبع مصطفائی، کان پور، ۱۲۶۷ (؟)

۱۱۳۔ دیوان شہید : محمد بخش شہید لکھنوی (قلمی)

۱۱۴۔ دیوان قبول : مقبول الدولہ کپتان مہدی علی خاں قبول

۱۱۵۔ دیوان مبارک اول : واجد علی شاہ اختر ۱۲۷۸ھ

۱۱۶۔ ڈکیتی ان اکسس : سیجر آر۔ ڈبلیو۔ برڈ۔ مطبوعہ لیورپول پریس، الہ آباد ۱۹۲۴ء

۱۱۷۔ ریپلائی ٹو دی چارجز اگینسٹ دی کنگ آف اودھ : (انگریزی ترجمہ جوابِ دہ بلیک) واجد علی شاہ اختر۔

۱۱۸۔ رسالۂ موسیقی : واجد علی شاہ اختر (بالواسطہ)

۱۱۹۔ رسالہ واجدیہ سلطانیہ : (اردو ترجمہ مجموعۂ واجدیہ سلطانیہ) واجد علی شاہ اختر

۱۲۰۔ رقعات بدر (تاریخ بدر) مطبوعہ قاسم پریس، حیدرآباد ۱۳۲۲ھ

۱۲۱۔ رموز تدقیقات : (شرح ہدایت السلطان واجد علی شاہ) امیر مینائی۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ

۱۲۲۔ روضتہ الصفا : (ترجمۂ اردو) ناصر ۱۲۷۰ھ (بالواسطہ)

۱۲۳۔ ریاض العقبیٰ : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۳۰۰ھ

۱۲۴۔ ریاض القلوب : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۳۰۲ھ

۱۲۵۔ زبدۃ الکوائف : مہاراجا جے گوپال ثاقب۔ مخطوطۂ لکھنؤ یونیورسٹی ٹیگور لائبریری

۱۲۶۔ سرورِ سلطانی : رجب علی بیگ سرور (بہ فرمائش واجد علی شاہ) مطبع سلطانی

۱۲۷۔ سفر نامۂ کلکتہ : آغا محمد میرزا۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۸۹۸ء

۱۲۸۔ سفیر اودھ : مولوی مسیح الدین کاکوروی، الناظر پریس لکھنؤ ۱۹۲۹ء

۱۲۹۔ سلطان التواریخ : مہاراجہ رتن سنگھ زخمی۔ مخطوطہ لکھنؤ یونیورسٹی ٹیگور لائبریری

۱۳۰۔ سلیمن کی رپورٹ (متعلق بہ انسداد ٹھگی) بنگال ملٹری آرفنس پریس، کلکتہ ۱۸۴۹ء

۱۳۱۔ سوانح اسلاف : منشی ولایت علی ولایت، معروف بہ شاہ عزیز اللہ عزیز صفی پوری

۱۳۲۔ سوانح شاہ اودھ : سجاد حسین ریحانی۔ مطبع طوطی ہند، میرٹھ (تصنیف ۱۸۸۷ء)

۱۳۳۔ سوانح عمری : حکیم محمد کاظم۔ مطبع گنگا پرشاد ورما برادرس، لکھنؤ ۱۳۰۸ھ

۱۳۴۔ شاعر (ماہنامہ) آگرہ۔ ۱۹۴۸ء

۱۳۵۔ شبستان عشق : (دیوان کوکب قدر مرزا محمد حامد علی، ولی عہد اودھ) مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۸۴ھ

۱۳۶۔ شرح جوہر عروض : نجم العلما سید ہدایت حسین

۱۳۷۔ شرح مباحثہ بین النفس والعقل : نجم العلما سید ہدایت حسین

۱۳۸۔ شرح نصائح اختری : رفعت الدولہ منشی سید محمد شفیع الرضوی

۱۳۹۔ شعاع اردو : (ماہنامہ) الہ آباد، جولائی ۴۷ء ۱۹

۱۴۰۔ شعرائے اردو کے تذکرے : ڈاکٹر سید عبداللہ

۱۴۱۔ شیوع فیض : (مجموعۂ مبارک) واجد علی شاہ اختر: قلمی: ذخیرۂ سبطین آباد، ٹیابرج کلکتہ

۱۴۲۔ صحت نامۂ واجد علی شاہ : مسیح الدولہ حکیم مرزا علی حسن خاں

۱۴۳۔ صحیفۂ سلطانیہ : واجد علی شاہ اختر۔ قلمی۔ ذخیرۂ سبطین آباد، ٹیابرج، کلکتہ

۱۴۴۔ " " مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۹ھ

۱۴۵۔ صوت المبارک : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ ۱۲۶۹ھ

۱۴۶۔ طلسم (اخبار) لکھنؤ۔ مورخہ ۲۵ جولائی ۱۸۵۶ء

۱۴۷۔ ظہیر الانشا : منشی محمد ظہیر الدین خاں بلگرامی۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ

۱۴۸۔ عشق نامہ : واجد علی شاہ اختر

۱۴۹۔ غزالہ ماہ روسلیس وخلیق معروف بہ حیرت افزا ناٹک شفیق : (مبنی بردریائے تعشق واجد علی شاہ) سید نظیر حسین شفیق اکبر آبادی۔ مطبوعہ جون ۱۸۹۲ء

۱۵۰۔ فسانۂ عبرت : رجب علی بیگ سرور۔ مرتبہ سید مسعود حسن رضوی ادیب۔ ناشر: کتاب نگر لکھنؤ (نیز مطبع نجم العلوم کارنامہ، لکھنؤ ۱۳۰۰ھ)

۱۵۱۔ فیوض جلیلۂ سلطان عالم : مسیح الدولہ حکیم مرزا علی حسن خاں (سال آغاز ۱۲۶۵ھ)

۱۵۲۔ قصائد مبارک : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۷۸ھ

۱۵۳۔ قیصر مضمون : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۱ھ

۱۵۴۔ قومی آواز : (اخبار) لکھنؤ۔ یوم جمہوریہ نمبر۔ ۲۶ جنوری ۱۹۷۳ء

۱۵۵۔ قیصر التواریخ (جلد دوم) سید کمال الدین حیدر حسنی الحسینی۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۸۹۶ء

۱۵۶۔ کتاب گمنام : از مصنف تاج فراست۔ مخطوطہ لکھنؤ یونی ورسٹی ٹیگور لائبریری

۱۵۷۔ کشکول نواب بنیاد حسین کان پوری : (قلمی)

۱۵۸۔ کلیات اکبر الہ آبادی :

۱۵۹۔ کلیات جرأت :

۱۶۰۔ کلیات فرقانی میرٹھی :

۱۶۱۔ کلیات نثر غالب : مطبع نول کشور، لکھنؤ

۱۶۲۔ کلیات نظم غالب : مطبع نول کشور، لکھنؤ

۱۶۳۔ کلید ایمان : واجد علی شاہ اختر۔ مرتبۂ نواب زہرا بیگم چیتر آرا کربلائی، بنت واجد علی شاہ، نظامی پریس، لکھنؤ۔

۱۶۴۔ کوکب الدری فی بیان آیت الکرسی : بفرمائش واجد علی شاہ، مخطوطہ سبطین آباد، لکھنؤ

۱۶۵۔ کوہ نور : (اخبار) لاہور مورخہ ۱۱ جولائی ۱۸۵۴ء (بالواسطہ)

۱۶۶۔ " " " " مورخہ ۵ مئی ۱۸۶۰ء "

۱۶۷۔ " " " " مورخہ ۲۳ جون ۱۸۶۰ء "

۱۶۸۔ " " " " مورخہ ۶ اکتوبر ۱۸۶۰ء "

۱۶۹۔ " " " " مورخہ یکم دسمبر ۱۸۶۰ء "

۱۷۰۔ گزشتہ لکھنؤ : (ہندوستان میں مشرقی تمدن کا آخری نمونہ) عبدالحلیم شرر۔ مرکنٹائل پریس لاہور

۱۷۱۔ گلدستہ اودھ : بلاقی داس دہلوی۔ میور پریس، دہلی ۱۹۰۶ء

۱۷۲۔ گلدستہ عاشقان (دیوان غزلیات) واجد علی شاہ اختر، مطبع محمدی، لکھنؤ ۱۲۵۹ھ

۱۲۷۶ھ

۱۷۳۔ گلدستہ محبت (خطوط) مرتبۂ واجد علی شاہ اختر ۱۲۷۵ھ۔ مخطوطہ ڈاکٹر عظیم الدین احمد

۱۷۴۔ گلستان سخن (دیوان مظفر علی اسیر) مطبع سلطانی، لکھنؤ ۱۲۷۱ھ

۱۷۵۔ لکھنو کا شاہی اسٹیج : سید مسعود حسن رضوی ادیب۔ ناشر۔ کتاب نگر لکھنؤ ۱۹۵۷ء

۱۷۶۔ لکھنؤ یونیورسٹی جرنل : ستمبر ۱۹۲۴ء

۱۷۷۔ ماہیت الغنا : ظہیر الدین بلگرامی۔ مخطوطۂ ادیب

۱۷۸۔ " " " " مخطوطہ سبطین آباد (بہ اسم "رسالہ در حرمت و حلت غنا")

۱۷۹۔ مباحثہ بین النفس والعقل : واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۱ھ

۱۸۰تا متفرق مراثی: (جو ۱۲۸۷ھ اور ۱۲۹۶ھ کے درمیان علیحدہ علیحدہ چھاپے گئے) واجد علی شاہ
۱۸۸- اختر (۹ مرثیے)

۱۸۹- مثنوی آئین اختر (اسم تاریخی ظفر نامہ): شیخ غلام حیدر صفیر لکھنوی، اودھ پریس، لکھنؤ ۱۹۱۲ء (تصنیف ۱۲۷۲-۷۶ھ)

۱۹۰- مثنوی اشک مسلسل: منشی فدا علی عرف اچھے صاحب متخلص بہ عیش لکھنوی

۱۹۱- مثنوی افسانۂ عشق: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی لکھنؤ

۱۹۲- مثنوی افسانۂ لکھنؤ: سیادت حسن سید جلال الدین حیدر خاں عرف آغا جو متخلص بہ شرف لکھنوی۔ مخطوطہ مٹیا برج

۱۹۳- مثنوی بحر الفت: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ

۱۹۴- مثنوی بحر مختلف: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع مصطفائی، کلکتہ ۱۲۷۷ھ

۱۹۵- " " " " (متن قدرے مختلف)

۱۹۶- مثنوی بے نام: (در احوال گنگا): واجد علی شاہ اختر

۱۹۷- مثنوی حیات القلوب: واجد علی شاہ اختر

۱۹۸- مثنوی خاقان سرود (ماخوذ از مثنوی عشق نامۂ واجد علی شاہ) مولفہ خواجہ ولی جان عاصی مطبع گلشن فیض، لکھنؤ، ۱۳۱۷ھ

۱۹۹- مثنوی دبستان اخلاق: شاہ الفت حسین فریاد موسوی قادری۔ مطبع محمدی، عظیم آباد ۱۲۹۳ھ

۲۰۰- مثنوی دریائے تعشق: واجد علی شاہ اختر

۲۰۱- " ترمیم شدہ ایڈیشن، مطبع نول کشور، کان پور ۱۸۸۸ء

۲۰۲- مثنوی ریاض المسلمین: مظفر علی اسیر لکھنوی

۲۰۳- مثنوی صیدیہ: میر وزیر علی صبا

۲۰۴- مثنوی عالم: نواب مخدرۂ عظمیٰ عالم آرا بیگم معروف بہ نواب بادشاہ محل متخلص بہ عالم (مطبع نامی، لکھنؤ (۳ ایڈیشن)

۲۰۵- مثنوی عشق نامہ: واجد علی شاہ اختر۔ مطبوعہ

۲۰۶- ۵ مختلف مخطوطے

۲۰۷- مثنوی گلشن عشق: خواجہ بادشاہ سفیر خلف خواجہ وزیر

۲۰۸- مثنوی مخبر ہمت: مہاراجہ جے گوپال ثاقب - ۱۲۸۷ھ

۲۰۹- مثنوی ممتاز: گوہر علی شیر لکھنوی (بہ فرمائش واجد علی شاہ) مخطوطۂ بانکی پور

۲۱۰- مثنوی نقد غالب جنگ: سید رفعت علی رفعت - مطبع علوی لکھنؤ، ۱۲۷۱ھ

۲۱۱- مثنوی ہیبت حیدری : واجد علی شاہ اختر تالیف ۱۲۶۵ھ۔ مطبع سلطانی، لکھنؤ

۲۱۲- " " " دوسرا ترمیم شدہ ایڈیشن۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۲ھ

۲۱۳- مجاہدۂ اختری : واجد علی شاہ اختر۔ تصنیف ۱۲۶۹ (بالواسطہ)

۲۱۴- مجموعۂ داستان ہائے حکیم صغر علی خاں داستان گوئے سلطانی۔ مخطوطۂ لکھنؤ (۴ داستانیں)

۲۱۵- " " " " " " " مخطوطۂ رضا لائبریری، رامپور (۱۰ داستانیں)

۲۱۶- مجموعۂ رباعیات و اشعار مختلف وغیرہ : واجد علی شاہ اختر

۲۱۷- مجموعۂ سخن : سید غلام حسنین قدر بلگرامی

۲۱۸- مجموعۂ مبارک مسمیٰ بہ شیوع فیض : واجد علی شاہ اختر مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۷۷ھ

۲۱۹- مجموعۂ دراثی : واجد علی شاہ اختر۔ مطبوعہ

۲۲۰- مجموعۂ مراثی : واجد علی شاہ اختر مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۸۰ھ تا ۱۲۹۵ھ (مجلد در یک جلد)

۲۲۱- مجموعۂ مراثی : واجد علی شاہ اختر مطبوعہ (۱۹ مرثیے) ذخیرۂ مٹیا برج (مجلد در یک جلد)

۲۲۲- مجموعۂ مراثی : واجد علی شاہ اختر مطبوعہ (۱۴ مرثیے) " " (مجلد در یک جلد)

۲۲۳- مجموعۂ منظومات : (نام نامعلوم) واجد علی شاہ اختر

۲۲۴- مجموعۂ واسوختِ سلطانیہ : واجد علی شاہ اختر تالیف ۱۲۷۱

۲۲۵- مجموعۂ ہجویات : مخطوطۂ صفی دار المطالعہ، لکھنؤ

۲۲۶- محل خانۂ شاہی (ترجمہ عشق نامۂ واجد علی شاہ) فدا علی خنجر لکھنوی مطبع نامی، لکھنؤ ۱۹۲۶ء (مختلف مطبوعہ ایڈیشن)

۲۲۷- مخزن اسرار سلطانی معروف بہ رقعات بیگمات : مرتبۂ امتیاز علی خاں نجیب فرخ آبادی مطبوعہ مورس کمپنی، فرخ آباد ۱۹۰۲ء

۲۲۸- مرثیہ : ("روئے شہ دیں ... الخ") واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۰ھ

۲۲۹- مرثیہ نو (سروش غیب نے ... الخ) واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۳۰۲ھ

۲۳۰- مرقع ادب : جلد اول

۲۳۱- مرقع خسروی : محمد عظمت علی ناجی کاکوروی تصنیف ۱۲۸۶ (قلمی)

۲۳۲- مطلع العلوم و مجمع الفنون : منشی واجد علی خاں۔ مطبع زبدۃ الاخبار، آگرہ ۱۲۶۲ھ / ۱۸۴۶ء

۲۳۳- مفاتیح خاقانی (مجموعہ اوراد و تعقیبات) : واجد علی شاہ اختر ۱۳۰۱ھ مخطوطہ سلطین آباد

۲۳۴- مفید الاذہان : قائمۃ الدین مولوی میرزا علی محمد مجتہد۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۸۶ھ

۲۳۵- مقتل معتبر : واجد علی شاہ اختر (بالواسطہ)

۲۳۶- ملاذ الکلمات : واجد علی شاہ اختر مطبوعہ ۱۲۹۷ھ

۲۳۷۔ ملک اختر: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۹۶ھ
۲۳۸۔ منتخب تنقیح الاخبار: راجا کندن لال اشکی۔ مطبع حاجی ولی محمد، لکھنؤ ۱۲۶۷ھ
۲۳۹۔ ناجو: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۶ھ
۲۴۰۔ نادرات الثاقب: مہاراجا بجے گوپال ثاقب۔ مخطوطہ
۲۴۱۔ نصائح اختری: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع نول کشور، لکھنؤ ۱۲۷۵ھ
۲۴۲۔ نظم نامور: واجد علی شاہ اختر۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۷ھ
۲۴۳۔ نغمہ قدسی: (شرح صوت المبارک واجد علی شاہ) امیر مینائی
۲۴۴۔ نقوش: (مجلہ) لاہور۔ ضمیمہ شخصیات نمبر
۲۴۵۔ نوٹس آف انڈین آفیسرس: سر فریڈرک جان شور (بالواسطہ)
۲۴۶۔ نیا دور: (ماہنامہ) لکھنؤ۔ اگست ۷۰ء
۲۴۷۔ نیرنگ قاف معروف بہ غزالہ ماہ رو: (ڈراما مبنی بر مثنوی دریائے تعشق واجد علی شاہ) منشی محمد الف خاں حباب رام پوری مطبع گلزار محمدی، لکھنؤ ۱۹۰۰ء
۲۴۸۔ واجد علی شاہ اور ان کا عہد: رئیس احمد جعفری۔ علمی پرنٹنگ پریس، لاہور ۱۹۵۸ء
۲۴۹۔ وزیر نامہ: وزیر السلطان نواب سید محمد امیر علی خاں مطبع نظامی، کانپور ۱۲۹۳ھ
۲۵۰۔ ہدیہ محسنیہ ترجمہ نماز یومیہ: (بفرمائش واجد علی شاہ) ذخیرہ سبطین آباد کلکتہ
۲۵۱۔ ہسٹری آف انڈیا: جے۔ سی۔ مارش مین۔ لندن ۱۸۶۷ء
۲۵۲۔ ہماری زبان: (ہفتہ وار) علی گڑھ۔ یکم دسمبر ۱۹۶۶ء
۲۵۳۔ 〃 〃 〃 ۲۲ ستمبر ۱۹۶۹ء
۲۵۴۔ یادایام: عبدالرزاق کانپوری
۲۵۵۔ یادوں کی برات: جوش ملیح آبادی۔

سُلطانِ عالَم
واجد علی شاہ



آگ تھے ابتدائے عشق میں ہم

واجد علی شاہ اختر



اب جو ہیں خاک انتہا ہے یہ

ایّامِ اسیری کی ایک نایاب تصویر

# پیش نامہ

"سلطان عالم واجد علی شاہ"، اُردو کے مشہور بزرگ ادیب جناب سید مسعود حسن رضوی ادیب کی تصنیف اور ان کی برسوں کی محنتوں کا ثمرہ ہے۔ اس کتاب کی اشاعت کا پروگرام میرا کاڈمی نے برسوں پہلے بنایا تھا، لیکن مختلف اسباب کی بنا پر اس کی تکمیل اب جاکر ہوئی ہے۔ مجھے پوری امید ہے کہ "دیر آید درست آید" کے مصداق یہ کتاب قارئین کی دل چسپی اور معلومات میں غیر معمولی اضافے کا باعث ہوگی۔

واجد علی شاہ اختر سلطنت اودھ کے آسمان کا آخری ستارہ تھے جو غلامی کے ان سیاہ بادلوں میں غروب ہوا جسے غیر ملکی استعماریت پسند اپنے ہمراہ لائے تھے اور جس نے تقریباً ایک صدی تک پورے ہندوستان کو تاریکی میں مقید رکھا۔

زیر نظر کتاب میں واجد علی شاہ اختر ایک ہیرو کے تصور اور تصویر کی صورت میں چلتے پھرتے ہوئے محسوس ہوں گے اور مسعود حسن رضوی صاحب کے موقلم نے ان کی شخصیت میں ایسا وقار اور اتنی آب و تاب پیدا کر دی ہے کہ منظر کے ساتھ پس منظر تک رنگین اور دل کش ہو گیا ہے۔

سلطنت اودھ اور اس کے فرماں رواؤں کے بارے میں جتنا بھی تاریخی مواد ملتا ہے وہ ناکافی ہے۔ اس میں تناسب و توازن کی کمی اس بات کی غماز ہے کہ مورخوں نے اس کی جانب بے التفاتی اور جانب داری سے بلند ہو کر دیکھنے کی زحمت گوارہ نہیں کی ہے۔ اس سلسلے میں جتنی بھی تاریخی کتابیں اور یادداشتیں منظر عام پر آسکی ہیں ان پر یک طرفہ جائزے کا میلان کار فرما نظر آتا ہے۔ اس کی بڑی وجہ اس مذہبی اور سیاسی آویزش میں پوشیدہ ہے جو سلطنت اودھ کے قیام سے انجام تک موجود اور ذہن و قلم پر حاوی رہی ہے۔ دربار دہلی کے ساتھ رقابتوں کی موجودگی، اختلاف عقاید کے عناصر کا عمل، اور انگریزی

سیاست کی وہ حکمت عملی جو اختلاف کو ہوا دینے اور آویزش کو تیز کرنے کے مقصد پر مبنی تھی، اس حکمت عملی نے جو خمیر اور پس منظر تیار کر دیا تھا اس میں تدوین تاریخ کا وہ کام جو عام حالات میں بھی بڑا نازک اور ہمت آزما سمجھا جاتا ہے، ظاہر ہے کہ بہت آسان نہیں رہ گیا تھا۔ اس لیے جب ہم دیکھتے ہیں کہ اس موضوع پر علمی اور تاریخی انداز سے مرتب شدہ سنجیدہ سے سنجیدہ تحریریں بھی کہیں نہ کہیں انصاف اور غیر جانب داری کا دامن اپنے ہاتھ سے چھوڑ دیتی ہیں تو مذکورہ حقایق کی روشنی میں اس پر متعجب اور متحیر ہونے کی زیادہ ضرورت دکھائی نہیں دیتی۔ مجھے اس پر اصرار نہیں کہ میرا یہ خیال ناقابل تردید حقایق اور بحث و اختلاف کی گنجایش سے پاک کسی آخری نظریے کی حیثیت رکھتا ہے۔ نہ میرا منشا یہ ہے کہ کوئی نظریاتی بحث چھیڑی جائے۔ میں یہ بھی جانتا ہوں کہ اودھ کے فرماں روا واجد علی شاہ کی سیرت اور شخصیت کے منفی پہلوؤں پر بہت لوگوں نے خامہ فرسائی کی ہے۔ خصوصاً انگریزوں نے اپنی مصلحت کی بنا پر ان کے خلاف ایسی رنگ آمیز داستانیں مورخوں کے لیے ورثے میں چھوڑی ہیں جن سے تحقیق، تاویل، تحریف، تعریف، جستجو غرض کہ ہر طرح کا کام لیا جا سکتا ہے۔

پروفیسر سید مسعود حسن رضوی ادیب کی یہ تصنیف مورخانہ دانش کے بوقلموں اظہار کی حامل ہے۔ اس میں عقیدت و محبت کے ساتھ تحقیقی نقطۂ نظر کی آمیزش بھی ہے اور علم و فراست کی حامل نکتہ آفرینی بھی۔ مسعود حسن صاحب نے اپنی ساری عمر ادب و شعر کے سمندر میں شناوری کرتے گزاری ہے اور واجد علی شاہ اختر کے نام سے موسوم اس انکی کتاب کو ایک ایسے دُرِ شہوار سے تشبیہ دی جا سکتی ہے جسے مسعود صاحب اپنی آخری عمر کی غواصی میں اس سمندر کی تہہ سے نکال لائے ہیں اور جسے ان کے تجربے محنت اور کمال کا نچوڑ بھی کہا جا سکتا ہے۔

مجھے قوی امید ہے کہ یہ کتاب عوام و خواص کے حلقے میں وہ مقبولیت حاصل کرے گی جو بہت کم کتابوں کو میسر آتی ہے۔

مقبول احمد لاری

(صدر آل انڈیا میر اکاڈمی لکھنؤ)

# دیباچہ

انگریز اپنی الحاق کی پالیسی کے ماتحت ہندوستان کی چھوٹی بڑی ریاستوں کو اپنی سلطنت میں شامل کر کے تقریباً سارے ملک پر قبضہ کر چکے تھے۔ اب سب سے بڑی ریاست اودھ پر قبضہ کرنے کی فکر تھی۔ اس مقصد کو سامنے رکھ کر انگریزوں نے اودھ کے آخری شریف النفس ہر دل عزیز بادشاہ سلطان عالم واجد علی شاہ کے خلاف پروپیگنڈے کی ایسی کامیاب مہم چلائی کہ ان کا نام عیاشی، بدنظمی، رقص و موسیقی کی علامت بن گیا۔

واجد علی شاہ نے ہندوستان کی ثقافتی زندگی، موسیقی، رقص اور اداکاری کی صلاح و ترقی کے لیے جو خدمتیں انجام دیں وہ بھی ان کی عیش کوشی قرار دے دی گئیں۔ راقم الحروف بادشاہ کی زندگی کے اس پہلو کو تحقیق و تفصیل کے ساتھ دو کتابوں میں پیش کر چکا ہے، جن کے نام ہیں لکھنؤ کا شاہی اسٹیج اور لکھنؤ کا عوامی اسٹیج۔

کتھک رقص کی بین اقوامی شہرت کی رقاصہ اُما شرما جو پچھلے دس برسوں میں غیر ممالک میں رقص کے مظاہرے کرتی رہی ہیں اور رقص کے فن پر لکچر دیتی رہی ہیں۔ ان کا ایک مضمون قومی آواز کے جمہوریہ نمبر کے ضمیمے میں ۲۶ جنوری ۱۹۷۳ء کو شائع ہوا ہے اس میں وہ کہتی ہیں :

عام طور پر جاگیر دار اپنی نفسانی خواہشات کو پورا کرنے کے لیے رقاصائیں کو رکھتے تھے۔ لیکن ان میں ایک شخصیت ایسی بھی تھی جو حقیقتاً آرٹ کی پجاری تھی اور جس نے کتھک کی پاکیزگی برقرار رکھنے میں پورا تعاون کیا، وہ تھے واجد علی شاہ، شاعر حکمراں اور اودھ کے آخری نواب وہ خود بھی اعلا موسیقار اور رقاص تھے بعد میں وہ لکھنؤ

گھرانے کے موجد شری ٹھاکر پرشاد کے شاگرد بن گئے۔ ٹھاکر پرشاد کے دو لڑکے کالکا پرشاد اور بندا دین ہمہ گیر شہرت کے مالک ہیں۔ واجد علی شاہ کی سرپرستی کی وجہ سے اُن دونوں نامور ہستیوں نے کتھک کی کلاسیکی روایات کو برقرار رکھا۔"

واجد علی شاہ سلطنت اودھ کے خاتمے کے ذمہ دار سمجھ لیے گئے ہیں۔ راقم نے مدت دراز کی تلاش و تحقیق کے بعد واجد علی شاہ کے صحیح حالات اور سلطنت کے تدریجی زوال کے حقیقی اسباب پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔

مسلسل پروپیگنڈے کے اثر سے جو خیالات دلوں میں بیٹھ گئے ہیں ان کو دل سے نکالنا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ ہر غلط خیال کو رد کر کے صحیح خیال کو دل نشین کرنے کے لیے ایک ایک دعوے کے کئی کئی گواہ پیش کرنا پڑے ہیں۔ اس بنا پر اکثر بیانات میں تکرار نظر آئے گی۔ مگر یہ تکرار ناگزیر تھی۔ اگر ہر دعوے کے ثبوت میں صرف ایک بیان پیش کیا جاتا تو وہ ایک انفرادی رائے قرار دے کر نظر انداز کیا جا سکتا تھا۔

بیشتر کتابوں میں بادشاہ کے حالات انگریزوں کے بیانات سے لیے گئے ہیں، جو بادشاہ کے کھلے ہوئے مخالف تھے۔ اس کتاب میں ہندوستانیوں کے بیانات سے بہت کچھ لیا گیا ہے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خود ان کی رعایا ان کے اہل ملک ان کو کیا سمجھتے تھے۔ جو بیانات پیش کیے گئے ہیں وہ ایسے لوگوں کے ہیں جو بادشاہ کے ہم عصر یا قریب العہد تھے، لیکن جو نہ شاہی منصب دار تھے نہ وظیفہ خوار اور جنھوں نے بادشاہ کی معزولی اور جلاوطنی کے بعد کوئی کتاب لکھی یا کوئی رائے ظاہر کی ہے یعنی جن کے لیے بادشاہ کی خوشامد میں غلط بیانی کرنے سے کوئی فائدہ متصور نہ تھا۔

انگریز واجد علی شاہ کے حالات اس رنگ میں پیش کرتے ہیں کہ ان کی حکومت اودھ والوں کے لیے ایک مصیبت تھی۔ انگریزوں نے انھیں معزول کر کے اودھ کے لوگوں کو اس مصیبت سے نجات دی۔ پیش نظر کتاب سے واضح ہوگا کہ اس بادشاہ کو اپنی رعایا میں کتنی ہر دل عزیزی بلکہ محبوبیت حاصل تھی، واجد علی شاہ کی معزولی کے وقت اور جلاوطنی

کے بعد تک انگریزی فوجیں کثیر تعداد میں لکھنؤ اور اطراف لکھنؤ میں پھیلی ہوئی تھیں۔ اودھ کی رعایا نے اپنے معزول بادشاہ کی سلطنت کو برقرار رکھنے کے لیے وفاداری کے جوش میں ان فوجوں سے بے خوف اور عواقب سے بے پروا ہو کر جاں بازی اور سرفروشی کا جو مظاہرہ کیا تاریخ میں اس کی نظیر ملنا مشکل ہے۔

انگریز بادشاہ کی معزولی اور اودھ کے الحاق کو حق بجانب قرار دینے کے لیے طرح طرح کی تدبیریں کرتے رہے۔ لیکن بادشاہ اپنی ہوش مندی اور برمحل اقدامات سے ان کی ہر تدبیر کو ناکام بناتے رہے۔ آخر کار انگریزوں نے اپنی طاقت کے بل پر اودھ پر غاصبانہ قبضہ کر لیا اور تاریخ کی عدالت میں ناقابل معافی مجرم قرار پا گئے۔

واجد علی شاہ کی نجی زندگی اس کتاب کا موضوع ہے۔ بادشاہ نے انتظام مملکت میں جو اصلاحیں کیں، رعایا کی فلاح و بہبود اور ملک کی سرسبزی و خوش حالی کے لیے جو جو کام انجام دیے ان کا ذکر اس کتاب کے حدود سے باہر ہے۔ کتاب کے دو حصے ہیں۔ پہلے حصے میں بادشاہ کے ابتدائی حالات، طبعی خصوصیات اور ادبی خدمات کا بیان ہے اور دوسرے حصے میں بادشاہ کی مظلومی، معزولی اور جلاوطنی کی داستان ہے۔

کتاب میں کوئی بات بغیر مستند حوالوں کے نہیں کہی گئی ہے۔ اس قید نے مصنف کے کام کو بہت دشوار اور دیر طلب بنا دیا۔ تاریخ نگار اکثر کسی مقصد کو پیش نظر رکھ کر واقعات میں رنگ آمیزی اور قطع و برید کر دیتا ہے۔ اس بنا پر راقم نے تاریخی ماخذوں سے زیادہ ان غیر تاریخی ماخذوں پر اعتماد کیا ہے، جن میں واقعات کا بے غرض اور بے لوث بیان ملتا ہے اور خود بادشاہ کے بیانات کثرت سے پیش کیے ہیں۔ یہاں صرف ایک عینی شاہد کا مختصر بیان پیش کیا جاتا ہے۔ رجب علی بیگ سرور بادشاہ کی ہجرت کے بعد لکھنؤ اور اہل لکھنؤ کی حالت یوں بیان کرتے ہیں:

"بارہ سے بہتر سن ہجری اور مہینا شعبان کا ہے، مجمع پریشانیوں

کے سامان کا ہے۔ یعنی سریر آرائے اریکۂ سلطنت حامل رنج سفر غربت بعزم لندن ہے، شہر میں چھوٹا بڑا مبتلائے مصیبت، تختۂ مشق جور و محن ہے۔ اس گلزار ہمیشہ بہار میں بہمن و دے کا سامان ہے، ایسا آباد ملک سنسان ویران ہے۔ دیکھنے والوں کا جگر خون ہوتا ہے، وحشت برستی ہے، جنون ہوتا ہے "

آخر میں عصر حاضر کے عظیم شاعر جوشؔ ملیح آبادی کا ایک بیان پیش کیا جاتا ہے جس سے معلوم ہوگا کہ واجد علی شاہ کی معزولی اور جلاوطنی کے مدتوں بعد تک اودھ کے لوگ اپنے محبوب بادشاہ کو یاد کرکے روتے رہے ہیں۔ جوشؔ لکھتے ہیں کہ ان کے بچپن تک برسات کے موسم میں اودھ کی قصباتی عورتیں واجد علی شاہ کی یاد میں رو رو کر یہ گیت گاتی تھیں۔

ہائے تمرے بنا برکھا نا سہائے
ارے مورے کلکتے کے جوگیا اللہ تمھیں لائے
ہائے اللہ تمھیں لائے۔

اس گیت اور اس کے سننے والوں پر اس کا شدید اثر بیان کرکے پوچھتے ہیں "کیا انسانی تاریخ پیش کرسکتی ہے حضرت جان عالم کا سا کوئی محبوب بادشاہ جس پر پون صدی تک اس قدر آنسو بہائے گئے" پھر بادشاہ کو خطاب کرکے کہتے ہیں "اے جان عالم[1]! فرنگی نے آپ کو تباہ بھی کیا اور بدنام بھی۔ آپ جتنے اچھے تھے اتنے ہی برے بنائے گئے۔ آسماں را حق بود گر خوں ببارد بر زمیں۔ اے میرے فرض شناس، جفا کوش عدالت پناہ اور فقیر منش بادشاہ! اے میرے شرافت سنج، ہنرور، نکتہ رس، علم نواز اور ادب پرست شاعر! اور اے میرے

---



[1] واجد علی شاہ کا عرف "جان عالم" اور لقب "سلطان عالم" تھا

صبح کے سپاہی دشہریار! اور اے میرے شام کے موسیقار، فن کار مالک! آپ کے سپہ سالار اور گورنر فقیر محمد خاں گویا کا یہ پرپوتا جوشؔ ملیح آبادی آپ کے آستان عالی پر سر رکھ رہا ہے۔ اس بندۂ درگاہ کا ناچیز سلام قبول فرمائیے اے فرشتہ خصلت مظلوم آقا! شاہاں چہ عجب گر بنوازند گدارا۔[۲]

یہ ہیں وہ جذبات عقیدت و احترام جو "شاعر انقلاب" کو چار پشتوں سے وراثت میں ملے ہیں۔

راقم الحروف کی عمر اب اسّی برس کی ہے۔ اپنے لڑکپن میں میں نے ایسے بہت سے سن رسیدہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو دیکھا ہے جن کی آنکھوں میں واجد علی شاہ کے ذکر پر آنسو بھر آتے تھے۔

سید مسعود حسن رضوی

---

[۲] یادوں کی برات شبیر حسن خاں جوشؔ ملیح آبادی ص ۸۱-۸۳

# سلطانِ عالم واجد علی شاہ

## پہلا حصّہ

ابتدائی حالات ۔ طبعی خصوصیات ۔ ادبی خدمات

# سلطانِ عالم واجد علی شاہ

## ولادت سے ولی عہدی تک

منگل کے دن ۱۰ ذی قعدہ ۱۲۳۷ھ[1] مطابق ۳۰ جولائی ۱۸۲۲ء کو بادشاہ (غازی الدین حیدر) سے عرض کیا گیا کہ آج نجم الدولہ مرزا امجد علی خاں بہادر خلف نواب نصیر الدولہ بہادر کے یہاں ایک فرزند ارجمند پیدا ہوا ہے اور اس مولود مسعود کا اسم مبارک مرزا واجد علی بہادر رکھا گیا ہے[2]۔ یہی بچہ تقریباً پچیس برس کے بعد اودھ کا بادشاہ ہو کر سلطان عالم واجد علی شاہ کے نام سے مشہور ہوا۔ واجد علی شاہ اودھ کے آخری تاج دار تھے اور تاریخ ہند میں وہ اور بہادر شاہ ظفر آخری دو شخص تھے جو بادشاہ کے لقب سے یاد کیے جاتے ہیں۔

## واجد علی شاہ کی شادی

پندرہ برس کی عمر میں واجد علی شاہ کی پہلی شادی ہوئی۔ مانجھے کی رسم ۱۵ شعبان ۱۲۵۳ھ کو ادا کی گئی اور اس کے دو مہینے بعد ملکہ مخدرہ عظمیٰ عالم آرا بیگم نواب بادشاہ محل عرف خاص محل کے ساتھ شادی ہوئی[3]۔ ان کا پشت نامہ یہ ہے: بنت نواب علی خاں بہادر خلف اشرف الدولہ احمد علی خاں بہادر ابن وکیل السلطنت مدار المہام نواب مدار الدولہ مختار الملک سید یوسف علی خاں بہادر صمصام جنگ۔ دوسری شادی

---

[1] واجد علی شاہ کی تاریخ ولادت میں بہت اختلاف ہے۔ دیکھیے کتاب کا ضمیمہ الف۔

[2] سلطان التواریخ قلمی ص ۳۸۲ [3] عشق نامہ، فارسی قلمی ص ۸-۹

بادشاہی کے زمانے میں ۴ شعبان ۱۲۶۷ھ مطابق ۵ جون ۱۸۵۱ء کو حضور عالیہ ملکۂ اودھ اختر محل نواب رونق آرا بیگم کے ساتھ ہوئی۔ ان کا شجرہ یہ ہے: بنت حضور عالم مدار الدولہ نواب سید علی نقی خاں بہادر خلف نواب محمد علی خاں بہادر پسر ثانی وکیل السلطنت مذکور[1] اس طرح واجد علی شاہ کی دونوں بیاہتا بیویاں وکیل السلطنت سید یوسف علی خاں کی پرپوتیاں اور رشتے میں چچا زاد بہنیں تھیں۔

واجد علی شاہ کی پیدائش کے وقت اودھ میں غازی الدین حیدر کی حکومت تھی جو ان کے دادا نصیر الدولہ مرزا محمد علی خاں کے بڑے بھائی تھے۔ غازی الدین حیدر کے بعد ان کے فرزند نصیر الدین حیدر تخت نشین ہوئے اور کوئی دس برس سلطنت کر کے ۳ ربیع الثانی ۱۲۵۳ھ (۷ جولائی ۱۸۳۷ء) کو دنیا سے کوچ کر گئے۔ ان کے بعد ان کے بیٹے مرزا فریدوں بخت عرف منّا جان کو انگریزوں نے نصیر الدین حیدر کا بیٹا تسلیم نہیں کیا اور تخت نشینی ہی کے دن ان کو معزول کر کے مرحوم بادشاہ کے بوڑھے چچا واجد علی شاہ کے دادا، نصیر الدولہ محمد علی شاہ کو تخت پر بٹھایا۔ انھوں نے اپنے فرزند ثریا جاہ مرزا امجد علی خاں کو اپنا ولی عہد مقرر کیا۔

محمد علی شاہ نے اپنے پوتے مرزا واجد علی خاں کو لڑکپن میں پہلے ناظم الدولہ خورشید حشمت خطاب[2] دیا تھا۔ بادشاہ ہونے کے بعد انھوں نے ہر ادنیٰ و اعلیٰ کا معقول مشاہرہ کر دیا، لیکن واجد علی شاہ کی کوئی تنخواہ مقرر نہیں کی۔ ان کے والد ثریا جاہ نے پانچ سو روپے ماہوار ان کے لیے اور چار سو روپے ماہوار ان کے محل کے لیے مقرر کر کے ان کی اشک شوئی کر دی[3]

محمد علی شاہ پانچ برس سلطنت کر کے ۵ ربیع الثانی ۱۲۵۸ھ (۱۶ جولائی ۱۸۴۲ء کو) انتقال کر گئے اور ان کے بیٹے ثریا جاہ امجد علی شاہ ان کے جانشین ہوئے انھوں نے اپنے بڑے بیٹے مصطفیٰ علی حیدر کو نااہل سمجھ کر اپنے دوسرے بیٹے ناظم الدولہ خورشید حشمت مرزا واجد علی خاں

---

[1] زبدۃ الکوائف قلمی [2] عشق نامہ فارسی قلمی ص۱۱ [3] عشق نامہ فارسی ص۱۰

کو اپنا ولی عہد مقرر کر کے ابو المنصور سکندر جاہ سلیمان حشم صاحب عالم بہادر خطاب دیا[1] اور قلم دان کی خدمت ان کے سپرد کر دی[2]۔ واجد علی شاہ نے مثنوی عشق نامہ میں اس کا ذکر کیا ہے:

پدر کی نیابت تھی مجھ کو سپرد ؞ قلم داں کی خدمت تھی مجھ کو سپرد

وہ روزانہ صبح کو تین گھنٹے دادخواہوں کی عرضیاں اور عرض داشتیں پڑھنے، شاہی احکام نافذ کرنے، شہر و دیار کے پرچہ ہائے اخبار سننے اور غلّے اور دیگر اجناس و اشیا کا نرخ معلوم کرنے میں صرف کرتے تھے[3]۔

ولی عہدی کے زمانے میں واجد علی شاہ کی تنخواہ کیا تھی، یہ تو معلوم نہیں، لیکن کچھ ایسے قرینے موجود ہیں جن سے ان کی آمدنی کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ ان کے والد امجد علی شاہ کی تنخواہ زمانۂ ولی عہدی میں پچیس ہزار روپے ماہوار تھی[4]۔ ان کے پیش دست شرف الدولہ محمد ابراہیم خاں کی دس ہزار روپے ماہوار تھی۔ ان کے دادا محمد علی شاہ کے وزیر روشن الدولہ کی تنخواہ پچیس ہزار روپے ماہوار اور ریافت کے دوسرے ذریعے اور اہل و عیال کا وثیقہ ملا کر پندرہ لاکھ روپے سالانہ کی آمدنی تھی[5]۔ امجد علی شاہ کے وزیر کی آمدنی بھی ایسی ہی کچھ ہوگی۔ اور ظاہر ہے کہ ولی عہد سلطنت کی حیثیت وزیر سے کسی طرح کم نہیں ہو سکتی۔

## تخت نشینی

امجد علی شاہ کی وفات کے بعد ۲۶ صفر ۱۲۶۳ھ (۱۳ فروری ۱۸۴۷ء) کو واجد علی شاہ تخت نشین ہوئے اور ابو المنصور سکندر جاہ بادشاہ عادل قیصر زماں سلطان عالم محمد واجد علی شاہ کا لقب اختیار کیا۔ اس وقت ان کی عمر شمسی حساب سے چوبیس برس ساڑھے چھ مہینے کی اور قمری حساب سے پچیس[25] برس ساڑھے تین مہینے کی تھی[6]۔ واجد علی شاہ تخت گاہ[7] میں داخل

---

[1] وزیر نامہ صـ ۹۹ [2] عشق نامہ فارسی (قلمی) صـ ۳ [3] تزوک شاہی صـ ۵ [4] سوانح عمری مولفہ حکیم محمد کاظم صـ ۲۷ [5] قیصر التواریخ جلد اول صـ ۳۶۶ [6] سلیمن کا سفر نامہ اودھ جلد دوم صـ ۱۰۲-۱۰۳ [7] اودھ کا شاہی تخت لال بارہ دری میں رہتا تھا۔

ہوئے۔ مہاراجہ بال کرشن نے فرمان جلوس کا مسودہ بڑے صاحب[1] کو سنایا یعنی "مابدولت واقبال نے بہ اعانت و امداد آنریبل سرکار کمپنی انگریز بہادر وراثت آبائی پر تخت سلطنت کے جلوس کیا"۔ مجدالدولہ کشتی میں تاج شاہی لائے۔ بڑے صاحب نے اپنے ہاتھ سے تاج فرق مبارک پر رکھ کر بہ زبان انگریزی فرمایا کہ اب واجد علی شاہ اودھ کے بادشاہ ہوئے بعد اس کے بادشاہ نے شامیانے کے نیچے تخت شاہی پر جلوس[2] فرمایا۔ مہاراجا جے گوپال ثاقب نے سکہ کہا:

سکہ زد بر سیم و زر از فضل و تائید الٰہ
ظلِّ حق واجد علی سلطانِ عالم بادشاہ[3]

دوسرے دن صبح کو جشن جلوس منعقد ہوا اور جملہ اراکین سلطنت خلعتہائے فاخرہ سے سرفراز ہوئے[4]

## پہلا شاہی فرمان

جب کوئی بادشاہ تخت پر بیٹھتا تھا تو ایک فرمان کے ذریعے سے تمام شاہی ملازموں کو برطرف کرکے اپنے حکم سے ان کو یا ان کی جگہ دوسروں کو نوکر رکھتا تھا مگر اس انسانیت دوست رعایا پرور بادشاہ نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ اس دستور کے خلاف تمام سرکاری ملازموں کی برطرفی کے بجائے ان کی بحالی کا فرمان جاری کیا[5]

## فرمان بنام عمالِ ممالکِ اودھ

"فرمان قضا جریان شرفِ صدور می یابد کہ بدل جمعی و اطمینان تمام بر عہدۂ مفوضۂ خود مامور بودہ دقیقۂ از دقایق خرم و ہوشیاری نامرعی و مہمل نہ گزارد و احدے از فادپیشگان و متمردان را سر برداشتن نہ دہد و مال واجب سرکار

---

[1] اودھ کے انگریز ریذیڈنٹ بڑے صاحب کہلاتے تھے۔ [2] قیصر التواریخ ص ۳-۴
[3] نادرات ثاقب (قلمی) [4] منتخب تنقیح الاخبار ص۵ [5] اسرار واجدی (قلمی) ص۲۶

بہ معرض ایصال درآوردہ ارسال دارد۔ دریں صورت ہر آئنہ مورد انظار عاطفت خواہد شد[1]"

ترجمہ: شاہی فرمان صادر کیا جاتا ہے کہ ہر اہل کار پوری دل جمعی اور کامل اطمینان کے ساتھ اپنے عہدے پر قائم رہ کر احتیاط اور ہوشمندی کا کوئی دقیقہ اُٹھا نہ رکھے۔ کسی مفسد اور سرکش کو سر نہ اٹھانے دے اور سرکاری واجب مال وصول کر کے بھیجتا رہے۔ اس صورت میں اس پر عنایت کی نظریں ضرور پڑتی رہیں گی۔

بعض شاہی ملازمین کے خطاب، منصب اور تنخواہ میں اضافہ کیا۔ صرف فوج کے چند نااہل افسروں کو برخاست کر کے ان کی جگہ قدیمان مستحق اور کار آزمودہ ارباب پیکار کو مقرر کیا۔ انصاف سے دیکھو کہ جو لوگ فوج میں مقرر ہوئے کیسے جوانان وجیہہ وقوی و مستعد کارزار ہیں۔ اہل کاروں میں سے اگر کسی سبب سے کسی سے کام نکال بھی لیا گیا تو اس کی تنخواہ اور عزت برقرار رکھی گئی[2]"

## امور سلطنت میں مصروفیت

جلوس کے تیسرے دن اپنے والد مرحوم کے فاتحہ سوم کی تقریب کے بعد" بادشاہ معدلت پروری و دادرسی رعایا پر متوجہ ہوئے۔ عدالت نوشیروانی کی سرسبزی خیال مبارک میں ہوئی[3]" "اہل دربار و شاہزادگان و امرا کو حکم ہوا کہ ہر اتوار کو صبح کے وقت دربار کے سب لوگ کوٹھی فرح بخش میں حاضر ہوا کریں میں بھی وقت خاص پر آیا کروں گا۔۔۔۔ نو بجے نواب امین الدولہ، مہاراج مدبر الدولہ، دبیر الدولہ اور اہل دفتر خاص در دولت پر دولت خانہ قدیم میں حاضر ہونے لگے۔ وقت ملاحظہ کاغذات ہر ایک حاضر ہوتا تھا۔ بعد دوپہر کے جب نوبت زوال شمسی بجتی تھی، برخاست ہوتی تھی۔ اس کے بعد صحبت خاص مقربان قدیم کی ہوتی تھی[4]"

---

[1] احسن التواریخ ص۲۱ [2] اسرار واجدی (قلمی) ص۲۶ [3] قیصر التواریخ جلد دوم ص۵

[4] قیصر التواریخ جلد دوم ص۷

احسن التواریخ کے مصنف نے امور مملکت میں بادشاہ کی مصروفیت، اپنے منشیانہ انداز میں یوں بیان کی ہے۔

"بادشاہ بہ تعمیل قواعد عدالت طلوع صبح سے آدھی رات تک ایک دم استراحت نہیں فرماتے، اور بہ ملاحظہ عرضداشت سائلان اہل معاملات مرفوعات ارباب حاجات، و قراطیس وقایع بلاد و قریات اور بہ سماعت روداد زبانی عرض بیگیان و خواہش مندان بحضور خاص بے تعرض و تعلق متوسطان، و اجرائے احکام و داد دہی ستغیثان و تعزیر جفا پیشگان و تنقیح مقدمات ملکی و مالی و تقرر وظائف ادانی و اعالی مصروف رہتے ... اکثر مقدمات بہ تجویز خاص بادشاہ تصفیہ ہوتے"[1]

جلوس کے چند ماہ بعد امین الدولہ وزیر موقوف کیے گئے، اور ۲۲ رجب ۱۲۶۳ھ (۵ راگست ۱۸۴۷ء) کو انتیس ۲۹ پارچے کا خلعت وزارت اور خطاب نواب علی نقی خاں کو ملا۔ رزیڈنٹ اس عزل و نصب سے متفق نہ تھا، مگر بادشاہ نے اپنا حکم واپس نہیں لیا۔ رزیڈنٹ نے اس کی رپورٹ صدر میں کر دی۔ جواب آیا کہ یہ امر خانگی ہے۔ بادشاہ کی خوشی پر موقوف ہے۔[2]

شاہی سفیر[3] کے تقرر کا مسئلہ پیش ہوا تو نواب علی نقی خاں نے افتخار الدولہ مہاراجہ بیوہ رام بہادر کا نام تجویز کیا۔ رزیڈنٹ سے استمزاج کیا گیا تو اس نے کہا ایسا شخص ہونا چاہیے جو صاحبان انگریز سے معاشرت و معاملت کی قابلیت رکھتا ہو۔ مہاراج بال کرشن دیوان اور راجا کندن لال بہادر میر منشی نے چند نام تجویز کیے اور راجا کندن لال کے اصرار سے محمد خاں کا نام بھی فہرست میں شامل کر لیا گیا۔ رزیڈنٹ نے حالات دریافت کرنے کے بعد محمد خاں کا نام منظور کیا۔[4]

---

۱؎ احسن التواریخ ص ۲۳-۲۲ ۲؎ قیصر التواریخ جلد دوم ص ۲۱ ۳؎ اودھ کا ایک سفیر کلکتے میں رہتا تھا ۴؎ قیصر التواریخ جلد دوم ص ۲۲

### دادرسی کا نیا طریقہ

سلطنت کی ابتدا میں بادشاہ خود امور سلطنت کی طرف متوجہ ہوئے۔ مظلوموں کی دادرسی کے لیے جاری کیے دو مقفل صندوق جن پر شگفتہ سلطانی عدل نوشیروانی کے الفاظ کندہ تھے[1] بادشاہ کی سواری کے ساتھ چلتے تھے تاکہ ہر شخص اپنی عرضی بے روک ٹوک ان میں ڈال دے۔ بادشاہ ان صندوقوں کو خود کھولتے تھے اور عرضیوں پر مناسب احکام صادر فرماتے تھے[2] جن کی فوراً تعمیل کی جاتی تھی۔ کئی مہینے یہ سلسلہ جاری رہا، پھر ختم کر دیا گیا۔ اس کا خاص سبب یہ ہوا کہ دادخواہوں کی عرضیوں سے بددیانت اہل کاروں اور خائن مصاحبوں کی قلعی کھلتی تھی۔ اس لیے انھوں نے ان صندوقوں میں ایسی فتنہ انگیز تحریریں ڈلوانا شروع کیں جو نوان بادشاہ کے خلاف مزاج ہوتی تھیں[3]

## واجد علی شاہ کی فوجی سرگرمیاں

واجد علی شاہ کو فوج کی ترتیب و تنظیم کا بہت شوق تھا۔ وہ اپنی ولی عہدی کا حال یوں بیان کرتے ہیں:

"میری طبیعت فرقہ سیاہ سے بہت مالوف اور اس کی نگہہ داشت کی طرف بہت متوجہ تھی۔ لیکن آمدنی کی کمی، خرچ کی زیادتی اور والد کی ممانعت کی وجہ سے اس کی نوبت کہاں آسکتی تھی۔ ناچار تیس عورتیں چوکی اور پہرے کے لیے ملازم رکھی تھیں اور ان کو روزانہ فارسی زبان میں قواعد سکھاتا تھا۔ چند روز کے عرصے میں وہ قواعد میں ایسی مشاق اور ہوشیار ہوگئیں کہ انگریزی قواعد میری نظر میں نہ سماتی تھی اور ان میں سے ہر ایک اسلحہ کی صفائی اور شفافی وغیرہ میں انگریزی فوج کیلئے باعث رشک تھی۔

پچاس ترک سوار مرد بھی میں نے ملازم رکھے اور ان کو بھی فارسی زبان میں ایسی تعلیم دی کہ فرنگی فوج کے لیے باعث رشک ہوگئے! اور ان دونوں فرقوں

---

[1] بوستان اودھ ص ۱۳۰ [2] وزیر نامہ ص ۱۱۴ ۔ افسانۂ لکھنؤ ص ۱۴ ۔ آفتاب اودھ (قلمی) قیصر التواریخ جلد دوم ۔ [3] محل خانہ شاہی ص ۱۳۹

کی افسری کے لیے حاجی محمد شریف کو جان باز سرکار مرزا ولی عہد بہادر کرنیل حاجی شریف علی خاں، خطاب دے کر مقرر اور ممتاز فرمایا۔ کرنیل مذکور نے قواعد میں اتنی سعی و کوشش کی کہ قواعد کے گھوڑے مثل آہنی دیوار کے معلوم ہوتے تھے۔ وہ کسی سپاہی سے ایک حبّہ رشوت نہیں لیتا تھا اور اس کا حکم فوج پر ایسا تھا کہ کیا مجال جو قواعد کے میدان میں کوئی کسی سے بات کر سکے[1]

انتزاع سلطنت کے بعد جب لکھنؤ میں غدر ہو گیا تو ۱۶ نومبر ۱۸۵۷ء کو انگریزوں نے سکندر باغ پر حملہ کر کے وہاں کی حفاظت کرنے والے دو ہزار سپاہیوں کو جو آخر دم تک پامردی سے لڑتے رہے، توپوں سے اُڑا دیا[2] سکندر باغ کی لوٹ میں لاکھوں روپے کا زر و جواہر اور بیش قیمت سامان انگریزوں کے ہاتھ لگا۔ جو دولت مند بیگمیں وہاں مقیم تھیں وہ ایک رات میں فقیرنیاں بنا دی گئیں۔ مگر ان سے کم تر درجہ کی عورتوں نے شہر کے تحفظ میں اپنی جانیں دے دیں[3] لفٹنٹ کرنل گورڈن الیگزینڈر نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ سکندر باغ کے مقتولین میں کچھ قوی ہیکل حبشنیں تھیں جو جنگلی بلیوں کی طرح لڑی تھیں اور جب تک وہ ہلاک نہ ہو گئیں یہ شبہ بھی نہیں ہوا کہ وہ عورتیں تھیں[4] سارجنٹ فوربس میچل ایک عورت کا ذکر کرتا ہے جو سکندر باغ کے صحن میں پیپل کے ایک بڑے درخت پر بیٹھی ہوئی کئی انگریزی فوجیوں کو اپنی گولیوں کا نشانہ بنا چکی تھی اور آخر کار خود بھی گولی سے ہلاک ہوئی[5]

کچھ عجب نہیں کہ یہ وہی عورتیں ہوں جن کو بادشاہ نے ولی عہدی کے زمانے میں فوجی تربیت دے کر انگریزی فوج کے لیے باعث رشک بنا دیا تھا۔

---

[1] عشق نامہ فارسی صفحہ ۸۸-۸۹ [2] اٹھارہ سو ستاون - سریندر ناتھ سین - سری سرسوتی پریس کلکتہ، ۱۹۵۷ء صفحہ ۲۱۳ [3] ایضاً صفحہ ۲۱۳ [4][5] ایضاً صفحہ ۲۴۲ فٹ نوٹ

بادشاہ ہونے کے بعد سب سے پہلے فوج کی درستی کی طرف توجہ کی۔ لوگ رشوت دے کر فوج میں ملازمت حاصل کر لیا کرتے تھے۔ بادشاہ نے تخت نشینی کے پہلے ہی سال ۱۸۴۷ء کے آخر میں سخت احکام نافذ کیے کہ اگر کسی فوجی افسر نے یا دفتر بخشی گری کے کسی اہل کار نے ایک حبّہ بھی رشوت میں لیا تو اس کو ایسی سخت سزا دی جائے گی جس سے دوسروں کو عبرت ہو۔ اسی سال فوجیوں کو جدید اسلحہ اور عمدہ وردیاں دی گئیں[1]

بادشاہ نے کئی نئی پلٹنیں اور رسالے بھرتی کیے۔ جلوس کے تیسرے سال ۱۲۶۵ھ میں جو شاہی رسالے اور بٹالینیں وغیرہ تھیں ان کے نام یہ ہیں۔

**رسالے:** سلطانی، غازی، منصوری، غضنفری، اسدی، دکھنی، بانکا، ترچھا، حسینی، حیدری، بادشاہی، خاقانی، خسروی اور رسالۂ یکّہ ہا۔

**نجیبوں کی بٹالینیں:** داؤدی، عباسی، جعفری، ذوالفقار، شمشیر، حسام، رفعت ظفر، عنایت، کاظمی، قیصری، فتح جنگ، علی غول، صفدری، عسکری، جرار، فتح عیش بہری، فغفور، سادت، بھرمار۔

**تلنگوں کی بٹالینیں:** خاص دل، گھن گھور، جاں نثار، فتح مبارک، سروری، جاں باز، اکبری، سکندری، خاقانی، سلیمانی، جہاں شاہ، گلابی، ظفر مبارک۔

**توپ خانے:** توپ خانہ خسروی، توپ خانہ کلاں، توپ خانہ باغ براون، توپ خانہ قصر سلیمان، توپ خانہ بالک گنج، توپ خانہ عنائتی، توپ خانہ جہاز سلطانی اور ایک توپ خانہ جس کے میر آتش میر مہدی قبول تھے۔ تفصیلات بالا تزوک شاہی سے ماخوذ ہیں۔ اسی کتاب میں فوج کے مختلف منصبوں پر فائز اُناسی افسروں کے نام لکھے دیے ہوئے ہیں[2]۔ جو طوالت کی وجہ سے نظر انداز کیے گئے۔

وزیر نامہ کے مصنف نے واجد علی شاہ کی فوجی سرگرمیوں کا آنکھوں دیکھا حال

---

[1] بھٹناگر ص ۴۳ [2] تزوک شاہی ص ۶-۹

جو فارسی نثر و نظم میں تفصیلات اور تمثیلات کے ساتھ بہت طول دے کر بیان کیا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ قدیم فوجوں کی ترتیب و تنظیم کے بعد کئی نئی فوجوں کا اضافہ کیا اور ان کے نام زبان اردو میں بانکا، ترچھا، گھنگھور، اختری، نادری وغیرہ رکھے۔ ان کی تعلیم کے لیے قواعد کے الفاظ و احکام فارسی میں خود اختراع کیے۔ سپاہیوں کے لیے رنگ رنگ کی بانات اور مخمل کی وردیاں بنوائیں۔ ان کے ساز و سلاح آئینوں کی طرح چمکتے تھے۔ زرنگار رنگین علموں سے میدان کا رنگ گلزار بہار معلوم ہوتا تھا۔ خود بدولت نماز صبح پڑھ کے جنگی لباس پہن کے گھوڑے پر سوار ہو کے فوج کا معائنہ فرماتے اور سپاہیوں کو قواعد کرواتے تھے۔ آفتاب کی تپش اور میدان کے گرد و غبار میں تین تین چار چار گھنٹے مردانہ سرگرمیوں میں عرق ریزی کرتے تھے اور تفنگ آزمائی، نیزہ بازی، شمشیر زنی اور گولہ اندازی کی ورزشیں ملاحظہ فرماتے تھے۔ جن فوجیوں کا کام امتحان کی کسوٹی پر پورا اترتا تھا ان کو شاہانہ انعامات اور مناسب القاب و خطاب سے نوازتے تھے[1]

آفتاب اودھ کا مصنف عہد واجدی میں لکھنؤ میں موجود تھا۔ وہ بادشاہ کی معزولی کے بعد لکھتا ہے:

"حضرت بادشاہ کے مزاج میں شوق ایجاد ہائے تازہ بہت تھا جیسے کہ پوشاک و لباس و عمارات اور ان کی آراستگی میں ایسے عمدہ عمدہ ایجاد کیے کہ دیکھنے سے تعلق رکھتے تھے، ویسے ہی ترتیب فوج بھی بہ آئین تازہ ہوتی تھی یعنی قواعد رزمیہ زبان فارسی میں ایجاد ہوئے ترچھے اور بانکے دو رسالے ترک سواروں کے اور اختری اور نادری دو پلٹنیں تلنگوں کی بموجب ہدایت اور تعلیم خاص بادشاہ کے اسی قانون کے موافق کام کرتی تھیں۔ خود بدولت ہر روز قواعد کا کام لیتے تھے اور بول چال سکھلاتے تھے"[2]

---

[1] وزیر نامہ ص ۱۱۔ [2] آفتاب اودھ قلمی

فوجی قواعد کی چند فارسی اصطلاحیں یہ تھیں راست رو، دست چپ بگرد، پس بیا۔[۱]

ایک واقف حال مصنف جس کی کتاب کا نام معلوم نہیں ہو سکا اس کا بیان ہے:

"جو سپاہ حاضر رکاب رہتی تھی اُس کو نیزہ بازی، تفنگ اندازی، آتش خانہ اور صفوں کی آراستگی کے قواعد سکھانے میں بذات خود متوجہ ہوئے اور شدید گرمی اور انتہائی سردی میں دو دو پہر کھڑے رہ کر بیا دبرد بزن بکش کے لفظوں سے جدید طریقے سے تربیت کی ہے۔ اور خود بھی بنفس نفیس فنون سپہ گری یعنی شہسواری، چوگان بازی، تلوار، بندوق، تیر اور نیزے کے کام میں یکتائے روزگار ہیں۔"[۲]

واجد علی شاہ کی فوجی سرگرمیوں کے بارے میں ایک اہم بیان اور پیش کیا جاتا ہے۔

"جب امجد علی شاہ بادشاہ لکھنؤ نے ۱۸۴۷ء میں انتقال کیا تو واجد علی شاہ ان کے جانشین ہوئے، جو فوج کی تنظیم میں ہمہ تن منہمک ہو گئے۔ احکام صادر کیے گئے کہ نماز صبح کے بعد ۵ بجے لکھنؤ کی تمام رجمنٹوں کو روزانہ پریڈ کرنا ہوگی۔ بادشاہ کا معمول تھا کہ وہ جنرل کی وردی میں فوج کو روزانہ چار پانچ گھنٹے قواعد کرواتے تھے۔ مزید برآں انھوں نے یہ حکم صادر کیا کہ اگر سلطنت کی ضرورتوں کے علاوہ وہ پریڈ میں غیر حاضر ہوں تو ان پر دو ہزار روپے جرمانہ کر کے فوج میں تقسیم کر دیے جائیں اور اگر کوئی رجمنٹ پریڈ میں وقت پر نہ پہنچے تو اس پر بھی اتنی ہی رقم جرمانہ کی جائے۔ پیادوں کے دو دستوں اور سواروں کے ایک رسالے کو مزید سزا کے طور پر دن بھر مسلح رہنا پڑا۔

"بادشاہ کے اس انہماک سے بدگمانی پیدا ہوئی۔ انگریز ریذیڈنٹ نے فوج مہیا کرنے میں اتنی جاں فشانی کرنے کا سبب دریافت کیا اور یہ تجویز

---

[۱] کتاب گمنام مطبوعہ [۲] گزشتہ لکھنؤ صفحہ ۶۶

پیش کی کہ اگر بادشاہ کو اپنے ملک کے تحفظ کے لیے فوج کی ضرورت ہے تو ان کو انگریز سپاہی رکھنا چاہیے، جن کی تنخواہ اودھ کے محاصل سے دی جائے۔[1]

فوجی اصلاحات کے معاملے میں بادشاہ کی پرجوش سرگرمی نہ ریذیڈنٹ کو پسند تھی نہ انگریزی حکومت ہند کو۔ حکومت ہند کے سکریٹری برائے امور خارجہ نے ریذیڈنٹ کو ہدایت کی کہ وہ بادشاہ کے ذہن نشین کردے کہ وہ فوجی مصارف جو مالیات کو تباہ کر رہے ہیں ان میں تخفیف کرنا کتنا ضروری ہے۔[2] اس کے کچھ دن بعد گورنر جنرل نے بادشاہ کو لکھا کہ اودھ میں اتنی بڑی فوج رکھنا ۱۸۰۱ء کے معاہدے کی صریح خلاف ورزی ہے۔ اس کے مطابق صرف چار بٹالین، پیادے، ایک بٹالین نجیب اور میواتی، تین سو گولنداز اور مناسب تعداد میں پولیس رکھی جاسکتی ہے۔ مگر کہا جاتا ہے کہ اب اودھ میں چار سو توپیں، پانچ ہزار توپچی، چار ہزار سوار اور چوالیس ہزار پیادے ہیں۔[3]

بادشاہ چار سو سواروں کا ایک حفاظتی دستہ مقرر کرنے کا انتظام کر رہے تھے تو ریذیڈنٹ نے ایک سخت نوٹ لکھا کہ مجھے آپ سے بہ تاکید کہنا پڑتا ہے کہ اپنی فوج میں اضافے کا خیال ترک کر دیجیے کیوں کہ اس سے آپ کے مالیات میں دشواری ہو رہی ہے۔[4]

بادشاہ ریذیڈنٹ اور حکومت ہند کو ناراض نہیں کرنا چاہتے تھے۔ انھوں نے فوجی سرگرمیاں ترک کر دیں، حالانکہ سرکش تعلقہ داروں اور زمیں داروں کو قابو میں رکھنے کے لیے وہ ضروری تھیں۔[5] مال گزاری کے باقی دار زمیں داروں نے ناجائز فائدہ اٹھانا شروع کیا۔ اور حکومت اودھ کے خلاف سرکشی پر آمادہ ہوگئے۔ جو انگریزی امدادی فوج اودھ میں رہتی تھی وہ ان کے خلاف استعمال نہیں کی جاسکتی تھی۔[6]

---

۱۔ I. C.T. Metcalfe: Two Native Narratives of the mutiny in Delhi

۲۔ بھٹناگر ص ۴۳

۳۔۵۔ بھٹناگر ص ۴۴، ۴۶ بھٹناگر ص ۴۸

تمام بڑے زمیں داروں کے قلعے تھے، توپوں سے لیس اور سپاہی تھے جن کے ذریعے سے وہ مال گزاری وصول کرتے تھے، آپس میں لڑتے تھے، کسانوں کو لوٹتے تھے اور حکومت سے مقابلہ کرتے تھے۔ انگریزوں نے بادشاہ کو فوجی طاقت بڑھانے سے روک دیا۔ نتیجہ یہی ہو سکتا تھا کہ ملک میں لاقانونیت پھیل جائے۔ اب حکومت اودھ کو باقاعدہ انگریزی فوج کی مدد لینا پڑتی تھی، جس سے حکومت کی بدرعبی ہوتی تھی۔ اور انگریزوں کی دھاک بیٹھتی تھی۔ اور یہی انگریزوں کا منشا تھا۔

انگریز اودھ پر قبضہ کرنے کی فکر میں تھے۔ وہ اودھ کی فوجی طاقت بڑھتے ہوئے کیوں کر دیکھ سکتے تھے۔ مورخین کا اس پر اتفاق ہے کہ رزیڈنٹ کی مخالفت کے باعث واجد علی شاہ کو فوجی سرگرمیاں ترک کرنا پڑیں۔ آفتاب اودھ کے مصنف کا بیان ہے:

"ایک روز نواب علی نقی خاں بہادر وزیر اعظم نے عرض کیا کہ قبلۂ عالم یہ آراستگی فوج خلاف مزاج صاحب رزیڈنٹ بہادر کے ہوتی ہے۔ چونکہ ہر طرح اطاعت سرکار انگریزی ملحوظ خاطر شاہی تھی، لہذا اس روز سے بالکل اس طرف سے کنارہ کیا۔"

احسن التواریخ، نادر العصر، اور بعض دوسری تاریخیں بھی اسی مضمون کو دہراتی ہیں۔

## شہر کی تزئین

واجد علی شاہ نے فوج کی ترتیب کے ساتھ شہر کی تزئین کی طرف بھی خاص توجہ کی۔ متعدد عالی شان عمارتیں بنوائیں وسیع اور پرفضا باغ لگوائے جیسے حضرت باغ، حضور باغ، سکندر باغ، بنارسی باغ اور سب سے بڑھ کر قیصر باغ جس کی تعمیر میں اسّی لاکھ روپیہ صرف ہوا۔ اس زمانے میں صرف درختوں کے مجموعے کو باغ نہیں کہتے تھے۔ بلند چار دیواری، شان دار پھاٹک، چند عمارتیں اور ان کے درمیان میں ایک نہر یا نہریں باغ کے لوازم تھے۔ سب سے پہلے جو عمارت بادشاہ نے بنوائی وہ اپنے والد مرحوم امجد علی شاہ کا مقبرہ امام باڑہ سبطین آباد ہے جس پر دس لاکھ روپیہ صرف ہوا۔

عہدِ واجدی میں لکھنؤ کی عمارتوں کے بارے میں مصنف احسن التواریخ لکھتا ہے:

"متصل و محاذی کوٹھی دل کشا ایک مکان جاں فزا بنایا اور آگے اس کے ایک میدان واسطے مہمات قواعد حرب کے درست ہوا اور بیچ دولت خانہ ایک عمارت نام وہ بہ بادشاہ منزل۔ اور ایک راستہ بہت صاف دریا کی طرف نکالا جس پر سرِ شام سے دو رویہ قندیلوں اور بلوریں کنولوں کی روشنی ہوتی تھی۔ صاحبانِ انگریز بہادر اس پر فضا جگہ کو پسند کر کے ہر روز آمد و رفت رکھتے تھے۔ اور عمارت متعلقہ قیصر باغ جس زمین پر واقع ہے بہ رضا مندی رعایا بہ صرفِ کثیر خرید کی گئی اور مشتمل بر چند انواع آراستہ و ترتیب ہوا۔ الغرض اس عہد میں اکثر عمارت سلطانی و اہل کاران و رعایا کی قابلِ دید تھیں جن کا نمونہ کوٹھی قیصر پسند و قیصر باغ و معشوق منزل جو آج تک کسی قدر باقی ہے"... اس کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مکاناتِ سکونت رئیسانِ ملکِ اودھ قابلِ دید تھے۔

اس عہد میں وابستگانِ سلطنت نے بھی اکثر عمارات تیار کرائیں [۱]

بادشاہ کے حکم سے جلوس کے پہلے سال دیانت الدولہ معتمد علی خاں ناظر نے ایک وسیع سڑک بنوائی۔ اس کے لیے جو قطعہ تاریخ کہا گیا ہے اس کے آخری دو شعر یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| واہ ہے ز سڑک سوئے سکندر باغ است | ہم جانب دیگر از مکان خسرو |
| پرسید ز ہاتفے چو راقم سالش | گفت از سر اوج کہکشان خسرو |
| | ۱۲۶۳ھ |

## بادشاہ کی طویل بیماری

بادشاہی کو دوسرا سال تھا، بادشاہ امورِ سلطنت انجام دینے میں ہمہ تن مصروف تھے کہ تبخیر قلبی و دماغی کا مرض لاحق ہو گیا [۲]۔ بادشاہ کے پھپھا اقتدار الدولہ لکھتے ہیں:۔

---

[۱] احسن التواریخ صفحہ ۱۲۲، ۱۲۳ — [۲] وزیر نامہ صفحہ ۱۲۹

"حضرت سلطان عالم بہادر کو آنجرے کا مرض شروع ہوا اور طبع مبارک نہایت ناساز ہوئی۔ ایک دن تو سنہ ۱۲۶۴ء (۱۸۴۸ء) میں ایسا حال ہوا کہ دروازے دولت خانے کے بند ہو گئے تھے اور کسی کو یقین نہ تھا کہ حضرت جاں بر ہوں گے۔ انھیں دنوں میں سلیمن صاحب بہادر بڑے صاحب ہو کے تشریف لائے ہے"[1]

لفٹننٹ کرنل سلیمن ۱۱ر جنوری ۱۸۴۹ء کو اودھ کا رزیڈنٹ مقرر ہوا۔ اس وقت بادشاہ بہت بیمار تھے۔ سلیمن گورنر جنرل کے سکریٹری ایلیٹ کو اور خود گورنر جنرل لارڈ ڈلہوزی کو اپنے خطوں میں بادشاہ کی بیماری کا جو حال لکھا کرتا تھا وہ مختصراً تاریخ وار درج کیا جاتا ہے:۔

۳۰ر جنوری سنہ ۱۸۴۹ء (۶ر ربیع الاول ۱۲۶۵ھ) بنام ایلیٹ

بادشاہ اب بھی بہت بیمار ہیں، مگر کسی خطرے کا اندیشہ نہیں ہے۔

۲ر مارچ سنہ ۱۸۴۹ء (۲۵ر ربیع الثانی ۱۲۶۵ھ) بنام ایلیٹ۔

بادشاہ ویسے ہی ہیں جیسے میرے پچھلا خط لکھنے کے وقت تھے۔ اس خط میں بادشاہ کے انتقال کے سلسلے میں گورنر جنرل کی خواہش معلوم کرنے کا اور انتقال کے بعد کے انتظامات کا بھی ذکر ہے۔

۲۳ر مارچ سنہ ۱۸۴۹ء (۲۸ر ربیع الثانی ۱۲۶۵ھ) بنام ایلیٹ۔

بادشاہ کی حالت بدتر نہیں بلکہ بہتر بتائی جاتی ہے، مگر گرمی کے موسم کو برداشت کرنا مشکل ہے۔ اس خط میں بھی بادشاہ کے انتقال کے بعد کے انتظامات کا بھی ذکر ہے۔

۸ر مئی سنہ ۱۸۴۹ء (۱۵ر جمادی الثانی ۱۲۶۵ھ) بنام لارڈ ڈلہوزی

جسمانی طور پر بادشاہ توقع سے زیادہ تندرست ہیں۔۔ اعلی حضرت کو خفقان

---

[1] تاریخ اقتداریہ، صفحہ ۲۳

ہے اور وہ اکثر بے اصل وہموں میں پڑ جاتے ہیں۔

۱۸ رجون ۱۸۴۹ء (۲۷ رجب ۱۲۶۵ھ) بنام ایلیٹ

بادشاہ جسمانی طور پر تندرست ہیں۔

۲۶ ستمبر ۱۸۴۹ء (۱۸ رشوال ۱۲۶۵ھ) بنام لارڈ ڈلہوزی

بادشاہ کو جسمانی تکلیف نہیں ہے، مگر خفقان ہے اور خاموشی اور افسردگی کے طویل دورے پڑ جاتے ہیں۔ اسی خط میں یہ بھی لکھا ہے کہ بادشاہ ان دنوں نثر کی ایک ضخیم تاریخ کو جو حیدری کہلاتی ہے نظم کرنے میں مصروف ہیں۔ حیدری سے سلیمن کی مراد حملۂ حیدری ہے جو نثر کی کتاب نہیں، فارسی کی مثنوی ہے اور بادشاہ نے اس کا آزاد ترجمہ ہیبت حیدری کے نام سے کیا ہے۔ اس مثنوی کے سبب تالیف کے ذیل میں وہ اپنی بیماری کا ذکر یوں کرتے ہیں:

ہوئی جب یہ تالیف لے نکتہ سنج — تو ہجرت سے تھے بارہ سو شصت و پنج
طبیعت مری تھی نہایت علیل — نکلتی نہ تھی بسط کی کچھ سبیل
طبیعت کا بے رنگ سامان تھا — کہ آنکھوں میں صحرا گلستان تھا
نہ کچھ لطف باقی ترانے میں تھا — نہ نغمہ سراؤں کے گانے میں تھا
نہ کچھ ملک کی فکر نہ مال کی — نہ تھی کچھ خبر اپنے احوال کی
اسی طرح جب کٹ گئے ہفت ماہ — طبیعت بھی کچھ ہو چلی رو بہ راہ
لگاتا تھا میں نظم میں اپنا دل — کہ یہ ہو نہ جائے کہیں مضمحل

۱۲۶۵ء کا تقریباً پورا سال بیماری میں گزرا۔ صفر کے مہینے میں خفقان کی شدت اتنی بڑھ گئی تھی کہ ایک دن کپڑے پھاڑ ڈالے اور اس کے دوسرے دن صبح سے شام تک آنکھیں بند کیے غش میں پڑے رہے۔ بیگموں میں کہرام مچا رہا مگر ان کو یہ بھی خبر نہ ہوئی کہ کون آیا اور کون گیا۔ دس مہینے گزر جانے کے بعد بھی بدن بید کی طرح کانپتا تھا، اتنا قرار نہ تھا کہ نماز بخوبی ادا کر سکیں۔ واجد علی شاہ نے ان حالات کو نظم میں یوں بیان کیا ہے۔

مجھے یاد ہجرت کا ہے سال رنج — کہ تھے تب ہزار و دو صد شصت و پنج

تھے ان روزوں ایام ماہِ عزا — .. .. .. .. .. .. ..

زیادہ ہوا دشمنوں کا عراق — ہوا تلخ منھ مثلِ زہرِ فراق

جگر خنجرِ غم سے کٹنے لگا — ہوا ہولِ دل دم الٹنے لگا

یہاں تک کیا پیرہن تار تار — گریباں کے پرزے اُڑے بے شمار

ہوئی دو گھڑی رو دو کی جب سحر — ہوا غش، رہی کچھ نہ مجھ کو خبر

رہی تن میں اس درجہ طاقت قلیل — کہ مژگاں کی جنبش تھی جرّ ثقیل

کیا کچھ کسی سے نہ اس دن کلام — کشادہ نہ آنکھیں ہوئیں تا بہ شام

جو تھیں بیگمیں نیک طینت شریف — مجھے دیکھ کر ناتوان و ضعیف

لگیں رونے مانندِ ابرِ چمن — کوئی سر برہنہ کوئی سینہ زن

یہ کہرام بالیں پہ ہر چند تھا — میں اپنی مصیبت میں پابند تھا

خبر کیا کہ آنسو بہاتا ہے کون — یہاں کون آتا ہے، جاتا ہے کون

گیا دس مہینے کا عرصہ گزر — طبیعت سنبھلتی نہیں ہے مگر

وہی فرطِ غفلت، وہی حالِ زار — لرزتا ہے تن بید ساں بار بار

قرار اس قدر بھی نہیں مطلقا — کروں میں بخوبی نمازیں ادا

رہے گا کہاں تک یہ حال سقیم
کرے رحم مجھ پر خدائے رحیم[۱]

دعا تعویذ۔ جب دوا علاج سے کچھ فائدہ نہ ہوا تو دعا تعویذ اور جھاڑ پھونک کی تدبیریں ہونے لگیں۔ عامل، سیانے، رمال، جوتشی پنڈت آنے لگے اور دفع مرض کے لیے عجیب عجیب تدبیریں بتانے لگے۔ اس سلسلے میں جو شعبدہ بازیاں دیکھنے میں آئیں ان کو واجد علی شاہ نے تفصیل سے بیان کیا ہے۔ ذیل میں اس مقام کے چند شعر نقل کیے جاتے ہیں:

---

[۱] مثنوی عشق نامہ، ص ۲۹۹-۵۰۱

کوئی عاملوں کو بلانے لگا
جنوں ہو گیا جن بتانے لگا

مری والدہ اور کتنے محل
لگیں کہنے سننے یہ کہنے عمل

ہوئی عاملوں کی جو ہر سو تلاش
وہ آئے کہ تھی جن کی فکر معاش

دغا پیشہ بازی گرانِ شگرف
اسی فن میں جن کو ہوئی عمر صرف

بچھا تھا عجب دامِ مکر و فریب
میں ان سب میں تھا طائر ناشکیب [1]

یہ سب کچھ ہوا مگر مرض بدستور قائم رہا اور ضعف بڑھتا گیا :

کروں ضعف کا حال کیونکر بیان
کہ تھا تارِ بستر تنِ ناتوان

یہ بے تاب و طاقت دل زار تھا
کہ کروٹ بدلنا بھی دشوار تھا

مرض نے کیا ناتواں اس قدر
کہ بند آنکھ رہتی تھی دو دو پہر

نکلتی نہ تھی کوئی صحت کی راہ
عجب حال تا مدت پنج ماہ

اٹھاتا تھا ہر روز اک تازہ رنج
عمل ہوتے تھے شام تک پنج پنج

گئے سیزدہ روز یونہی گزر
ہوئی زیست بے آب و دانہ بسر

طبیبوں نے کیا کیا نہ روغن ملے
کہ تسخیر کی سر سے آفت ٹلے

میں بحر تحیر میں رہتا تھا غرق
نہ ہوتا تھا سر کی حرارت میں فرق [2]

## شاہ جن کا قضیہ

جب دوا، دعا، عمل، ہوم وغیرہ سے کچھ فائدہ نہ ہوا تو بادشاہ کے چند ہیجانی تشنہ دل نے سازش کر کے شاہ جن کا قصہ کھڑا کیا۔ ایک کشمیری صادق علی نام کفن دوزی کا پیشہ کرتا تھا اور امجد علی شاہ کے عہد میں شاہ جن بن چکا تھا، اسی کو پھر شاہ جن بنایا۔ اس سلسلے میں اقتدار الدولہ لکھتے ہیں :

---

[1] مثنوی عشق نامہ ص ۵۴۹ - ۵۵۰ [2] مثنوی عشق نامہ ص ۵۵۱ - ۵۵۲

"ایک مکان نخاس میں بنا کر اس میں ایک بُرج بنایا اور چھت اس کی بیچ میں سے خالی رکھی یعنی خول رکھا اور راستہ اس چھت کے اندر جانے کا دوسرے مکان سے رکھا اور ایک شخص کشمیری تھا کہ وہ نہایت ذوفنون تھا . . . . اور نام اس کا صادق علی تھا، اسے جن بنایا اور اس نے اس برج کے خول میں دوسرے مکان سے جا کر مثل جن کے باتیں کیں"[1]

عظمت علی ناحی کہتے ہیں کہ وہ مکان محلہ رستم نگر میں تھا[2]

بڑی بڑی کرامتیں اس مصنوعی شاہ جن کی طرف منسوب کی گئیں اور بادشاہ کو اس کی مدد سے کامل صحت ہو جانے کا یقین دلایا گیا۔ اس سازش میں ایسے ایسے لوگ شریک تھے اور انھوں نے مکر و فریب کا ایسا جال بچھایا تھا کہ ہوشیار سے ہوشیار انسان بھی اس میں پھنس جائے۔ واجد علی شاہ کہتے ہیں :

"بچھا ہے زمانے میں دامِ فریب — اڑے کیوں نہ ڈر ڈر کے مرغِ شکیب
عجب گرم بازارِ ابلیس ہے — جدھر دیکھیے مکر و تلبیس ہے
حقیقت میں دنیا شب تار ہے — چراغ اس جگہ قلب بیدار ہے
دلِ صاف جن کا ہے دانائے راز — وہ سب جانتے ہیں نشیب و فراز
خدا نے کیا جن کو صاحب تمیز — وہ رکھتے نہیں حیلہ گر کو عزیز
ہر اک بات کا فہم آسان ہے — مگر کیا کرے؟ آخر انسان ہے
اثر کہنے سننے کو ہے بیش تر — کھلے کس طرح جھوٹی سچی خبر
خصوصاً ہو در پیش جب خوفِ جاں — کرے صبر کیوں کر دلِ ناتواں
مرض کی وہ شدت کہ زائل حواس
نہیں پاس کوئی سوائے ہراس"[3]

---

[1] تاریخ اقتدادیہ صفحہ ۲۴۵ [2] مرقع خسروی ورق ۱۰۰ اب [3] مثنوی عشق نامہ صفحہ ۵۶۶-۵۶۷

شاہ جن کے پردے میں بڑی بڑی نیرنگ سازیاں اور شعبدہ بازیاں ہو رہی تھیں کہ ۷ محرم ۱۲۶۶ھ (۲۲ نومبر ۱۸۴۹ء) کو اشفاق السلطان امراؤ بیگم نے اس سازش کا بھانڈا پھوڑ دیا[1] اور صادق علی خاں کا قصور معاف کروا کے ۷ محرم ۱۲۶۶ھ (۲۲ دسمبر ۱۸۴۹ء) کو اسے بادشاہ کے حضور میں پیش کر دیا۔[2] اس نے کل ماجرا نہ صرف کہہ سنایا بلکہ کر دکھایا اور سازشیوں کے نام بتا دیے۔ ۲۵ مئی ۱۸۵۰ء (۱۲ رجب ۱۲۶۶ھ) کو بادشاہ کے حکم سے مرد عورتیں ملا کر چودہ آدمی گرفتار اور مقید ہوئے۔ جن میں اکثر بادشاہ کے خاص مصاحبوں میں داخل تھے۔ ان میں سے ۱۲ آدمی ۲ جون ۱۸۵۰ء (۲۰ رجب ۱۲۶۶ھ) کو اور بقیہ دو آدمی ۲۳ جولائی ۱۸۵۰ء (۱۱ رمضان ۱۲۶۶ھ) کو شہر بدر کر دیے گئے۔[3]

عبدالعلیم ناحی نے شاہ جن کا قضیہ یوں بیان کیا ہے، "۱۲۶۶ھ میں جب بادشاہ کی بیماری نے طول کھینچا اور علاج معالجے سے فائدہ نہ ہوا تو عاملوں اور فقیروں کی طرف رجوع کی گئی۔ انھیں دنوں میں کچھ لوگوں نے یہ ڈھونگ کھڑا کیا کہ "ایک ولایتی آدمی کو جن بنایا اور محلہ رستم نگر میں ایک مکان کی دہری چھت بنا کر بیچ میں اس کو بٹھا دیا۔ پھر مشہور کیا کہ اس گھر میں ایک جن شہید مرد ہیں۔ حاجت روائی میں فرد ہیں۔" لوگ منتیں مرادیں مانگنے کے لیے جانے لگے۔ اس بات کے ہر طرف چرچے ہونے لگے۔ رفتہ رفتہ یہ خبر بادشاہ تک بھی پہنچی۔ انھوں نے اپنے معتمد مصاحبوں کے ذریعے سے اس کی تحقیق کروائی انھوں نے بہ حلف تصدیق کی۔ اسی سلسلے میں چند آدمیوں نے سازش کر کے بادشاہ سے ہزاروں روپے اور اشرفیاں وصول کیں۔ مگر رقم کی تقسیم کے باعث آپس میں نفاق پڑ گیا۔ اور بھانڈا پھوٹ گیا۔ یہاں تک کہ اس مصنوعی جن نے خود حاضر ہو کر سارا ماجرا کہہ سنایا بلکہ کر دکھایا۔"[4]

---

[1] مثنوی عشق نامہ، ص ۵۹۵ [2] سفر نامہ سلیمن حصہ اول ص ۴۴ و فسانہ عبرت ص ۶۷ [3] سفر نامہ سلیمن حصہ اول ص ۱۰۵-۱۰۶ [4] مرقع خسروی

مختصر یہ کہ ۱۲۶۴ھ کا کچھ آخری حصہ اور ۱۲۶۵ھ کا پورا سال اور ۱۲۶۶ھ کے ابتدائی دو تین مہینے (۱۸۴۸ء کے آخری حصے سے ۱۸۵۰ء کی ابتدا تک) کوئی ڈیڑھ برس بادشاہ کی بیماری میں گزرا۔

۱۸۴۹ء کا پورا سال بادشاہ کو سخت بیماری اور خفقان اور خاموشی کے دوروں میں گزرا۔ سلیمن خود بادشاہ کی بیماری کی خبر ایلیٹ اور ڈلہوزی کو برابر دیتا رہا۔ اسی ۱۸۴۹ء میں وہ کہتا ہے کہ اس وقت اودھ میں کوئی حکومت نہیں ہے۔ بادشاہ گویوں اور خواجہ سراؤں کے سوا کسی سے نہیں ملتے ہیں۔ وہ پبلک معاملات سے بالکل بے خبر ہیں اور اس کی ان کو کوئی فکر نہیں ہے[1] یعنی بادشاہ کی شدید بیماری کا جس میں ان کی موت کا خطرہ پیدا ہو جاتا تھا، مطلق ذکر نہیں کرتا ہے بلکہ ان پر امور سلطنت سے غفلت کا الزام لگاتا ہے۔ گویے بادشاہ کا دل بہلانے کے لیے ضرور حاضر رہتے ہوں گے۔ لیکن سلیمن اس کو بھی بادشاہ کی غفلت شعاری کا سبب قرار دینا چاہتا ہے۔ نیم صداقت صریح جھوٹ سے بھی زیادہ خطرناک ہو سکتی ہے۔

سلیمن نے اپنے ۵ مئی ۱۸۴۹ء کے خط میں لارڈ ڈلہوزی کو لکھا کہ بادشاہ نے تندرستی کی حالت میں بھی بہت کام کبھی نہیں کیا۔ اس وجہ سے ان کی بیماری اتنی محسوس نہیں کی جا رہی ہے جتنی کام کرنے کی حالت میں کی جاتی۔ پھر بھی وہ محسوس کی جاتی ہے اور وہ ایک نہایت ضروری امر میں یعنی محاصل کی وصول یابی میں۔ حکومت کے مصارف تقریباً ایک کروڑ سالانہ ہیں اور وصول یابی اس سال بادشاہ کی بیماری اور فصل خریف کی خرابی کے باعث ساٹھ لاکھ سے زیادہ نہیں ہوئی۔ سوال یہ ہے کہ جب بادشاہ سلطنت کا کام کرتے ہی نہ تھے تو ان کی بیماری کے باعث محاصل کی وصول یابی میں اتنی کمی کیوں ہو گئی۔ ظاہر ہے کہ محاصل کی وصول یابی زیادہ تر بادشاہ کی توجہ خاص پر منحصر تھی۔ رجب علی بیگ سرور کے مندرجہ ذیل بیان سے بھی یہی ظاہر ہوتا ہے۔ وہ بادشاہی کے آخری سال کے بارے میں لکھتے ہیں:

---

1- Eighteen fifty seven by surendra nath Sen P. 175 ۔

"۱۲۷۱ھ میں بادشاہ کی انتظام ملکی و مالی سے بے توجہی کے باعث روپے کی آمد موقوف ہوئی۔ ملازمین پر تکلیف گذرنے لگی"[1]

جب بہت دن تک طبیعت درست نہ ہوئی تو بادشاہ نے وہ احکام و قوانین جو اپنی سلطنت کی تھوڑی سی مدت میں نافذ کیے تھے ان کا مجموعہ دستور واجدی کے نام سے مرتب کیا اور یہ دستور العمل اپنے خسر اور وزیر علی نقی خاں کو عنایت کر کے ملک کا انتظام ان کے سپرد کر دیا اور اپنے علم و اطلاع کے موافق ان کو زبانی ہدایتیں کرتے رہے۔[2] دستور واجدی میں چھیاسٹھ دستور ہیں جن کے مضمونوں کی فہرست اس کتاب کے ضمیمۂ الف میں دیکھی جا سکتی ہے۔

بیماری کے دوران میں جب ذرا افاقہ ہوتا تھا تو امور سلطنت خود بہ نفس نفیس انجام دینا چاہتے تھے۔ لیکن اطبا ان کو فکر و تردد کرنے اور قلب و دماغ کو تکلیف پہنچانے سے سخت ممانعت کرتے تھے اور عیش و سرور کے مشغلوں کو اصلاح مزاج کا بہترین علاج قرار دے کر ان میں مصروف رہنے کی تاکید باصرار کرتے رہتے تھے۔[3] تقریباً ڈیڑھ سال میں بادشاہ کی طبیعت بالکل درست ہو گئی تو انھوں نے سلطنت کا انتظام پھر اپنے ہاتھ میں لینا چاہا۔ مگر معالجوں نے بہت اصرار کے ساتھ منع کیا اور یقین دلایا کہ امور سلطنت میں مصروفیت ان کے لیے بہت مضر ہوگی۔ ان مشوروں کا مطلب بادشاہ نے سمجھ لیا۔ اس طرح ریذیڈنٹ نے معالجوں کے طبی مشوروں کے پردے میں واجد علی شاہ کو امور سلطنت انجام دینے سے روک دیا۔ ۱۸۵۴ء کے اوائل میں بادشاہ کو ذہن نشین کرایا گیا کہ ان کی زندگی اور بادشاہی دونوں کا انحصار اس پر ہے کہ وہ سلطنت کے کاروبار سے کلیتہً علیحدگی اختیار کر لیں۔[4]

اب بادشاہ امور سلطنت سے بالکل دست کش تو نہیں ہو گئے مگر ان کی مصروفیت

---

[1] فسانۂ عبرت مرتبہ صفحہ ۹۰ [2] وزیر نامہ صفحہ ۱۳۰-۱۳۱ [3] وزیر نامہ صفحہ ۱۳۱

[4] مکتوب سلیمن بنام کرنل لو مورخہ ۵ مارچ ۱۸۵۴ء

میں بہت کمی ہوگئی۔ جواں سال اور جواں ہمت بادشاہ کی فعال طبیعت نچلی تو بیٹھ نہیں سکتی تھی، انھوں نے اپنے وقت کا بہترین مصرف نکال لیا۔ کئی وسیع اور پر فضا باغ لگائے، بہت سی شان دار عمارتیں بنائیں، فنون لطیفہ، موسیقی، اداکاری، شاعری کو ترقی دی اور اپنے وقت کا معتد بہ حصہ کتابوں کی تصنیف و تالیف میں صرف کیا۔

## بادشاہ کی صورت اور سیرت

واجد علی شاہ مردانہ حسن کی مثالی تصویر تھے۔ جن لکھنے والوں نے بادشاہ کے صفات نثر یا نظم میں بیان کیے ہیں، انھوں نے اُن کے حسن صورت کا بھی اکثر ذکر کیا ہے۔ وہ قد آور رعنا جوان، ورزشی بدن کے شہ زور شخص تھے۔ علاوہ اور کمالات کے زور و طاقت کا یہ عالم تھا کہ چٹکی سے سکے کے نقش مٹا دیتے تھے اور سکے کو دبا کر گولی بنا دیتے تھے[1]۔ حسن سیرت میں وہ حسن صورت سے بھی بڑھ کر تھے۔ ان کی سیرت کے متعلق چند واقف حال لوگوں کے بیانات درج کیے جاتے ہیں۔ بادشاہ کے مزاج اور طبعی خصوصیات کا ذکر سب سے پہلے ہم کو اودھ کے ریذیڈنٹ سلیمن کے سرکاری خطوط میں ملتا ہے۔ واضح رہے کہ سلیمن کو واجد علی شاہ کا دوست اور بہی خواہ کوئی نہیں سمجھ سکتا۔ اس کے اصل انگریزی فقرے تاریخ وار لکھے جاتے ہیں۔

OCTOBER 11, 1849 — HE HAS NEVER BEEN A CRUEL OR BADLY DISPOSED MAN.[2]

JANUARY 12, 1853 — HE IS NEITHER TYRANNICAL NOR CRUEL.[3]

JUNE 1, 1854 — THERE NEVER WAS ON THE THRONE I BELIEVE, A MAN MORE INOFFENSIVE OF HEART THAN HE IS.[4]

---

[1] چمنستان مظفر بحوالہ واجد علی شاہ اور ان کا عہد صفحہ ۱۶۶ [2] مکتوب سلیمن بنام سر ہنری ایلیٹ سکریٹری گورنر جنرل [3] مکتوب سلیمن بنام سر جیمس [4] مکتوب سلیمن بنام کرنل لو

ترجمہ:

۱۱ر اکتوبر ۱۸۴۹ء۔ وہ ظالم یا بدمزاج شخص کبھی نہ تھے۔

۱۲ر جنوری ۱۸۵۳ء۔ وہ نہ ظالم ہیں نہ بے رحم۔

یکم جون ۱۸۵۴ء۔ میں سمجھتا ہوں کہ ان سے زیادہ مرنجاں مرنج طبیعت کا آدمی تخت شاہی پر کبھی نہیں بیٹھا۔

مرزا محمد تقی[1] نے اودھ کی شاہی کا آخری زمانہ اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا۔ وہ واجد علی شاہ کے عہد میں لکھنؤ میں موجود تھے۔ غدر کے وقت ان کی عمر تقریباً چالیس برس کی تھی۔ انھوں نے آفتاب اودھ کے نام سے اودھ کی تاریخ ۷۵۔۱۸۷۴ء میں یعنی انتزاع سلطنت کے اٹھارہ انیس برس بعد لکھی۔ وہ اس کتاب میں واجد علی شاہ کے بارے میں لکھتے ہیں:

"اس بادشاہ عالی جاہ کو خدائے تعالیٰ نے بہت صفات جمیلہ عطا فرمائے ہیں۔ اوّل حلم اور انکسار کہ باوصف ایام جوانی اور حکومت و سلطنت کے کبھی کسی پر ظلم و جبر نہیں کیا۔ بلکہ تمام عمر لفظ درشت یا دشنام وغیرہ کبھی زبان مبارک پر نہیں آیا۔ دوسرے عدالت کہ جس مقدمے کی ان کو خبر پہنچی کبھی انصاف کو ہاتھ سے نہ دیا۔ تیسرے صلاح و تقویٰ کہ اگرچہ عین شباب میں سلطنت ملی مگر خیال مے نوشی بلکہ جملہ مسکرات وغیرہ امور منہیہ شرعیہ کا پیرامون خاطر عاطر نہ ہوا۔ پابندی صوم و صلوٰۃ میں کبھی فرق نہ آیا۔ چوتھے قابلیت و استعداد کہ باوصف اشتغال سلطنت کے چند مثنویاں اور رسائل

---

[1] مرزا محمد تقی کے والد محمد مرزا خاں معروف بہ مرزا خانی سرکار انگریزی کی ملازمت ترک کر کے محمد علی شاہ کے عہد سلطنت میں دہلی سے لکھنؤ آئے اور کل ممالک محروسۂ سلطانی کے صدر امین اعلیٰ کے منصب جلیل پر فائز ہوئے اور آخر عمر تک اسی منصب عالی پر مامور رہے۔ مرزا محمد تقی کے فرزند میرے مخلص اور محترم عنایت فرما مرزا محمد عسکری مرحوم ذی علم ادیب اور کئی کتابوں کے مصنف تھے۔

علم موسیقی وغیرہ میں اور دیوان شعر تصنیف کیے ۔ پانچویں ذہن ذکا کہ جس کام کی طرف اندک توجہ فرمائی اس کو بہت جلد تکمیل کو پہنچایا ۔ علاوہ ان کے اور بھی بہت صفات نیک کے جامع ہیں ۔ ابتدائے زمانۂ سلطنت میں جس وقت ملاحظۂ کاغذات ملکی ومالی فرماتے تھے بمقتضائے ذکاوت خلقی ایسی ایسی باریکیاں نکالتے تھے کہ بڑے بڑے دانش مندوں کے ہوش جاتے تھے ۔ حضرت بادشاہ کے مزاج میں شوق ایجاد ہائے تازہ بہت تھا ۔ پوشاک ولباس و عمارات اور ان کی آراستگی میں ایسے ایسے عمدہ ایجاد کیے کہ دیکھنے سے تعلق رکھتے تھے ۔[1]

عظیم آباد کے عالم اور صوفی مزاج شاعر شاہ الفت حسین فریاد موسوی قادری نے اپنی بلند پایہ اخلاقی اور فلسفیانہ مثنوی دبستان اخلاق سنہ ۱۲۶۰ھ میں شروع کی جیسا کہ وہ خود لکھتے ہیں :

فزوں بر ہزار و دو صد بود شصت ۔۔ کہ بردم بہ تحریر ایں نامہ دست

اس کا اختتام واجد علی شاہ کی معزولی کے تیرہ برس بعد سنہ ۱۲۸۵ھ میں ہوا ۔ اس مثنوی میں ایک عنوان ہے " در ستائش اعلیٰ حضرت ظل الٰہی خلافت پناہی گوید " اس عنوان کے تحت بادشاہ کے ترک سلطنت کا ذکر یوں کیا ہے ۔

جہاں را جہاں دار والا گہر ۔۔ نیا ورد جو ذرہ در نظر
براو رنگ دیہیم آستیں بر فشاند ۔۔ سر بے نیازی بہ گردوں رساند
بہ دیں پروری گوئے دولت ببرد ۔۔ کہ دنیا بہ دنیا پرستاں سپرد

وہ بادشاہ کا نام ان صفتوں کے ساتھ لیتے ہیں ۔

خدیو خدا جوئے سلماں خصال ۔۔ جہاندار جم جاہ یوسف جمال

---

[1] آفتاب اودھ قلمی

شہ دودمانِ قرا یوسفی — مہ آسمانِ قرا یوسفی
جہاں داورِ ترکمانی تبار — پدر بر پدر خسروِ نام دار
فرازندۂ چتر جاہ و جلال — فروزندۂ بزم فضل و کمال

اور ان کے تین خاص اوصاف تواضع، عفو، صبر یوں بیان کرتے ہیں۔

سہ وصفِ گرامی ز اوصافِ او — بود جمع کمتر در اصنافِ او
تواضع کہ باشد ز اوصافِ خاص — بدیں وصف دادش خدا اختصاص
ندیدہ است و نشنیدہ کس در جہاں — بدیں درجہ افتادگی از شہاں
ز ہر شے کم و بیش دارد بچشم — ولے خویشتن را نیارد بچشم
فضائل ز فطرت برا زو در ظہور — ز خورشید تاباں چو تابندہ نور
بود عفو در ذات آں بحرِ جود — چو ظلے کہ با شخص دارد وجود
دگر وصف محمود صبرِ جمیل — کہ باشد کلید جزاے جزیل[1]

شاد عظیم آبادی اپنے استاد شاہ فریاد کے بیان کی تصدیق یوں کرتے ہیں۔

"حضرت نے بادشاہ ممدوح کے تین اوصاف گنوائے ہیں، واقف کار خوب جانتے ہیں کہ بالکل سچی تعریف ہے۔ سلطنت کے زمانے میں بھی یہ اوصاف یکساں تھے"[2]

جلیل القدر عالم، فارسی و عربی کے بے مثال ادیب و شاعر، کثیر التعداد کتابوں کے مصنف، مفتی میر عباس شوستری نے واجد علی شاہ کے انتقال کے بعد ان کا ذکر یوں کیا ہے۔

"واجد علی شاہ سی و دو سال بعد انتزاعِ سلطنت در مصائب شدیدہ از حبس خودش و فوت والدہ و برادر و ولدش و تعیین صد ہزار روپیہ ماہواری

---

[1] دبستان اخلاق ص ۹-۱۰ [2] حیات فریاد ص ۲۲۳

باوجود گرفتاری و کروفر شہریاری کمال تواضع و خاکساری و عزاداری و نماز گزاری و غریب پروری و مہر گستری شیوہ و شعار خود ساختہ و طرح عمارت سازی بہ نقش و نگارے کہ چرخ زنگاری ندیدہ انداختہ و زیادہ از نصف شہر خود برائے ملازمان و کارگزاران مقرر و بہ پرورش غربا پرداختہ"[1]

دبیر الانشا منشی محمد ظہیر الدین خان بہادر بلگرامی جو اودھ کے آخری تین بادشاہوں کے عہد میں شاہی دار الانشا کے میر منشی رہے تھے اور سلطنت کے معاملات اور بادشاہوں کے حالات سے خوب واقف تھے، واجد علی شاہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ یہ بادشاہ مظہر اسم رحمٰن و رحیم، رحمت مجسم اور خیر محض ہے۔ اس دعوے کے ثبوت کے لیے بہت سی دلیلیں اور واقعات موجود ہیں۔[2]

یہی منشی ظہیر الدین آگے چل کر لکھتے ہیں کہ اگر بادشاہ کے خلقی اخلاق اور فطری تواضع کی حکایتیں لکھی جائیں تو دفتر کے دفتر ناکافی ہوں گے۔ یہ قاعدہ مقرر اور بادشاہوں کے آداب میں داخل ہے کہ اپنی زبان و قلم سے خود کو مابدولت و اقبال کہتے اور لکھتے ہیں، ہم نے فرمایا، ہم نے ارشاد کیا، ان کے قلم اور زبان کے محاورات ہیں۔ بادشاہ کے دست خاص کی تحریروں میں یہ چیز دیکھنے کے قابل ہے کہ اپنے ادنیٰ ادنیٰ ملازموں، تابعداروں اور محکوموں کے نام تحریروں سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ یہ سلطان عالم والیِ ملکِ اودھ کے قلم کی ہیں بلکہ ایسی ہیں جیسی دوست اپنے دوستوں کو مقام مساوات میں لکھتے ہیں۔[3]

اس متواضع الخلقت بادشاہ کے یہاں شعرا کی صحبت مشاعرہ اور فقرا کی محفلِ حال و قال میں بالکل تمیز نہ ہوتی تھی کہ اس صحبت میں حاکم اور سردار کون ہے۔[4]

سُنا گیا ہے کہ بادشاہ اکثر صحبتوں اور تقریبوں میں مہمانوں کی خاطر تواضع اور مہمانی کے لوازم ادا کرنے میں خود بہ نفس نفیس مصروف رہتے تھے اور بادشاہی کی عظمت اور داب سلطنت کی پروا نہیں کرتے تھے۔[5]

---

[1] تجلیات حصۂ دوم صفحہ ۱۸ [2] اسرار شاہ احمدی قلمی صفحہ ۷ [3-5] اسرار شاہ احمدی صفحہ ۸۷-۸۸

عظمت علی ناحی کاکوروی لکھتے ہیں :

"مزاج میں خوبوے عجز و خاکساری حد کی ... مجالس عزاداری عشرۂ محرم اور نماز جمعہ میں اعلیٰ اور ادنیٰ پاس برابر کھڑا ہوتا، ظل اللہ سے سایہ برابر رہتا۔ منہیات سے قطعاً پرہیز تھا۔ مسکرات معاذ اللہ کبھی آنکھ سے نہ دیکھے"[1]

حکیم محمد کاظم اپنی کتاب سوانح عمری میں لکھتے ہیں :

"ہنگام صحبت با ندیمان خود نہایت شگفتہ روئی و خوش خلقی می داشتند و شائبۂ از کبر و نخوت چناں کہ از عادات ملوک می باشد در طبع ہمایوں نبودہ"[2]

ترجمہ : ——— اپنے مصاحبوں کی صحبت میں نہایت شگفتہ رو اور خوش خلق رہتے تھے اور غرور و تکبر جو بادشاہوں کی عادت ہوتی ہے اس کا شائبہ بھی ان کی طبع مبارک میں نہیں تھا۔

مولوی سید غلام حسنین قدر بلگرامی جو کیننگ کالج لکھنؤ میں فارسی کے پروفیسر رہے تھے اور کالج کی عمارت کا لاجواب قطعۂ تاریخ جو انھوں نے کہا تھا وہ کالج کے ہال کے بڑے دروازے پر اب تک لگا ہوا ہے۔ وہ بادشاہ کے بارے میں لکھتے ہیں :

"بالفعل کلکتے میں رونق افروز ہیں۔ بڑے رحم دل، دیں دار، پابند شریعت، سخن داں اور علم موسیقی میں کامل ہیں"[3]

صفیر بلگرامی شاہ معزول مقیم کلکتہ کی مدح میں لکھتے ہیں :

"ہمارا بادشاہ گیتی پناہ حسین، خوب صورت، نام ور، بادل، شجاع، معدلت گستر طبع عالی خداداد، عدل و انصاف سے رعایا برابر شاد"[4]

---

[1] مرقع خسروی قلمی ورق ۱۸۵ [2] سوانح عمری ص ۳۳ [3] مجموعۂ سخن حصہ اول۔ ص ۵۱ [4] پرستان خیال پردۂ اول، صبح خنداں

مولوی عبدالحلیم شررؔ لکھتے ہیں :

"واجد علی شاہ کی ذات میں اگلی اسلامی معاشرت کی اصلی تصویر نظر آتی تھی۔ تہذیب تھی، دین داری تھی، قدر دانی تھی اور انتہا درجے کی قناعت اور خود فراموشی تھی" [۱]

نجم الغنی رام پوری کا بیان ہے :

"چند اوصاف اس بادشاہ کے قابل ذکر ہیں۔ یہ بادشاہ اس قدر رحم دل اور رقیق القلب تھا کہ باوجود اس قدر سلطنت اور زور و زر کے اس سن شباب میں کسی پر طیش اور بے رحمی نہیں کی بلکہ گالی تک بھی زبان پر نہیں آئی۔ نہ کسی موافق اور مخالف کو ظلم سے ستایا، نہ کسی کی جان لی باوجود اس سلطنت اور جاہ و حشمت اور شباب کے اس بادشاہ میں غرور و نخوت جس سے ہزاروں میں کوئی امیر خالی نہیں ہوتا نام کو نہ تھا۔ گر بدولت برسی مست نہ گردی مردی" [۲]

رئیس احمد جعفری لکھتے ہیں :

"واجد علی شاہ۔۔ بڑے صاف گو بھی تھے۔ جو دل میں وہ زبان پر۔ لگی لپٹی رکھنے کے قائل نہیں تھے۔ انھوں نے اپنی زندگی کا کوئی گوشہ نہیں چھپایا، اچھا یا برا، سیاہ یا سفید، روشن یا تاریک۔ جو کچھ دیکھا جو کچھ کہا، جو دل میں خیال آیا اس تک کو بغیر کسی جھجک اور تامل کے بیان کر دیا" [۳]

سر سید رضا علی جو انگریزوں کی حکومت میں افریقہ کے ایجنٹ جنرل کے اعلیٰ منصب پر فائز رہ چکے تھے اپنی سوانح عمری اعمال نامہ میں لکھتے ہیں :

---

[۱] حزن اختر، مقدمہ ص ۱ [۲] تاریخ اودھ حصہ پنجم ص ۱۳۸-۱۳۹ [۳] واجد علی شاہ اور ان کا عہد ص ۱۷

"شخصی طرزِ حکومت کی سب سے آخری مثال اودھ کی سلطنت تھی جس کا خاتمہ لارڈ ڈلہوزی کے ہاتھوں ہوا۔ انگریز مورخ جو کچھ کہیں ہمارے وہ بزرگ جنھوں نے واجد علی شاہ کا دور دیکھا تھا اور جو ضبطی سے پہلے کے حالات سے واقف تھے، سلطنت اودھ کو ملک کے لیے مفید اور آخری فرماں روا کو ان حالات کے تحت جو ایسٹ انڈیا کمپنی کے عُمّال نے اودھ میں پیدا کر رکھے تھے معذور اور مجبور سمجھتے تھے ... فوجی ملازمت کے تعلق سے نانا صاحب بھی عرصے تک اودھ میں رہے تھے اور ضبطی سے پہلے رعایا کی خوش حالی کا تذکرہ اکثر فرماتے تھے۔ اس دور کا لکھنؤ علوم و فنون کا مرکز تھا۔ خود واجد علی شاہ کو فنِ عمارت میں ید طولیٰ حاصل تھا۔ لکھنؤ کے علاوہ جب جلاوطن کر کے کلکتے بھیجے گئے تو وہاں بھی اچھی اچھی عمارتیں مٹیا برج میں بنائیں۔ ہر فن کے اساتذہ اس فرمانروا کے عہد میں موجود تھے"[1]

پری پورنانند ورما اپنی ہندی کتاب میں لکھتے ہیں:

"جو لوگ خدا اور قسمت میں اعتقاد رکھتے ہیں انھیں بادشاہ کی زندگی سے یہی پتہ چلے گا کہ سبھی خوبیاں اور صلاحیتیں ہوتے ہوئے بھی اگر خدا کی مرضی نہیں ہے تو انسان کا کچھ بس نہیں چلتا۔ واجد علی شاہ ایسے ہی اولوالعزم، بلند ہمت، خدا ترس، رحم دل اور نیک چلن بادشاہ تھے۔ ان میں دور اندیشی کی کمی تھی لیکن انتظامی صلاحیت کی ان میں کمی نہ تھی، ہاں ان میں تساہلی تھی۔ سیاست میں وہ ناکامیاب ہوئے پھر بھی ان میں جمود نہیں آیا۔ جیسے جیسے سلطنت کا کام کرنا غیر ممکن ہوتا گیا وہ ادب، موسیقی، ناٹک، کتابیں اور تاریخی مواد جمع کرنے ہندو مسلم اتحاد اور دوسرے کلچرل کاموں کی طرف متوجہ

---

[1] اعمال نامہ

ہوئے۔ ہندستانی فن اور کلچر کی حفاظت کا انھوں نے اہم کام کیا۔ کسی شریف گھر کی لڑکی کی طرف انھوں نے کبھی بُری نظر نہیں ڈالی۔ زبردستی کسی کو اپنی بیوی بنالینا یا کسی غیر مسلم لڑکی سے ناجائز تعلقات پیدا کرلینا انھوں نے سیکھا ہی نہ تھا... سب سے بڑی بات یہ تھی کہ ان میں فرقہ واریت چھو تک نہیں گئی تھی۔ وہ حقیقت میں پکے ہندستانی تھے"[1]

واجد علی شاہ کی منصف مزاجی کا ذکر کئی مورخوں نے کیا ہے۔ مرزا محمد تقی نے آفتاب اودھ میں لکھا ہے کہ "جس مقدمے کی ان کو خبر پہنچی کبھی انصاف کو ہاتھ سے نہ دیا۔" نجم الغنی نے تاریخ اودھ میں لکھا ہے کہ" یہ بادشاہ اپنی ذات سے عادل تھا۔ کسی موافق یا مخالف یا امیر یا یگانے کی عدل میں رعایت نہیں کی۔" اسی تاریخ میں ہے کہ میر مہدی حسن داروغہ عمارات سلطانی بمقابلہ امانی بیگم داروغہ سرکار مخذرہ عظمیٰ کے مقدمے میں" بادشاہ نے جو عدالت فرمائی وہ مثنوی درۃ التاج میں نظم ہے"[2]

بادشاہ کی عدالت کے واقعات میں سے ایک واقعہ یہ ہے کہ ایک دن وہ بادشاہ باغ کی سیر سے واپس آرہے تھے کہ ایک ستم زدہ بڑھیا نے اپنے کو گھوڑے کے سموں پر ڈال دیا۔ بندگان شاہی نے دریافت حال کر کے عرض کیا کہ اس بڑھیا کی ایک نوجوان بہت خوبصورت لڑکی تھی۔ قصبے کا زمیندار اس کے گھر میں گھس کر لڑکی کو اٹھالے گیا اور اپنے گھر میں ڈال لیا۔ اب یہ بڑھیا انصاف کی متدعی ہے۔ اس بے اعتدالی کو سن کر مارے غصے کے بادشاہ کانپنے لگے۔ کلام میں لکنت پیدا ہوگئی۔ فوراً ملازمان حاضر کو حکم شدید دیا کہ اس فتنے کا تدارک کیا جائے۔ وہ لوگ بہت جلد اس موضع میں پہنچے جہاں یہ واقعہ پیش آیا اور اس زمیندار کو گرفتار کر کے سخت سزا دی اور اس کے گھر میں آگ لگا کر اس کو منہدم کر دیا اور لڑکی کو اس کے گھر سے نکال کے اس کی ماں کے سپرد کر دیا۔

---

[1] واجد علی شاہ اور اودھ راج کا پتن صہ [2] تاریخ اودھ حصہ پنجم ص ۱۳۹

ایک دوسرا واقعہ یہ ہے کہ ابراہیم خاں اور جہانگیر خاں کا ایک موضع میں ایک باغ تھا جو ان کا ذریعہ معاش تھا۔ اتفاق سے بادشاہ نے وہ موضع نواب خسرو محل کی جاگیر میں مرحمت فرمادیا۔ محل مذکور کے داروغہ نے اس باغ پر بھی قبضہ کر لیا اور اس کے کچھ درخت کٹوا لیے۔ ان بیچاروں نے بہت ہاتھ پاؤں مارے مگر کہیں شنوائی نہ ہوئی۔ یہاں تک کہ عدالت سے رجوع کیا وہاں بھی کسی نے ان کی فریاد نہ سنی آخر اپنی زندگی سے تنگ آکر ایک عرضداشت میں اپنے حالات لکھ کے سواری کے وقت بادشاہ کی خدمت میں پیش کر دی۔ بادشاہ ان کو مطمئن کر کے محل شاہی میں داخل ہو گئے اور اسی وقت بہ نفس نفیس اس معاملے میں تحقیق کر کے سائلوں کی دادرسی فرمادی۔ محل مذکور بادشاہ کی منظور نظر تھیں۔ انھوں نے بہت خاک چھانی اور آسمان و زمین کے قلابے ملائے۔ مگر بادشاہ نے ان کے التماسوں پر مطلق توجہ نہ کی اور فرمایا کہ امور عدالت میں تمھاری رعایت کسی طرح نہ کی جائے گی۔

بادشاہ کی اسی انصاف پسندی کا نتیجہ تھا کہ انصاف کی گرم بازاری رہتی تھی۔ ملک کی آبادی میں زیادتی اور زراعت میں ترقی ہوتی رہتی تھی[1]

ظہیر الدین نے اسرار واجدی میں لکھا ہے کہ ۱۲۶۷ھ میں بادشاہ کی انصاف پسندی کا ایک خاص واقعہ پیش آیا اور عجیب بات ہے کہ "عدالت خاقانی" کے فقرے سے اس کی تاریخ نکلتی ہے۔ ۲۷ صفر کو بادشاہ کے حضور میں ایک پرچہ اخبار گزرا کہ نواب نشاط محل[2] کے عزیز میر محمد باقر کے حکم سے ان کے نوکر نے فلاں ہندو کسگھ کے سر پر تلوار کا قبضہ مارا جس سے وہ مر گیا۔ اس پرچے پر حسب ضابطہ وزیر اعظم حضور عالم نے داروغۂ دیوان خانہ کے نام یہ حکم لکھ دیا تھا ' مصلح السلطان بہادر کیفیت راست براست دریافتہ بعرض رساند، بادشاہ نے کہا کہ وزیر اعظم اور داروغہ اور داروغۂ دیوان خانہ نشاط محل کے توسل کی بنا پر مستغیث کی دادرسی کما حقہ نہ کر سکیں گے۔

---

[1] بوستان اودھ ص ۱۳۸-۱۳۹ [2] نواب نشاط محل سید انشا کی نواسی واجد علی شاہ کی محل تھیں۔

اس لیے اس مقدمے کا فیصلہ میں خود کروں گا۔ اس اثنا میں محل مذکور نے بڑی تمنا اور پشیمانی کے ساتھ اجازت حضوری چاہی مگر کسی طرح نہ ملی۔ بادشاہ نے حکم دیا کہ تحقیقات اور روبکاری کے بعد حکم شرع ہوگا اس پر عمل کیا جائے گا۔ بادشاہ کی تجویز کے مطابق مقتول کی وارث عورتیں بڑی خاطر اور عزت کے ساتھ نشاط محل کے پاس پہنچائی گئیں۔ محل مذکور نے ان کے قدموں پر سر رکھ کر معافی کی درخواست کی۔ محل کی تمام عورتیں یہ حالت دیکھ کر لرزنے لگیں اور انھوں نے بھی ان کے قدموں پر سر رکھ دیے۔ ان عورتوں نے آٹھ سو روپے لے کر راضی نامہ لکھ دیا۔ یہ راضی نامہ بادشاہ کے ملاحظے سے گزرا اور یقین لایا گیا کہ تلوار کا قبضہ قتل کے ارادے سے نہیں مارا گیا تھا، اس کی موت اتفاقی ہے۔ اس کے بعد بھی ارشاد ہوا کہ جو حکم شرعی ہے وہ ضرور جاری ہوگا اور کسی کی سفارش نہ سُنی جائے گی۔[1]

ظہیر الدین نے واجد علی شاہ کی رعایا پروری کا ایک واقعہ یہ لکھا ہے کہ ولی عہدی کی شبِ نکاح کو بڑے جاہ و حشم کے ساتھ بادشاہ کی سواری مع نوشاہ کے دُلھن کے گھر جا رہی تھی۔ راستے میں لوہے والے پُل کے قریب ایک تیز رو ہاتھی کے دھکے سے ایک حلوائی کی دوکان کا ایک کونا گر گیا۔ اس روا رَوی میں بادشاہ نے اپنی سواری فوراً روک لی باصرار عرض کیا گیا کہ نکاح کی ساعت نکلی جاتی ہے، اس تنگ وقت میں توقف مناسب نہیں ہے۔ حلوائی کو بہر حال راضی کر لیا جائے گا۔ لیکن بادشاہ کی عدالت پسند طبیعت نے یہ بات پسند نہ کی۔ اپنی سواری کے ہاتھی کو اس کی دکان پر پہنچایا اور اس کو راضی اور مالا مال کیے بغیر ایک قدم آگے نہ بڑھایا۔[2]

## بادشاہ کی رعایا پروری اپنی معزولی کے بعد

انتزاع سلطنت کے بعد تمام شہر لکھنؤ اور اہل لکھنؤ نو مہینے تک قتل و غارت عام میں مبتلا رہے۔ اس سب پر طرہ یہ کہ انگریزی فوجوں کے قتل عام اور تاراج تمام سے جو لوگ

---

[1] اسرارِ واجدی قلمی [2] اسرارِ واجدی (قلمی) صفحہ ۶۰۰ - ۶۰۱

شہر چھوڑ کر بھاگ رہے تھے ان میں شہر کے بدمعاش شریک ہو کر آپس میں قتل و غارت کرنے لگے۔ سیکڑوں پردہ نشین اور با عزت عورتوں نے اپنی لاشوں سے کنویں پاٹ دیے[1]
اسی زمانے میں لکھنؤ کے مصیبت زدوں کی امداد کے لیے بادشاہ معزول نے بے حساب نقد، جواہرات اور زیورات وقف عام کر دیے اور اس سلسلے میں لاکھوں روپے کے مقروض ہو گئے، حالانکہ خود اس زمانے میں فورٹ ولیم میں مقید اور بے حد تکلیفوں میں مبتلا تھے[2]

## بادشاہ کے مصاحب

واجد علی شاہ پر یہ الزام لگایا جاتا ہے کہ ڈوم ڈھاری ان کے خاص مصاحب تھے جن کو وہ بڑے بڑے خطابات دیتے تھے اور اونچے اونچے منصبوں پر مقرر کرتے تھے اس سے یہ نتیجہ نکالنا مقصود ہوتا ہے کہ ان کی طبیعت میں بلندی نہ تھی۔ گویا وہ ہمیشہ ایسے ہی پست طبقوں کی صحبت میں رہا کیے۔ اس الزام میں صرف اتنی اصلیت ہے کہ بادشاہ نے ولی عہدی کے زمانے میں پریوں کو یعنی اپنے مدرسۂ موسیقی کی طالبات کو تعلیم دینے کے لیے چند مغنی ملازم رکھے تھے۔ بادشاہ ہونے کے بعد جہاں بہتوں کو خطاب دیے وہاں ان ملازمین سابق میں سے بھی بعضوں کو خطاب دیے اور شاید ایک دو کو جو ذی استعداد تھے کوئی منصب بھی دیا لیکن کسی کا یہ عروج سال ڈیڑھ سال دو سال سے زیادہ نہیں رہا۔ اس مختصر مدت میں بھی وہ اپنی بے راہ روی کے باعث معتوب، دربار سے موقوف، مقید اور شہر بدر ہوتے رہے۔

ان گانے بجانے والوں میں بعض بہت اچھی استعداد رکھتے تھے۔ ماہر ستار نواز قطب علی خاں قطب الدولہ کے متعلق بادشاہ کا بیان ہے۔

وہ قطب علی خان صاحب شعور　　کہ ہیں قطب چرخ ولائے حضور

---

[1] اسرار واجدی صفحہ ۵۵۵ [2] اسرار واجدی صفحہ ۵۶۷

بجاتے ہیں وہ خوب ایسا ستار | کہ اس فن میں ہیں صاحب اعتبار
سوا اسکے ان میں کئی ہیں کمال | فہیم و عقیل و خجستہ خصال
نہیں راگ کے فن میں یہ بین بین | کہ گوپال ہیں بلکہ ہیں تان سین
نہیں ہیں فقط شاعر انتخاب | یہ ہیں نثر لکھنے میں بھی لاجواب
زبان عجم میں عدیم المثال | زبانِ عرب میں بھی حاصل کمال
سخن داں، ہنر سنج، معنی شناس | بہت صاحب رائے و عقل و قیاس
ملے یہ کمال ان کو اقبال سے | زیادہ نہیں عمر سی سال سے
صفا پیشہ آغاز موئے بروت | بریلی مکاں قوم کے راجپوت
جو راجا جگت دیو تھے پیش تر | یہ اولاد میں ان کی ہیں نام ور

کوئی ان سے پوشیدہ مشرب نہ تھا
بہ ظاہر مگر کوئی مذہب نہ تھا[1]

ایک موقع پر قطب الدولہ نے اپنے ہم پیشہ لوگوں کی حمایت میں بادشاہ کے استفسار کا غلط جواب دیا۔ اس لیے ان کے ساتھ وہ بھی معتوب ہو گئے اور انھیں کے ساتھ شہر بدر کر دیے گئے۔

۲۲ر جون ۱۸۴۸ء کو رزیڈنٹ نے گانے بجانے والوں کو کوئی منصب حاصل کرنے سے روکنے کے لیے ایک اقرار نامے کا مسودہ پیش کیا۔ بادشاہ نے ایک دو معمولی تبدیلیاں کر کے اسے منظور کر لیا اور ریذیڈنٹ کو اختیار دے دیا کہ وہ اس طبقے کے ناپسندیدہ افراد کو ملازمت سے برطرف اور ملک سے خارج کر سکتا ہے[2]۔

چند ماہرین موسیقی کا شاہی دربار سے چند روزہ تعلق اتنا بڑھا چڑھا کے بیان کیا گیا ہے گویا وہ لوگ اور صرف وہی لوگ بادشاہ کے مستقل مصاحب تھے۔

منشی ظہیر الدین بلگرامی اپنی کتاب اسرار حکمت میں لکھتے ہیں:

---

[1] مثنوی عشق نامہ [2] بھٹناگر ص ۱۰۵

"بعد اخراج مطربان فریب کار ... اکثر شعرائے صاحب استعداد نامی و معزز بہ مصاحبت و تقرب خاص عز امتیاز یافتہ اکثر اوقات صحبت را بذکر شعر و سخن و تحقیقات صحت الفاظ و تصنیفات کتب تواریخ و سوانح و نظم و روزنامچہ و اکثر رسائل در علوم ہر قسم گرم می داشتند۔"[1]

ترجمہ : فریب کار مطربوں کے اخراج کے بعد اکثر ذی استعداد، نامی اور معزز شاعروں کو مصاحبت اور تقرب خاص کا اعزاز و امتیاز عطا کر کے اکثر اوقات شعر و سخن کے ذکر، صحت الفاظ کی تحقیق، کتب تاریخ و سوانح و نظم و روزنامچہ اور ہر طرح کے علوم میں رسائل کی تصنیف سے صحبت گرم رکھتے تھے۔

گویّوں کو نکال دینے کے بعد بادشاہ نے پانچ شاعروں کو یعنی فتح الدولہ برق، مقبول الدولہ قبول، آفتاب الدولہ قلق، مہر الدولہ میر ذکی اور تدبیر الدولہ اسیر کو خلعت دے کر مصاحبانِ خاص کا امتیاز بخشا۔

کتاب گم نام کے مصنّف کا بیان ہے :

"اکثر جلسہ با فضلا و شعرا و دبیران می دارند و قدر دانی ارباب ہنر بدرجۂ اتم می فرمایند۔"

ترجمہ : اکثر عالموں، شاعروں اور انشا پردازوں سے صحبت رہتی ہے اور ہنر مندوں کی انتہائی قدر دانی فرماتے ہیں۔

بادشاہ نے قدیمی نااہل مصاحبوں کو نکال کر نئے مصاحب منتخب کرنے کا ذکر یوں کیا ہے :

| | |
|---|---|
| قدیمی مصاحب جو تھے بے وفا | سراپا فریب و سراسر دغا |
| غلام رضا اور اس کے عزیز | وہ گھمّن وہ قطب علی بے تمیز |

---

[1] اسرار واجدی قلمی صہ۳

نکالے گئے جب پس قید و بند
پریشاں ہوئی خاطر مستمند

مصاحب نئے پھر کیے انتخاب
کہ ہیں کامل و شاعر لاجواب

ان مصاحبوں کے نام بتائے ہیں جو حسب ذیل ہیں :
فتح الدولہ بہادر (برق)، مقبول الدولہ (قبول)، خواجہ اسد (قلق)، مظفر علی (اسیر)
بہادر حسین، سیّد ذکی۔

یہ صاحب وفا اب مصاحب ہیں خاص
میسر انھیں رتبۂ اختصاص

محبت کا مجھ سے یہ دل میں وفور
کہ ہر وقت حاضر ہیں پیشِ حضور

بیاں ان حکایاتِ ماضی و حال
مرا جی بہلتا ہے ان سے کمال

اس کے بعد لکھا ہے کہ مقبول الدولہ اور مظفر علی میرے لڑکپن کے دوست ہیں۔ فتح الدولہ چار
پشتوں سے سرفروش، ہیں۔ مظفر علی کو "خاں بہادر" کا خطاب دیا اور ان کو خاص دفتر
شاہی میں منشی مقرر کیا۔ میرزا مہدی کو مقبول الدولہ بہادر خطاب دیا اور ان کو خاص دفتر
شاہی میں منشی مقرر کیا۔ میرزا مہدی کو مقبول الدولہ بہادر خطاب دیا اور سکہ دولت ان
کو عنایت کی اور اردلی توپ خانے کی خدمت بھی بحال رہی۔ ذکی علی کو سیدی اور خانی دے
کر شہر کے کل ۶۰ اخانوں کا داروغہ مقرر کر دیا[1]

سریندر ناتھ سین اپنی انگریزی کتاب اٹھارہ سو ستاون میں واجد علی شاہ
کے بارے میں لکھتا ہے :

"اچھا ہوتا اگر وہ شاعروں اور ادیبوں کی صحبت پہ قناعت کرتے،
مگر ان کے والد نے ان کو بد قوم گویوں کے ساتھ رہنے کی اجازت نے
دی تھی اور وہ گویوں اور طوائفوں کو پڑھنے لکھنے والوں پر ترجیح دیتے تھے"[2]

یہ مصنف واجد علی شاہ سے بے حد مخالفت رکھتا ہے اور ان پر الزام لگانے کے لیے کسی
دلیل اور ثبوت کی ضرورت نہیں سمجھتا۔ یہاں تو اس نے ان کے ساتھ ان کے حد درجہ محتاط

---

[1] مثنوی عشق نامہ ص ۶۷۳ - ۶۷۵ [2] اٹھارہ سو ستاون ص ۱۷۵

اور پابند شریعت والد پر بھی ایک بے بنیاد الزام بے دھڑک لگا دیا ہے۔

## بادشاہ کی مذہبیت

واجد علی شاہ بڑے مذہبی آدمی تھے۔ نماز روزہ اور تمام احکام شرعی کی سختی سے پابندی کرتے تھے۔ وہ خود کو خطاب کر کے کہتے ہیں:

اختر اس طرح نمازوں میں ہو دل سے مصروف
جس طرح سامنے حاکم کے گنہگار آئے

پھر فرماتے ہیں:

ہم نمازوں میں جو بے آس کھڑے رہتے ہیں
سامنے چشم کے وسواس کھڑے رہتے ہیں

ان کی مذہبیت اور بے تعصبی کے بارے میں چند معتبر واقفان حال کے بیانات پیش کیے جاتے ہیں۔ مرزا محمد تقی کا یہ بیان اوپر آچکا ہے:

"اگرچہ عین شباب میں سلطنت ملی، مگر خیال مے نوشی بلکہ جملہ مسکرات وغیرہ امور منہیہ شرعیہ کا پیرامون خاطر عاطر نہ ہوا، پابندی صوم و صلوٰۃ میں کبھی فرق نہ آیا[1]"

عظمت علی ناحی کاکوروی کا بیان:

"واللہ کہ حضرت کو صوم و صلوٰۃ کی سر دست پابندی اس قدر کہ اللہ اکبر! رات کو پہر بھر شب کو گئے سو کر اٹھتے اس پر بھی نور کے تڑکے بلاناغہ نماز پڑھنے کو اُٹھتے نہیں تو بہ جبر اُٹھائے جاتے۔ ماہ رمضان میں ہم روزہ عبادت اور خیر کا شغل رہتا۔ شام کو روزہ کھولتے اور کھلواتے، غرض تیس دن صوم سے خالی نہ جاتے[2]"

---

[1] آفتاب اودھ قلمی [2] مرقع خسروی قلمی ورق ۱۱۸۵

## صفیر بلگرامی کا بیان

"ہمارا بادشاہ گیتی پناہ ... مقید صوم وصلوٰۃ، دہندۂ خمس زکوٰۃ، اس دولت اس ثروت پر خدا کی یاد ہر وقت یاد، خدام کو ہر دم یہ ارشاد کہ جب وقت نماز آئے جو کوئی موجود ہو بے خوف وخطر جگائے، تا طاعت خدا میں خلل نہ پڑے، کہیں مہر منیر خلوت کدۂ مشرق سے نکل نہ پڑے۔ مناہی سے شب و روز مسکرات سے بمرتبہ نفور ہے"[1]

## مرزا رجب علی بیگ سرور کا بیان :

"تقویٰ ذات اقدس سے تقویت رکھتا ہے۔ زہد و ورع کو بصد نیاز ناز ہے۔ عین شباب میں سلطان عالم مقید روزہ و نماز ہے"[2]

## مولوی عبدالحلیم شرر کا بیان

(۱)

"موسیقی کے سوا اور تمام حیثیتوں سے بادشاہ بڑے متقی، پرہیزگار اور پابند شرع تھے۔ نماز کبھی قضا نہ ہوتی تھی۔ تینوں روزے رکھتے تھے۔ افیون، شراب، فلک سیر یا کسی اور قسم کے نشے سے زندگی بھر احتراز رہا۔ محرم کی عزاداری نہایت خلوص عقیدت سے بجا لاتے تھے"[3]

(۲)

"عہد شاہی کے واجد علی شاہ کو میں نہیں جانتا۔ مٹیا برج کے واجد علی شاہ جن کو میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا وہ تو اتقا و پرہیزگاری، خدا ترسی اور خدا پرستی کی مجسم تصویر تھے ... کوئی غیر منکوحہ اور غیر ممتوعہ عورت خدمت گزاری اور ذلیل خانگی کاموں کے لیے بھی حضوری تک نہ پہنچ سکتی تھی"[4]

---

[1] صبح خنداں پردۂ اول پرستان خیال ترجمہ بوستان خیال [2] سرور سلطانی (دیباچہ)
[3] گزشتہ لکھنؤ صفحہ ۶۵ [4] حزن اختر مقدمہ صفحہ ۱۱

واجد علی شاہ شریعت اسلام کی پابندی میں نامحرم عورتوں کو دیکھنا بھی جائز نہیں سمجھتے تھے۔ بادشاہ کی خاص محل کی ایک خادمہ انجو بیگم سے بادشاہ کو بڑی محبت تھی۔ لیکن نکاح کرنے کے بعد جب وہ بادشاہ کے پاس آئی تو انھوں نے اس کے چہرے پر نظر نہیں کی۔ خود فرماتے ہیں:

مرے پاس آئی وہ ہو کر سوار — گلستاں میں جس طرح آئے بہار
مگر ہے خدا ہے دو عالم گواہ — نہ کی اس کے چہرے پہ ہرگز نگاہ
تعشق میں خوف الٰہی رہا — لحاظ رسالت پناہی رہا[1]

معتبر شاہدوں کے بیان سے معلوم ہو چکا ہے کہ بادشاہ نے کبھی شراب کو ہاتھ نہیں لگایا مگر ایک چیز اس معاملے میں غلطی پیدا کر سکتی ہے۔ فارسی مثنوی گویوں کی تقلید میں بادشاہ نے اپنی مثنویوں میں کوئی نئی داستان شروع کرتے وقت ساقی سے شراب مانگی ہے۔ لیکن انھوں نے کئی جگہ یہ بتا دیا ہے کہ شراب اور ساقی سے ان کی کیا مراد ہے۔ چند مقام مثالاً پیش کیے جاتے ہیں ؎

پلا ساقیا مے دوبارہ مجھے — کہ آتا ہے پھر استخارہ مجھے
وہ مے جس کو کہتے ہیں حب رسول[2] — وہ مے جس کو کہتے ہیں مہر بتول[2] ص ۶۲۴

---

مرا دل ہو کیونکر نہ مشتاق مے — نہیں اس سے بہتر زمانے میں شے
میں جس کا ہوں طالب مے عشق ہے — کہ مدت سے دل دسپئے عشق ہے[3] ص ۶۵۳

---

وہ مے بھیجے جام میں مثل جم — دو عالم فراموش ہوں یک قلم
بجز عشق ہرگز رہے کچھ نہ یاد — کہ مستی سے اپنی یہی ہے مراد[4] ص ۶۵۷

---

[1] مثنوی عشق نامہ، ص ۶۶۷، [2، 3، 4] مثنوی عشق نامہ، ص ۶۲۴، ۶۵۳، ۶۵۷

خم و شیشے میں مے ہے باقی بہت ۔۔۔ طلب ہو جو مے کی تو ساقی بہت
دل اپنا جو معنی پر آمادہ ہے ۔۔۔ طبیعت ہے ساقی سخن بادہ ہے[1] ص ۶۷۵

جلوس کے دوسرے سال ۱۲۶۴ ہجری کے اواخر میں بادشاہ سخت بیمار ہو گئے۔ اور بیماری نے بہت طول کھینچا۔ اس حالت میں مذہبی واجبات قضا ہوتے رہے۔ اس کا ذکر اپنی مثنوی ہیبت حیدری[2] میں یوں کیا ہے:

علالت سے ہوں آشنا روز و شب ۔۔۔ حرارت میں ہوں مبتلا روز و شب
تجھے علم ہے اے سمیع و بصیر ۔۔۔ تری ذات تو ہے علیم و خبیر
ہوئے مجھ سے کب ترک صوم و صلوٰۃ ۔۔۔ میں ہر سال دیتا ہوں خمس و زکوٰۃ
تو ہے عالم غیب اے کبریا ۔۔۔ نہیں مجھ پہ ہرگز نمازیں قضا
مگر کیا کروں سخت ناچار ہوں ۔۔۔ کہ زنجیر غم میں گرفتار ہوں
کبھی صبح کی اور کبھی شام کی ۔۔۔ نمازیں قضا ہیں ان ایام کی
خطا بخش دے میری اے میرے رب ۔۔۔ جو طاقت ملے گی ادا ہوں گی سب
غم جرم دل کس کا سہتا نہیں ۔۔۔ مرض میں تو کچھ ہوش رہتا نہیں

برآرندۂ جملہ حاجات ہے
شفا بخش عالم تری ذات ہے[3]

بادشاہ کا یہ قول ابھی آپ سن چکے ہیں:

ہوئے مجھ سے کب ترک صوم و صلوٰۃ ۔۔۔ میں ہر سال دیتا ہوں خمس و زکوٰۃ

رزیڈنٹ سلیمن زکوٰۃ دینے پر اعتراض کرتا ہے:

"افراد کی طرح ریاست پر بھی زکوٰۃ اسی وقت واجب ہوتی ہے جب

---

[1] مثنوی عشق نامہ ص ۶۷۵ [2] یہ مثنوی جو ۱۲۶۵ھ میں نظم کی گئی فارسی کی مشہور رزمی مثنوی حملۂ حیدری کا ملخص ترجمہ ہے [3] حزن اختر مقدمہ ص ۱۱-۱۲

ہر طرح کے قرضوں سے پاک ہو۔ موجودہ بادشاہ کے والد قرض سے محفوظ تھے۔ ملازموں کی تنخواہیں ہمیشہ وقت پر دے دی جاتی تھیں اور وہ ہمیشہ پابندی وقت کے ساتھ زکوٰۃ دیا کرتے تھے۔ موجودہ بادشاہ پر زکوٰۃ واجب نہیں ہے، لیکن مجتہد، وزیر اور درباری مصاحبین کا اس کی ادائی میں اتنا فائدہ ہے کہ وہ اس کو بند نہیں ہونے دیتے۔[1]

واجد علی شاہ نے اپنی مثنویوں میں جو حمد، نعت، منقبت وغیرہ لکھی ہے اس میں ان کی مذہبیت کا عکس صاف نظر آتا ہے۔ ان کی مثنوی بحر الفت سے ایک طولانی مناجات کے چند شعر پیش کیے جاتے ہیں۔ یہ گمان نہ ہو کہ یہ مناجات تخت و تاج سے محرومی کے بعد کہی گئی ہوگی۔ یہ اس زمانے کی تصنیف ہے جب بقول بادشاہ اودھ کا ملک زیر نگیں تھا، ایک لاکھ پیادے اور سوار، سترہ سو اہل قلم، پانچ سو طبیب، پندرہ سو چوب دار تابع فرمان تھے اور رعایا برایا کا شمار نہ تھا۔[2]

| | |
|---|---|
| اے خطا پوش اے محیطِ عطا | اے غفور اے سحاب لطف و سخا |
| رو سیہ ہوں گناہگار ہوں میں | جرم بیحد سے شرمسار ہوں میں |
| نام آمرزگار ہے تیرا | عفو کرنا شعار ہے تیرا |
| میں ہوں بیچارہ چارہ ساز ہے تو | میں گدا ہوں گدا نواز ہے تو |

---

[1] سلیمن کا سفرنامۂ اودھ صـ ۳۱۱

[2] یہ تعداد بادشاہ نے مثنوی حزن اختر میں لکھی ہے۔ دیکھیے مثنوی صـ ۱۷ اس کے علاوہ اودھ کے سرکاری ملازمین کی تعداد کا ذکر دو جگہ اور ملتا ہے۔ مہاراجہ گوپال ثاقب کا بیان ہے کہ ۱۲۶۲ھ فصلی کی برآورد کے مطابق عہد واجدی میں خزانۂ اودھ سے چھپتر ہزار سات سو تیس آدمیوں کو سات لاکھ بائیس ہزار دو سو چھیاسی روپے تیرہ آنے تین پائی ماہوار تنخواہ ملتی تھی (زبدۃ الکوائف صـ ۶۱ الف) سجا جسین ریحانی کا قول ہے کہ ستاسی ہزار آدمی سب مجموع ملازم ہر فرقہ و پیشہ سپاہ کے تھے (سوانح شاہ اودھ صـ ۳۷)

| | |
|---|---|
| تو ہی منصف ذرا ہو بار الہٰ | تیری رحمت بڑی کہ میرے گناہ |
| جب سے لاتقنطوا نے دی ہے نوید | ہے ترے فضل سے بڑی امید |
| گو سراپا گناہ گار ہوں میں | پر یہ تجھ سے امیدوار ہوں میں |
| جب تلک قطع ہو نہ تارِ نفس | تاکہ باقی رہے شمارِ نفس |
| تیری الفت کا دل میں داغ رہے | روشن اس گھر میں یہ چراغ رہے |
| خلوت دل میں یادِ غیر نہ ہو | بے ترے کچھ مراد غیر نہ ہو |
| دل کو لبریز معرفت کر دے | نورِ عرفاں سے جسم و جاں بھر دے |
| روح قالب سے جب رواں ہوئے | نام تیرا مری زباں ہوئے[1] |

واجد علی شاہ کا سا پابند شریعت آدمی فطری طور پر علمائے دین کا بہت احترام کرتا ہے۔ علامہ مفتی میر محمد عباس شوشتری واجد علی شاہ کے انتقال کے ذکر میں فرماتے ہیں۔

"در تعظیم و توقیر فقیر، ہیچ دقیقہ فرو نگذاشتہ۔ روزے چتر را بر داشتہ مثل خادمان پشت سر من از نشیمن تا مسجد کہ خیلے راہ بود پیادہ رفتہ"[2]

ترجمہ: مجھ فقیر کی تعظیم و توقیر میں کوئی دقیقہ فرو گذاشت نہ کرتے تھے۔ ایک دن میرے سر پر چتر لگا کر خادموں کی طرح نشیمن سے مسجد تک میرے پیچھے پیچھے اتنی دور پیدل گئے۔

معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ صرف حقیقی علما کی قدر کرتے تھے۔ ان مذہب پیشہ ریاکار لوگوں سے متنفر تھے جو علما کا روپ بھر کر سادہ لوح عوام کو دھوکا دیا کرتے ہیں۔ رندؔ نے شاہی مشاعرے میں ایک غزل پڑھی تھی جس کے چند شعر کسی دوسری جگہ درج کیے گئے ہیں۔ اسی غزل میں تین شعر کا یہ قطعہ بھی ہے ؎

عمامے باز جو یہ کنٹھے گھٹے والے ہیں ⁘ جہاں میں جیسے ہیں فی الاعتبار دیکھ چکے

---

[1] بحر الفت صد ۱۸-۲۱ [2] تجلیات حصہ دوم صد ۱۸

اٹھائی گیرے ہیں سب جعل ساز ہیں مفسد | کچھ ایک دو نہیں ہم تو ہزار دیکھ چکے
جنیو سمجھے سے بہتر ہے ان کے زہد سے کفر | یہ لوگ جیسے ہیں ایمان دار دیکھ چکے[1]

اگر یہ اشعار بادشاہ کے خلاف مزاج ہوتے تو رندان کو شاہی مشاعرے میں پڑھنے کی کبھی جرأت نہ کرتے۔

واجد علی شاہ پابندی سے روزے رکھتے تھے اور ماہ مبارک رمضان میں زیادہ وقت عبادت اور تلاوت کلام پاک میں صرف کرتے تھے۔ ماہ رمضان ۱۲۸۶ھ میں ایک دن قرآن مجید کی تلاوت کے دوران میں بادشاہ کے دل میں آیا کہ اس طرح کی آیتیں تلاش کی جائیں جن میں خدا کو لفظ رب سے خطاب کیا گیا ہے۔ اس خواہش کی بنا پر ایسی چھہتر آیتیں نکال کر ان کو حروف تہجی کی ترتیب سے مع ان کے محل وقوع، مطالب اور فوائد کے لکھ کر ایک کتاب میں درج کیا اور صحیفۂ سلطانیہ اس کا نام رکھا۔ تین برس کے بعد یہ کتاب ۱۲۸۹ھ میں مطبع سلطانی، کلکتہ میں چھپی۔

واجد علی شاہ امام حسین سے بڑی عقیدت رکھتے تھے۔ مولوی شرر لکھنوی کا چشم دید بیان ہے کہ بادشاہ محرم کی عزاداری نہایت ہی خلوص عقیدت سے بجا لاتے تھے۔" انھوں نے بادشاہ ہوتے ہی اپنے والد امجد علی شاہ کی قبر پر ایک عظیم الشان امام باڑہ سبطین آباد کے نام سے دس لاکھ روپے کے صرف میں تیار کیا۔ قیصر باغ میں ایک بہت وسیع شاندار بارہ دری پتھر کی بنوا کر "قصر العزا" اس کا نام رکھا۔ یہ بھی حقیقت میں امام باڑہ تھی، جس کو بادشاہ کی جدت پسند طبیعت نے امام باڑوں کے روایتی طرز تعمیر سے بالکل مختلف صورت دی۔ مقبول الدولہ مہدی علی خاں قبول کے ایک قطعۂ تاریخ کے چند شعر مع عنوان درج کیے جاتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس بارہ دری میں عزاداری ۱۲۷۰ ہجری میں شروع کی گئی تھی۔

---

[1] دیوان دوم رند صہ ۱۹۲

## تاریخ بنائے تعزیہ داری در بارہ دری سنگین المسمیٰ بہ قصر العزا:

بہ قیصر باغ در قصر العزا از نیت خالص | شروع امسال کردہ شاہ ہفت کشور عزاداری
نیامد در نظر مانند ایں سنگیں عزاخانہ | ندیدہ ہیچ کس با چشم خود زیں ساں عزاداری
دعائے قبول ایں مصرع تاریخ ہاتف گفت | کند تا یک صد و سی سال ایں سلطاں عزاداری[1]

امیر الدولہ پبلک لائبریری میں ایک انگریزی کتاب میں اس بارہ دری کی تصویر ہے جس میں تعزیے اور علم رکھے ہوئے ہیں اور ذاکر صاحب منبر پر بیٹھے ہوئے ہیں۔

سید مہدی حسن باشندہ لکھنؤ بیس برس سے کربلائے معلیٰ میں مجاور تھے۔ وہ پنجشنبہ ۲۶ رشعبان ۱۲۷۰ ہجری (مئی ۱۸۵۴ عیسوی) کو خاک پاک کی ایک ضریح لے کر آئے اور دیانت الدولہ کی کربلا میں اترے۔ بادشاہ کو خبر کی گئی تو حکم دیا کہ سب ارکان سیاہ پوش ہو کر ضریح کے استقبال کو جائیں۔ حسب الحکم شاہزادے، امرا اور ولی عہد روضہ کاظمین میں جمع ہوئے۔ ۹ بجے رات کو ضریح ایک صندوق میں مقفل زیر شامیانہ روانہ ہو کر آدھی رات کو در دولت پر پہنچی۔ بادشاہ نے دروازے تک استقبال کیا اور ضریح کو قیصر باغ کی سنگی بارہ دری میں رکھوا دیا اور ضریح لانے والے سید صاحب کو خلعت اور زر نقد عطا کیا۔[2]

روضہ امام حسین کے ایک خادم سید صالح کربلا سے بادشاہ کے لیے ایک عبا لے کر آئے۔ مالک الدولہ صولت نے تاریخ کہی۔ مادے کا مصرع یہ ہے "پاک حُلّہ بے اختر آیا" ۱۲۹۱ھ۔ سید صاحب نے عرض کیا کہ امام حسین نے مجھے حکم دیا کہ عبا لے کر واجد علی شاہ کو ہماری طرف سے دو۔ بادشاہ نے وہ عبا سر پر رکھ لی اور سید صاحب کو بہت کچھ اس کا صلہ دیا۔ واپسی کے وقت انھوں نے کہا کہ ناصر الدین شاہ ایران کی طرف سے ایک جھاڑ کربلا میں

---

[1] دیوان قبول صفحہ ۵۲۶ [2] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۰۰ - ۱۰۱

روشن کیا جاتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ حضرت کی طرف سے بھی جھاڑ روشن ہوا کرے۔ یہ استدعا قبول ہوگئی اور جھاڑ کی قیمت اور بتیوں کے ماہانہ مخارج کے لیے حکم ہوگیا۔ راقم الحروف ۱۹۳۳ء میں کربلا کی زیارت سے مشرف ہوا تو بادشاہ کا نذر کیا ہوا جھاڑ روضۂ امام حسین میں آویزاں تھا اور بادشاہ کا بنوایا ہوا ایک چاندی کا دروازہ بھی موجود تھا۔

مٹیا برج کے زمانہ قیام میں بادشاہ نے ایک امام باڑہ بنوایا جو ابھی تک برقرار ہے۔ نام تو اس کا بھی سبطین آباد ہے، لیکن لکھنؤ کے سبطین آباد سے اس کو کچھ نسبت نہیں۔ مٹیا برج میں شاہی محلات کے امام باڑے بھی تھے۔ مدرسہ قیصریہ کے قیام کے موقعے پر منصرم الدولہ نے اپنی تقریر میں کہا:

"اس چھوٹے سے مقام میں ہر سال عزاداری محرم الحرام میں کوئی سوا لاکھ روپیہ صرف ہوتا ہے۔ علیٰ ہذا القیاس محافل میلاد شریف اور دیگر خیرات و مبرات میں ہزاروں روپے صرف ہوتے ہیں۔ ہمارے آقا اور بادشاہ کی فیاضی کیا کم ہے کہ کربلائے معلیٰ میں ایک شفا خانہ مختصر سا بہ تقرر تنخواہ طبیب اور مصارف علاج قائم فرما دیا ہے، جس کی نظیر اس وقت تک نہیں دیکھی گئی۔ اور مدینۂ منورہ میں سو روپے ماہوار ایک مدنی کو سبیل کا خرچ دیا جاتا ہے"[2]

## واجد علی شاہ اور موسیقی کا شوق

فنون لطیفہ، موسیقی، رقص، اداکاری وغیرہ کی سرپرستی ہندستان کے راجاؤں اور بادشاہوں کا معمول تھا۔ موجودہ جمہوری حکومت نے بھی موسیقی کے کالج، یونی ورسٹی، سنگیت ناٹک اکاڈمی، للت کلا اکاڈمی وغیرہ قائم کر رکھی ہیں اور ہر فن کی ترقی اور اہل فن کی ہمت افزائی طرح طرح سے کرتی رہتی ہے۔ واجد علی شاہ کے والد ثریا جاہ امجد علی شاہ

---

[1] واجد علی شاہ اور ان کا عہد ص ۸۹-۹۰ [2] حالات مدرسۂ قیصریہ ص ۸

بڑے مذہبی آدمی تھے۔ ان کے عہد حکومت میں اکثر محکمے علمائے مذہب کے ہاتھ میں تھے۔ مگر ارباب نشاط کا محکمہ ان کے عہد میں بھی قائم تھا۔ واجد علی شاہ کی طبیعت کو ان فنون سے گہری دل چسپی تھی۔ مگر یہ دل چسپی صرف حظ نفس کے لیے نہ تھی بلکہ ہندوستان کے ان قدیم فنون کی سرپرستی اور ان کو ترقی دینے کے لیے تھی۔ یہ میں اپنی کتاب لکھنؤ کا شاہی اسٹیج میں پوری تفصیل کے ساتھ بیان کر چکا ہوں۔ اس لیے یہاں اس موضوع سے بحث کرنا غیر ضروری ہے۔

بادشاہ کو موسیقی سے بے حد دل چسپی تھی لیکن اسلامی شرع کے احکام کے مطابق وہ گانے بجانے کو ناجائز سمجھتے تھے۔ جب کبھی بیماری کی شدت سے موت کا اندیشہ پیدا ہو جاتا تھا تو گانے بجانے سے توبہ کر لیتے تھے۔ مگر یہ توبہ زیادہ تک قائم نہ رہ سکتی تھی۔ مولوی شرر لکھنوی بھی موسیقی کو ناجائز سمجھتے تھے۔ اسی بنا پر وہ کہتے ہیں:

"حضرت جان عالم کو اگر واقعی الزام دیا جا سکتا ہے تو موسیقی کا الزام ہے ... اچھا گانا چاہے کیسے ہی اتقا و پرہیز گاری پر آمادہ ہوں توبہ تڑوا دیا کرتا ہے مگر اس میں بھی اس قدر احتیاط تھی کہ مٹیا برج میں قیام کلکتہ کے زمانے میں کبھی انھوں نے سوا مردہ ڈھاڑیوں یا اپنی ممتوعہ گانے والیوں کے کسی بازاری عورت کا گانا نہیں سُنا۔ لہذا جب ہم بہت سے بزرگان دین کو صحبت غنا کا لطف اٹھاتے دیکھتے اور تعرض نہیں کرتے ہیں تو واجد علی شاہ مرحوم کے معاملے کو بھی خدا پر چھوڑ دینا چاہیے۔ خدا معاف کرنے والا ہے اور امید ہے کہ برگشتہ بخت تاجدار اودھ کے اس جرم کو ان کی اور نیکیوں کے صلے میں معاف کر دے گا۔"[1]

## بادشاہ کی بے تعصبی

واجد علی شاہ مذہبی احکام کے بہت پابند تھے۔ مگر مذہبی تعصب سے پاک تھے۔

---

[1] حزن اختر مقدمہ ص ۱۱-۱۲

اس معاملے میں ذاتی واقفیت رکھنے والے شاہدوں کے بیانات درج کیے جاتے ہیں :

مولانا شرر لکھنوی کا بیان :

"بادشاہ اگرچہ شیعہ تھے ۔ مگر مزاج میں مطلق تعصب نہ تھا ۔ ان کا پرانا مقولہ تھا کہ میری دو آنکھوں میں سے ایک شیعہ ہے اور ایک سُنّی ہے ۔ بے تعصبی کا اس سے زیادہ ثبوت اور کیا ہوگا کہ سارا انتظامی کاروبار سنیوں ہی کے ہاتھ میں تھا ۔ وزیر اعظم منصرم الدولہ بہادر سُنّی تھے ۔ منشی السلطان جو ایک زمانے میں سب سے زیادہ مقرب اور سارے جانور خانے، کل اہلِ قلم اور کئی اور محکموں کے افسر اعلیٰ تھے سُنّی تھے ۔ بخشی امانت الدولہ جن کے ہاتھ سے کُل ملازموں حتیٰ کہ محلوں اور شاہزادوں تک کو تنخواہ ملتی تھی سُنّی تھے ۔ عطارد الدولہ اور داروغہ معتبر علی خاں جو آخر میں سب سے بڑے عہدہ دار اور کل کاروبار کے مالک تھے دونوں سُنّی تھے ۔ اس سے بڑھ کے کیا ہوگا کہ امام باڑہ سبطین آباد اور محل کے خاص امام باڑے 'بیت البکا' کا انتظام اور مجلسوں اور مذہبی تقریبوں کا انصرام بھی سنیوں کے ہاتھ میں تھا ۔ وہاں کبھی کسی نے اس کو محسوس ہی نہیں کیا کہ کون سُنّی ہے اور کون شیعہ ہے"[1]

شرر کا دوسرا بیان :

"بادشاہ نے جانور خانہ مرزا رمضان بیگ کے سپرد کیا جو لکھنؤ کے ایک ہندو رئیس رائے دلارام کے بیٹے تھے ۔ رمضان بیگ کو منشی السلطان بہادر کا خطاب تھا ۔ تمام اہل قلم اور محرر چاہے کسی دفتر میں کام کرتے ہوں انھیں کے ماتحت تھے اور ان کی برطرفی بحالی ان کے سپرد تھی ۔ وہ سنی المذہب بڑے دیں دار روزے نماز کے پابند اور بڑے لسان اور بذلہ سنج تھے ۔ بادشاہ کو اُن کی باتوں میں بڑا مزہ آتا ۔ رات کو گاڑی پر سوار

---

[1] گزشتہ لکھنؤ ص ۷۰ - ۷۱

ہو کر اپنی کوٹھیوں کے باغوں میں گشت لگاتے تو منشی السلطان کو خواصی میں
بٹھا لیتے" [1]

مولوی عبدالرزاق مصنف البرامکہ مٹیابرج کے چشم دید حالات کے بیان میں
لکھتے ہیں :

"اعلیٰ عہدہ دار اکثر سُنی تھے اور یہ بادشاہ کی بے تعصبی کی دلیل تھی" [2]

مولانا شرر کے مندرجہ بالا دونوں بیانوں میں شاہی جانور خانے کا ذکر آیا ہے۔
اس کی حیثیت کیا تھی؟ خواجہ زین العابدین کا چشم دید بیان ہے کہ بادشاہ کے جانور خانے
میں ہزار ہا چرند و پرند تھے، جن کے دانے چارے کا خرچ دس ہزار روپے سالانہ تھا۔
بھیکن خاں مخاطب بہ معتبر علی خاں دانہ خوری کے مہتمم تھے۔

عہد واجدی کے ہندو منصب دار

یہی بے تعصبی کا برتاؤ دیگر برادران وطن صاحبان ہنود کے ساتھ بھی تھا۔
وہ بڑے ذمہ دار اور بڑی بڑی تنخواہوں والے منصبوں پر فائز تھے۔ چند ہندو منصب داروں
کے نام مہاراجہ گوپال ثاقب کی تاریخ اودھ' زبدۃ الکوائف' سے یہاں درج کیے
جاتے ہیں :

"مشیر الدولہ مؤید الملک مہاراج الدھراج بال کرشن بہادر جبار جنگ
ابن راجا دیا کرشن، غازی الدین حیدر کے عہد سے واجد علی شاہ کے
عہد تک دیوانی کے منصب اعلیٰ پر ممتاز رہے۔

مہاراجہ بہاری لال بہادر ابن افتخار الدولہ مہاراجہ میوہ رام بہادر
برادر زادۂ مشیر الدولہ بہادر مذکور الصدر در اصل باقی نویس ملک محروسہ۔

راجا کندن لال بہادر محمد علی شاہ سے واجد علی شاہ کے عہد
تک امیر بیت الانشا یعنی میر منشی رہے۔

---

[1] جان عالم صہ ۲۴ [2] واجد علی شاہ اور ان کا عہد صہ ۱۰۵

بعد وفات راجا کندن لال بہادر بابو پورن چند کارپرداز سر رشتہ دستخط عرائض و پرچہ اخبار مقرر ہوئے۔

مدبر الدولہ منشی الملک راجہ جوالا پرشاد بہادر محکم جنگ سر دفتر دفتر خاص۔

کنور راج بہادر پسر رائے دولت رائے مہتمم بیت الاجرا۔

ہر دیال برادر بہادر سنگھ مہتمم بیت التعمیل عرف دفتر بنارسی۔

بخشی الملک راجا لال جی بہادر مہتمم کچہری بخشی گری

بخشی الملک راجا الفت رائے پسر راجا لال جی بہادر

بخشی الملک کنور دھنپت رائے پسر راجا الفت رائے

رائے منسی دھر سروری نواسہ راجا لال جی بہادر۔ کنور دھنپت رائے کی بخشی گری کے زمانے میں نائب بخشی تھے۔

پنڈت کشن نرائن مہتمم سر رشتہ نظارت یعنی تقسیم تنخواہ محلات و شاہزادگان واعزہ و اقربائے شاہی۔

راج راج راج الدھراج، پیشوا پر دھان راجا راؤ امراؤ سنگھ مہتمم بیت الضرب سلطانی۔

راجا بہادر سنگھ ابن رائے صاحب رام منصرم املاک سلطانی واقع دہلی یعنی ریاست قدیم برہان الملک۔

میں نے ۱۹۲۴ء میں اپنے مقالے "راجا کندن لال اشکی" کی تمہید میں لکھا تھا۔

"کچھ بہت دن نہیں ہوئے کہ ہندوستان میں ہندو مسلمان شیر و شکر ہو رہے تھے۔ نہ یہ باہمی عداوت و نفرت تھی نہ یہ بدظنی و بے اعتباری۔ ابھی کل تک مسلمان اپنے ہندو ہمسایوں کو اور ہندو اپنے مسلمان پڑوسیوں کو ان کے سن اور خاندانی تعلقات کے لحاظ سے "بھائی"، "چچا"، "دادا"،

ماموں، پھوپھا وغیرہ کہہ کر پکارتے تھے۔ یہ رشتے صرف زبانی نہ ہوتے
تھے، ہماری سوسائٹی نے جو حقوق اور فرائض ان رشتوں سے وابستہ کر دیے
ہیں وہ سب ادا کیے جاتے تھے۔ خوشی اور غم، تقریبوں اور تہواروں میں
ایک دوسرے کے شریک رہتے تھے۔ یہ رشتے عارضی بھی نہ ہوتے
تھے۔ بلکہ اکثر کئی کئی پشتوں سے چلے آتے تھے اور کئی کئی پشتوں تک چلتے تھے۔ باہمی
اتحاد نے یہاں تک ترقی کی تھی کہ رسمی مذہب کی حدیں جگہ جگہ سے ٹوٹ چلی تھیں۔
ہندوؤں میں مسلمانی رسمیں اور مسلمانوں میں ہندوانے تہوار منائے جانے لگے تھے۔
جن ہندو اور مسلمان گھرانوں کو پاس پاس رہتے ہوئے دو تین پشتیں گزر
گئی تھیں ان میں یہ پتا بھی مشکل سے چل سکتا تھا کہ وہ ایک دادا کی اولاد
اور ایک خاندان کے رکن نہیں ہیں۔ دونوں اپنے اپنے مذہب میں پکے تھے۔
مگر اختلاف مذہب سے ان کے باہمی تعلقات میں فرق نہ پڑتا تھا۔ آج اس
میل ملاپ، اس اتحاد کے لیے ہماری نگاہیں ترستی ہیں اور اس رواداری
اور بے تعصبی کے لیے ہمارے دل تڑپتے ہیں۔[۱]

یہ بیان شاہان اودھ کے زمانے پر بالعموم اور واجد علی شاہ کے عہد پر بالخصوص صادق
آتا ہے۔

## بادشاہ کی علمی استعداد

واجد علی شاہ کی ابتدائی تعلیم و تربیت کا تفصیلی بیان نہیں ملتا۔ وزیر السلطان
نواب سید محمد امیر علی خاں امیرؔ لکھتے ہیں کہ وہ کچھ دن درسی کتابیں پڑھنے میں مصروف رہے
کامل اتالیقوں اور فاضل استادوں کی صحبت میں اپنی فطری ذہانت و ذکاوت سے بہت
کچھ سیکھ لیا۔ بعض دوسرے کمالات جن کی تعلیم ارباب سلطنت اور اصحاب معدلت کے لیے

---

۱؎ لکھنؤ یونی ورسٹی جرنل، ستمبر ۱۹۳۳ء

واجب ولازم ہے، بڑی تن دہی کے ساتھ آسانی سے حاصل کر لیے[1] خود واجد علی شاہ کا بیان ہے کہ جب عمر کے پانچ برس گزرے تو باپ نے مکتب کے حوالے کر دیا[2]۔ نواب امین الدولہ امداد حسین خاں ان کے خاص اتالیق تھے۔ علم طب کی دو کتابیں میزان الطب اور شرح اسباب ان سے بھی پڑھیں[3]۔

مولانا شرر لکھنوی لکھتے ہیں:

"میرا بچپن اور نیز شباب کا ابتدائی زمانہ مٹیا برج میں اور خاص بادشاہ جہاں پناہ کے سایۂ عاطفت میں بسر ہوا ہے۔ ... میں نے بادشاہ جم جاہ کو، ان کے دربار کو، محلات عالیات کے رہنے کی شان کو، شاہ زادگان والاتبار کی دل چسپ صحبتوں کو اور سواد بنگالہ میں لکھنؤ کے اجڑے ہوئے کروفر کو اپنی آنکھ سے دیکھا ہے[4]۔"

اس کے بعد ذاتی واقفیت کی بنا پر لکھتے ہیں:

"واجد علی شاہ کا علمی مذاق نہایت ہی پاکیزہ اور اعلیٰ درجے کا تھا۔ ان کی علمی استعداد بہت بڑھی ہوئی تھی۔ عربی کے تو عالم نہ تھے، مگر فارسی میں ... دم بھر میں دو دو چار چار بند کی نثریں لکھ ڈالتے جو مشہور و نامور نثاران فارسی کے کمال کو یاد دلا دیتیں۔ رفعت الدولہ[5] اور لائق الدولہ[6] کے ایسے صاحب کمال نثر نگار وابستۂ دامان دولت تھے۔ ممکن تھا کہ وہ لوگ جد و جہد اور تکلف کے بعد ان سے اچھی طرح لکھ لیں، مگر جس خوبی کے ساتھ قلم برداشتہ واجد علی شاہ لکھ دیتے، میرے خیال میں کسی سے ممکن نہ تھا۔ یہی حالت نظم کی تھی[7]۔"

---

[1] وزیر نامہ ص ۹۷ [2] صوت المبارک ص ۴ [3] عشق نامہ فارسی ص ۲۵ [4] حزن اختر مقدمہ ص ۹ [5] رفعت الدولہ رفیع الملک کاتب الملوک منشی سید محمد شفیع رضوی [6] لائق الدولہ محمد جان علی خاں بہادر متخلص بہ شاہ [7] حزن اختر مقدمہ ص ۱۲

راجا درگا پرشاد سنڈیلوی کا بیان :

"مثل او بادشاہے بایں جمعیت علوم و فنون بر سر زمین ہند برنخاستہ چنیں فرماں روائے باچنیں فضل و کمال در فضائے مملکت ہندوستان علم بادشاہی نہ افراشتہ۔ بیش تر اوقات شریف بہ تذکرۂ علمی می گزرانند: اگر بجہت گل گشت حدائق و تفرج باغات سواری می فرمایند خدام صندوق ہائے تصنیفات و کتب ہائے اساتذہ ہمراہ می دارند۔ چراکہ اکثر اوقات دریں حالت تفرج با خدام و مقربان خدمت اکثر تذکرۂ سخن می شود و اتفاق ملاحظۂ تصنیفات اساتذہ می شود"[1]

ترجمہ : ان کا سا کوئی بادشاہ علوم و فنون کی اس جامعیت کے ساتھ ہند کی سرزمین سے نہیں اٹھا۔ ایسے کسی فرماں روا نے اتنے فضل و کمال کے ساتھ مملکتِ ہندوستان کی فضا میں بادشاہی کا علم بلند نہیں کیا۔ بیش تر اوقات شریف علمی تذکرے میں گزارتے ہیں۔ ۔ ۔ اگر باغوں کی سیر و تفریح کے لیے سوار ہوتے ہیں تو خدام استادوں کی تصنیفوں اور کتابوں کے صندوق ساتھ رکھتے ہیں۔ کیوں کہ اکثر اوقات سیر کی حالت میں خدام اور مقربان خدمت سے تذکرۂ سخن ہوتا ہے اور اساتذہ کی تصانیف ملاحظہ کرنے کا اتفاق ہوتا ہے۔

حکیم محمد کاظم سوانح عمری میں لکھتے ہیں :

"در ذکائت طبع و ذہانت بے عدیل و در اکثر فنون مثل شاعری و تاریخ دانی و موسیقی عدیم النظیر"[2]

ناسخ کلکتوی کہتے ہیں :

"علاوہ تحصیل کمال بہ انواع فنون فاضلہ شوق مفرط بہ درۂ فن شعر و

---

[1] بوستان اودھ صہ ۱۸۳-۱۸۴ [2] سوانح عمری صہ ۳۲

سخن دارند[1]

صفیر بلگرامی کا بیان ہے :

"ہر علم میں کامل بہ قوت طبع درّاکہ ہر فن میں حرفاً حرفاً کمال حاصل ہے"[2]

خواجہ بادشاہ صفیر لکھنوی لکھتے ہیں :

"فن جو عمدہ جہاں میں ہیں مشہور حد سے افزوں ہے ان فنوں میں عبور
دیکھو انصاف کی نظر سے اگر مثل ان کا نہیں ہے کوئی بشر"[3]

واجد علی شاہ کی علمی استعداد کے سب سے زیادہ معتبر شاہد تو ان کی تصنیف و تالیف کی ہوئی کثیر التعداد کتابیں ہیں۔ بادشاہ کی خدمت میں جو عرض داشتیں پیش ہوتی تھیں، ان کی مدح میں جو قصیدے کہے جاتے تھے، ان کی کئی کتابوں کی جو شرحیں لکھی گئی تھیں، ان کی زبان اتنی عالمانہ ہے کہ معمولی استعداد والے ان کو سمجھ بھی نہیں سکتے۔ لیکن بادشاہ ان پر مناسب احکام صادر کرتے، ان سے لطف اندوز ہوتے، ان کی داد دیتے اور صلہ و انعام عطا فرماتے تھے۔ اس سے بھی ان کی علمی استعداد کا سراغ ملتا ہے۔

بادشاہ کی قلم برداشتہ فارسی تحریر کی مثال کے لیے ایک طولانی تحریر کے چند ٹکڑے درج کیے جاتے ہیں۔ واجدی عہد میں شاہی دارالانشا کے میر منشی ظہیر الدین ظہیر بلگرامی نے معزول بادشاہ کی خدمت میں ایک فارسی قطعہ اور ایک عرض داشت مٹیا برج بھیجی، جس میں بادشاہ کی سوانح عمری لکھنے کے لیے ان کی تصنیفات اور روزنامچہ اور سوانح عمری مانگی۔ بادشاہ اس وقت فورٹ ولیم میں نظر بند اور جسمانی اور روحانی اذیت میں مبتلا تھے۔ انھوں نے معذرت کے ساتھ تقریباً تین ہزار روپے نقد عنایت فرمائے اور پچاس روپے ماہوار تنخواہ مقرر کر دی اور عرض داشت کے جواب میں تحریر فرمایا :

"شعاع آفتاب کلامش چناں بر ذرّہ دلم تابید کہ سر تا پا محو حیرت

---

[1] تذکرۂ مردم دیدہ [2] ترجمہ بوستان خیال جلد اول [3] مثنوی گلشن عشق

گشتم.. صفائے بندش و حسن کلامش کہ دریافتم بہر دو دست دل گرفتہ نادم بخدا کہ ہرگز قابل دلائق چنیں تحریر بے نظیر نہ بودم۔ لطف و کیفیت جدائی از لب نمی خیزد مگر آنچہ از دل خیزد بر دل ریزد.... و ہر آنچہ دربارۂ رسائل تصنیف تصنیف راقم در فنون جداگانہ مع دیگر روزنامچہ و سوانح عمری عرض داشت، صورتش بر ایں گونہ کہ تالیفات و تصنیفات عمدہ را سیل غارت باغیان ہم چو خس و خاشاک در امواج تاراج چناں غرق ساختہ کہ اثر حرفے از ان باقی نیست۔ در روزنامچہ و سوانح عمری جز آہ جگر و درد دل اختر یا شام زنداں یا صبح غریباں ... حالا دگر چیست [۱]

بادشاہ کی فارسی نثر کا ایک نمونہ اور پیش کیا جاتا ہے:

"در عالم یاس و قید و ہراس کہ از شوخی بخت نارسیدہ بجائے سیاہی آب دیدہ صرف نمودہ در فرط بے قراری و حالت آہ و زاری کہ نصیب دشمنان باد یعنی در زنداں فرنگستان کہ موسوم بہ قلعہ ولیم فورڈ کلکتہ است ہر قدر تحفہ کہ برائے مبتدیان نزد خود داشت بے تکلف از نوک خامہ ریختہ" [۲]

بقول شرر بادشاہ عربی کے عالم نہ تھے لیکن عربی سے نابلد بھی نہ تھے۔ ان کی بعض کتابیں ان کی عربی دانی کا ثبوت پیش کر رہی ہیں۔ ان کی دو مختصر عربی تحریریں ہدایت السلطان ارشاد السلطان کے نام سے تھیں، جن کی نہایت مبسوط بڑی عالمانہ اور فاضلانہ شرحیں منشی امیر احمد امیر مینائی نے دو کتابوں [۳] کی صورت میں لکھیں جو شاہی دربار میں ان کی رسائی کا ذریعہ ہوئیں۔

بادشاہ نے فارسی اور اردو شاعری کا وسیع مطالعہ کیا تھا۔ اپنی ایک کتاب میں

---

[۱] ظہیر الانشا ص۶۷ [۲] نصائح اختری۔ دیباچہ [۳] ان کتابوں کے بارے میں دیکھیے میرا مضمون امیر مینائی کی دو کم یاب کتابیں، ہماری زبان، علی گڑھ، ۲۲ ستمبر ۱۹۶۶ء

بھانڈوں کے لیے جو نقلیں لکھی ہیں ان میں ایک نقل مشاعرے کی ہے، جس میں فارسی اور اردو کے چھبیس ۲۶ شاعر آتے ہیں اور اپنا ایک ایک مطلع سُناتے ہیں۔ ان کے لیے باون غزلوں کے مطلع لکھ دیے ہیں۔ اپنا یہ مطلع لکھا ہے[۱]

ایک حسرت طور پر بھی ہر موسیٰ رہ گئی ∴ ایسا کچھ دیکھا کہ آنکھوں کو تمنا رہ گئی[۱]

بادشاہ کو اودھ کی دیہاتی بولیوں پر کافی عبور تھا۔ ان کے گیت زیادہ تر انھیں بولیوں میں ہیں۔ انھوں نے خیال راگنی بھٹیار کی مثال میں اپنا یہ گیت پیش کیا ہے۔

آستائی ۔ آج مورے گھر کاج مندیلا باجے مائی ری۔

انتر ۔ گلیوں گلیوں ہُن برسے ہے دھاکت ہے نگارا اختر پیا ملک اودھ براجے مائی ری[۲]

ایک گیت کی آستائی ہے۔

اتنا جائے کہو ہمری اور سے ہر سوں کر جور جور بیگ داس دیجیے برہن بیاکل تم بِت سہو نہ جات بچھڑن کو دکھ بھاری[۳]

رام چیر اکنھیا سے پوچھتا ہے۔

راجن کے راج ادھراج مہاراج شیو پردھان چھتر پتی بتاؤ تو کیا ہوا[۴]

ذیل کا شعر ٹھیٹھ دیہاتی زبان میں ہے۔

بلایوں ن کا مورے گھر نِک تو ہمرے تھرے بگاڑ ہوئی
بسے نہ دیہوں تہار پڑوا جو مور بستی اُجاڑ ہوئی

## واجد علی شاہ اور شاہی کتب خانہ

واجد علی شاہ کافی علمی استعداد اور تصنیف و تالیف کا غیر معمولی ذوق رکھتے تھے۔ اچھی کتابوں کے قدردان تھے۔ ان کے عہد میں لکھنؤ کے شاہی کتب خانے میں دو لاکھ

---

[۱] بنی صفحہ ۲۳ - [۲] بنی صفحہ ۱۳ [۳] بنی صفحہ ۶ [۴] بنی صفحہ ۹۶

کتابیں موجود تھیں اور کتب خانے کا عملہ ہزاروں روپے تنخواہ پاتا تھا۔ لیکن بہت سی کتابوں کی جگہ خالی ہوگئی تھی۔ بادشاہ نے اس خلا کو پُر کرنا شروع کر دیا۔ جلوس کے پہلے ہی سال حسب ذیل اشتہار شائع کیا:—

"از کتب فہرست مفصلہ ذیل ہر نسخہ کہ لغایت بیست و چہارم ایں ماہ (یعنی ذی قعدہ) روز پنجشنبہ ۱۲۶۳ھ نزد محمد حسین مہتمم مطبع سلطانی در تکیہ شاہ فصیح بر مکانش برسد ہماں وقت بشرط پسند قیمتش خاطر خواہ بائع دادہ خواہد شد"

ترجمہ: کتابوں کی مفصلہ ذیل فہرست میں سے ہر نسخہ جو اس مہینے (یعنی ذی قعدہ) کی چوبیس تاریخ روز پنجشنبہ ۱۲۶۳ھ تک مطبع سلطانی کے مہتمم محمد حسین کے مکان پر تکیہ شاہ فصیح میں پہنچے گا اس کی قیمت بشرط پسند بیچنے والے کی خاطر خواہ اسی وقت دے دی جائے گی۔

اس فہرست میں مختلف موضوعوں کی ڈھائی سو کتابوں کے نام ہیں جن میں اکثر نادر اور کم یاب ہیں۔ تاریخی کتابوں کی تعداد سب سے زیادہ ہے۔ اس عہد کے نامی تاریخ گو کرامت علی اظہر نے اس اشتہار کی تاریخ لکھی ؂

| | |
|---|---|
| پیش ہر صاحب معالی شان | سیر ہر نسخہ فرحت انگیز است |
| در سن عیسوی بخواں اظہر | اشتہار کتب دلآویز است |

۱۸۴۷ء

یہ پوری فہرست میرے مضمون "لکھنؤ کا شاہی کتب خانہ" مطبوعہ ماہ نامہ نیا دور لکھنؤ مورخہ اگست سنہ ۱۹۷۰ء میں شامل ہے۔

اودھ کا مقدمہ پارلیمنٹ میں پیش کرنے کے لیے واجد علی شاہ کی والدہ، بھائی اور ولی عہد لندن گئے تو مسیح الدین خاں کاکوروی بادشاہ کے سفیر کی حیثیت سے ان کے ساتھ تھے۔ انھوں نے اودھ کی حکومت اور حکمرانوں کی حمایت میں ایک کتاب لندن میں شائع کی۔ اس میں شاہی کتب خانے کے بارے میں جو کچھ لکھا گیا ہے وہ مختصراً بیان

کیا جاتا ہے۔

کمپنی نے بادشاہ کے باغات، محلات، جانور خانے، پوشاک خانے، جواہرات، نوادر، عجائب خانے اور کتب خانے سب پر قبضہ کر کے ضبط کر لیا ہے۔ شاہی کتب خانہ دو لاکھ نہایت بیش قیمت جلدوں پر مشتمل ہے [1]

حسام الدولہ نے ڈپٹی کمشنر کو اپنے خط مورخہ ۱۴ اگست ۱۸۵۶ء میں لکھا کہ صحت الدولہ بہادر نے آج مجھ کو اطلاع دی ہے کہ کپتان فلیچر (FLETCHER) (HAYES) آپ کے حکم کی تعمیل میں اعلیٰ حضرت بادشاہ کا کتب خانہ فرح بخش کوٹھی سے جنرل مارٹین کی کوٹھی میں فوراً لے جانا چاہتے ہیں۔ چوں کہ یہ اشیا اعلیٰ حضرت بادشاہ کی سرکار کی ہیں، میں بغیر بادشاہ کی اجازت کے اس معاملے میں نہ ہاں کہہ سکتا ہوں نہ نہیں لیکن دونوں سرکاروں کی دوستی اور اتحاد کے لحاظ سے آپ کو ان کتابوں کے معائنے اور مطالعے سے منع نہیں کرتا ہوں۔ یہ تحریر ڈپٹی کمشنر کو بہت ناگوار ہوئی اور ۱۹ اگست کو حسام الدولہ کے نام چیف کمشنر کا عتاب نامہ آیا کہ شاہی کتب خانہ حوالے کرنے اور اس کو مارٹین کی کوٹھی میں منتقل کرنے کے بارے میں ڈپٹی کمشنر کے نام تمہارا پیغام بہت نامناسب زبان میں تھا۔ تم نے ان کے عہدۂ جلیلہ کا لحاظ نہیں رکھا۔ وہ آیندہ تم کو سیاسی معاملات میں گفتگو کرنے کی اجازت نہ دیں گے اور تم کو اعلیٰ حضرت بادشاہ اودھ کا معتمد ایجنٹ نہ سمجھیں گے۔ بادشاہ کے ذاتی محلوں کے اندر تم کو جو بھی اختیار ہو لیکن پبلک مفاد کے معاملات میں تم کو یہ حق نہیں ہے کہ اعلیٰ افسروں کے احکام کی تعمیل میں روز بروز تاخیر کرتے رہو۔ تم بھی عزت مآب ایسٹ انڈیا کمپنی کے ادنیٰ ملازموں کی طرح ہو۔

اس خط میں یہ بھی لکھا کہ فارسی کتابیں جو کثیر سرمایے سے فراہم کی گئی ہوں گی اُن کو دیکھ کر ڈپٹی کمشنر کو افسوس ہوا کہ وہ ایک بے مرمت کمرے میں بھر دی گئی ہیں لیکن اُن کو خراب

---

[1] Oude: Its Princes and its Government vindicated J. Davy and sons, London, 1857, page 187.

کر رہی ہے اور کیڑے کھا رہے ہیں۔ وہ ان کو ایک بڑے وسیع کمرے میں رکھنا چاہتے ہیں تاکہ اعلیٰ حضرت بادشاہ کی املاک محفوظ رہے۔ تم کو سمجھ لینا چاہیے کہ ڈپٹی کمشنر تم سے کسی طرح کی بات چیت اور خط و کتابت نہ کریں گے[1]

مختصر یہ کہ ملازمین شاہی نے کتب خانہ انگریزوں کے حوالے نہیں کیا۔ مگر تحفظ کے بہانے سے زبردستی ان کی تحویل سے لے لیا گیا۔ انگریزوں کے ہاتھوں کتابوں کا جو حشر ہوا وہ ذیل کے واقعہ سے ظاہر ہے۔

انتزاع سلطنت کے بعد ایک نیا چیف کمشنر لکھنؤ میں آیا۔ ایک دن اس نے شاہی کتب خانے کا معائنہ کیا اور کتابوں کی بے ترتیبی کو دیکھ کر بہت افسوس کیا اور اس کا سبب دریافت کیا۔ مفتاح الدولہ نے کہا کہ یہ بے ترتیبی میجر کارنگی کی بدولت ہوئی کہ ایک دن سارا کتب خانہ جو کوٹھی فرح بخش کی الماریوں میں باترتیب تھا نکلوا کر باہر پھنکوا دیا۔ فرمایا اب تم انھیں ترتیب سے درست کر کے رکھو۔ عرض کیا کہ کتب خانے کا عملہ جو ہزار روپے تنخواہ پاتا تھا اب کہاں ہے۔ فرمایا کارنگی صاحب کو اس قدر زیادتی نہ کرنا چاہیے تھی[2]

شاہی کتب خانہ ۱۸۵۷ء کے غدر کی لوٹ مار میں بھی تباہ ہوا ہوگا۔ منشی ظہیر الدین بلگرامی نے بادشاہ کی سوانح عمری لکھنے کے لیے ان کی کتابیں مانگی تو بادشاہ نے جواب میں لکھا۔

"تالیفات و تصنیفات عمدہ را سیل غارت باغیاں ہم چو خس و خاشاک
در امواج تاراج چناں غرق ساختہ کہ اثر حرفے ازاں باقی نیست"[3]

ترجمہ: عمدہ تالیفات و تصنیفات کو باغیوں کی لوٹ کے سیلاب نے خس و خاشاک کی طرح اس طرح ڈبو دیا کہ اب ان کے ایک حرف کا نشان بھی باقی نہیں ہے۔

ظاہر ہے کہ باغیوں کی لوٹ کا سیلاب بادشاہ کی تصنیفات و تالیفات کے ساتھ شاہی کتب خانے کی کتنی ہی کتابوں کو بہا لے گیا ہوگا۔

---

[1] کتاب مسیح الدین خاں صفحہ ۱۸۸-۱۹۰ [2] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۸۲ [3] ظہیر الانشا صفحہ ۶۷

بادشاہ اودھ کے کتب خانوں میں عربی اور فارسی کتابوں کے وسیع ذخیرے کی فہرست بنانے کے لیے ڈاکٹر اشپرنگر لکھنؤ کے ریذیڈنٹ کا اکسٹرا اسسٹنٹ مقرر کیا گیا۔ وہ ۳ مارچ ۱۸۴۸ء سے یکم جنوری ۱۸۵۰ء تک لکھنؤ میں رہا۔ ایک مہینا اس کو دوسرے فرائض انجام دینا پڑے۔ اور کوئی تین مہینے بیمار رہا۔ صرف اٹھارہ مہینے کے قریب فہرست بنانے میں صرف کیے۔ اس مدت میں اس نے دس ہزار جلدوں کے قریب دیکھیں اور ان کی فہرست تیار کی۔ یہ فہرست چار جلدوں میں تھی، جن میں سے صرف ایک جلد شائع ہوئی۔ باقی تین جلدوں کا پتہ نہیں۔

ڈاکٹر اشپرنگر شاہی کتب خانے کے داروغاؤں کی غفلت اور بد دیانتی کی مذمت کرنے کے بعد لکھتا ہے کہ اپنے اس بیان کے ساتھ میری گزارش ہے کہ موجودہ داروغاؤں یا کتاب داروں کو میں قابل تعریف اور نہایت ایمان دار سمجھتا ہوں۔ وہ بڑے مہذب لوگ ہیں، خاص کر توپ خانے کے داروغاؤں میں سے ایک۔ یہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ کتب خانہ ابتدا سے ایسے آدمیوں کے ہاتھ میں نہیں رہا۔ ظاہر ہے کہ مہذب، ایمان دار اور قابل تعریف داروغاؤں کا انتخاب اور تقرر بادشاہ وقت واجد علی شاہ کی توجہ خاص کا نتیجہ تھا۔

واجد علی شاہ نے اپنی مٹیا برج کی چھوٹی سی سلطنت میں ایک چھوٹا سا کتب خانہ بھی قائم کر لیا تھا۔ خواجہ زین العابدین، جن کا ذکر اوپر آچکا ہے اس کے داروغہ تھے۔ انھوں نے مجھ سے خود فرمایا کہ کتب خانہ بادشاہ کے خاص محل میں تھا جس کا نام سلطان خانہ تھا۔ بادشاہ زیادہ تر اسی محل میں رہتے تھے۔ شاہی کتب خانے میں پچیس تیس چوبی الماریاں کتابوں کی تھیں۔ میرے علاوہ کتب خانے کے تین داروغہ اور بھی تھے۔ بادشاہ کے انتقال کے بعد میرے سامنے ایک انگریز پورا کتب خانہ گاڑیوں پر لدوا کے لے گیا۔ معلوم نہیں کہ وہ کتابیں کیا ہوئیں۔

مٹیا برج کے شاہی کتب خانے کے ایک داروغہ محمد علی محسن تھے۔ ان کا ایک قطعۂ تاریخ بادشاہ کی لغت کی کتاب ملاذ الکلمات کے آخر میں موجود ہے۔ اس کا عنوان اور آخری شعر درج کیا جاتا ہے۔

"قطعۂ تاریخ تالیف . . . از فکر شاعر شیوا بیان محمد علی داروغہ کتب خانہ شاہی"

از سر الہام محسن یافتہ سالش زغیب

مخزن علم معانی معدن یک یک زباں

دوسرا مصرع مادہ تاریخ ہے جس کے عدد ۱۲۹۲ھ (۱۲۹۳ھ) ہیں۔ اس میں سر الہام یعنی الف کے ایک عدد کا تعمیہ کرنے سے ۱۲۹۳ اعداد نکلتے ہیں۔

بادشاہ کی اکثر مطبوعہ کتابوں پر کتب خانے کی مہر دیکھ کر اکثر یہ سمجھ لیا جاتا ہے کہ یہ کتابیں بادشاہ کے کتب خانے کی ہیں۔ اس غلط فہمی کو دور کرنے کے لیے لکھا جاتا ہے کہ اودھ کے ہر بادشاہ نے اپنے عہد میں کتب خانے کی ایک مُہر بنوائی تھی جس پر بادشاہ کے نام کا ایک شعر کندہ کیا جاتا تھا۔ آخری چار بادشاہوں کی مہروں پر اشعار ذیل کندہ تھے۔

سلیماں جاہ نصیر الدین حیدر کی مُہر

خوش ہست مہر کتب خانہ سلیماں جاہ ؛ مہر کتاب مزین چو نقش بسم اللہ

محمد علی شاہ کی مہر

زہے مُہر سلطانِ والا جناب ؛ کہ زیبا بود بر جبین کتاب

امجد علی شاہ کی مُہر

ناسخ ہر مہر شد چوں شد مزین بر کتاب ؛ خاتم امجد علی شاہ زمن عالی جناب

واجد علی شاہ کی مُہر

خاتم واجد علی سلطان عالم بر کتاب ؛ ثابت و چہرہ نور بادا تا فروغ آفتاب

واجد علی شاہ اپنی ہر کتاب چھپوا کر مفت تقسیم کر دیتے تھے۔ اس پر ان کے کتب خانے کی مُہر صرف یہ بتاتی ہے کہ یہ مفت تقسیم کی ہوئی کتابوں میں سے ہے۔ اپنے ذاتی کتب خانے کے لیے وہ نہایت خوش خط، مُطلّا، مذہب، منقش نسخے تیار کرواتے تھے۔ ایسے کئی نسخے میری نظر سے گزر چکے ہیں۔ خاص خاص لوگوں کو بھی خوشخط قلمی نسخے عنایت کیے جاتے تھے۔

## بادشاہ کا تصنیف و تالیف میں انہماک

واجد علی شاہ کو تصنیف و تالیف کا فطری شوق تھا۔ انھوں نے دو دیوان اور تین مثنویاں اٹھارہ برس کے سن میں تصنیف کیں اور ساری عمر تصنیف و تالیف کا شغل جاری رکھا، یہاں تک کہ اردو اور فارسی نظم و نثر میں ان کی کتابوں کی تعداد سو سے اوپر پہنچ گئی۔ لکھنؤ کے عالم شاعر سید علی کامل معروف بہ مولوی علی میاں نے واجد علی شاہ کی وفات پر دس قطعات تاریخ کہہ کر "تِلْکَ عَشَرَۃٌ کَامِلَہ" کے نام سے شایع کیے۔ ایک قطعے میں یہ شعر بھی ہے۔

بیش تر از صد صُحُف در نظم و نثر ۔۔۔ بر کمال علم و عرفانش گواہ

واجد علی شاہ اور ان کی حکومت کو بدنام کرکے اودھ پر غاصبانہ قبضہ کرنے کے ناپاک مقصد سے انگریزوں اور ان کے ضمیر فروش ہندوستانی پٹھوؤں نے پروپیگنڈے کی وہ مہم چلائی کہ واجد علی شاہ کا نام عیش کوشی اور نفس پرستی کا مترادف بن گیا۔ کون تصور کر سکتا تھا کہ اس بدنام بادشاہ کو اپنی ہوس ناکیوں اور عشق بازیوں سے کتابیں لکھنے کی فرصت ملی ہوگی۔ پھر کتابیں بھی دو چار نہیں، دس بارہ نہیں، سو سے زیادہ! مگر حقیقت یہ ہے کہ کامل کے اس قول میں کوئی مبالغہ نہیں ہے۔ صرف میری تنہا تلاش کے نتیجے میں واجد علی شاہ کی ساٹھ سے اوپر کتابیں بیش تر شاہی مطبع کی چھپی ہوئی دستیاب ہوگئیں جو میرے کتب خانے میں موجود ہیں۔ ان کے علاوہ کچھ اور کتابوں کا پتہ لگا اور کچھ کتابوں کے نام معلوم ہوئے۔ ان کتابوں کے بارے میں ضروری تفصیلات آیندہ پیش کی جائیں گی۔

متعدد مصنفوں نے بادشاہ کی تصنیفی مصروفیت اور تصانیف کی کثرت کا ذکر کیا ہے۔ شرر لکھنوی بادشاہ کی قلم برداشتہ فارسی تحریروں اور فی البدیہہ نظموں کا ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں۔

"حضرت جان عالم نے سیکڑوں مرثیے اور سلام کہہ ڈالے اور اتنی کتابیں نظم اور نثر میں تصنیف کر دیں کہ ان کا شمار لکھنا شاید آج کسی کو معلوم نہ ہوگا اور

سب کی تصنیف میں یہی شان برجستگی اور قلم برداشتگی تھی۔[1]

راجا درگا پرشاد سندیلوی لکھتے ہیں:

"دریں روزہا اگرچہ از انتزاع سلطنت و قلت مداخل و کثرت مخارج خاطرِ مقدس بانواع افکار در ساختہ است اما از غایت شوق سخن بیش تر اوقات بہ تذکرۂ علمی می گزارند و از تصنیفات تازہ بہ تازہ و تالیفات نو بہ نو فیوضات بے پایاں بہ حاشیہ نشینان بساط میمنت مناط می رسانند۔"[2]

ترجمہ: ان دنوں اگرچہ سلطنت کے انتزاع، آمدنی کی قلت اور اخراجات کی کثرت سے خاطر مقدس طرح طرح کی فکروں سے دوچار رہتی ہے، لیکن انتہائی شوق سخن کی وجہ سے اپنا وقت عزیز بیش تر علمی تذکروں میں گزارتے ہیں اور اپنی تازہ بہ تازہ تصنیفات اور نو بہ نو تالیفات سے اپنی بساط مبارک کے حاشیہ نشینوں کو بے انتہا فیوض پہنچاتے ہیں۔ ایک نامعلوم الاسم[3] مصنف جو بادشاہ سے ذاتی واقفیت رکھتا ہے اس کا بیان ہے۔

"شوق علم و ہنر کتابت و سخن وری را بآن مدارج دارند کہ خود صاحب تصانیف در علوم مختلفہ و صاحبان دیوان اشعار گہر بار و مثنوی ہائے آب دار شدہ۔ اکثر جلسہ با فضلا و شعرا و دبیران می دارند و قدردانی ارباب ہنر بدرجۂ اتم می فرمایند۔"

یہی مصنف کہتا ہے کہ میری کتاب تاج فراست سے بادشاہ کے علم و ہنر کا کچھ اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ ہندوستانی زبان کے مشہور فرانسیسی عالم اور معلم گارساں دتاسی نے بادشاہ کی

---

[1] حزن اختر مقدمہ صد ۱۳ [2] بوستان اودھ صد ۱۸۴ [3] مصنف کی طرح کتاب کا نام بھی معلوم نہیں ہو سکا۔ اس اہم تاریخی کتاب کا ایک ناقص مطبوعہ نسخہ لکھنؤ یونی ورسٹی کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

معزولی کے چند مہینے بعد ۴ دسمبر ۱۸۵۶ء کو اپنے سالانہ لکچر میں اپنے طالب علموں سے کہا:

"مجھ کو واجد علی شاہ سے اس بنا پر دلچسپی ہے کہ وہ ایک ممتاز مصنف اور اچھے شاعر ہیں۔ ان کا تخلص اختر ہے اور وہ ہندوستانی شاعری کے آسمان پر چند روشن ستاروں میں سے ایک ہیں۔ میں تمہارے سامنے ان کی کتابوں اور نظموں کا ذکر دوسرے موقع پر کر چکا ہوں۔ وہ اپنے خاندان کے شاہان سلف کی روایتوں کے حامل اور ان کے لائق وارث ہیں۔ ان کا سارا خاندان ہندوستانی ادبیات کا محسن تھا اور اس کے اکثر افراد خود بھی ادبی ذوق رکھتے تھے"[1]

واجد علی شاہ کے شوق تصنیف و تالیف کے بارے میں ایک عینی شاہد کا بیان بڑی اہمیت رکھتا ہے۔ لکھنؤ کے حاذق اور مسن طبیب شفاء الملک حافظ حاجی خواجہ شمس الدین احمد صاحب کے ایک بزرگ عزیز خواجہ زین العابدین مرحوم نے مدت ہوئی میرے سوالوں کے جواب میں جو کچھ فرمایا تھا وہ یہاں درج کیا جاتا ہے: میں اٹھارہ سال کی عمر میں ۱۸۸۶ء میں واجد علی شاہ کی سرکار میں ملازم ہوا۔ ابتدا میں میں جانور خانے میں ردی نویس تھا۔ کوئی چار سال کے بعد محکمۂ تعمیرات سے متعلق ہو گیا۔ دو برس بعد شاہی کتب خانے کا داروغہ مقرر ہوا۔ یہ ملازمت بادشاہ کے انتقال (۱۸۸۷ء) تک قائم رہی۔ اس طرح میں کوئی گیارہ برس بادشاہ کی سرکار میں ملازم رہا۔

بادشاہ کا معمول تھا کہ گرمی کے موسم میں صبح سے دس گیارہ بجے تک اور جاڑوں میں مغرب کے وقت سے نو دس بجے رات تک تصنیف و تالیف میں مصروف رہتے تھے۔ جب میں کتب خانے کا داروغہ مقرر ہوا تو میرے سپرد یہ خدمت بھی کی گئی کہ اوقات تصنیف میں بادشاہ کے سامنے حاضر رہوں۔ وہ چاندی کے پلنگ پر دو زانو بیٹھتے تھے اور

---

[1] خطبات گارساں دتاسی خطبۂ ہفتم

لکھتے وقت بائیں طرف کو بہت جھک جاتے تھے ۔ میں دست بستہ سامنے کھڑا رہتا تھا اور میری نگاہ اس کاغذ پر رہتی تھی جس پر وہ لکھتے ہوتے تھے ۔ جب ایک صفحہ ختم ہو جاتا تھا تو میں جھک کر باادب اس کاغذ کو خشک کر کے پلٹ دیتا تھا۔ جب دوسرا صفحہ بھی بھر جاتا تھا تو وہ کاغذ علیحدہ رکھ دیتا تھا ۔ یہ خدمت آخر وقت تک مجھ ہی سے متعلق رہی ۔

جب میں یہ خدمت انجام دینے کے لیے حضور میں حاضر ہوتا تھا تو فل اسکیپ کاغذ کے چند جز مسطر کشیدہ جن میں بین السطور کوئی آدھ اِنچ کا ہوتا تھا اور کچھ حاشیہ چھوٹا ہوتا تھا اور سیاہ مخمل کے ایک ٹکڑے پر کئی قلم بنے ہوئے اور اس کے پاس ایک دوات یہ سب چیزیں پلنگ پر رکھی ہوئی ہوتی تھیں ۔ قلم دوات کاغذ وقت معینہ پر بادشاہ کے پلنگ پر رکھ دینا بھی شاید انھیں کا کام ہے ۔

بادشاہ معمولاً ایک جز روز لکھتے تھے ۔ محرم میں صرف مرثیے اور سلام تصنیف کرتے تھے ۔ ان کی آخری تصنیف کسی فارسی کتاب غالباً حیات القلوب کا ترجمہ تھا۔ وہ اس کتاب کو فارسی نثر سے اردو نظم میں اتنی تیزی کے ساتھ ترجمہ کرتے تھے کہ معلوم ہوتا تھا کتاب کو نقل کر رہے ہیں ۔ مرض الموت میں مبتلا ہونے سے کچھ دن پہلے تک وہ اس کام میں مصروف رہے ۔

خود واجد علی شاہ کی تحریروں سے ادبی کاموں میں ان کے انہماک کا پتہ چلتا ہے۔ وہ اپنی ایک بیگم ممتاز جہاں نواب اکلیل محل کو اپنے خط مورخہ ۱، ذی قعدہ ۱۲۷۵ ہجری میں لکھتے ہیں ۔

"بالفعل اپنے کلام کو جمع کر رہا ہوں ۔ اس وجہ سے مجھے فرصت نہیں ہے ۔ مگر جواب تمھارے محبت نامے کا ذوالفقار الدولہ سے لکھوا دیا ہے، خود سُن لیا ہے ۔ اگر تا جمع ہونے کلام کے میں اپنے ہاتھ سے نہ لکھوں تو کچھ اور خیال نہ کرنا، کم محبتی تصور نہ کرنا ۔ انشاء اللہ جب اس سے

فراغت ہووے گی بدستور نظم و نثر لکھوں گا۔"[۱]

ایک دوسری بیگم ملکہ غزالہ کو ماہ ذی قعدہ ۱۲۲۵ھ میں ایک خط میں لکھتے ہیں:

"بالفعل میں اپنا کلام جمع کرنے میں مصروف ہوں۔ لہذا جواب ذوالفقار الدولہ سے لکھوا کر خود سن کر بھجوا دیا۔ کم محبتی کی وجہ سے یہ بات نہیں ہے۔ انشاء اللہ بعد فراغ اپنے ہاتھ سے لکھ کر تمہارے حسب دلخواہ بھجواؤں گا۔ خاطر جمع رکھو۔"[۲]

واجد علی شاہ نے اپنی کتاب بنی میں جو ۱۲۹۲ ہجری کی تصنیف ہے، ایک جگہ اپنی چھیالیس کتابوں کے نام بتانے کے بعد لکھا ہے "یہ سب فقیر کے کتب خانے میں موجود ہیں اور جو تزلزل سلطنت اور غارت بدمعاشوں میں تاراج ہوئیں وہ خارج از حساب ہیں۔"[۳] اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو کتابیں، وہ اس وقت تک لکھ چکے تھے ان کی تعداد چھیالیس سے بہت زیادہ تھی۔ فہرست تصنیفات بہ ترتیب حروف تہجی حسب ذیل ہے:

۱۔ اختر ملک
۲۔ افسانۂ عشق
۳۔ ارشاد خاقانی
۴۔ ایمان
۵۔ بحر الہدایت
۶۔ بحر الفت
۷۔ بحر مختلف
۸۔ بنی
۹۔ تاریخ مذہب
۱۰۔ تاریخ ممتاز
۱۱۔ تاریخ خاص
۱۲۔ تاریخ فراق
۱۳۔ تاریخ مشغلہ
۱۴۔ تاریخ غزالہ
۱۵۔ تاریخ نور
۱۶۔ تاریخ جمشیدی
۱۷۔ تاریخ دہر
۱۸۔ تجلی عشق
۱۹۔ جوہر عروض
۲۰۔ حزن اختر
۲۱۔ دریائے تعشق
۲۲۔ دستور واجدیہ
۲۳۔ دفتر ہمایوں
۲۴۔ دیوان مبارک
۲۵۔ دفتر پریشان
۲۶۔ دلھن
۲۷۔ سخن اشرف
۲۸۔ شیوع فیض
۲۹۔ صحیفۂ سلطانی
۳۰۔ صوت المبارک
۳۱۔ عشق نامہ
۳۲۔ قمر مضمون

---

۱ تاریخ ممتاز مطبوعہ صہ [illegible] ۲ تاریخ غزالہ مطبوعہ صہ ۲۱ ۳ بنی صہ ۲۴۳

۳۳۔ کلیات اختری　　۳۴۔ کلیات سوم　　۳۵۔ گلدستۂ عاشقاں　　۳۶۔ مسودات حرشیہ
۳۷۔ ماہی نامہ　　۳۸۔ مرقع فرخ　　۳۹۔ مباحثہ بین النفس والعقل　　۴۰۔ ناجہ
۴۱۔ نظم ناموَر　　۴۲۔ نصائح اختری　　۴۳۔ ہیبت حیدری　　۴۴۔ لغت ہفت زبان کہ وہ ابھی ناتمام ہے۔

۴۵۔ پانچ چار کتابیں مراثی اور مصائب منظوم شہدائے کربلا میں کہ ان مرثیوں کا حساب نہیں کیا۔
۴۶۔ مجموعہ واجدیہ اس فہرست میں نمبر ۴۵ پر چار پانچ کتابوں کا ذکر ایک ساتھ کر دیا گیا ہے۔ اس طرح یہ فہرست چھیالیس کتابوں کی نہیں کوئی پچاس کتابوں کی ہے[1]

نواب امیر علی خاں امیر نے بادشاہ کی انیس کتابوں کا ذکر کیا ہے، جن میں سے سترہ بنی کی فہرست میں شامل ہیں۔ صرف دو کتابیں اور ہیں یعنی قصائد مبارک اور مقتل معتبر۔ بیش تر کتابوں کا تفصیلی بیان ہے اور آخر میں کہا گیا ہے کہ اسی طرح علوم و فنون میں حضرت کی اور بہت سی تصانیف ہیں، جن کی تفصیل کی اس مختصر تحریر میں گنجائش نہیں ہے[2]

مہاراجہ جے گوپال تافتہ نے اودھ کی تاریخ نبذۃ الکوائف کے نام سے ۱۲۷۶ ہجری میں لکھی اور بعد کو اس میں ضمیمے کا اضافہ کیا۔ اصل کتاب میں واجد علی شاہ کی پندرہ کتابوں کے اور ضمیمے میں پانچ کتابوں کے نام بتائے ہیں۔ ان میں سے سولہ کتابیں بنی کی فہرست میں شامل ہیں۔ باقی چار کتابیں یہ ہیں، بیاض رباعیات، بیاض سلام، ہدایت السلطان، ارشاد السلطان[3] اور لکھا ہے کہ ان کے علاوہ بہت سے مرثیے اور سلام اور بیش تر علوم و فنون میں نثر و نظم کی کثیر تصنیفات ہیں۔

ناسخ کلکتوی تذکرۃ المعاصرین میں لکھتے ہیں:

"تصنیفات و تالیفات چہ در نظم و چہ در نثر و بہ بلسان فارسی و چہ بزبان

---

[1] بنی ص ۲۴۱-۲۴۳　[2] وزیر نامہ صفحات ۱۳۰۔ ۱۲۳۔ ۱۵۲۔ ۲۹۲۔ ۳۱۸۔ ۳۳۰۔ ۳۳۱
[3] ہدایت السلطان اور ارشاد السلطان دو کتابیں نہیں ہیں، بادشاہ کی دو مختصر عربی تحریریں ہیں

اُردو ریختۂ کلک گہر سلک اوست۔ گنجائش اسمائے تمامی آنہا ورق ہا باید طویل و عریض۔"

اس کے بعد بادشاہ کی چودہ کتابوں کے نام بتائے ہیں جو سب بنی کی فہرست میں شامل ہیں۔
محسن نے اپنا تذکرۂ شعرا واجد علی شاہ کے عہد سلطنت میں ۱۲۶۹ھ میں مرتب کیا۔ اس میں بادشاہ کی تصنیفات و تالیفات کا ذکر یوں کیا ہے:

"سوائے اور تالیف و تصنیف کثیرہ کے تین دیوان تین مثنویاں کہ خلاصۂ فکر عالی ہیں واسطے فیض عام کے طبع ہوئی ہیں۔"

پھر انھیں باتوں کی تکرار تین دفعہ کی ہے اور ہر دفعہ آخری فقرے میں ذرا سی لفظی تبدیلی کر دی ہے یعنی

"طبع ہو کے واسطے فیض عام کے مرحمت ہوئی ہیں"، "تقسیم ہوئی ہیں" "تقسیم فرمائی ہیں۔"

(سراپا سخن ص ۳، ۴۴، ۵۴، ۱۷۴، ۳۸۶)

مظفر علی اسیر نے مثنوی ریاض المسلمین میں عہد واجدی کے آخری سال ۱۲۷۲ھ میں تمام کی اس میں وہ کہتے ہیں:

کمال علم کی کیوں کر ہو تعریف
کتابیں کیں بہت حضرت نے تصنیف
دواوین و رسائل کا ہے مجمع
کمالات و فضائل کا ہے مجمع

محسن اور اسیر کے ان بیانوں سے واضح ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ نے زمانۂ سلطنت میں بہت سی کتابیں، رسالے، دیوان اور مثنویاں تصنیف کیں اور ان کو چھپوا کر تقسیم کر دیا۔
مرزا حاتم علی بیگ مہر کے ایک قطعۂ تاریخ سے معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کے ایک رسالے کا موضوع فوجوں کی قواعد (پریڈ) تھا۔ مہر نے اس کا تاریخی نام مجاہدۂ اختری تجویز کیا تھا جس سے اس کا سال تصنیف ۱۲۶۱ھ نکلتا ہے۔



وہ قطعہ اور اس کے عنوان کی عبارت حسب ذیل ہے:

قطعۂ نام تاریخی رسالۂ واجد علی شاہ بادشاہ

| | |
|---|---|
| یہ وہ رسالۂ شہ انجم سپاہ ہے | جس سے ہو پلٹنوں کی قواعد کا انتظام |
| اے قیصر تو حضور معلّٰی میں عرض کر | تاریخ کا مجاہدۂ اختری ہے نام[1] |

کتاب نبی ۱۲۹۲ھ کی تصنیف ہے۔ اس میں جن کتابوں کی فہرست دی گئی ہے وہ اس سن تک لکھی جا چکی تھیں۔ اس کے بعد بادشاہ تیرہ برس اور زندہ رہے۔ اس مدت میں جو کتابیں لکھیں ان میں سے صرف چند کے نام معلوم ہیں رسالۂ واجدی سلطانیہ ترجمہ مجموعۂ سلطانیہ، ثبات القلوب، جواب اودھ بلو بک۔

بادشاہ نے نظم و نثر کی اتنی کتابیں تصنیف کر دیں، لیکن ان کو نہ شاعری کا دعویٰ ہے نہ نثر نگاری کا۔ اپنے طبعی انکسار کی بنا پر فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| منم آں کہ از نظم گویاں نیم | ز سہم تفکّر مشبّک، تنم |
| نہ از نثر گویان ذی اعتبار | نہ از کاتبان ثریّا نگار[2] |

## ایک شبہے کا ازالہ

واجد علی شاہ کی زندگی کا جو خلاف حقیقت تصور عام طور پر ذہن نشین کر دیا گیا ہو اس سے یہ شبہ پیدا ہو سکتا ہے کہ مالی منفعت اور بادشاہ کی نظر میں سُرخ روئی حاصل کرنے کے لیے دوسروں نے کتابیں لکھ لکھ کر نذر کر دی ہوں گی جن کو صاحب تصانیف بننے کے شوق میں بادشاہ نے اپنی طرف منسوب کر لیا ہوگا۔ لیکن یہ شبہ بالکل بے بنیاد ہے۔ ان کی جس کتاب کے چند صفحے پڑھ لیے جائیں وہ خود بتا دے گی کہ اس کا مصنّف کون ہے۔ واجد علی شاہ جس بے تکلف انداز میں اپنا ذکر کرتے ہیں اور جس صفائی اور بیباکی سے اپنے ہر طرح کے نجی حالات بیان کر دیتے ہیں وہ کوئی دوسرا شخص کر ہی نہیں سکتا۔ درباریوں، زیردستوں اور غرض مندوں کا ذکر نہیں، بالکل غیر متعلق اور بے غرض لوگوں

---

[1] دیوان مطر الباس درخشاں ص ۴۶۹

نے بھی انتزاع سلطنت کے بعد تک جب بادشاہ کے لیے کچھ لکھا تو ان کا انتہائی احترام ملحوظ رکھا۔ ان کی تحریروں میں جو شاہانہ داب و آداب اور عظمت و شوکت نظر آتی ہے، بادشاہ کی تحریروں میں اس کا شائبہ تک نہیں ہے۔ اس ناقابل تردید اندرونی شہادت کے علاوہ ایک ذاتی واقفیت رکھنے والے ہم عصر مصنّف کا بیان بھی سن لیجیے۔ مولانا شرر فرماتے ہیں:

"واجد علی شاہ کا کلام برا بھلا جو کچھ ہے خاص ان کا ہے۔ اس میں ایک حرف بھی کسی اور کا نہیں۔ بادشاہوں کے یہاں عموماً صاحب کمال شعرا و مصنفین ملازم ہوا کرتے ہیں اور انھیں کا کلام ان شہریاروں کے نام سے شایع ہوا کرتا ہے۔ بخلاف اس کے واجد علی شاہ کی تصانیف میں رطب و یابس جو کچھ ہے ان کا ہے اور کسی کا ایک حرف بھی اس میں شامل نہیں ہے[1]۔"

رجب علی بیگ سرور کا بیان ہے کہ واجد علی شاہ کی تخت نشینی پر انھوں نے ایک قطعہ تاریخ ایک عرض داشت کے ساتھ نذر کیا تو بقول سرور:

"تقدیر نے یاوری کی، قسمت لڑ گئی۔ چوکی خانے میں حاضری کا حکم ملا۔ اکثر باریاب ہونے لگا۔ بارہا جو حضرت نے نظم کیا اس کی نثر لکھنے کا حکم دیا۔ مساعدت بخت سے جو تحریر کیا پسند ہوا، مزاج عالی خورسند ہوا۔ ایک دن موقع پا کے عرض داشت پیش کی۔ اس وقت طبیعت حق طویت محظوظ تھی۔ دو شالہ رومال مرحمت کیا، اقران و امثال میں اعزاز و امتیاز بخشا[2]۔"

اس بیان سے معلوم ہوتا ہے کہ سرور بادشاہ کے حکم سے ان کی نظموں کو نثر میں منتقل کیا

---

[1] حزن اختر مقدمہ ص ۱۵

[2] فسانۂ عبرت مرتبہ راقم ص ۵۸-۵۹

کرتے تھے۔ مگر کوئی ایسی تحریر یا کتاب میرے علم میں نہیں ہے جس سے اس بیان کی تصدیق ہوتی ہو۔

واجد علی شاہ کے طریقۂ تصنیف کے بارے میں مولوی عبدالحق صاحب کی تحقیق انیق ملاحظہ ہو۔ فرماتے ہیں:

"واجد علی شاہ کی یہ عجیب عادت تھی کہ وہ اپنے کتب خانے میں گئے اِدھر اُدھر سے چند کتابیں اٹھالیں اور کتاب کہیں سے بھی کھول کر چند ورق نقل کر لیے۔ اسی طرح جو کتاب سامنے آئی اس میں سے کچھ حصہ نقل کر لیا۔ وہ اس بات کا مطلق لحاظ نہیں کرتے تھے کہ یہ کتابیں کس مضمون کی ہیں یا میں نے مختلف مضامین اور علوم کی کتابوں کے اقتباس بے ٹھکانے جمع کر دیے ہیں۔ غرض بادشاہ کی کتابیں اسی طرح تصنیف ہوتی تھیں اور وہ خود نیز ان کے درباری ان کتابوں کو اعلیٰ تصانیف میں سے خیال کرتے تھے۔"[1]

مَیں واجد علی شاہ کی تقریباً سترؔ کتابوں کا مطالعہ کر چکا ہوں۔ ان میں ایک کتاب بھی ایسی نہیں ہے جس پر مولوی صاحب کا یہ بیان صادق آرہا ہو۔ اس سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ بادشاہ کی کوئی تصنیف یا تالیف ان کی نظر سے نہیں گزری تھی۔ اس لاعلمی کی حالت میں کوئی شخص جس کے مزاج میں تحقیق و تصدیق کا شائبہ بھی ہو ایسی بے اصل بات اس بے باکی سے نہیں کہہ سکتا۔ بابائے اردو کے اس بیان پر میں نے اپنے ایک مضمون میں بحث کر چکا ہوں جو ۲۲ ستمبر ۱۹۶۶ء کے ہماری زبان، علی گڑھ میں 'امیر مینائی کی دو کمیاب کتابیں' کے عنوان سے شایع ہوا ہے۔

## شاعری اور شاعروں کی قدردانی

واجد علی شاہ کی طبیعت میں موزونیت اور شاعری کا شوق فطری تھا۔ اختر

---

[1] چند ہم عصر، لطیفی پریس، دہلی ص۲

تخلص کرتے تھے شاعری سے ان کو جو غیر معمولی دلچسپی تھی وہ آخر عمر تک قائم رہی خود فرماتے ہیں:

شعر گوئی میں مزہ ایسا ملا ہے اختر ⁂ مرتے مرتے نہ کبھی شوقِ غزل جائے گا
ضعیفی میں بھی لپٹی ہے بلائے شاعری ہم سے ⁂ چھوٹے گی کبھی اختر قلم سے شوقِ طفلانہ

وہ لڑکپن میں بھی کچھ نہ کچھ نظم کرتے رہے ہوں گے، لیکن سترہ برس کے سن میں انھوں نے باقاعدہ شاعری شروع کی اور اپنی فطری زود گوئی اور پُرگوئی کی بدولت ایک سال میں دو دیوان اور تین مثنویاں کہہ ڈالیں۔ خود ان کا بیان ہے کہ ۱۲۵۳ ہجری میں پندرہ برس کی عمر میں ان کی شادی ہوئی اور دو سال میں دو لڑکے پیدا ہوئے۔ ۱۲۵۵ ہجری میں انھوں نے ایک خوبصورت عورت موتی خانم کو اپنی دل بستگی کے لیے نوکر رکھا۔ یہ بات خاص محل کو بے حد ناگوار ہوئی۔ جب یہ خبر ان کے والد امجد علی شاہ کو ملی تو انھوں نے ناراض ہو کر موتی خانم کو ملازمت سے علیحدہ کر دیا اور بیٹے کو نظر بند کر دیا۔ اس خانہ نشینی کی حالت میں شعر و شاعری کی طرف متوجہ ہوئے اور اس عورت کے عشق میں بوجہ ولولۂ طبیعت دو دیوان اور تین مثنویاں نظم کیں[1] اس وقت ان کا سن اٹھارہ برس کا تھا۔

ایسے قرینے موجود ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تین مثنویاں افسانۂ عشق دریائے تعشق، اور بحر الفت ہیں جو شہزادگی کے زمانے میں تصنیف اور طبع کی گئی تھیں اور شاہی کے زمانے میں نظر ثانی کے بعد شایع کی گئیں۔ بادشاہ کی تصنیفوں کے سلسلے میں ان مثنویوں پر تفصیل سے بحث کی جائے گی۔ یہ بات پورے یقین کے ساتھ نہیں کہی جا سکتی کہ وہ دو دیوان کون سے ہیں جن کا سببِ تصنیف بادشاہ نے بیان کیا ہے۔ لیکن ایک دیوان غزلیات مسمیٰ بہ گلدستۂ عاشقاں ایسا موجود ہے جو ان کی ولی عہدی کے زمانے میں مکمل ہوا۔ اور تقریباً بائیس برس کی عمر میں ۱۲۵۹ھ میں شایع ہوا۔ اس کے سرورق پر مصنف کا نام خطِ طغرا میں یوں لکھا گیا ہے "ابو المنصور سکندر قدر سلیمان حشم صاحب عالم ولی عہد مرزا محمد واجد علی خاں بہادر دام اقبالہ"

---

[1] عشق نامۂ فارسی قلمی صد ۱۳

بادشاہ اپنی بادشاہی اور فرماں روائی کے زمانے میں بھی نثری تصنیفوں کے ساتھ ساتھ نظمیں بھی کہتے اور ان کے مجموعے مرتب کرتے رہے۔ زمانہ شاہی کی زیادہ تر تصنیفیں بادشاہ کے کلکتے چلے جانے کے بعد غدر میں لٹ گئیں۔ بادشاہ اپنی سوانح عمری اور روزنامچہ بھی لکھا کرتے تھے۔ یہ دونوں چیزیں بھی غدر میں تلف ہو گئیں۔

بادشاہ کی شاعری کا ذکر بہتوں نے کیا ہے۔ ان کے بعض ہم عصروں اور قریب العہد راویوں کے بیانات یہاں پیش کیے جاتے ہیں۔ راجا جے گوپال ثاقب اپنی مثنوی عنبر ہمت[۱] میں جو ۱۲۸۷ ہجری کی تصنیف ہے کہتے ہیں۔

زہے جسم معانی جانِ عالم — جہاں را امن و سلطان عالم
فروغ دیدۂ کشورستانی — فروزاں اختر اوج معانی
سخن سنج و سخن بین و سخن داں — سخن فہم و سخن ساز و سخن داں

بادشاہ کی وفات پر ایک قطعہ تاریخ میں ان کی شاعری کا ذکر یوں کیا گیا ہے

حضرت واجد علی سلطان عالم شاہ ہند — جن کا قبضہ ملک مضموں پر تھا کروفر کے ساتھ
خسرو ملک معانی شہریار ملک نظم — اوج مضموں عرش بس جیسے قشون افسر کے ساتھ
روح خاقانی کو سکتہ ہو نہ کیوں کر قبر میں — لطف مضموں اٹھ گیا شاہ سخن گستر کے ساتھ

صفیر لکھنوی بادشاہ کی معزولی کے بہت دن بعد اپنی مثنوی گلشن عشق میں کہتے ہیں۔

کیا کروں ان کی شاعری کا بیاں — کہیے ہیں اپنے وقت کے سحباں
جتنے اہل زباں ہیں مانتے ہیں — بلکہ استاد اپنا جانتے ہیں
بادشاہ زمن وہ حضرت ہیں — شاہ ملک سخن وہ حضرت ہیں
چشم بد دور کیا طبیعت ہے — سینہ گنجینۂ فصاحت ہے

صفیر بلگرامی ترجمہ بوستان خیال جلد اوّل کے دیباچے میں لکھتے ہیں :

---

[۱] رضا علی وحشی کی قلمی بیاض چمنستان بلاغت

"شاعری کی طرف جو طبیعت آئی اس کی شان وہ بڑھائی کہ استادوں کی شان گھٹائی۔ تین مثنویاں چند دیوان حضرت کے یادگار زمانہ ہیں"[1]

وزیر علی صبا اپنی مثنوی صید یہ میں کہتے ہیں :

منور ہے اس سے جہانِ سخن ‏ ‏ کہ ہے اختر آسمانِ سخن

صغیر لکھنوی کی مثنوی آئینۂ اختر کا تاریخی نام ظفرنامہ ہے جس سے اس کا سال تصنیف ۱۲۷۶ ہجری نکلتا ہے۔ وہ بادشاہ کے ادبی مشاغل کے بارے میں کہتے ہیں :

فراہم تھے سب کاملانِ جہاں ‏ ‏ طبیب سخن سنج درامش گراں
مگر شہ کی تکمیل کا تھا یہ حال ‏ ‏ کہ لیتے نہ تھے اصلاح اہلِ کمال
کئی شہ نے دیوان فرمائے تھے ‏ ‏ مع چند تصنیف چھپوائے تھے
زبان فصاحت بیاں کا کلام ‏ ‏ بہت تھا پسندیدۂ خاص و عام
وہ دیوان کہہ کر کہی مثنوی ‏ ‏ کہی دوسری تیسری مثنوی
بہت خوش بیانی سے موتی پرُوئے ‏ ‏ کہ وارفتہ دل جس کو سُن سُن کے ہوئے

راجا درگا پرشاد سندیلوی بادشاہ کی شاعری، شاعروں کی قدردانی اور ان کے عہد میں لکھنؤ میں شاعروں کے اجتماع کا ذکر یوں کرتے ہیں۔

"حضرت سلطان عالم واجد علی شاہ بادشاہ المتخلص بہ اختر در سخن سرائی و معنی آفرینی از ابلغ البلغا و افصح الفصحا بودہ اند۔ در عہد دولتش شعرائے نازک خیال و سخن دران معنی شناس بہ پائے تخت او جمع آمدہ از پایہ شناسی و قدردانی آں حضرت دامن آرزو پُر از گل ہائے مراد کردند و بیش از وہم و خیال از القاب و خطاب و زر و جواہر بہرہ وافی ربودند"[2]

---

[1] ترجمہ بوستان خیال [2] بوستان اودھ ص ۱۸۳-۱۸۴

ترجمہ: حضرت سلطان عالم واجد علی شاہ بادشاہ المتخلص بہ اختر سخن سرائی و معنی آفرینی میں بلیغوں سے زیادہ بلیغ اور فصیحوں سے زیادہ فصیح تھے۔ ان کے عہد سلطنت میں نازک خیال شاعروں اور معنی شناس سخن وروں نے دارالسلطنت میں جمع ہو کر حضرت کی رتبہ شناسی اور قدردانی سے آرزو کا دامن مراد کے پھولوں سے بھر لیا اور القاب و خطاب، زر و جواہر سے وہم و خیال سے بڑھ کر بہرہ مند ہوئے۔

ان وابستگان دامن دولت کے علاوہ اور شاعر بھی شاہی انعام و اکرام سے سرفراز ہوتے رہتے تھے۔ ان سرفرازی یافتہ شعرا میں مرزا غالب دہلوی اور شیخ زکی مراد آبادی بھی تھے۔ غالب ایک خط میں یوسف مرزا کو لکھتے ہیں:

"میں چودہ پارچے کا خلعت ایک بار اور ملبوس خاص رومال و دوشالہ ایک بار پیش گاہ حضرت سلطان عالم سے پا چکا ہوں۔ مگر یہ بھی جانتے ہو، وہ خلعت مجھے دو بار کس کے ذریعے سے ملا ہے؟ یعنی جناب قبلہ و کعبہ مجتہد العصر ظلہ العالی۔ اب آدمیت اس کی مقتضی نہیں ہے کہ میں بے ان کے توسط کے مدح گستری کا قصد کروں۔ چنانچہ قصیدہ لکھ کر اور جیسا کہ میرا دستور ہے، کاغذ کو بنوا کر حضرت پیر و مرشد کی خدمت میں بھیج دیا ہے۔ یقین ہے کہ حضرت نے وہاں بھیج دیا ہوگا اور میں تم کو بھی لکھ چکا ہوں کہ میں نے قصیدہ لکھنؤ کو بھیج دیا ہے۔"[۱]

صاحب عالم مارہروی کو ایک خط میں لکھتے ہیں:

"واجد علی شاہ بادشاہ اودھ کی سرکار سے بہ صلۂ مدح گستری پانسو روپے سال مقرر ہوئے۔ وہ بھی دو برس سے زیادہ نہ جیے۔ یعنی اگرچہ اب بھی جیتے ہیں مگر سلطنت جاتی رہی۔"

---

۱۔ خطوط غالب مرتبۂ مالک رام صد ۲۲۳

شیخ مہدی علی خاں ذکی مراد آبادی کو بادشاہ نے "ملک الشعراء" خطاب عطا کیا ہے
مرزا حیرت دہلوی اپنی کتاب چراغِ دہلی میں لکھتے ہیں:

"واجد علی شاہ تخلص اختر شاعر بھی تھے۔ ان کے تین دیوان چھپے ہیں۔
اشعار سے رنگینی اور حکومت کی بو آتی ہے۔ اور بھی کئی کتابوں کے مصنّف ہیں۔
بعض دفعہ عربی اشعار بھی موزوں کیے ہیں لیکن سُنا گیا ہے کہ اگر ان میں غلطیاں
بھی ہوتی تھیں تو درباری علما عمداً طور سے ان اشعار کو صحت کا جامہ پہنا دیتے
تھے۔ غرض شاہ اودھ کی کل کتابیں دل چسپی سے خالی نہیں ہیں"

بادشاہ بہت زود نویس اور پُرگو شاعر تھے۔ وہ خود کہتے ہیں۔

اس قدر جلدی غزل کہنا بہت دشوار ہے ۔۔۔ کب کوئی دنیا میں اختر آپ سا پیدا ہوا

ان کے اس دعوے کی تصدیق دوسروں نے بھی کی ہے۔ رفعت علی رفعت اپنی مثنوی
نقد غالب جنگی میں واجد علی شاہ کی مدح میں کہتے ہیں۔

سخن سنجے کہ دریک لحظہ بے فکر ۔۔۔ بہ نظم آرد ہزاراں معنی بکر

محمد کاظم نے اپنی کتاب سوانح عمری بادشاہ کے انتقال سے چند ماہ بعد ۱۳۰۵ ہجری میں
لکھی۔ ان کا بیان ہے

"در ذکاوت طبع و ذہانت بے عدیل و در اکثر فنون مثل شاعری و تواریخ
دانی و موسیقی عدیم النظیر خصوصاً در شاعری کہ طبع مواج و مضمون خیز وقت
تصنیف آں قدر شعر بعجلت و سرعت تصنیف می کردند کہ دو کس از کاتبان در
تحریر آں عاجز می شدند"[2]

ترجمہ: ذکاوت اور ذہانت میں بے نظیر تھے اور اکثر فنون میں مثل شاعری، تواریخ دانی اور
موسیقی کے بے مثل تھے۔ خصوصاً شاعری میں بادشاہ کی طبیعت مواج اور مضمون خیز

---

[1] سراپا سخن ص۵۸ [وسخن شعرا ص۱۸]
[2] سوانح عمری ص۳۳

تھی۔ اس قدر جلد شعر کہتے تھے کہ دو کاتب ان کو نہ لکھ سکتے تھے۔

مولوی عبدالحلیم شررؔ کا چشم دید بیان ہے۔

"میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ اپنے دائرۂ دولت سلطان خانے سے بوچے پر سوار ہو کر امام باڑہ سبطین آباد کی مجلس میں شریک ہونے کے لیے روانہ ہوئے اور جو مرثیہ و سلام وہاں پڑھیں گے انھیں راستے میں تصنیف کر رہے ہیں۔ دو کاتب ساتھ ساتھ چل رہے ہیں۔ ایک کو مرثیے کے بند تصنیف کر کے لکھواتے ہیں اور دوسرے کو سلام کے اشعار۔ مرثیہ لکھنے والا جب تک مرثیے کا بتایا ہوا بند لکھے سلام لکھنے والے کو سلام کا شعر بتاتے ہیں اور دونوں کو اس قدر جلد جلد بتاتے جاتے ہیں کہ ایک کا بھی قلم رکنے نہیں پاتا۔ امام باڑہ دو فرلانگ بھی نہ ہوگا مگر وہاں تک پہنچتے پہنچتے پورا سلام اور مرثیے کے چھ بند لکھوا دیے۔ دو مختلف بحروں پر ایک ساتھ طبع آزمائی کرنا جس قدر دشوار امر ہے اس کا اندازہ وہی لوگ کر سکتے ہیں جو شعر کہنے کی مشکلوں سے واقف ہیں[1]"

شاعری کے فن میں واجد علی شاہ کے استاد فتح الدولہ مرزا محمد رضا برقؔ تھے۔ استاد کے انتقال کے بعد بادشاہ نے ان کا ذکر یوں کیا ہے:

"فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا برقؔ استاد مرحوم راقم ابن مرزا کاظم علی صلح جنھوں نے تا دم مرگ گھر سے قدم باہر نہیں نکالا بخشی مذکور میرے والد کے عہد سلطنت میں تمام فوج کے بخشی رہے اور میرے عہد میں استاد عاشق رہے اور بعد انتزاع سلطنت ہمراہ آئے اور زندانِ قلعۂ ولیم فورٹ کلکتے میں بھی میرے ساتھ قید ہوئے۔ اور اسی زندان میں جان بحق ہوئے۔ اور وقت

---

[1] حزن اختر مقدمہ صفحہ ۱۳

دم واپسیں یہ بیت اور یہ مطلع پڑھ کر روانۂ فردوس ہوئے۔ اِنّا لِلّٰہِ وَ اِنّا اِلَیہِ راجعون

مطلع — برق جو کرنا تھا آخر وہی کر کے اُٹھے — جان دی آپ کے دروازے پہ مر کے اُٹھے

بیت — سانس لینے میں ہر اک جا سے مسک جاتا ہے تن — برق بد بو جامۂ ہستی پہ انا ہو گیا"[1]

اپنی مثنوی حزن اختر میں بھی اپنے استاد کی وفات پر افسوس کیا ہے۔

زن و مرد سے کم ہوئے سات لوگ — مجھے فتح دولہ کا اب بھی ہے سوگ

خدا بخشے اس کو عجب مرد تھا — فن شاعری میں تو وہ فرد تھا

یہ بندہ ہے شاگرد اس ماہ کا — بندھا ہے دھواں دل میں اک آہ کا[2]

بادشاہ کی طبیعت میں موزونیت فطری تھی۔ اسی کے ساتھ انھوں نے علم عروض و قافیہ کی بخوبی تحصیل کی تھی۔ وہ اس علم کو شاعروں اور شعر سے دل چسپی رکھنے والوں کے لیے ضروری سمجھتے ہیں۔ فرماتے ہیں:

"شعر کے مشتاقوں کو علم عروض اور قافیے کا بھی ضرور چاہیے اور موزوں کرنے والوں کو خبر ان دونوں فنون کی واجبات سے ہے"[3]

"اب قریب تیس برس کے سِن ہوا۔ سوائے شغل شعر اور شاعری کے اور کوئی شوق نہیں ہوا۔ مگر یہ سب بغیر علم عروض اور قافیے کے بے ننگ تھا"[4]

"فتح الدولہ بخشی الملک محمد رضا خاں بہادر فتح جنگ المتخلص بہ برقؔ حاضر حضور ہوئے۔ اسے زمانہ تین برس کا یا کچھ زیادہ گزرا ہوگا کہ چرچا اس فن کا پھر تازہ ہوا۔ حقیقت میں بہادر موصوف حکیم اس فن کا ہے۔ مولف کو بھی ذوق و شوق عروض اور قافیے کی طرف اور میلان طبیعت کا اس واسطے کہ چار کی محفل میں جواب دینے سے عاری نہ ہوں بہت بڑھ گیا"[5]

---

[1] بنی ص ۲۲۸-۲۲۹ [2] حزن اختر ص ۱۳ [3] ۴ [4] [5] ارشاد خاقانی ص ۳-۵

بادشاہ نے ایک شعر میں عروض کی بہت سی کتابیں دیکھنے کا ذکر کیا ہے۔

بہت میں نے دیکھی کتاب عروض   سوا اس کے لکھی جواب عروض

انھوں نے شمس الدین فقیر کے رسالہ عروض و قافیہ کا فارسی سے اردو میں ترجمہ کیا اور اس موضوع پر نثر و نظم میں کئی رسالے لکھے جن کا تفصیلی ذکر ان کی تصنیفوں کے سلسلے میں کیا جائے گا۔

اس علم سے بادشاہ کی اتنی دلچسپی دیکھ کر امام الدین طالب اپنے رسالہ عروض و قافیہ مسمّٰی بہ تقویت الشعرا کے دیباچے میں لکھتے ہیں:

بہ دور حضرت واجد علی شاہ   کہ ہے سب اہل فن کا وہ خبر گیر
وہ حسن صورت و سیرت ہے اس کا   کہ عالم کو کیا ہے اس نے تسخیر
گزرتا گر نظر سے یہ رسالہ   کہ کیا دلچسپ کی ہے میں نے تقریر
خدا گر چاہتا اس کے صلے میں   بجائے زر مجھے دیتا وہ جاگیر

طالب ایک ذی علم شخص تھے۔ بقول خود ظاہری و باطنی میں شاہ عبدالعزیز دہلوی کے اور شاعری میں شاہ نصیر کے شاگرد تھے۔ خاتمۂ کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس سے پہلے چار کتابیں لکھ چکے تھے۔ زیج سلیمان جاہی 'استخراج مواضع کواکب میں'، (۲) مجموعۂ عطیہ عزیزیہ' شاہ عبدالعزیز کے وعظ بعض سورہائے قرآن سے متعلق'، (۳) دستور العمل' استخراج علم جفر میں'، (۴) انشائے پُربہار۔ زیج سلیمان جاہی بقول مصنف تمام زیجوں کا خلاصہ ہے۔ یہ کتاب غالباً سلیمان جاہ نصیر الدین حیدر بادشاہ اودھ کے عہد میں لکھی گئی تقویت الشعرا کا ایک نسخہ مطبع خواجہ محمد امین کا چھپا ہوا میرے کتب خانے میں موجود ہے۔

## شاہی محل میں مشاعرے

واجد علی شاہ اپنے محل میں مشاعرے کرتے تھے، ان میں شریک ہوتے تھے اور شعرا کی خاطر تواضع خود بہ نفس نفیس کرتے تھے... مشاعرے کی صحبت میں یہ امتیاز نہیں ہوتا تھا کہ اس صحبت میں حاکم اور سردار کون ہے۔[1]

[1] اسرار واجدی قلمی

واجد علی شاہ منشی مظفر علی اسیرؔ لکھنوی کے بارے میں کہتے ہیں :

"یہ شخص دس پندرہ برس کے سن میں راقم کا ہم پیالہ اور ہم نوالہ رہا۔
اور صحبت مشاعرہ کوئی ایسی نہ ہوتی تھی جس میں اس کے میرے ہم راہی نہ ہو۔"[1]

یہ عبارت بتاتی ہے کہ ایک زمانے میں بادشاہ اسیرؔ کے ساتھ مشاعروں میں شرکت کیا کرتے تھے۔ یہ مشاعرے شاہی محل میں ہوتے ہوں گے

اودھ کے رزیڈنٹ کرنل سلیمن نے گورنر جنرل لارڈ ڈلہوزی کو اپنے خط مورخہ ۶/ ستمبر ۱۸۴۹ء میں لکھا

"تقریباً دس دن ہوئے لکھنؤ کے سب شاعر بادشاہ کا کلام سننے کے لیے
محل میں جمع ہوئے تھے۔ وہ سب ان کا کلام سننے اور اپنا کلام سنانے کے لیے
۹ بجے رات سے ۳ بجے صبح تک بادشاہ کے ساتھ بیٹھے رہے۔ ان شاعروں
میں سے ایک نے جو ایک سابق وزیر محامد الدولہ آغا میر کے سب سے بڑے بیٹے ہیں
مجھ سے کہا کہ ایک بادشاہ کو دیکھتے ہوئے کلام بہت ہی اچھا تھا۔"

محامد الدولہ سے سلیمن کی مراد معتمد الدولہ ہیں اور ان کے بڑے بیٹے وہ تھے جن کا خطاب امین الدولہ اور تخلص قہرؔ تھا۔ ان کا مطبوعہ دیوان راقم کے کتب خانے میں موجود ہے۔

دیوان رندؔ میں ایک سہ غزلہ ہے جو واجد علی شاہ کی فرمائش پر لکھا گیا تھا۔ اس کا عنوان ہے "سہ غزلہ حسب الحکم بادشاہ جم جاہ خلد اللہ ملکہ"۔ پہلی غزل کا مقطع یہ ہے

رندؔ ہے سرکار عالی میں قدیمی جاں نثار
کب اُسے خلعت میں شمشیر و سپر ملتی نہیں

رندؔ کے دیوان ثانی میں ایک غزل کا عنوان ہے "غزل مشاعرۂ واجد علی شاہ بادشاہ" یہ ستائیس شعر کی طولانی غزل ہے۔ چند شعر نقل کیے جاتے ہیں۔

---

[1] بنی صفحہ ۲۳۶

وقارِ شاہِ ذوی الاقتدار دیکھ چکے	ظہورِ قدرتِ پروردگار دیکھ چکے
وہ جیتے جی ہوئے ایذا سے نزع کی آگاہ	جو صدمے تیرے شبِ انتظار دیکھ چکے
جنوں نے خوب دکھائی بہارِ جیب دکنار	ہوا میں اُڑتے ہوئے تار تار دیکھ چکے
نہ پہنچا ایک بھی ذرہ تمہارے دامن تک	اُڑا کے خاک بھی ہم خاکسار دیکھ چکے
بھلا وہ خاک کریں قصدِ بزمِ ہستی کا	جو لوگ راحتِ کنجِ مزار دیکھ چکے
قصورِ بخت ہے پھر جائیں اب اگر محروم	درِ کریم تو اُمیدوار دیکھ چکے
سوائے ذاتِ خدا سب کے واسطے ہے فنا	ثباتِ ہستیِ ناپائیدار دیکھ چکے
الٰہی تو نے شرف جس کو آسماں پہ دیا	وہ سرزمین بھی یہ خاکسار دیکھ چکے

فقیر بھی متر صدِ نگاہِ لطف کا ہے
اِدھر بھی رندؔ مرا شہریار دیکھ چکے[1]

محمد بخش شہیدؔ شاگرد ناسخؔ کی ایک غزل کے تین شعر درج کیے جاتے ہیں، جن سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ غزل شاہی مشاعرے میں پڑھی گئی تھی۔

نہ کیوں شاداں ہو ہر گل رو کہ شاہنشہ کی محفل ہے	بہ رنگِ غنچہ ہائے گل شگفتہ غنچۂ دل ہے
بلندی آسماں کی قصرِ شاہنشاہ رکھتا ہے	جو کمرہ ہے وہ برجِ مہر ہے یا ماہِ کامل ہے
پڑھوں اشعار میں کچھ اور تاسیسی قوافی میں	کہ شاہنشاہ کی محفل سخن دانوں کی محفل ہے[2]

شیخ امداد علی یاورؔ شاگرد شہیدؔ کی ایک غزل بھی غالباً شاہی مشاعرے میں پڑھی گئی تھی جس کے منتخب اشعار درج ذیل ہیں:

کسے دیکھیں سوائے جانِ عالم[3]	کہ عالم ہے فدائے جانِ عالم
بہت نازاں ہیں گل جامے پہ اپنے	سنگھا دیجیے قبائے جانِ عالم
چراغِ آفتاب و شمعِ مہ میں	کہاں نور و ضیائے جانِ عالم

---

[1] دیوانِ ثانی رندؔ ص ۱۹۲-۱۹۳ [2] دیوانِ شہیدؔ قلمی [3] واجد علی شاہ کا لقب سلطانِ عالم اور عرف جانِ عالم تھا۔

مٹادوں اے ہوس رنگ اکسیر — دکھادوں خاک پائے جانِ عالم
انھیں پروا ہے کیا ظلِ ہما کی — جو ہیں زیرِ لوائے جانِ عالم
نہیں جھکتے کسی اہلِ دول سے — وہ سرکش ہیں گدائے جانِ عالم
سخن فہم و سخن دان و سخن رس — نہیں کوئی رسوائے جانِ عالم
عدو سے بھی نہیں دل میں کدورت — زہے صدق و صفائے جانِ عالم
ٹپکتی ہے مری باتوں سے اُلفت — یہ ہے جوشش ولائے جانِ عالم

رقابت کیجیے کس کس سے یاورؔ
زمانہ ہے فدائے جانِ عالم[1]

واجد علی شاہ کی مہارت موسیقی کی بنا پر قیاس کیا جا سکتا تھا کہ وہ مشاعرے میں اپنا کلام خوش الحانی سے پڑھتے ہوں گے۔ مقبول الدولہ مرزا مہدی علی خاں قبولؔ کے ایک مخمس کے مندرجۂ ذیل بند نے اس قیاس کو یقین سے بدل دیا

متفق اس امر پر عالم میں ہیں ذی عقل و ہوش — نرگس و گل دونوں ہیں یا شہ فدائے چشم و گوش
شعر سُن کر ہو گئے مرغانِ خوش الحاں خموش — پیر کے بھی دل میں کیوں آئے جوانی کا نہ جوش

کہنے والے، پڑھنے والے ہوں جو سلطاں آپ سے

جب تک واجد علی شاہ بادشاہ رہے لکھنؤ میں شاعروں کا جمگھٹا رہا۔ مگر جب وہ معزول ہو کر لندن کے ارادے سے روانہ ہو گئے تو یہ مجمع منتشر ہو گیا اور شعر و سخن کی محفلیں سونی ہو گئیں۔ شہید لکھنوی جو شاہی مشاعروں میں شریک ہو کر وہاں کی رونق اور شان دیکھ چکے تھے، کس حسرت سے کہتے ہیں۔

لکھنؤ بے کس ہوا حضرت جو لندن کو گئے — ہم یہاں نالاں ہیں وہ فریاد شمن کو گئے
فصلِ گل کب آئے گی کب ہوں گے آخر نغمہ سنج — ایک مدت ہو گئی یاران گلشن کو گئے

---

[1] بیاض یاور قلمی

خود واجد علی شاہ کہتے ہیں :

جب سے قیدی ہوا کلکتے میں آکر اختر ۔۔۔ شاعر ہند بہت لطف سخن بھول گئے

امیر اللہ تسلیم کا مندرجۂ ذیل شعر بادشاہ کے اس قول کی تصدیق کرتا ہے

عہد شاہی تک رہی تسلیم مشق شاعری ۔۔۔ کس توقع پر کریں اب کسب فن کی آرزو

بادشاہ کو آتش کا کلام بہت پسند تھا۔ فرماتے ہیں ؎

کلام شاعران ماسلف منسوخ کر ڈالا

جنھیں کچھ عقل ہے آتش کا دیوان مول لیتے ہیں

## شعرا کی قدردانی انتزاع سلطنت کے بعد

واجد علی شاہ شاعروں کے بڑے قدر دان تھے۔ انتزاع سلطنت کے بعد بیسیوں شاعر ان کے دامن دولت سے وابستہ ہو کر مٹیا برج میں مقیم ہو گئے۔ ان کے علاوہ بہت سے شاعر صلہ و انعام پاتے رہتے تھے۔ منشی امیر اللہ تسلیم شاعر بھی تھے اور خوش نویس بھی۔ انھوں نے ایک منظوم عرض داشت خوش خط لکھ کر بادشاہ کی خدمت میں مٹیا برج بھیجی۔ بادشاہ نے اس پر یہ منظوم حکم لکھ دیا :

بشنو اے خوش نویس و اے خوش گو ۔۔۔ ایں دو فن می کنی و ہر دو نکو

نام تو مندرج بہ دفتر شد ۔۔۔ بست و دہ روپیہ مقرر شد[1]

یعنی تیس روپے ماہوار وظیفہ مقرر کر دیا۔

مولوی محمد بخش شہید ناسخ کے شاگرد تھے اور خود استادی کا مرتبہ رکھتے تھے۔ ان کے شعر ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ کی سرکار سے ان کا بھی کچھ وظیفہ مقرر ہو گیا تھا۔

تصدق خواری سلطانِ عالم کا اثر یہ ہے ۔۔۔ سخن دانوں میں شہرہ ہے شہید اکمل ہے کامل ہے[2]

---

[1] حیات تسلیم از عرش گیاوی، اشاعت دوم، ص ۱۴۱ [2] دیکھیے میرا مضمون، شہید لکھنوی، شعاع ادب، الہ آباد۔ جولائی ۱۹۴۷ء

شہیدؔ کے شاگرد امداد علی یاورؔ نے بادشاہ کی شان میں چند شعر کہہ کر بھیجے۔ بادشاہ نے پندرہ روپے ماہوار وظیفہ مقرر کر دیا۔ یاورؔ نے اس کا ذکر یوں کیا ہے۔

"بجلدوے چند اشعار کہ در شانِ حضرت ظلِ سبحانی عرض کردہ شد بشاہرۂ پانزدہ روپیہ ماہواری در ۱۲۷۵ھ بماہ ذی حجہ روز غرۂ ماہ مذکور ملازم شدم"[1]

میرٹھ کے نامور ذی علم شاعر سید احمد حسن فرقانیؔ نے ایک فارسی قصیدہ بادشاہ کی مدح میں کہہ کر قد آدم سائز کے کاغذ پر جلی قلم سے بہت خوش خط لکھوا کر اور طلائی نقش و نگار سے مزین کر کے جنوری ۱۸۶۰ء میں بادشاہ کی خدمت میں کلکتے بھیجا۔ بادشاہ نے ایک قیمتی خلعت بھجوا دیا اور ساتھ ہی معذرت کی کہ موجودہ حالات میں اس بلند پایہ قصیدے کا مناسب صلہ دینے کے قابل نہیں ہوں[2]۔ اس قصیدے کے ایک شعر میں شاعر اس زمانے کو یاد کرتا ہے جب شعرا اور ادبا اپنے بادشاہ کی سرپرستی میں اطمینان کی زندگی بسر کرتے تھے۔

خوشا زمانے، خوشا دلے کہ شاعران و سخن وراں را
بہ ظلّ جاہ تو بود ماوا، بہ دار ملکت تو بود مامن[3]

منشی ظہیر الدین بلگرامی نے ایک طولانی فارسی قطعہ "صراط مستقیم" کے عنوان سے ایک عرض داشت کے ساتھ ایام غدر سے کچھ پہلے شہنشاہ دہلی بہادر شاہ ظفر کی خدمت میں پیش کیا اور بادشاہ کی تصنیفات مانگیں۔ انھوں نے اس عرض داشت پر شاہانہ اسلوب میں یہ دو سطریں پنسل سے لکھ دیں۔

"حقائق معروضہ مکشوف گردید۔ منظومات ملفوفہ بملاحظۂ قدسی رسید۔ بسیار پسند طبع گردید۔ جلد دیوان ثانی و رسالۂ مرات الاشباہ مع التصادیہ

---

[1] دیکھیے میرا مضمون "یاور لکھنوی" مشاعر، آگرہ ستمبر ۱۹۴۸ء [2] سوانح شاہ اودھ صفحہ ۸ [3] سوانح شاہ اودھ صفحہ

بمقتضائے مراحم خسروی مرحمت شدہ است"[1]

وہی قطعہ بعض شعروں میں ضروری ترمیم کرکے اسی طرح کی عرض داشت کے ساتھ ۱۲۷۵ھ میں واجد علی شاہ کی خدمت میں کلکتے بھیجا۔ اس عرض داشت میں بادشاہ کی تصنیفات مانگیں اور اپنی زیر تصنیف کتاب سیر السلطان وسوانح واجدی کی تکمیل کے لیے روزنامچہ اور سوانح عمری عنایت فرمانے کی درخواست کی۔ بادشاہ نے اس عرض داشت پر فارسی میں جو طولانی عبارت بے قلم برداشتہ لکھ دی وہ ظہیر الدین نے اپنی مطبوعہ کتاب ظہیر الانشا اور غیر مطبوعہ کتاب اسرار واجدی میں من وعن نقل کر دی ہے۔ اس کے بعض اقتباسات پیش کیے جاتے ہیں۔ قطعے کی تعریف میں لکھا:

"شعاع آفتاب کلامش بر ذرۂ دلم تابید کہ سرتا پا محو حیرت گشتم۔ صفائے بندش و حسن کلامش کہ دریافتم بہر دو دست دل گرفتہ ماندم۔ بخدا کہ ہرگز قابل ولائق چنیں تحریر بے نظیر نبودم۔ لطف وکیفیت وجدانی از لب نمی خیزد مگر آں چہ از دل خیزد بر دل ریزد"[2]

اپنی تصنیفات کے بارے میں لکھا:

"تالیفات وتصنیفات عمدہ را سیل غارت باغیان ہیچو خس خاشاک در امواج تاراج چناں غرق ساختہ کہ اثر حرفے از آن باقی نیست"[3]

روزنامچہ اور سوانح عمری کے بارے میں لکھا۔

"روزنامچہ وسوانح عمری خبر آہ جگر دود دل اختر یا شام زنداں یا صبح غریباں یا بحر اشک یا تصادم رشک دور از یاران، مجروح سیوف فراق زنان وفرزندان حالا دیگر چیست"[4]

ظہیر الدین کی کسی تصنیف غالباً سیر السلطان وسوانح واجدی کے لیے اشتیاق کا اظہار

---

[1] ظہیر الانشا ص۱ ص۲، ۳، ۴

یوں کیا۔

"حبذا تصنیفے کہ از کلک صداقت سلکش بمطالعۂ راقم درآید۔ بداں کہ ہمہ تن مشتاق مشاہدۂ آں تحریر دل پذیر صدق نظیرام۔ درار سالش دیر بناید ساخت۔"[1]

اس قطعے کے صلے کے متعلق لکھا:

"صلہ اش بعوض ہر نقطۂ یک گنج مروارید است، مگر دریں زمان مبلغ پنجاہ روپیہ درماہۂ او برائے ضرورت تیاری کتاب سیف السلطان و سوانح واجدی مقرر نمودیم۔"[2]

قطعے کے ایک حصے میں جو واجد علی شاہ سے متعلق ہے کچھ اعداد و سنین کا ذکر آیا ہے۔ بادشاہ نے ہر عدد اور ہر سن کی مناسبت سے روپے اور اشرفیاں صلے میں دیں جن کی مجموعی رقم دو ہزار نو سو دس روپے ہوئی اور اس کے بارے میں لکھا کہ یہ رقم "موافق فہمید خود باز عنایت فرمودیم مابقی بعد فہمید۔"[3]

اس تحریر کے آخر میں اپنا نام مع تاریخ یوں لکھا۔

"بقلم پر درد و الم ہیچ مداں جانِ عالم اختر مؤرخہ ۲۹ ر شوال المکرم ۱۲۷۵ھ ہجری۔"[4]

ظہیر الدین اس تحریر سے جس قدر متاثر ہوئے اس کا اظہار یوں کیا ہے:

"از ہر حرف و ہر فقرۂ ایں فرمان والاشان کہ بہ انشا و املائے قلم خاص زیب تحریر پذیرفتہ است ملاحظہ کردنی است کہ چہ بلا تاثیر است کاتب الحروف فدائے ہمیں تحریر سخن شناسی و قدردانی ہا است۔ انعام صلہ بہ مدح از ممدوح گرفتن کار و بار فروشان و شاعران است مگر چنیں

---

[1] ظہیر الانشا ص۵ [2] ظہیر الانشا ص۶ [3] ص۶ [4] ظہیر الانشا ص۶۸

صلہ و قدر دانی و نکتہ رسی و مضمون فہمی و داد سخن و قبول خاطر کہ از مضمون فرمان معلی پیدا است چہ انعام روحانی است کہ دل می داند"[1]

ظہیر الدین نے آگے چل کر دو مختلف مزاجوں کے لوگوں کا ذکر ان لفظوں میں کیا ہے۔

"ہمیں یک سخن است کہ یکے بہ شنیدنش خوش و محظوظ شدہ باہمہ برتریہا خود را کمتر دیدہ انعام می بخشد و فروتنی ہا می کند ... و یکے باہمہ کمتریہا خود را بالاتر ازاں دیدہ برہم می شود"[2]

اور مقدم الذکر مزاج کی مثال میں واجد علی شاہ کی اس تحریر کا حوالہ دیا ہے۔
راجا درگا پرشاد سندیلوی اپنی تاریخ اودھ میں بادشاہ کی اسی تحریر کے بارے میں لکھتے ہیں:

"ناظر کتاب ازیں دستخط خاص استنباط قدر شناسی علم آں حضرت می تواند ساخت و معلوم تواند کرد کہ ایں بادشاہ قدسی صفات را با علم و فضل چگونہ مناسبت بودہ است و باوجود ایں ہمہ افکار و آلام ہنوز چہ قدر قدر دانی سخن می فرماید"[3]

اس حقیقت کے لیے کسی مزید ثبوت کی ضرورت نہیں ہے کہ واجد علی شاہ اپنے عہد میں شعر و سخن کے سب سے بڑے قدر دان اور شاعروں کے سب سے بڑے سرپرست تھے۔

شیو پرشاد مہاراجہ گوپال سنگھ بہادر ثاقب مختلف صنعتوں میں مدحیہ قطعے فارسی میں کہہ کر بادشاہ کے حضور میں پیش کیا کرتے تھے جس کے صلے میں وہ اضافہ وظیفہ اور دیگر مراحم و نوازش خاقانی سے سرفراز ہوئے۔ بادشاہ کے حکم سے ان قطعوں کو یکجا کر کے ایک کتاب مرتب کی اور اس کا تاریخی نام نادرات الثاقب رکھا جس سے اس کا سال تالیف ۱۲۹۰ ہجری نکلتا ہے۔ کتاب کے اختتام پر ایک نظم ہے جس میں یہ اشعار بھی ہیں:

بود بس کہ الطاف پروردگار ❊ بود لطف سلطاں بمن بے شمار

---

[1] ظہیر الانشا صد ۶۶-۶۷ [2] ظہیر الانشا صد ۱۲۶ [3] بوستان اودھ صد ۱۸۲

به سال گزشته زاعزاز وجاه | گرامی خطابم عطا کرد شاه
هم اکنوں در مہر و رحمت کشود | به ماہانۂ من ترقی نمود
دگر لطف شاہانہ مبذول داشت | به فضل و نوازش چها بر نواخت
فزوں است لطفش ز وہم و قیاس | بروں است ز اندازه شکر و سپاس

ان شعروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۸۹ ہجری میں بادشاہ نے ثاقب کو خطاب دیا اور ۱۲۹۰ ہجری میں ان کے وظیفے میں اضافہ کر دیا۔

اس کتاب کا ایک خوش خط نسخہ میں نے دیکھا ہے، جس کے شروع میں ایک سادے ورق پر واجد علی شاہ کے کتب خانے کی مہر ہے اور ایک ورق پر یہ عبارت ہے:

"مجموعۂ محامد خسروی۔ حاوی صنایع لفظی و بدایع معنوی موسوم بنام تاریخی نادرات الثاقب مصنفہ و محررہ و گزرانیدۂ خانہ زاد موروثی"۔ یہاں پر مصنف کی مہر ہے، جس میں یہ الفاظ ہیں، "شیو پرد ھان مہاراجہ جے گوپال سنگھ بہادر"۔

اس عبارت میں "مصنفہ و محررہ و گزرانیدہ" کے لفظوں سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ نسخہ مصنف نے اپنے قلم سے لکھ کر بادشاہ کی خدمت میں پیش کیا تھا۔

## مٹیا برج میں بادشاہ کے درباری شعرا اور شعر و سخن کی صحبتیں

(نواب حیدر نواز جنگ علامہ سید علی حیدر نظم طباطبائی کے چشم دید بیانات سے ماخوذ)

فتح الدولہ برق۔ اہل علم کے خاندان سے تھے۔ ناسخ کے شاگرد بادشاہ کے استاد تھے۔ ان کے مشہور و مقبول شعر ؎

کیا شوخیاں ہیں ابلق لیل و نہار کی | جمتی نہیں ہے ران کسی شہسوار کی
اذاں دی کعبہ میں ناقوس دیر میں پھونکا | کہاں کہاں ترا عاشق تجھے پکار آیا

شعر میں نئے نئے طرز کی بنوٹیں کرنا ناسخ والوں کا ممتاز طریقہ ہے۔ برق کا بھی کچھ ٹوٹا پھوٹا کلام مجھے یاد آگیا ہے ؎

اس طرح گردوں نے مجھ کو لا کے پٹکا خاک پر　　تن سے اونچا ہو کے سایہ شامیانہ ہو گیا

برق نے مرتے وقت یہ شعر لکھ کر بادشاہ کے پاس بھیجا

برق جو منہ سے کہا تھا وہی کر کے اُٹھے　∴　جان دی آپکے دروازے پہ مر کے اُٹھے

دیوان ان کا چھپ گیا ہے۔[1]

**مہتاب الدولہ درخشاں** ۔ درخشاں کا نام مع خطاب مہتاب الدولہ کوکب الملک سید علی جان خان بہادر تھا۔ منشی مظفر علی اسیر سے فن شعر کو حاصل کیا تھا۔ ان کی سخن سنجی و خوش گوئی پر استاد کو بھی ناز تھا۔ برق نے اپنے خوش فکر شاگرد مرزا محمد رضا طور کو اور اسیر نے درخشاں کو دربار شاہی میں پیش کیا۔ درخشاں اور قلق کی نذر ساتھ ہی ہوئی اور دونوں کو خطاب بھی ساتھ ہی ملے، درخشاں کو مہتاب الدولہ اور قلق کو آفتاب الدولہ۔ الحاق اودھ کے بعد قلق اور اسیر لکھنؤ میں رہ گئے۔ طور کربلائے معلی چلے گئے، برق اور درخشاں بادشاہ کے ساتھ مٹیا برج میں رہے اور وہیں مر بھی گئے۔

بادشاہ کے قلعے سے چھوٹنے اور ۱۸۵۷ء کے فتنۂ و فساد فرو ہونے کے بعد لکھنؤ سے اور بھی شعرا پہنچے اور ملازمان شاہی میں منسلک ہوئے۔ سات شاعر ان میں سے سبعہ سیارہ کہلاتے تھے۔ یہ امتیاز حضرت کا دیا ہوا تھا۔ درخشاں بھی ان ساتوں میں داخل تھے۔

کبھی کبھی ایسا بھی ہوتا تھا کہ ہوادار پر سوار چلے جا رہے ہیں۔ شعرا کو باریابی کا موقع مل گیا۔ باتوں باتوں میں کوئی مصرع حضرت کی زبان سے نکل گیا۔ سب نے مل کر اسے طرح قرار دے لیا۔ پھر جو سواری ہوئی تو اپنی اپنی غزلیں سناتے ہوئے ہوادار یا بوچے کے ساتھ ساتھ چلے۔ بوچے کے کہار مزاج شناس تھے۔ آہستہ آہستہ قدم اٹھانے لگے اور سیدھی راہ کو چھوڑ کر

---

[1] دیوان مبارک اول ص ۱۹۹

باغوں کے اندر ہوتے ہوئے گزرے۔ شعرا جب پڑھ چکے تو رئیس الدولہ جو خوش نویسوں کے افسر اور مطبع سلطانی کے مہتمم تھے بوچے کے قریب آئے اور بادشاہ کی غزل صاف کی ہوئی گزران دی۔ ان سے غزل لے کر حضرت نے پڑھنا شروع کی "کلام الملوک ملوک الکلام" کا شور بلند ہوا۔ لیجیے مشاعرہ ہوگیا۔ جہاں پناہ رئیس منزل میں داخل ہو گئے۔

بادشاہ کہتے تو بہت تھے مگر مشاعرے میں آنے کا ذوق نہ تھا۔

مہتاب الدولہ مُسن شخص تھے۔ ناسخ و آتش کے مشاعروں کا ذکر کیا کرتے تھے۔

درخشاں کی ایک غزل کے چند اشعار یہ ہیں:

کبھی تم نے بھی گل کھایا تو ہوتا — جلانے کا مزہ پایا تو ہوتا

کوئی ہے کے لیے ہے بے خور و خواب — تمھیں اتنا خیال آیا تو ہوتا

کہیں سکتہ نہ عاشق کو ہوا ہو — اسے آئینہ دکھلایا تو ہوتا

پلائی گر نہ ساقی نے مجھے مے
دکھا کر جام ڈھکایا تو ہوتا

یہ غزل بھی اسی طرح کے مشاعرے کی ہے جو سواری کے ساتھ ہوا کرتا تھا۔ بادشاہ کی غزل بھی اس طرح میں ہے۔ ان کا ایک شعر یہ ہے۔

مجھی کو واعظا پند و نصیحت
ذرا اس کو بھی سمجھایا تو ہوتا

مجھ سے رئیس الدولہ نے ذکر کیا کہ اپنی غزل پڑھ کر حضرت نے خواجہ حیدر علی آتش کا مطلع پڑھا۔

کبھی وہ سرو قد آیا تو ہوتا
کوئی دم گور پہ سایا تو ہوتا

اور مہتاب الدولہ سے فرمایا کہ دیکھو بظاہر یہ مطلع دولخت معلوم ہوتا ہے۔ انھوں نے عرض کیا بجا ارشاد ہوتا ہے۔ کہنے لگے نہیں سرو کو گور سے ایک مناسبت ہے۔ یہ درخت قبرستان میں اکثر لگاتے ہیں۔ یہ اُن کی رسم ہے۔ مہتاب الدولہ نے کہا کہ "کوئی دم" کا لفظ بھی سر

کے مناسب حال ہے کہ اس کا سایہ دیر تک نہیں رہتا۔ پھر فرمانے لگے کہ فارسی کے اساتذہ سایہ اور آیا کبھی قافیہ نہ کریں گے[۱] اردو میں کوئی اس کا خیال نہیں کرتا۔ میں نے بھی یہی اختیار کر لیا ہے۔ مہتاب الدولہ نے ناسخ کا مطلع پڑھا۔

گھر غم فرقت میں سونا ہو گیا
کنج مرقد کا نمونہ ہو گیا

اور عرض کیا کہ دیکھیے ناسخ نے بھی ہائے مختفی کو ردی قرار دیا ہے۔ جناب مفتی میر عباس صاحب کے پاس یہ ذکر پہنچا۔ انھوں نے اس مسئلے میں یہ اجتہاد فرمایا کہ دیکھا اور نمونہ اور اچھا قافیہ نہ کرنا چاہیے لیکن سایہ اور گویا اور نمونہ اور سونا میں کچھ قباحت نہیں۔ ایک بادشاہ کے دم سے مٹیا برج میں عجب دلچسپ مجمع رہا۔ کیسے کیسے دقائق چھن گئے اور کتنے لوگ شاعر طبیب و علامہ بن گئے۔

درخشاں کی ایک غزل کا مطلع ہے:

کل وہ جو مجھ کو دیکھ کے بیگانہ بن گیا ؞ میں بھی تو ہوشیار ہوں دیوانہ بن گیا

یہ زمین بھی بادشاہ کی نکالی ہوئی ہے۔

بادشاہ کی عادت تھی جہاں دیکھا کہ شعرائے سبعہ سیارہ میں سے کچھ لوگ سلام کو حاضر ہوئے ہیں، باتوں باتوں میں کوئی مصرع نظم کر دیا۔ یہ لوگ اکثر کوئی قطعہ یا رباعی جس میں اعادۂ سلطنت کی دعا ہوتی تھی پڑھ دیا کرتے تھے جس سے ان کا زخم کہن تازہ ہو جاتا تھا اور اپنا درد دل کسی مصرعے میں ظاہر کرتے تھے۔ زبان سے نکلا ہے کہ نجم اختر تیا کجا ہے چرخ گردش میں، بادشاہ ابھی ہوادار سے اتر کر سلطان خانے میں داخل نہ ہوئے تھے کہ مہتاب الدولہ نے یہ مصرعے پڑھے:

---

[۱] بادشاہ کا مطلب یہ تھا کہ اساتذۂ فارسی ایسے دو لفظوں کو قافیہ نہیں کہتے جن میں سے ایک میں حرف ردی ہائے مختفی ہو اور دوسرے میں الف۔

نہ ہے اس طرح سنگ آسیا اے چرخ گردش میں
نہ ہے یوں ساغر بادہ سدا اے چرخ گردش میں

نہ یوں تسبیح دست پارسا اے چرخ گردش میں
رہے گا نجم اختر تا کجا اے چرخ گردش میں

ان مصرعوں کو بہت پسند کیا۔ فرمایا کہ قافیے بدل بدل کر اور مصرعے لگا ڈ اور میرے مصرعے کو مصرع ترجیع قرار دو۔ پھر جو ملاقات حضوری حاصل ہوئی تو مہتاب الدولہ نے ایک خمسہ پڑھا جس میں بہت سے بند تھے۔ ہر بند میں چوتھا مصرعہ خمسے کا گرہ کا مصرع تھا صلہ بھی ملا اور خمسہ مطبع سلطانی میں چھاپا گیا۔

ایک صحبت میں میں بھی موجود تھا اور تمام شعرا و ندمائے شاہی کا مجمع تھا۔ اعادہ ملک کی دعائیں لوگ دے رہے تھے کہ حضرت نے دست دعا بلند کیے اور یہ مصرع پڑھا۔
باز آ تقصیر سے بس گوشمالی ہو چکی، شگفتہ ایک شاعر حامد علی مرزا کو کب ولی عہد بہادر کے مصاحبوں میں تھے۔ انھوں نے عرض کیا کہ خانہ زاد نے مصرع لگایا ہے۔ حکم ہوا کہ پڑھو۔

شانِ توتی الملک دکھلا دیکھی شانِ تنزع[1]
باز آ تقصیر سے بس گوشمالی ہو چکی

اس صحبت میں بادشاہ نے کچھ اپنا کلام بھی سنایا تھا۔ دو شعر مجھے یاد رہ گئے۔ ایک مطلع

ایک حسرت طور پر بھی بہر موسیٰ رہ گئی
ایسا کچھ دیکھا کہ آنکھوں کو تمنا رہ گئی

اور ایک غزل کا یہ شعر

جوانی میں سیہ موچھے سفیدی کا ہے یہ دنداں کی
ضعیفی ہنس رہی ہے مجھ سے، کیوں اندوہ گیں ہونا

یہ شعر پڑھ کر مہتاب الدولہ سے مخاطب ہوئے کہ معنی بیان کرو۔ انھوں نے عرض کیا کہ بالوں کی سفیدی نہیں ہے بلکہ ضعیفی کا خندۂ دنداں نما ہے۔ فرمایا وہ تو خندۂ دنداں نما کر رہی ہے۔

---

[1] قرآن مجید کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے تُؤتِی المُلکَ مَن تَشَاءُ وَتَنزِعُ المُلکَ مِمَّن تَشَاءُ تو جسے چاہے حکومت دے دے اور جس سے چاہے حکومت چھین لے۔

مگر میں سمجھ رہا ہوں کہ مجھ سے ہنس رہی ہے۔ اب اندوہ گیں ہونے کی کوئی وجہ نہیں۔ اس نکتے کے ارشاد فرمانے پر مہتاب الدولہ فوراً اٹھے اور آداب بجا لائے۔ گویا حضور نے ان کی شرح پر اصلاح دی اور انھوں نے اصلاح کا سلام کیا۔

مرزا سیتا عیش۔ ناسخ والوں میں ہیں۔ معیار وحدائق البلاغہ ہمیشہ پڑھتے پڑھاتے رہتے تھے۔ نازک خیالی کے مدعی اور ہنوٹ کے استاد ہیں... آخر میں غزل کہنا چھوڑ کر نعت و منقبت میں شعر کہا کرتے تھے۔

سر کے بَھل چلنا ہے لازم شاہ راہ طوس میں
گوکھرو کو سوں بچھا ہے تارج کیکاؤس کا

گوکھرو کے لفظ میں جو ابہام ہے اس پر وہ ناز کرتے تھے۔ سلام کے اس مطلع میں جو ہنوٹ ہے ملاحظہ ہو:

سلامی حال عابد جس جگہ میں نے لکھا دیکھا
مرے پائے نگہ نے بن کے چشم آبلہ دیکھا

میں نے کہا یہاں "چشم آبلہ" کو قافیہ کرنا غلط ہے۔

آغا حجو شرف[1]۔ آتش کے شاگرد تھے۔ عالی خاندان شخص تھے۔ نہ لکھے نہ پڑھے، مگر بہت اچھے شاعر تھے۔ ان کا دیوان چھپ گیا ہے۔ اس مطلع کو سنیے اور اس کی زبان دیکھیے

جھٹ پٹا وقت ہے بہتا ہوا دریا ٹھہرا
صبح سے شام ہوئی دل نہ ہمارا ٹھہرا

ان کے کلام میں ذرا بھی تکلف اور تصنع نہیں ہوتا۔

منزلِ عشق کا حال آپ میں آلوں تو کہوں
دم ذرا لینے دو میں دل کو سنبھالوں تو کہوں

کون ہے جس سے فسانہ کہوں اے دل تیرا
سننے والا کوئی پہلو میں بٹھالوں تو کہوں

ان کے کلام کی خصوصیت یہ ہے کہ دیر و بت کدہ و صنم و برہمن و ناقوس و قشقہ و زنار و تسبیح و مصلّی و زاہد و مؤذن و واعظ و شیخ و خانقاہ و مے خانہ و شیشہ و ساغر و ساقی و پیرِ مغاں و

---

[1] آغا حجو عرف تھا، نام سیادت حسن جلال الدین حیدر خاں تھا۔

جام، صراحی، مینا کا ذکر کہیں نہیں آنے پاتا۔ کہتے تھے جس شعر میں ایسے الفاظ ہوتے ہیں، مجھے اس شعر سے نفرت ہوتی ہے۔ مرزا داغ جن دنوں کلکتے آئے ہوئے تھے مجھ سے بیان کیا کہ ایک محفل رقص و نشاط میں میری دعوت تھی۔ وہاں مغنی نے شرق کی یہ غزل گائی 'منزل عشق کا حال آپ میں آلوں تو کہوں'۔ مجھے زمین اچھی معلوم ہوئی۔ میں نے بھی غزل کہی پھر غزل نکال کر مجھے سنائی... انصاف یہ ہے کہ شرق کی غزل کا جواب نہ ہو سکا۔

شراب کا مضمون فارسی و اردو کی شاعری میں معرکہ شعرا ہے۔ خواہ کوئی شراب پیے یا نہ پیے، ان مضامین کا کہنا ضرور ہے.. لیکن انصاف یہ ہے کہ ایسے مضامین کہنا ضروری ہی کیا ہے۔ آغا حجو شرق مرحوم نے شراب، ساقی، پیر مغاں، مے خانہ، واعظ زاہد سبحہ، زنار، مسجد، بت خانہ وغیرہ کا ذکر غزل سے ترک کر دیا تھا۔ کہتے تھے کہ آخر اس کے معنی کیا کہ شراب سے نفرت، واعظ سے عقیدت اور پھر اس کی تعریف کریں اور اس کی مذمت۔ اس قسم کے شعر سراسر غیر واقعی ہوا کرتے ہیں۔ مجھے اس سے کچھ نہیں ملتا۔

مرزا امداد علی یاور۔ تھے تو برق کے شاگرد[1] مگر استاد کے رنگ سے الگ۔ کلام بہت شوخ اور بلا تصنع ہوتا تھا۔ بہت کم کہتے تھے اور مشاعروں میں کم شریک ہوتے تھے مرزا داغ جن دنوں کلکتے آئے ہیں اور اس تقریب میں مشاعرے ہو رہے ہیں، ایک مشاعرے میں یاور بھی آ گئے۔ ان کے سامنے جب کنول آیا تو اپنی مشہور غزل کے شعر پڑھنے لگے۔

دوڑ ساقی کہ مجھے لغزش مستانہ ہے
پاؤں قابو میں نہیں ہاتھ میں پیمانہ ہے

آج تک بانگ انا الحق کے گڑے ہیں جھنڈے
سر اٹھائے ہوئے منصور کا افسانہ ہے

ابھی دو ہی شعر پڑھے تھے کہ مشاعرہ مٹھی میں آ گیا۔ داغ نے پکار کر کہا حضرت طرح میں کچھ کہا ہو تو پڑھیے۔ طرح تو انھوں نے کہی نہ تھی، خاموش ہو گئے۔ ان کے دو شعر اور یاد آئے۔

---

[1] کئی تذکرہ نویسوں نے یاور کو مولوی محمد بخش شہید شاگرد ناسخ کا شاگرد لکھا ہے۔

رہ گئی بات کٹ گئی شب ہجر — تم نہ آئے تو کیا سحر نہ ہوئی
آنکھوں آنکھوں میں یوں وہ لے گئے دل — کانوں کان ایک کو خبر نہ ہوئی

مرزا داغ مرحوم بارہا ذکر کرتے تھے کہ میں جب رام پور سے چلا تو لکھنؤ اور عظیم آباد وغیرہ میں ٹھہرتا ہوا اور مشاعروں میں سب جگہ شریک ہوتا ہوا کلکتے پہنچا۔ جو مزہ مجھے مٹیا برج کے مشاعروں میں آیا وہ لطف لکھنؤ میں بھی نہ پایا۔

مظفر علی ہنر۔ بڑے بذلہ سنج اور خوش طبع شخص تھے۔ مرزا ولی عہد اور خاص محل اور محبوب محل کے استاد تھے۔ ایک مشاعرے میں ایک طرح ہوئی اثر پیدا ہوا، ثمر پیدا ہوا، دوسری طرح ہوئی 'جفا ہونے کو ہے'، 'ادا ہونے کو ہے'، کسی نے ہنر سے پوچھا کہ اب کی دہاں کی طرح کیا ہوئی۔ کہنے لگے 'ایک پسر پیدا ہوا اب دوسرا ہونے کو ہے'، کلام ان کا بہت صاف اور بلا تصنع ہوتا تھا۔ بڑے پرگو شاعر تھے۔

رائگاں ہوگا نہ ہرگز خاکساروں کا غبار
کچھ زمیں لے جائے گی کچھ آسماں لے جائے گا

ناسخ نے میر انیس و مرزا دبیر کے کلام پر اعتراضات شایع کیے۔ منشی مظفر علی ہنر شعرائے سبعہ میں سے تھے اور مرثیے بھی کہتے تھے۔ مرزا صاحب کے پرانے شاگردوں میں تھے۔ انھوں نے ناسخ کی رد میں ایک کتاب لکھی۔ صولت نے اس کی تاریخ میں مادہ بہت بے تکلف نکالا 'کامل کو جو ناقص کہے خود ہوگا وہ ناقص'، منشی ہنر نے وہ ساری کتاب اول سے آخر تک مجھے بھی سُنائی تھی۔ بہت ہی دنداں شکن جواب تھے۔ افسوس کہ چھپی نہیں۔ اس کے تھوڑے دنوں بعد ان کے مکان میں آگ لگ گئی اور ساری محنت ان کی تلف ہو گئی۔

گلشن الدولہ مرزا علی بہار۔ ناسخ والوں میں کہنہ مشق شاعر اور خوش فکر و خوش طبع سخن سنج تھے۔ غزل کی طرف توجہ کم تھی۔ مرثیہ کہنے میں مشاق تھے۔ کہتے بھی خوب تھے، پڑھتے بھی اچھا تھے۔ ان کے سلام کا یہ مطلع مجھے پسند ہے

باغ میں بحر کی بیتیں جو مزا دیتی ہیں

ڈالیاں جھوم کے پھولوں کو گرا دیتی ہیں

ان کے مرثیوں کا، سلاموں کا، غزلوں کا سارا ذخیرہ تلف ہو گیا۔ ان کے شاگردوں میں مانوس الدولہ بھی مرثیے کہتے تھے۔ مٹیا برج سے لکھنؤ جا کر مجلسیں پڑھتے تھے اور حسن سخن کی داد لے کر آتے تھے۔

مالک الدولہ صولت۔ فتح الدولہ برق کے بھتیجے تھے… ناسخ کے دیوان کو ایمان سمجھتے تھے۔ چوٹی کے شعر زبان پر تھے۔ عروض کے زحافات و علل کو ہمیشہ رٹا کرتے تھے۔ جوان مر گئے، اور مرتے ہوئے مشاعرہ کر کے مرے۔ دق میں مبتلا تھے، مگر صحبت احباب و محفل شعر و سخن میں آ کر جان آ جاتی تھی۔ آخری مشاعرے میں سب شاعروں کے بعد خود غزل پڑھی جس کا ایک شعر یہ ہے:

ماتم میں میرے غم سے نہ کرنا تباہ حال　　　تم شعبدے سمجھنا یہ لیل و نہار کے

اوپر کا مصرع مجھے اچھی طرح سے یاد نہیں ہے، مگر اس مصرعے نے "تم شعبدے سمجھنا یہ لیل و نہار کے" ایک نشتر کا کام کیا اور پس پردہ کسی کے رونے کی آواز سنائی دی۔ لوگ اٹھ کھڑے ہوئے، محفل برہم ہو گئی۔

مٹیا برج کے شعرا میں ان کا دیوان مجھے ملا تھا۔ میں نے سارے دیوان کا انتخاب کر کے رسالہ ادیب الہ آباد میں کئی قسطوں میں اپنے نقد و تبصرہ کے ساتھ شایع کر دیا تھا۔ ان کی ایک اچھی غزل کا مقطع یہ ہے:

یہ دل میں ٹھانی ہے ہم نے سنت وطن میں کس کو دکھائیں صورت

بغیر شاہ اودھ کے صولتؔ کبھی نہ اخترؔ نگر کو چلیے

بادشاہ اکثر فرمایا کرتے تھے کہ لکھنؤ کا نام اختر نگر بھی ہے اور اسی مناسبت سے میں نے چاہا کہ اپنا تخلص اخترؔ رکھوں مگر معلوم ہوا کہ اخترؔ کسی کا تخلص ہے تو میں نے ان سے تخلص مول لے لیا۔ جن سے بادشاہ نے تخلص مول لیا وہ قاضی محمد صادق خاں اخترؔ ہیں۔

یہ بنگالے سے آکر لکھنؤ میں ایسا رہے کہ پورے لکھنوی ہو گئے۔ یہیں تحصیل علم کی۔ یہیں فن شعر میں کمال پیدا کیا اور یہیں سے جاگیر و زر و مال حاصل کیا۔ ان کا اہل زبان میں شمار ہے۔ لکھنؤ کی زبان ان کی اکتسابی نہ تھی بلکہ ان کے گھر کی زبان ہو گئی تھی۔ تعلق ازدواج بھی انھوں نے اہل شہر میں کیا۔ میرے ایک عزیز مرحوم نواب یوسف حسین خاں ان کے نواسے اور ان کی جاگیر کے مالک تھے۔ اور یہ تخلص بیچنا کچھ بادشاہ کی خاطر سے تھا ورنہ انھوں نے کبھی اپنا تخلص نہیں بدلا۔ صولت کی ایک غزل کے تین شعر یہ ہیں ؂

خلاف قاعدہ کیوں ہو خفا کہو تو سہی ۔۔۔ قصور کوئی گنہ کچھ خطا کہو تو سہی

ہمیں یہ سخت کلامی کی تاب لاتے ہیں ۔۔۔ کسی کو اور ہمارے سوا کہو تو سہی

بیان کاوش تیر مژہ پہ وہ بولے ۔۔۔ کہاں کہاں ہے نشان زخم کا کہو تو سہی

یہ زمین مخدرۂ عظمیٰ نواب بادشاہ محل صاحبہ[1] عالم کی نکالی ہوئی ہے۔

یہ حال عشق میں کس کے ہوا کہو تو سہی؛ ۔۔۔ ہلال کیوں ہوئے اے مہ لقا کہو تو سہی

نہ وہ مزاج، نہ وہ چھچے، نہ وہ ہنسیاں ۔۔۔ اداس رہنے کا باعث ہے کیا کہو تو سہی

عبث عبث نہ قسم کھاؤ کل کے آنے کی ۔۔۔ کیا ہے کون سا وعدہ وفا کہو تو سہی

تمھارا دل تو نہ عالم اسیر گیسو تھا ۔۔۔ یہ کس طرح سے ہوا مبتلا کہو تو سہی

بیگم صاحبہ نے یہ غزل کہی اور خود اس کی دھن رکھی۔ گائنوں کو حکم ہوا کہ یاد کریں۔ مجھے یاد ہے کہ اس غزل کا ایسا رنگ بندھا کہ اکثر لوگوں نے اس زمین میں طبع آزمائی کی۔ کسی نے ردیف میں تصرف کر کے "دستو تو سہی" کر دیا۔ "سنبھالو تیغ ادا کو ذرا سنو تو سہی"۔

نواب مخدرۂ عظمیٰ کی اس غزل پر نواب محبوب عالم صاحبہ نے مصرعے لگائے ہیں۔

یکایک آئی کہاں سے بلا کہو تو سہی ۔۔۔ یہ کیوں اتر گیا منہ چاند سا کہو تو سہی

---

[1] بادشاہ کی خاص محل۔ ان کی ایک مثنوی اور دیوان بیاض عشاق کئی مرتبہ چھپ چکا ہے۔ موسیقی سے واقف تھیں۔ ان کے بنائے ہوئے گیت بادشاہ کی دو کتابوں ناجو اور دُھن میں شامل ہیں۔

ہوئی ہے کاہشوں کی وجہ کیا کہو تو سہی　　یہ حال عشق میں کس کے ہوا کہو تو سہی
ہلال کیوں ہوئے اے مہ لقا کہو تو سہی

ہیں یاد تم کو دغا بازیاں زمانے کی　　ہمیشہ سے یونہی عادت ہے قسمیں کھانے کی
فقط یہ گھات ہے پہلو سے اٹھ کے جانے کی　　عبث عبث نہ قسم کھاؤ کل کے آنے کی
کیا ہے کون سا وعدہ وفا کہو تو سہی

ان دونوں بیگموں کو منشی ہنر صاحب سے مشورہ تھا۔ دونوں صاحب دیوان ہیں۔ مگر محبوب محل کا دیوان شاید تلف ہوگیا۔

صولت کی ایک غزل کا مطلع ہے:

کہیں کچلیں نہ یہ اُلجھے دل آکر پاؤں کے نیچے
کہ ہیں گیسو تمھارے سر کے اوپر پاؤں کے نیچے

یہ زمین بادشاہ کی طرح کی ہوئی ہے۔

ذیل کا مطلع بادشاہ سے منسوب کیا جاتا ہے:

زمانہ تھا پسا کرتے تھے گوہر پاؤں کے نیچے
پر اب ہے دھوپ سر پر اور کنکر پاؤں کے نیچے

اس زمین میں بادشاہ کی چھ شعر کی ایک غزل موجود[1] ہے، مگر اس میں یہ مطلع نہیں ہے۔ (ادیب)

شاذ کا مطلع ہے:

بہار باغِ جنت ہو نہ کیوں کر پاؤں کے نیچے
کہ رہتی ہے زمینِ کوئے دلبر پاؤں کے نیچے

شعرائے سبعہ سیارہ اور تمام سخن سنجانِ دربار نے ٹوٹ ٹوٹ کر فکر کی تھی۔ میں شریک صحبت نہ تھا مگر غزلیں اکثر لوگوں کی سُنیں۔ اگر وہ مشاعرہ چھپتا تو انتخاب میں اچھے اچھے

---

[1] ملک اختر ص ۱۲۸-۱۲۹

شعر آتے۔

صولت کی ایک غزل کے چند شعر یہ ہیں:

خفا ہو چکے آدل جاؤ اب — چلو بس جبیں پر شکن پڑچکی
سبب شور کا گل نے پوچھا تو کب — جب آوازِ مرغِ چمن پڑچکی
کہی حکم اختر سے صولت غزل — کہ شہ سے بنائے سخن پڑچکی

ایسی کڈھب زمینیں بادشاہ ہی نکالا کرتے تھے۔ مگر مالک الدولہ نے اچھے شعر نکال لیے۔ بادشاہ کی طبیعت تصنع کو بہت پسند کرتی تھی۔ یعنی برق و تجرد خواجہ وزیر جس رنگ میں ڈوبے ہوئے تھے وہی رنگ بادشاہ کو پسند تھا۔ ان لوگوں کا شمار زبان اردو کے اساتذہ میں تھا۔ میر انیس سے شاعر معجز بیان نے بحر کے ایک شعر پر مصرعے لگائے اور سر منبر پڑھے۔

یہ رنگ غیر طبیعی ہونے کے سبب سے کبھی عام پسند نہیں ہوا۔ لکھنؤ میں ہمیشہ آتش وانیس و نسیم کے جرگے والے اس کا مضحکہ کیا کرتے تھے۔ رشک کے اکثر اشعار نقل محفل تھے۔

نواب انجم الدولہ بہادر مصلح السلطان پشتہا پشت کے امیر تھے۔ دربار اودھ میں ان کا مرتبہ وزارت کے قریب قریب تھا صورت پر امارت برستی تھی۔ شاعر تو نہ تھے مگر فارسی و اردو کے صدہا شعر چوٹی کے یاد تھے کہ جس صحبت میں شعر پڑھنا شروع کرتے تھے لوگ محو ہو جاتے تھے۔ پوشاک کی نفاست اور عطر کا شوق ان کے مزاج سے مخصوص تھا۔ ۱۲۹۰ ہجری میں انتقال کیا۔ صولت نے قطعۂ تاریخ کہا۔

انجم الدولہ مصلح السلطان — پیش بگرفت راہ از ہستی
گفت صولت پئے سن رحلت — بہ عدم رفت آہ از ہستی ۱۲۹۰ ہجری

نواب سید امیر علی خاں کو بادشاہ نے وزیر السلطان خطاب دیا۔ صولت نے تاریخ کہی۔

اے بر در تو شکوہ و حشمت نازد | بر خیز کہ بر تو شان و شوکت نازد؟
صولت نازد بہ مصرع سال خطاب | حق این کہ بجاہ تو وزارت نازد

صولت نے بادشاہ کے غسل صحت کی تاریخ کہی جس کے منتخب اشعار یہ ہیں۔

فلک جاہ واجد علی شاہ اختر | رہیں تا قیامت صحیح و سلامت
حروف صحیحہ میں تاریخ نکلی | سپرد عدو علت و حرف علت
زحافات کو اس سبب سے نہ لایا | کہ ہو وزن سالم دلیل سلامت

لکھ اے خامۂ فکر صولت یہ مصرع
مبارک ہو سلطاں کو یہ جشن صحت ۱۲۹۲ہجری

حامد الدولہ برتر۔ جلیس الدولہ میرزایان شیراز میں سے تھے۔ عہد سلطنت میں آکر بادشاہ کے ملازم ہوئے اور مرتے دم تک ان کی رفاقت میں رہے۔ ان کے فرزند اکبر حامد الدولہ برتر کو ان کی خدمت عنایت ہوئی۔ وہ فارسی اور اردو دونوں میں اہل زبان تھے اور دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے۔ کلکتے سے مٹیا برج جہاز میں آرہے تھے۔ کنارے کے قریب پہنچ کر ایک دوسرے جہاز سے ٹکر ہوئی غریق رحمت ہو گئے۔

صادق علی مائل۔ بادشاہی مرد ہے کے نواسے خواجہ آتش کے بڑے پیرووں میں تھے۔ آتش کے دیوان کو اس طرح دیکھا کرتے تھے جیسے کوئی سبق لیتا ہے۔ اس کے ایک ایک لفظ ایک ایک محاورے کو وحی آسمانی سمجھتے تھے۔ کوئی مرید ہو تو ایسا ہو۔ بادشاہ کے پاس انھوں نے اپنی غزل اصلاح کے لیے بھیجی۔ بادشاہ نے ایک آدھ لفظ بنا دیا اور کئی شعر ان کی ستائش میں لکھ کر غزل کو واپس کر دیا۔ مائل نے مجھے بھی یہ بادشاہ کی اصلاحی غزل دکھائی تھی۔ ان کا مصرع تھا ”جھگڑا چکائے بھی کہیں قاتل لگا کے ہاتھ“ بادشاہ کی اصلاح یہ تھی ”جھگڑا چکا چکے کہیں قاتل لگا کے ہاتھ“

ان کی مدح میں جو شعر بادشاہ نے لکھ دیے تھے ان میں کا پہلا شعر مجھے یاد ہے۔

اے شاعر نو سخن خدارا | انداز سخن نے تیرے مارا

میں نے سنا کہ بادشاہ نے آئل کے ایک مطلعے کو بہت پسند کیا، کئی دفعہ پڑھوایا۔ مطلع یہ ہے:

تصور تھا جو رونے میں گلوئے یار مہ رو کا
صراحی دار موتی بن گیا ہر قطرہ آنسو کا

یہ تین شعر آئل کے اور مجھے یاد آگئے ہیں:

طریق گریہ تجھے چشم تر نہیں آتا — کہ ساتھ اشک کے خون جگر نہیں آتا
خدا دکھائے نہ تاریکی شب فرقت — کہ آسمان و زمیں کچھ نظر نہیں آتا
نہ جانے کس کا یہ تیر نظر تھا آفت کا — کہ التیام پہ زخم جگر نہیں آتا

لکھنؤ میں ایک بڑا مشاعرہ ہوا تھا۔ مائل اس میں شریک تھے۔ ایک شعر ان کا حیدرآباد تک پہنچا۔

موسیٰ کی آنکھ اور ہے میری نگاہ اور — وہ جلوہ گاہ یار میں بیکار آئے ہیں

بادشاہ کے مرنے کے بعد ایک مائل تھے جو لکھنؤ میں زندہ پہنچے۔ ایک میں ہوں جو حیدرآباد چلا گیا اور ابھی تک زندہ ہوں۔

**مرزا جہاں قدر نیّر** ۔ بادشاہ کے داماد اور بھتیجے، جنھیں بادشاہ نے خود پرورش کیا، مرزا اسکندر حشمت کے فرزند۔ کبھی کبھی مشاعرہ بھی کرتے تھے اپنا کلام مجھی کو دکھاتے تھے۔ آغا حجو شرف کا یہ شعر ان کو بہت پسند تھا۔

چمن میں جا کے جو دل کی تلاش کی میں نے
چھدا ہوا اسے اک نوک خار میں دیکھا

مرزا جہاں قدر بہادر کو مرثیہ کہنے کا بہت شوق تھا۔ شاہی امام باڑے میں نہایت اہتمام سے مجلسیں کرتے تھے اور خود منبر پر مرثیہ پڑھتے تھے۔ ان کے انتقال کے دس بارہ برس بعد کا ذکر ہے کہ پرنس مرزا مقیم نے مجھے لکھا کہ حضور مرحوم کا کچھ کلام میں نے فراہم کیا ہے۔ آپ اپنی تصحیح سے اُسے حیدرآباد میں چھپوا دیجیے۔ چار مرثیے، چند سلام، نوحے، غزلیں سبعۂ معلقہ کے دو قصیدوں کا اردو ترجمہ، میں نے یہاں مطبع شمسی میں چھپوا کر پانسو نسخے کلکتے

روانہ کر دیے۔

مرزا آسمان جاہ انجم۔ یہ شہزادے عہد سلطنت میں پیدا ہوئے تھے۔ بادشاہ کے ساتھ مٹیا برج میں آئے، یہیں ہوش سنبھالا۔ طبیعت میں انتہا کی موزونیت، زبان و محاورہ گھٹی میں پڑا ہوا تھا۔ کلام اپنا مجھے دکھاتے تھے۔ میرے حیدر آباد آنے کے بعد دفترِ حسرت اپنا دیوان چھپوایا۔ اسی زمانے میں انتقال کیا۔

حامد علی مرزا کوکب ولی عہد اودھ۔ مظفر علی ہنر کے شاگرد تھے۔ دو دیوان ان کے ۱۲۹۰ ہجری کے بیشتر چھپ چکے تھے اور ہم سب لوگوں کو تقسیم ہوئے تھے۔[۱]

شاہ زادہ فریدوں قدر مرزا محمد ہنر بہ علی بہادر متخلص بہ ہنر ۱۲۶۱ ہجری میں پیدا ہوئے۔ بادشاہ کے ساتھ مٹیا برج گئے۔ ۱۲۹۱ ہجری میں ولی عہد کے انتقال کے بعد بادشاہ کے فرزند اکبر قرار پائے۔ ۱۲۹۵ ہجری میں بادشاہ کے ماہوار وظیفے ایک لاکھ روپے میں سے اپنے حصے کے پانچ ہزار سالانہ الگ کروالیے۔ یہ حرکت بادشاہ کو بہت ناگوار گزری۔ ان کے دیوان کا تاریخی نام جودت تعشق ہے۔ وہ ۱۲۸۳ ہجری میں مرتب ہوا اور ۱۲۹۷ ہجری میں مطبع نظامی کان پور میں چھپا۔ ادیب

ایک دفعہ ان شعرا میں سے جو لوگ مشاق اور استاد تھے انھوں نے آپس میں اتفاق کیا کہ عہد رسالت کے واقعات و غزوات کو سب مل کر اردو میں شاہ نامے کے وزن پر نظم کریں۔ درخشاں نے عقد امیر المومنین و جناب سیدہ کو نظم کیا اور جشن کے جلسے میں پڑھا۔ مائل نے فتح مکہ کے واقعہ کو نظم کر کے ایک محفل میں پڑھا۔ ان دونوں مثنویوں کو میں نے بھی سنا تھا۔ بہت خوبی سے نظم ہوئی تھیں۔ ہنر اور عیش اور بہار نے بھی اسی قسم کی مثنویاں لکھی تھیں

---

[۱] ولی عہد کوکب قدر مرزا محمد حامد علی کا دیوان شبستانِ عشق ۱۲۸۲ھ میں مرتب ہوا اور ۱۲۸۴ھ میں کلکتے میں چھپا۔

اور جشن میں پڑھی گئی تھیں۔ یہ سب مثنویاں جمع ہو کر ترتیب واقعات کے ساتھ چھپ جاتیں تو اردو میں ایک نادر کتاب ہوتی۔ مٹیا برج جب تباہ ہوا تو ایک سال کے اندر اندر یہ سب لوگ مر گئے اور سارا کلام ان کا تلف ہو گیا۔ ان مثنویوں کا بھی پتا نہیں۔

مجھے ایک عرصے کے بعد شاہ زادہ مرزا محمد مقیم بہادر کے حسب طلب کلکتے جانے کا اتفاق ہوا۔ وہاں ایک ایک سے پوچھا کہ عیش دہبارہ ہتر دور خشاں وغیرہ کے دیوان کسی کے پاس ہیں۔ ایک مصرع بھی نہ ملا۔ مستورات میں سے ایک صاحبہ کے پاس درخشاں کے چند شعر نکلے۔ دیکھا تو سب الف کی ردیف میں ہیں اور یہ معلوم ہوا کہ کسی نے فقط اپنی پسند کے شعر لکھ لیے ہیں۔ پوری غزل کوئی نہیں ہے۔

## تذکرہ شعرا بادشاہ کے قلم سے

بادشاہ نے اپنی کتاب بنی میں مشاعرے کی جو نقل لکھی ہے، اس میں اپنے اور چند درباری شاعروں کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ یہاں اسی طرح بے ترتیب نقل کیا جاتا ہے[1]

۱۔ "ہلال۔ یہ شخص تا دم زندگی راقم کے ملازموں میں رہا۔ نقیر کے عہد شاہی میں چھاپہ خانہ متعلق رہا۔ جب نقیر بعد انتزاع سلطنت وارد کلکتہ ہوا بہ اغوائے مغویان کوتہ اندیش دو برس دو مہینے تک قلعۂ ولیم فورڈ کلکتہ میں محبوس رہا۔ بعد رہائی یہ شخص تا انتقال میرا ملازم رہا۔"

۲۔ تدبیر الدولہ منشی مظفر علی خاں بہادر جنگ اسیر۔ یہ شخص دس پندرہ برس کے سن میں راقم کا ہم پیالہ اور ہم نوالہ رہا اور صحبت مشاعرہ کوئی ایسی نہ ہوتی تھی جس میں اس کے اور میرے ہمراہی نہ ہو۔

---

[1] دیکھیے کتاب بنی صد ۲۲۳-۲۴۶

بلکہ یہ خطاب فقیر ہی کا عنایت کیا ہوا ہے۔ دم محبت بھرتا تھا اور خود کو عاشقوں میں گنتا تھا۔ اباً عن جدٍّ اس کے نمک خوار میرے باپ دادا کے رہے۔ میرے عہد ولی عہدی میں عاشق اور میرے ان سلطنت میں مصاحب اور داروغہ کل زندان خانۂ سرکار اودھ کا اور خلاصہ نویس تمام کچہریات سلطانی کا رہا۔ اور یہاں تک میرے مزاج میں دخیل تھا کہ شبانہ روز حاضر خدمت رہتا تھا پینسٹھ برس کے سن میں عقد کیا زوجہ سے نہایت مانوس رہا کرتا تھا۔ جب اوضاع فلکی مبدّل ہوئے یعنی امر انتزاع سلطنت واقع ہوا میں مایوس جانب کلکتہ چلا۔ یہ ازبسکہ زوجہ کا مبتلا بہت تھا حقِ نمک مالک یک قلم فراموش کر کے گھر میں جا چھپا۔ میں کلکتہ میں داخل ہوا۔ بیس برس سے مجھ سے اس سے فراق ہے۔ طرفہ تر یہ کہ اب والیِ رام پور کو اپنا بادشاہ بنا کر یہ سید بنی فاطمہ ملکی ان کا نمک کھاتا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔ یہ مطلع اسی شخص نمک فراموش کا ہے"

دل گنہ کرنے میں خیرہ ہو گیا
جو صغیرہ تھا کبیرہ ہو گیا "

۲۔ " فتح الدولہ بخشی الملک مرزا محمد رضا برق استاد مرحوم راقم ابن مرزا کاظم علی صلح جنھوں نے تادم مرگ گھر سے قدم باہر نہیں نکالا بخشی مذکور میرے والد کے عہد سلطنت میں تمام فوج کے بخشی رہے اور میرے عہد میں استاد عاشق رہے اور بعد انتزاع سلطنت ہمراہ آئے اور زندان قلعہ ولیم فورڈ کلکتہ میں بھی میرے ساتھ قید ہوئے اور اسی زندان میں جاں بحق ہوئے اور وقت دم واپسیں یہ بیت اور یہ مطلع پڑھ کر روانۂ فردوس ہوئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مطلع
برقؔ جو کرنا تھا آخر وہی کر کے اُٹھے
جان دی آپ کے دروازے پہ مر کر اُٹھے

---

سانس لینے میں ہر اک جا سے مسکتا ہے تن
بیت
برقؔ بدلو جامۂ ہستی پرانا ہو گیا" (بہی-ص ۲۳۸-۲۳۹)

۴۔ "کپتان مقبول الدولہ مرزا محمد مہدی قبولؔ۔ ہم مشورہ راقم۔ اٹھارہ انیس برس کا میرا سن تھا جو میرا ان کا ساتھ ہوا۔ میرے ملازم رہے۔ میرے والد کے بھی ملازم تھے۔ میرے عہد میں خدمت چوکی پلنگ خاص و مصاحبت اور چھاپہ خانہ اور کتب خانہ اور کرنیل راٹن کا توپ خانہ۔ یہ سب ان کے بائنام رہا۔ اور بعد انتزاع سلطنت اودھ جب راقم قلعہ ولیم فورٹ کلکتہ میں مقید تھا یہ حاضر کلکتہ ہوئے اور جب راقم نے رہائی پائی یہ میرے پاس موجود تھے۔ حسرت زیارات عتبات عالیات میں انتقال کیا۔"

۵۔ "اخترؔ شاہ اودھ۔ یہ فقیر حقیر راقم مصنف و مولف سراپا تقصیر ہے۔ پندرہ برس کے سن میں والد جنت مکان نے ولی عہد اور وزیر کیا۔ بیس برس کے سن میں تخت اودھ پر بجائے حضرت اعلیٰ قائم ہوا۔ تیس برس کے سن میں بلا صدور ظلم و ناانصافی و بے آزار رعیت بے سبب تخت سے محروم کیا گیا۔ بیس برس سے کلکتہ محلہ موچی کھولہ ملقب بہ مٹیا برج میں قیام ہے۔ پچاس برس کا سن ہوا چھبیس مہینے قلعہ ولیم فورڈ کلکتہ میں ناحق قید رہا۔ ساٹھ سے اوپر اوپر ماشاء اللہ چشم بد دور اولاد ذکور واناث ہیں۔ پچاس برس کے سن میں اتنی جلدیں کتابوں کی تصنیف کیں۔"[۲]

[۱] "شاذ۔ داخل سبع سیارہ۔"

---

[۲] ان کتابوں کی فہرست اوپر درج کی جا چکی ہے۔

۶۔ " صدر محل صدر جو مشمول محلات ہمراہ راقم ہیں بمشورۂ گلشن الدولہ مرزا علی بہار"

۷۔ " ملکہ مخدرۂ عظمیٰ عالم آرا بیگم عالم منکوحۂ کلاں سلطان عالم و والدۂ ولی عہد جنت نشین"

۸۔ " کوکب ولی عہد جنت نشین فرزند راقم منکوحۂ مرقومۂ بالا کے بطن سے جو سن بارہ سو اکانویں میں فوت ہو کر سبطین آباد امام باڑۂ تعمیر کردۂ راقم میں دفن ہوا۔"

۹۔ " مشیر۔ یہ راقم کا بھی شاگرد ہوا اور سن بارہ سو نوے میں ملازم ہوا اور رحلت کی۔"

۱۰۔ " ماہتاب الدولہ درخشاں۔ تیس برس سے تا ایندم میرا ملازم ہے... الحق مرد خوش گو ہے۔"

۱۱۔ " تعیش الدولہ عیش۔ سات شخص ایک مرتبہ میرے شاگرد ہوئے۔ ساتوں کا "سبع سیارہ" لقب ہوا۔ ان میں سے ایک یہ بھی ہے۔ استعداد بہت اچھا۔ عروضی لاجواب۔ میرا ملازم بھی ہے۔"

۱۲۔ لائق الدولہ محمد جان شاہد۔ یہ بھی میرا شاگرد تیس برس کا ملازم ہے۔ موزون الطبع ہے۔ کلام اس کا میرے پاس موجود نہ تھا۔ اس سے قلم انداز ہوا۔"

۱۳۔ ہنر۔ داخل "سبع سیارہ"۔ کتب خانے کے داروغہ کی نالائقی کی جہت سے کلام اس کا وقت کتابت دستیاب نہ ہوا۔ مگر شاعر خوش گو میرا شاگرد و ملازم ہے۔"

۱۴۔ " شاد۔ داخل "سبع سیارہ"۔"

---

# بادشاہ کے چند منتخب اشعار

اندھیرا بزم میں تھا تو جو انجمن میں نہ تھا
چمن اداس تھا اے گل جو تو چمن میں نہ تھا

بادۂ گل رنگ دیتا ہے مرا منہ رو مجھے
اب انا الساقی کی آتی ہے صدا ہر سو مجھے

ایک حسرت طور پر بھی بہرِ موسیٰ رہ گئی
ایسا کچھ دیکھا کہ آنکھوں کو تمنا رہ گئی

غنچۂ دل کھلے جو چاہو تم
گلشنِ دہر میں صبا ہو تم

تری یاد کا دل میں وہ جوش ہے
غمِ دین و دنیا فراموش ہے

سوزِ دل جب گزار کرتا ہے
برق کو بے قرار کرتا ہے

عشق سے کچھ کام نے کچھ کوے جاناں سے غرض
گل سے مطلب ہے نہ کچھ خارِ بیاباں سے غرض

عالمِ وحشت میں عریانی کا جامہ چاہیے
کام ہاتھوں کو گریباں سے نہ داماں سے غرض

وعدے پہ شب کو آیا دلبر دھیان لگا ہے اور کہیں
مہر ہمارے دل میں ہے طالع نور و ضیا ہے اور کہیں

غنچے کھلتے ہیں اے گلِ خنداں
باغ میں تیرے مسکرانے سے

کون سے ساقی کی چشمِ مست کا دھیان آ گیا
بزمِ مے میں ہو گئے بیزار جامِ جم سے ہم

گر برائے سیر آئیں گے کبھی گلزار میں
دیکھ لینا غنچہ و گل کو ہنساتے جائیں گے

نہ جلا خانۂ صیاد نہ گل مرجھائے
اب نہ کچھ ہوگا ان آہوں کا اثر دیکھ لیا

لالہ رویوں کا ہے دیوانہ عبث اے دلِ زار
کون سے گل سے تجھے بوئے وفا آتی ہے

تم مہربان تھے تو سبھی مہربان تھے
تم کیا خفا ہوئے کہ زمانہ خفا ہوا

دستِ صراف ہے جو شخص رکھے زر کو عزیز
ہاتھ کی طرح سے دیکھا دلِ زردار سیاہ

ایک دن زلفِ مسلسل تری دیکھی تھی پری
تب سے آتے ہیں نظر خواب پریشاں کیا کیا

داغوں کے گل کھلائے ہیں اختر ہزار ہا
قابل ہے سیرِ حسن کے یہ لالہ زارِ دل

نہ تم سا ہنسنے والا ہے نہ ہم سا رونے والا ہے
ہمیں تم باغِ عالم میں تو ہیں جانِ گل و شبنم

نہ وہ گیسو میں بسیا ہے، نہ رُخ میں وہ نور
رنگ کیا کیا نہیں اس شام و سحر کے بدلے

ذرّے جو چمکا کرتے ہیں خورشید کی طرح
صدہا ہوئے ہیں صاحب حُسن و جمال خاک

ناقوس برہمن سے صدائے اذاں سُنی
مسجد سے میں نے قصد کیا سومنات کا

پھول کھلتے ہیں مگر بوئے وفا دیتے نہیں
جن کو گل سمجھے تھے گلشن میں وہی سب خار ہیں

کس سے ہم جھگڑیں نہیں اپنا کسی ملّت سے میل
عشق کے بندے کو کیا گبر و مسلماں سے غرض

---

# بادشاہ کی کتابوں کا سرسری جائزہ

واجد علی شاہ کی تصنیفات وتالیفات کی تعداد اور منظومات کی مقدار اتنی زیادہ ہے کہ ان کا تفصیلی جائزہ ایک ضخیم دفتر میں سمائے گا۔ یہاں بادشاہ کی بیشتر کتابوں کا مختصر جائزہ پیش کیا جارہا ہے۔ جہاں کہیں کوئی خاص دلچسپی کی چیز نظر آئے گی وہ لکھ دی جائے گی۔ اس سے ہر کتاب کے بارے میں ضروری معلومات حاصل ہو جائے گی اور اس کی نوعیت کا بہت کچھ اندازہ ہو جائے گا۔

دستور واجدی (فارسی) یہ نہایت اہم کتاب جس کو واجد علی شاہ کا آئین حکومت سمجھنا چاہیے، میری نظر سے نہیں گزری۔ لیکن اس کی نوعیت، مطالب اور سبب تالیف پوری تفصیل کے ساتھ کتاب وزیر نامہ میں درج ہے۔ مصنف وزیر نامہ کا بیان ہے کہ بادشاہ انتظام سلطنت میں ہمہ تن مصروف تھے۔ اسی اثنا میں تبخیر قلبی و دماغی کا مرض لاحق ہوگیا اور سلطنت کا کاروبار کسی معتمد خاص کو تفویض کرنا واجب ہوگیا۔ لہٰذا

"وزیر باتوقیر خود را کہ بہ شرف نسبت مصاہرت معزز و مفتخر بود۔ جہت ایں کار اختیار کردد.. احکام وقوانین انتظامی را کہ وقتاً فوقتاً تجویز و نافذ فرمودہ بود بطور دستور العلے برائے کارروائی ہائے سلطنت بہ یک جا ترتیب فرمودہ بہ دستور واجدی موسوم نمودہ بہ وے بسپردتا.. بہ ہماں دستورات.. کاربند شدہ باشد"

ترجمہ: اپنے وزیر باتوقیر کو جو بادشاہ کے خسر ہونے کا شرف بھی رکھتے تھے، اس کام کے لیے

منتخب کیا اور جو انتظامی احکام و قوانین وقتاً فوقتاً تجویز اور نافذ فرمائے تھے، ان کو یکجا مرتب کر کے اور دستور واجدی نام رکھ کے ان کے سپرد کیا تاکہ انھیں دستورات پر کاربند رہیں۔

بادشاہ نے وزیر کو حکم دیا کہ ان احکام و قوانین سے ذرا سا بھی اختلاف و انحراف نہ کریں۔ اکثر اوقات اپنے علم و اطلاع کے موافق وزیر کو زبانی ہدایت بھی کرتے رہے۔

دستور واجدی میں چھیاسٹھ دستور ہیں، جن کی تفصیلی فہرست مضامین وزیر نامہ میں درج کر دی گئی ہے[1]۔ اس کے علاوہ نمونے کے طور پر گیارہ دستور لفظ بہ لفظ نقل کر دیے گئے ہیں[2]۔ فہرست مضامین کا اردو ترجمہ پیش نظر کتاب کے ضمیمۂ الف میں دیکھیے۔

جواب اودھ بلوبک (اردو) مطبوعہ۔ صفحات ۱۳۲۔ مطبع کا نام اور طباعت کی تاریخ درج نہیں ہے۔

کرنل سلیمن نے اودھ بلوبک (Oude Blue Book) نام کی کتاب میں سلطنت اودھ کی خرابی اور بدانتظامی کا بیان تفصیل سے لکھا تھا۔ یہ اسی کا مفصل اور مدلل جواب ہے۔ اصل کتاب فارسی زبان میں لکھی گئی تھی۔ اس لیے کہ دربار اودھ اور سرکار کمپنی کے درمیان مراسلت کی زبان فارسی تھی۔ اس فارسی کتاب کا ایک قلمی نسخہ جو "مٹیا برج لشکر واجد علی شاہ" میں ۸ رجب ۱۲۷۸ھ کو لکھا گیا تھا، پٹنہ یونی ورسٹی کے سابق پروفیسر ڈاکٹر عظیم الدین احمد مرحوم کے پاس تھا اور ان کی عنایت سے ۱۹۴۰ء میں اس کو دیکھ کر میں نے ایک تفصیلی یادداشت لکھ لی تھی۔ کتاب کی ابتدا میں یہ عبارت ہے:-

"ایں رسالہ ایست مبنی بر اجوبۂ مقولات اہالی سرکار کمپنی کہ در ۱۲۷۳ھ بہ سواد کلکتہ تسوید یافتہ روانۂ دارالسلطنت لندن گشت۔"

---

[1] وزیر نامہ، صفحہ ۱۴۷ - ۱۵۲ [2] وزیر نامہ، صفحہ ۱۳۳ - ۱۴۶

ترجمہ : یہ رسالہ مبنی ہے سرکار کمپنی کے اہل کاروں کی باتوں کے جوابات پر جو ۱۲۷۳ھ میں نواح کلکتہ میں لکھ کر دارالسلطنت لندن کو بھیجا گیا ۔

اس کتاب کا انگریزی ترجمہ اس نام سے شایع کیا گیا تھا ۔ Reply to the charges Against the King of Oude

اس کتاب کے اردو ترجمے کا ایک مطبوعہ نسخہ میرے کتب خانے میں موجود ہے ۔ کتاب میں سات باب ہیں جن کے مضامین کی فہرست درج ذیل ہے :

پہلا باب ۔ دربار اودھ اور سرکار کمپنی کے درمیان مصالحت کے وقت سے سرکار کمپنی کی اطاعت و انقیاد کے حقائق دوسرا باب ۔ وہ امور جو سرکار کمپنی کے اہل کار عہدناموں کے مقتضیات سے چشم پوشی کر کے عمل میں لائے ۔ تیسرا باب ۔ ان مقدمات کی کیفیت جن پر کرنل سلیمن اور جنرل اوٹرم نے اس ریاست کی بدنامی کی بنیاد رکھی ۔ چوتھا باب ۔ وہ اختلافات جن سے لارڈ ڈلہوزی ، جنرل اوٹرم اور صاحبان کونسل کی تحریریں بھری ہوئی ہیں ۔ پانچواں باب ۔ ملک اودھ کے حسنِ انتظام کی دلیلیں ۔ چھٹا باب ۔ اس بات کی دلیلیں کہ جو عہدنامے دونوں سرکاروں میں بہت توثیق اور استحکام کے ساتھ لکھے گئے ہیں ان کا توڑنا کسی طرح جائز نہیں ہے ۔ ساتواں باب خوں ریزی کی واردات اور دوسری طرح کے فسادات جو سرکار کمپنی کی عمل داری میں بھی ہوتے رہتے ہیں ۔

اس کتاب کی تمہید یا دیباچہ جو واجد علی شاہ نے لکھا ہے ، اس کے ضروری اقتباسات کتاب کے اُردو ترجمے سے ذیل میں نقل کیے جاتے ہیں :۔

"آگے ہم نے برخوردار سعادت اطوار مرزا ولی عہد بہادر اور اپنے چھوٹے بھائی مرزا اسکندر حشمت بہادر کو بہ امید دادیابی روانہ دارالسلطنت لندن کیا ہے ۔ بعد اس کے اودھ بلوبک کہ چھپ کے ہندوستان میں آئی اور ترجمہ ہو کے ہماری نظر سے گزری ، معلوم ہوا کہ

بعض لوگوں نے ناحق بربادی اور تباہی ہمارے ملک کی مشہور کر کے موسٹ نوبل مارکوئس ڈلہوزی صاحب بہادر گورنر جنرل ہند اور صاحبان کورٹ آف ڈائرکٹرس تک پہنچا کے یہ آتش افروزی کی ہے۔ چونکہ ہم کو خدا کے فضل اور عدالت پسندی اور انصاف گستری حضرت ملکۂ معظمہ رفیع الدرجۂ انگلستان اور صاحبان والاشان پارلیمنٹ سے امید قوی ہے کہ بعد دریافت حقیقت راست براست کے ہم اپنے حق کو پہنچیں گے اور بدستور اپنے ملک پر قابض ہوں گے، اس واسطے کیفیت مفصل بطور جواب بلوبک کے لکھوا کے حضرت ملکۂ معظمہ کی خدمت میں بھیجتا ہوں۔

"اس کتاب میں اصل دو امر ہیں۔ ایک یہ کہ متواتر صلح نامے بہت مضبوط اور مصرح درمیان مورثوں ہمارے اور سرکار کمپنی انگریز بہادر کے موثق ہوئے ہیں... بہت تعجب ہے کہ باوصف اقرار صاف استواری عہد نامے کے پھر اہالی سرکار کمپنی واسطے توڑنے اس عہد و پیمان کے کوشش کرتے ہیں... ہم امید رکھتے ہیں کہ حضرت ملکہ معظمہ بمقتضائے انصاف اہالی کورٹ آف ڈائرکٹرس کو توڑنے عہد نامے سنہ ۱۸۰۱ء سے باز رکھیں اور ہمارا ملک بدستور ہمارے قبضے میں کر دیں۔

"دوسرا امر یہ ہے کہ اظہار بربادی اور بدانتظامی ہمارے ملک کی بالکل غلط، شہر اور قصبے اور گاؤں سب آباد، بلکہ آبادی روز بروز بڑھتی جاتی ہے اور آمدنی اسی طرح سے جیسا کہ پچپن برس سے تھی۔ خدانخواستہ اگر ملک برباد ہوتا، آمدنی دو چار برس میں موقوف ہو جاتی۔ یہی ایک دلیل کافی ہے واسطے ثبوت اس بات کے کہ ہمارے ایام سلطنت میں رعایا اضلاع کا آسودہ سرسبز رہا۔ ہم دعویٰ کر کے کہتے

ہیں کہ اگر اضلاع قریبہ یعنی کانپور، شاہجہان پور، فرخ آباد وغیرہ کو جو کہ عمل داری سرکار کمپنی میں ہیں، ساتھ ہمارے ملک کے مقابل کیا جائے، بے شک رونق اور سرسبزی ہمارے ملک کی سب باتوں میں ان ضلاع سے زیادہ ہوگی۔

"انھیں دونوں باتوں کی توضیح ابواب اس کتاب خصوصاً باب پانچویں اور چھٹے میں مندرج ہے.. جو کچھ سوال زائد اس کتاب سے بہ نسبت ہمارے عائد ہو توقع ہے کہ معرفت سے ان عزیزوں کے ہمارے پاس پہنچے، کہ ہم اس کا جواب مفصل بھیجیں گے۔ پہنچنے جواب تک مقدمہ دائر دفتر پارلی منٹ رہے۔"

واجد علی شاہ نے اس کتاب کی ایک پر تکلف جلد ملکہ معظمہ انگلستان کو ایک محبت نامے کے ساتھ بھیجی، جس میں یہ بھی لکھا کہ اس کتاب کو صاحبان پارلی منٹ اور ارکان دولت بہ نظر انصاف ملاحظہ فرمائیں[1]

بادشاہ نے ایک خط جنرل سکندر حشمت کو لکھا، جس کا ایک اقتباس درج ذیل ہے:

"جواب کتاب بلیو بک بہت تصریح و توضیح سے لکھ کر بھیجا ہے۔ چاہیے کہ موافق تحریر مقدمات مندرجہ کے ہر مقدمے کو انجام پہنچانا اور اگر احیاناً کسی مقدمۂ خاص میں جواب دہی سے عاجز ہو، اسے حضور اقدس پر محول رکھنا۔ یہاں سے اس کا جواب شافی جائے گا۔

"محبت نامہ اور ایک جلد کتاب جناب ملکہ معظمہ دام اقبالہا کو بھیجی ہے، وزیر اعظم کے واسطے سے گزرا تھا۔ اور ایک جلد خود وزیر اعظم

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۳۹۱

کو اور ایک شاہ زادہ پرنس کو دینا۔ اور تین سو جلد اور بھیجی ہیں۔ جسے قابل اور مشتاق دیکھنا دینا[1]

"ایک انگریز جلیل القدر، عالی خاندان مترجم زبان فارسی و اردو کمال متدین اور امین مقرر کرو جو اپنی طرف سے کسی طرح کا دخل و تصرّف نہ کر سکے"[2]

جواب آودھ بلو بک کے اردو ترجمے کا ایک دوسرا مطبوعہ نسخہ لکھنؤ کے عاشق اور لکھنوی تہذیب کا مثالی نمونہ نواب سید ذکی علی خاں ہاتف مرحوم کے کتب خانے میں تھا جو کتابت اور طباعت میں پیش نظر نسخے سے بہت بہتر تھا۔ اس کا خط نسبتاً خفی تھا۔ اس لیے صرف بہتر ۷۲ صفحوں میں آگیا تھا۔ اس کے سرورق پر کتاب کے نام کی جگہ پر ایک دائرے کے اندر خط طغرا میں "افوض امری الی اللہ واللہ بصیر بالعباد" چھپا ہوا تھا اور کسی نے اپنے قلم سے "کتاب جواب بلوبک" اور "غرّہ ربیع الاوّل ۱۲۷۳ھ مطابق ۱۸۵۶ء چھاپ کردیدہ بود" لکھ دیا ہے۔ میں نے اپنے نسخے کا اس نسخے سے مقابلہ کر کے پہلے صفحے کی عبارت جو میرے نسخے میں نہ تھی نقل کروالی اور بعض مقامات کی تصحیح کرلی۔

ارشاد خاقانی (اردو)۔ مطبع سلطانی لکھنؤ ۱۲۶۹ھ صفحات ۱۲۳

اس کتاب کے مضامین میر شمس الدین فقیرؔ کے فارسی رسالہ عروض سے ماخوذ ہیں۔ بادشاہ نے جگہ جگہ توضیحی عبارتوں کا اضافہ اور اپنی رائے کا اظہار کیا ہے۔ کبھی کبھی دوسرے عروضیوں کے اقوال نقل کر کے محاکمہ کیا ہے۔ (دیکھیے صد ۳۴) فقیرؔ کی رائے سے بھی کہیں کہیں اختلاف کیا ہے۔ مثال کے طور پر ذیل کی عبارت پیش کی جاتی ہے۔

"اس جگہ میر شمس الدین فقیرؔ خود چوکے ہیں کہ اجتماع وقف اور کف مفعولات میں لکھا ہے۔ ہر چند پہلے خود لکھ گئے ہیں کہ کف سبب خفیف

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم صد ۳۹۲ [2] قیصر التواریخ جلد دوم صد ۳۹۲

میں آتا ہے۔ اس جگہ سبب خفیف کہاں ہے کہ جس میں کف آیا۔ بہتر یہ تھا کہ کف کے معنی یہ لکھتے کہ تائے مفعولات کو گرا دیتا ہے بعد وقف کے۔" (ص ۳۷-۳۸)

تمام سالم اور مزاحف بحروں کی مثالوں میں بادشاہ نے اپنے شعر پیش کیے ہیں۔ اس سے ان کی قدرت نظم کا ثبوت ملتا ہے۔ کتاب کی تاریخ تصنیف و طبع قبول اور اسیر نے ذیل کے قطعوں میں کہی ہے۔

شمس الدین در عروض کردہ تحریر ۔۔۔ از ترجمۂ شاہ فردوش توقیر
تاریخ رقم کرد چنیں کلک اسیر ۔۔۔ از شاہ زمانہ زندہ شد نام فقیر ۱۲۶۸ھ

---

آں میر شمس دیں کہ تخلص فقیر داشت ۔۔۔ در شعر یادگار جلال اسیر را
کردہ عروض و قافیہ در فارسی رقم ۔۔۔ تا فائدہ دہد شعرائے خبیر را
شاہ بلند فکر پئے نفع خاص و عام ۔۔۔ اردو نمود آں رقم دل پذیر را
تاریخ طبع کرد قبول ایں چنیں رقم ۔۔۔ ملبوس دادہ نوشۂ اقدس فقیر را [۲] ۱۲۶۹ھ

بادشاہ نے اس کتاب کے پانچ تاریخی نام نکالے ہیں۔ ارشاد خاقانی[۱]، تربیت نامۂ سلطانی[۲]، تنویہہ الاذھان[۳]، تہذیب الاصل[۴]، حکم اختر[۵]۔ پہلے دو ناموں سے تاریخ تصنیف ۱۲۶۸ھ اور باقی تین ناموں سے تاریخ طبع ۱۲۶۹ھ نکلتی ہے۔ اور دیباچے کے خاتمے پر لکھا ہے نام اس کا حکم اختر رکھا گیا اور تاریخ اس کی اس سے نکلتی ہے۔ قبول نے بھی قطعات تاریخ کے عنوان میں کتاب کا نام حکم اختر بتایا ہے۔

بادشاہ کے منظوم کلام میں لغزشوں کے امکان کا ذکر کر کے مولانا عرشی لکھتے ہیں:۔

---

[۲] دیوان قبول ص ۵۲۱

"کبھی کوئی مصرع غیر موزوں رہ جائے یا بحر سے الگ ہو۔ اور یہ ان کے کمال موزونیِ طبع کی دلیل ہے"[1]

بادشاہ میں فطری موزونیِ طبع تو تھی ہی، اسی کے ساتھ انھوں نے علم عروض وقافیہ کی بخوبی تحصیل کی تھی۔ وہ اس علم کو شاعروں اور شعر سے دل چسپی رکھنے والوں کے لیے ضروری سمجھتے تھے۔ فرماتے ہیں:

"شعر کے مشتاقوں کو علم عروض اور قافیے کا بھی ضرور چاہیے اور موزوں کرنے والوں کو خبر ان دونوں فنون کی واجبات سے ہے"[2]

جوہر عروض نمبر ۱۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۰ھ صفحات ۱۹

کتاب کا نام تاریخی ہے۔ اس کے مختصر دیباچے میں لکھا ہے

"بحور سالم مع قدیم وتازہ بلا زحاف ہر آن چہ از عقل ناقص خود حاصل ساختہ، ہدیۂ کاملان این فن می سازد"

جوہر عروض نمبر ۲۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۲ھ صفحات ۳۵

اس کتاب کے دیباچے میں لکھا ہے۔

"این اوزان نو بحر بازی موزون الطبعان مثمن دنیا بہ جوہر عروض موسوم ساختہ پیش کش می سازد ویک صد وچہل وسہ وزن حاضر می آرد"

ان دو ہم نام اور ہم موضوع رسالوں کے تقابلی مطالعے سے حسب ذیل باتیں معلوم ہوتی ہیں۔

نمبر ۱ میں گیارہ بحروں کے دو دو نام ہیں اور ان کے صرف مثمن اوزان ہیں۔
نمبر ۲ میں یہی بائیس نام بائیس مختلف بحروں کے ہیں اور ان کے مسدس اور مربع اوزان بھی ہیں جن کی مجموعی تعداد تینتیس[3] ہے۔

---

[1] حزن اختر مقدمہ ص ۱۵ [2] ارشاد خاقانی ص ۳

نمبر ۱ میں صد ۱۲-۱۹ میں جو چونتیس بحریں ہیں وہی نمبر ۲ میں صد ۱۲-۳۵ میں ہیں لیکن نمبر (۱) میں ان کے صرف مثمن اوزان ہیں۔ نمبر ۲ میں مثمن کے علاوہ مسدس اور مربع اوزان بھی ہیں اور ان سب کی مجموعی تعداد ننانوے ہے۔

نمبر ۱ میں ۱۸ نئی بحریں ایسی ہیں جو نمبر ۲ میں نہیں ہیں اور نمبر ۲ میں پانچ نئی بحریں ایسی ہیں جو نمبر ۱ میں نہیں ہیں۔

نمبر ۱ میں انیس پرانی بحریں بھی ہیں جو نمبر ۲ میں نہیں ہیں۔

نمبر ۱ میں باون نئی بحریں اور انیس پرانی بحریں ہیں۔ نمبر ۲ میں ایک سو سینتالیس نئی بحریں ہیں۔ نئی بحروں میں چونتیس دونوں میں مشترک ہیں۔

اس طرح دونوں رسالوں میں مجموعاً ایک سو اسٹھ نئی بحریں ہیں جو بادشاہ کی ایجاد ہیں۔ ان کے علاوہ اُنیس پرانی بحریں بھی ہیں یعنی کل ایک سو اسی بحریں ہیں۔ یہ کل بحریں اردو میں غیر مانوس اور بہت مشکل ہیں۔ بادشاہ نے ان سب بحروں میں مثال کے طور پر ایک ایک مصرع موزوں کر دیا ہے اور مختلف بحروں کے ارکان کو نئی نئی طرح ترتیب دے کر ایک سو اسٹھ نئی بحریں ایجاد کی ہیں۔ اور ہر ایجادی بحر کا ایک نیا نام رکھا ہے اس سے علم عروض میں واجد علی شاہ کی غیر معمولی مہارت کا ثبوت ملتا ہے۔

جو مصرعے ہر وزن کے مطابق نظم کیے گئے ہیں وہ دونوں رسالوں میں تقریباً یکساں ہیں۔ ایک خاص فرق یہ ہے کہ نمبر ۱ میں جہاں جہاں پڑھ کا لفظ ہے نمبر ۲ میں وہاں کہہ کا لفظ ہے۔

بادشاہ نے جوہر عروض نمبر ۲ کا ایک نسخہ علامہ مفتی میر محمد عباس صاحب قبلہ کو بھیجا۔ اس کی رسید میں مفتی صاحب نے جو عریضہ بادشاہ کو لکھا اس کی ابتدائی چند سطریں نقل کی جاتی ہیں:-

"حضرت ظلِ سبحانی بحر مواج جود و کرم ماحی اسم حاتم از خاتم عالم اعاد اللہ ملکہ، واجری فی بحر لفضل فلکہ ایں منزل این نابلد بلد

سخن دانی از پیش گاہ خاقانی بہ عطائے گوہر گراں بہائے جوہر عروض سراپا دبر و دوش ما مرصع پوشش گشتہ وایں دو شعر بر زبانم گزشتہ

شاہ چوں جوہر عروض نوشت — دُرِ شہوار شد عطا مارا

چہ قدر بحرہا بہ نظم آورد — جمع در کوزہ کرد دریا را

الحق کہ فقیر با وصفے کہ رسالہ ہائے وافر از نظرم گزشتہ و بر کلام عروضیان شعرائے کامل واقف گشتہ لیکن دراین مدت مدید چنیں رسالہ بہ نظرم نہ رسید۔"[1]

## نصائح اختری (فارسی) مطبع نول کشور لکھنؤ ۱۲۷۵ھ صفحات ۱۵

اس مختصر رسالے میں چار فصلیں ہیں ۱۔ در آداب کہ خرداں را از بزرگاں باید۔ ۲۔ در آداب مجلس شاہاں۔ ۳۔ در تادیب زن و فرزنداں۔ ۴۔ در آداب تخلیہ ہم صحبتاں۔

اس کے دیباچے کا ضروری اقتباس نقل کیا جاتا ہے:

"بندہ خاکسار بے مقدار، نقش پائے اہل عالم، علی ابن الامجد ملقب بہ سلطان عالم شاہ اودھ المتخلص بہ اختر، تراب اقدام مومنین خاک راہ صاحبان یقین ہر انچہ در عالم یاس و قید و ہراس کہ از شومی بخت نارسیدہ بجائے سیاہی آب دیدہ صرف نمودہ و در فرط بیقراری و حالت آہ و زاری کہ نصیب دشمناں باد، یعنی در زندان فرنگستان کہ موسوم بہ قلعہ ولیم فورڈ کلکتہ است ہر قدر تحفہ کہ برائے مبتدیان نزد خود داشت بے تکلف از نوک خامہ ریختہ۔ امید از طالبان ایں فن مبارک چنان است کہ عیوب راقم الحروف را از خلعت صلاح بہ پوشانند۔"

وزیر نامہ میں یہ پورا رسالہ نقل کر دیا گیا ہے[2]

---

۱ تجلیات صـ [illegible]   ۲ وزیر نامہ صـ ۳۰۲ - ۳۱۱

## مجاہدۂ اختری۔

اس رسالے میں بادشاہ نے فوجی قواعد کے قاعدے لکھے ہیں۔ اس کتاب کا ذکر مرزا حاتم علی بیگ مہرؔ کے ایک قطعہ تاریخ میں ملتا ہے جو مع عنوان ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:

یہ وہ رسالۂ شہ انجم سپاہ ہے — جس سے ہے پلٹنوں کی قواعد کا انتظام
اے مہرؔ تو حضورِ معلّیٰ میں عرض کر — تاریخ کا 'مجاہدہ اختری' ہے نام[1]

مہرؔ نے اس رسالے کا نام 'مجاہدۂ اختری' تجویز کیا ہے، جس سے اس کا سال تصنیف ۱۲۶۹ھ نکلتا ہے۔

## مجموعۂ واجدیہ سلطانی (فارسی)

## رسالۂ واجدیہ سلطانی (اردو)

ان دو کتابوں کا ذکر ایک ساتھ اس لیے کیا جا رہا ہے کہ پہلی اصل کتاب فارسی میں ہے اور دوسری اس کا لفظ بلفظ اردو ترجمہ ہے۔ اصل فارسی کتاب کا جو نسخہ میرے کتب خانے میں ہے اس کے شروع آخر اور درمیان سے کچھ ورق غائب ہیں۔ اردو کتاب کے دیباچے میں کتاب کی حقیقت یوں بیان کی گئی ہے:

"سلطان عالم محمد واجد علی شاہ بادشاہ تخلص اخترؔ نے .... یہ چاہا کہ تھوڑے کاغذ اُن کاغذوں سے کہ بچپن میں جب پڑھنے لکھنے کا بہت چرچا تھا ایک جا کیے تھے، مگر سب وہ بکھرے ہوئے تھے، انھیں کاغذوں کو تاریخ اور حدیث کی کتابوں سے خلاصہ لکھے۔ بے بس ہو کے بہت نہ لکھا مگر ایک رسالہ کہ نام اس کا مجموعۂ واجدیۂ سلطانی رکھا

---

[1] دیوان مہرؔ مسمیٰ بہ الماس درخشاں صہ ۴۶۹

ہے لکھا ہیں نے . . . ستائیس افسر اس رسالے میں ہیں کہ سننے والوں
کو ان سے مزہ ملے اور شاعروں کو شعر کہنا آوے اور رمالوں کو بہرہ نصیب
ہو اور نئی بات پیدا کرنے والوں کو لطف اور بیماروں کو تندرستی ہو"
غالب کے فارسی کلیات میں مثنوی نہم اس کتاب کا منظوم دیباچہ ہے۔ اس کے
عنوان کی عبارت حسب ذیل ہے:

"دیباچہ نثر موسوم بہ بست و ہفت افسر تصنیف حضرت فلک رفعت
شاہ اودھ"

اس عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کی ایک نثری کتاب کا نام بست و
ہفت افسر ہے لیکن حقیقت میں غالب کی مراد یہی مجموعۂ واجدیۂ سلطانی ہے۔
اس کتاب میں ستائیس فصلیں ہیں جو ستائیس افسروں کے نام سے یاد کی گئی ہیں غالب
کی اس مثنوی میں تینتیس شعر ہیں۔ وہ کتاب کی تعریف میں کہتے ہیں۔

بنام ایزد زہے مجموعۂ راز — شگفت آور تر از نیرنگ و اعجاز
تعالی اللہ کتابے مستطابے — غلط گفتم فروزاں آفتابے
بیاضے کاندراں بین السطور است — تو گوئی موج از دریائے نور است
نگہ خود چشمۂ نور است وازوے — بہر سو موج می خیزد پیاپے
ستودم لیک وصفش نے زمن پرس — ہم از سلطان انجم انجمن پرس
کہ راز دہر در دفتر نگارد — ہمایوں بست و ہفت افسر نگارد
شہ فرزانہ چندیں افسرش بیں — بہر افسر جہان دیگرش بیں
ہمانا جم حشم سلطان عالم — بہم آمیختہ ارکان عالم

طلسمے بستہ اندر آفرینش
کہ افزاید فروغ چشم بینش

واجد علی شاہ کی مدح میں کہتے ہیں

بکف ابرو بدل دریاست سلطاں | بدانش گوہر یکتاست سلطاں
سکندر طالعے جم بارگاہے | ثریا منظرے انجم سپاہے
بدارائی خرد مسند یگانہ | بدانائی شہنشاہ زمانہ
پُر از راز دو عالم سینۂ او | زہے شاہ دُر ہے گنجینۂ او
کفش از پنجۂ خور زرفشاں تر | رگ کلکش ز کف گوہر فشاں تر
نگارستان معنی ہیں کہ دانی | کہ بے معنی ست صورت ہائے مانی
چو بینی ایں نقوش دل نشیں را | طراز شاہ معنی آفریں را
سزد گر نیّر اعظم ہنی نام | کہ از نامش برآید سال اتمام

دگر باید ازیں خوش تر گہر سُفت
ریاض ملک معنی می تواں گفت

آخری دو شعر بتاتے ہیں کہ غالب نے اس کتاب کے دو تاریخی نام نکالے ہیں 'نیر اعظم' اور 'ریاض ملک معنی' ان دونوں ناموں سے کتاب کا سال تالیف ۱۲۰۱ھ نکلتا ہے۔
کتاب کے ستائیس افسروں کے موضوع مختصراً حسب ذیل ہیں۔

افسر ۱۔ چہاردہ معصومین کے مختصر حالات۔ افسر ۲۔ نیک و بد تاریخیں۔ افسر ۳۔ سورۂ یٰسین کی تلاوت کا فائدہ۔ افسر ۴۔ نکاح اور آداب مباشرت افسر ۵۔ ۱۴۔ ادعیہ و اعمال و نقوش جن سے طرح طرح کے فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ افسر ۱۵۔ جنات کو حاضر کرنے کی تدبیریں۔ افسر ۱۶ و ۱۷۔ نیک و بد کام جن سے فراغت یا فلاکت حاصل ہوتی ہے۔ افسر ۱۸۔ شہدائے کربلا اور ان کے قاتلوں کے نام۔ افسر ۱۹ و ۲۱۔ مختلف طرح کے نسخے۔ افسر ۲۰۔ آتش بازی بنانے کے نسخے۔ افسر ۲۲۔ سلاطین مغلیہ کی بادشاہی کی مدت۔ افسر ۲۳۔ الفاظ کے تلازمے۔ افسر ۲۴۔ پہیلیاں، کہہ مکرنیاں، معمے۔ افسر ۲۵۔ ہندی اور فارسی مثلیں۔ افسر ۲۶۔ نوجی قواعد کے لیے فارسی اصطلاحیں۔ افسر ۲۷۔ اچھی اچھی حکایتیں

مجموعۂ واجدیہ اور رسالۂ واجدیہ دونوں کتابوں کے حشے پر
واجد علی شاہ کی دو مختلف اچھی تصویریں ہیں۔

ملاذ الکلمات۔ مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۹۷ھ، صفحات ۴۶۔

بنی کی فہرست کتب میں اس کتاب کو لغت ہفت زبان کہا گیا ہے اس میں کئی زبانوں کے متجانس الفاظ یکجا کر دیے گئے ہیں۔ مثلاً لفظ باری کے ساتھ یاری، تازی، بازی، طاری، ناری، تاڑی، باڑی، ٹھیک، ٹھیک، بھیک، بھنگ خرم، حرم، جرم، جزم، خرم۔ سبّب، سیّب، مشیّت، گبر، کبر، کفنر، کثر، منانا، منایا، مٹایا مٹایا۔ ہر لفظ کا تلفظ بتا دیا گیا ہے اور اس کے مختلف معنی لکھ دیے گئے ہیں۔ کہیں کہیں سند کے لیے کوئی شعر بھی لکھ دیا گیا ہے۔ معنی اکثر تفصیل سے لکھے گئے ہیں اور لغت کی مستند کتابوں کے حوالے بھی اکثر دیے گئے ہیں۔ ہر حرف کا ایک باب ہے اور وہ حرف جس دوسرے حرف سے ملتا ہے اس کو فصل قرار دیا ہے۔ جو لوگ اس لغت کی نوعیت سے واقف نہیں ہیں ان کو اس میں الفاظ کی ترتیب بہت ناقص معلوم ہوگی۔ ایران کے مشہور عالم شاعر ملّا جامی نے اسی نوعیت کی ایک مختصر منظوم فرہنگ اپنے فرزند ضیاء الدین یوسف کے لیے تجنیس اللغات کے نام سے لکھی تھی۔ کتاب کے دیباچے میں حمد خدا کتب لغات کے تلازمے میں لکھی گئی ہے، اس میں فارسی اور عربی لغت کی چوبیس کتابوں کے نام آگئے ہیں۔

ملاذ الکلمات اس لغت کا تاریخی نام ہے جس سے اس کا سال تدوین ۱۲۹۳ھ نکلتا ہے۔ کتاب کے آخر میں کئی قطعات تاریخ ہیں جن میں مہاراجہ جے گوپال ثاقب کا قطعہ سب سے بہتر ہے۔ ثاقب نے کتاب کی تصنیف اور طباعت کے سن 'اعجاز اختری' اور 'اعزاز اختری' سے نکالے ہیں۔ صدر محل کے بطن سے شہزادے
۱۲۹۳ھ ۱۲۹۷ھ

مرزا جلال شاعر تھے لکھنؤ میں پہلے صابر پھر جلال تخلص اختیار کیا۔ ملاذ الکلمات کے

آخر میں ایک قطعہ تاریخ ان کا بھی ہے۔

ضمیمہ ملاذ الکلمات میں چند غزلیں، ایک طولانی منظوم خط اپنی بہن افسر بہو بیگم کے نام، قطعات، رباعیات، مخمس، مثنوی چنچل اور چونسٹھ بند کا ایک ہرسیہ ہے۔ ضمیمہ صن ۶۹۰ سے صن ۷۴۳ تک ہے، جو میرے نسخے سے علیحدہ کر لیا گیا ہے۔

صن ۷۴۴-۴۶ میں قطعات تاریخ ہیں۔

## قطعۂ تاریخ تالیف وطبع از مہاراجہ جے گوپال ثاقب

| | |
|---|---|
| خاقان عدل گستر و سلطانِ بحر و بر | زیب سریر عظمت و اکلیل سروری |
| سلطان عالم اشرف و شاہ کامراں | بالانشین مسند اجلالِ قیصری |
| واجد علی خدیو جہاں قیصرِ زماں | دارا نشان و مظہر فرِ سکندری |
| نادر لغات ہفت زباں جمع ساختہ | تسخیر ہفت ملک نمود از سخن دری |
| مانند ایں نہ ہیچ لغت جمع گشتہ بود | الحق کہ ختم گشت بریں نسخہ برتری |
| ثاقب چو سال نام لغت خواستم ز غیب | گردید نقش بر دلم "اعجاز اختری" ۱۲۹۳ھ |

بار دگر چو دیکھا بتاریخ طبع شد

آواز غیب آمدہ "اعزاز اختری" ۱۲۹۷ھ

## قطعۂ تاریخ طبع از شاہزادہ مرزا محمد جلال بہادر

| | |
|---|---|
| حبذا رتبۂ شاہ اختر | فخر فغفور و جم و کیکاؤس |
| لغتے از سرِ تحقیق نوشت | شد بہ بزم علما راس رئوس |
| نام نامیش ملاذ الکلمات | صیتش از ہند برون رفت بہ طوس |
| زیور طبع چو آراست بہ بر | گشت آراستہ مانند عروس |
| از سر اوج رقم زد صابر | شکر بہ بادی صراح و قاموس ۱۲۹۷ھ |

عشق نامہ (فارسی) قلمی

اس کتاب میں واجد علی شاہ نے اپنی عمر کے ابتدائی چھبیس برس تک یعنی شہزادگی اور ولی عہدی کے زمانے میں اپنے عشق و محبت کے تفصیلی حالات ایک سو بتیس داستانوں میں بیان کیے ہیں۔ انھیں داستانوں میں شرافت نفس، پاس مذہب، اطاعت والدین، خدا ترسی، رحم و کرم، عدل و انصاف کے غیر معمولی مظاہر بھی جگہ جگہ نظر آتے ہیں اور بعض عمارتوں، باغوں، میلوں اور رہس کے جلسوں کا حال بھی ملتا ہے۔ عشق و محبت کی یہ داستانیں اپنی نوعیت میں واجد علی شاہ سے مخصوص نہیں ہیں۔ اس عہد کے والیان ملک، رؤسا و امرا میں ہر ایک کی نجی زندگی سے ایسی ہی داستانیں لے کر بہت سے عشق نامے مرتب کیے جا سکتے ہیں۔ لیکن اوروں کے یہاں ان داستانوں پر دبیز پردے ڈال کر پارسائی کی جھوٹی نمائش کی گئی ہے اور واجد علی شاہ نے ان کو بے کم و کاست اپنے قلم سے لکھ کر اپنے عیب و ہنر بے نقاب کر دیے ہیں۔ اس کتاب کی حیثیت confessions (اعترافات) کی سی ہے جن میں بعض نامور اشخاص نے اپنی زندگی کا کچا چٹھا پیش کر دیا ہے۔

عشق و محبت کی یہ داستانیں جن واقعات پر مشتمل ہیں وہ آٹھ برس کی عمر سے چھبیس برس کے سن تک اٹھارہ سال کے طویل عرصے میں پیش آتے رہے۔ جو چن چن کر ایک سلسلے میں مربوط کر دیے گئے ہیں۔ اس سے یہ غلط فہمی پیدا نہ ہو کہ یہ واقعات درمیانی وقفوں کے بغیر ایک کے بعد ایک مسلسل پیش آتے رہے اور یہ غلط نتیجہ نہ نکالا جائے کہ واجد علی شاہ کی ساری زندگی صرف عشق و محبت کی داستان ہے۔ واجد علی شاہ امور سلطنت بھی انجام دیتے تھے، اہم مقدمات کا فیصلہ بھی کرتے تھے۔ وہ نہایت پرگو شاعر اور بہت زود نویس مصنف اور فنون لطیفہ کے بہت بڑے سرپرست تھے۔

اس کتاب میں مصنف نے اپنی زندگی کا صرف ایک پہلو پیش کیا ہے۔

دوسرے پہلو جو کتاب کے حدود سے خارج تھے ان کا ذکر کر کے خلط مباحث نہیں کیا ہے۔ کسی کتاب میں موضوع کتاب کے علاوہ دوسری چیزوں کی تلاش کرنا مصنف کے ساتھ بے انصافی ہوگی اور کسی کی کتاب زندگی کے ایک باب کو پوری زندگی قرار دینا اس سے بڑی ناانصافی ہوگی۔

یاد رکھنا چاہیے کہ ان داستانوں میں مصنف کی حیثیت ایک عاشق کی ہے، کسی جابر و قاہر فرماں روا کی نہیں ہے۔ اگر واجد علی شاہ معاملات عشق میں شاہی اختیار و اقتدار سے کام لینے لگتے تو یہ عشق و محبت کی داستانیں نہ رہتیں، جبر و تشدد کی داستانیں بن جاتیں۔

ان داستانوں میں بیگم کا لفظ اور بیگموں کے شان دار خطاب ان کے خاندانی وقار کے ثبوت نہیں ہیں۔ وہ صرف بادشاہ اور شاہی محل سے ان کا تعلق ظاہر کرتے ہیں۔ مولانا شررؔ لکھنوی کا چشم دید بیان ہے کہ "شاہی محل کی بہشتن تک نواب آب رساں بیگم تھی اور مہترانی نواب مصفا بیگم"[1] یہ عورتیں جو بیگمیں کہلاتی تھیں اکثر و بیشتر گانے ناچنے کی خدمت پر ملازم تھیں اور انھیں طبقوں سے تھیں جن کا کام ہی ناچنا گانا تھا۔ واجد علی شاہ نے تقریباً تمام بیگموں کے بارے میں خود لکھ دیا ہے کہ وہ کن طبقوں اور کن خاندانوں سے تھیں۔

اس کتاب کے دو قلمی نسخے میں نے دیکھے ہیں، ایک وہ جس کا اردو ترجمہ مرزا فدا علی خنجرؔ نے محل خانۂ شاہی کے نام سے شائع کیا اور دوسرا وہ جو ریاست محمود آباد کے کتب خانے میں تھا اور جس کی خوش خط نقل میرے کتب خانے میں موجود ہے۔ اس نسخے کے آخر میں تین قطعات تاریخ ہیں۔ پہلے قطعے پر یہ عنوان ہے "قطعہ تاریخ آیۂ کلام اللہ اِنَّ کَیۡدَکُنَّ عَظِیۡمٌ" وہ قطعہ ذیل میں درج کیا جاتا ہے۔

---

[1] حزن اختر مقدمہ صلا

چو از حالِ مکرِ زناں شد فراغ — کشودم بشکرِ الٰہی زباں
رقم سال تاریخ اختؔر نمود — "ببیں حال کیدِ عظیم زناں"

اس قطعے کے عنوان میں قرآن کی جو آیت درج کی گئی ہے اور قطعے کا پہلا اور آخری مصرع بتاتا ہے کہ اس کتاب میں عورتوں کے شدید مکر کا بیان ہے۔ باقی دو قطعے حسب ذیل ہیں:

چوں کتاب عشق نامہ شد تمام — گردشِ تالیف خود یا دولتے
گفتم اختؔر مصرعِ تاریخ آں — "کردم از احوال نسواں فرصتے"

---

بر الفے و دو صد بہ شصتے و پنجے — ز ذی قعدہ آمدہ و دو بہ صورت
بتاریخ ایں گفتہ مصراعے اختؔر — "از احوال نسواں کردیم فرصت"

ان تینوں قطعوں سے کتاب کا سال اختتام ۱۲۶۵ھ نکلتا ہے۔ آخری قطعے سے سال کے علاوہ مہینا اور تاریخ بھی معلوم ہو جاتی ہے۔ یعنی ۱۲ر ذی قعد ۱۲۶۵ھ۔ لیکن کتاب کی آخری داستان میں ایک ایسے سانحے کا ذکر ملتا ہے جو اس تاریخ سے پانچ ہفتے بعد ۱۹ر ذی الحجہ ۱۲۶۵ھ کو پیش آیا۔ ظاہر ہے کہ یہ واقعہ کتاب ختم کرنے کے بعد بڑھا دیا گیا ہے۔

معلوم ہوتا ہے کہ ابتداءً عشق نامہ ایک سو انتیسویں داستان پر ختم کر دیا گیا تھا، کیونکہ اس میں کتاب کی تصنیف کا مقصد یا ماحصل بیان کر دیا گیا ہے۔ نوجوان مصنف نے اپنے عشق و محبت کی مفصل داستانیں لکھ کر یہ دکھایا ہے کہ عورتوں پر فریفتہ ہونے میں کیا کیا صدمے جھیلنا پڑتے ہیں۔ ان کا دل لبھانے کے لیے اپنی خودداری کے خلاف کیا کیا جتن کرنا پڑتے ہیں۔ ان باتوں کو ناظرین کے دل نشین کرنے کے لیے نوجوان مصنف نے اپنے ذاتی تجربات اپنے آپ پر گزرے ہوئے حالات بے کم و کاست بیان کر دیے ہیں۔ طرزِ بیان ایسا اختیار کیا ہے جس سے عشق بازی کی ترغیب نہیں

ہوتی بلکہ اس کے برے نتیجے سامنے آجاتے ہیں۔ مصنف نے خود بہت وضاحت کے ساتھ بتا دیا ہے کہ کتاب کس مقصد سے لکھی گئی ہے اور اس سے لوگوں کو کیا سبق لینا چاہیے۔ مصنف کا یہ نہایت اہم بیان ذیل میں نقل کیا جاتا ہے۔ اس کو غور سے سننا چاہیے۔

"امید آں دارم کہ ازیں بے وفائی نامہ ہر کہ ملاحظہ سازد دل خود را از محبت نسواں باز دارد و زر خود را در مقدمۂ اینہا بمعرض تلف نیارد، چرا کہ انجام کار اینہا آنچہ می شود بداست ایشاں اگر حضرت یوسف را ہم بیابند از بے وفائی خود دست بر ندارند۔ لہذا از ایشاں کنارہ نمودن بسیار خوب است ... ہم چو من بادشاہ خوبصورت و خوش سیرت را کہ کتب ہا از صفت و ثنائے من مملو اند باوجود اطاعت نہ ترسیدند۔ پس بہ دیگرے چہ خواہد رسید۔"

ترجمہ۔ میں امید کرتا ہوں کہ جو کوئی اس بے وفائی نامے کو ملاحظہ کرے گا اپنے دل کو عورتوں کی محبت سے باز رکھے گا اور اپنا روپیہ ان کے معاملے میں برباد نہ کرے گا، کیوں کہ اس کا انجام جو ہوتا ہے وہ برا ہے۔ یہ لوگ اگر حضرت یوسف کو بھی پائیں تو اپنی بے وفائی سے ہاتھ نہ اٹھائیں۔ لہذا ان سے دور ہی رہنا بہت اچھا ہے ... میرے ایسے خوبصورت اور خوب سیرت بادشاہ سے جس کی ثنا و صفت میں کتابیں بھری پڑی ہیں، ناز برداری کے باوجود نہ ڈریں تو کوئی دوسرا ان سے کیا پائے گا۔

عشق نامہ، فارسی کا اردو نثر میں ترجمہ مرزا فدا علی خنجر نے محل خانہ شاہی[1]

---

[1] محل خانہ شاہی کا پہلا ایڈیشن ۱۹۱۴ء میں جی۔ پی ورما برادران پریس لکھنؤ میں چھپا تھا۔ اس کے بعد دو ایڈیشن نامی پریس لکھنؤ میں چھپے، ایک ۱۹۲۶ء (بقیہ اگلے صفحہ پر)

کے نام سے اور تحسین سرودری "پری خانہ" کے نام سے کیا ہے۔ ان دونوں مترجموں نے اپنی اپنی کتاب کے آخر میں وہ قطعہ تاریخ نقل کر دیا ہے جس کا پہلا شعر یہ ہے۔

چوں کتاب عشق نامہ شد تمام
کردش تالیف خود با دولتے

اس شعر میں مصنف نے اصل کتاب کا نام عشق نامہ خود بتا دیا ہے۔ مگر خنجر نے اس کا نام محل خانۂ شاہی اور تحسین نے پری خانہ بتایا ہے۔ معلوم نہیں مصنف کے بتائے ہوئے نام سے اختلاف کس بنیاد پر کیا گیا ہے۔

اس کتاب میں واجد علی شاہ نے جس اخلاقی جرأت اور راست گوئی کی ہمت کا مظاہرہ کیا ہے۔ بعض مصنفین نے اس کی دل کھول کر داد دی ہے۔ نجم الغنی رام پوری تاریخ اودھ میں لکھتے ہیں:

"چھ دیوان اور مثنویوں کے علاوہ ان کے مکتوبات وغیرہ دیکھ کر

---

(حاشیہ صفحہ ۱۵۳ پیوستہ) میں اور ایک ۱۹۳۴ء میں۔ اس کتاب میں ایک سو ستائیس بیان ہیں آخری بیان کا مضمون وہی ہے جو اصل کتاب کی آخری یعنی ایک سو بتیسویں داستان کا ہے محل خانہ کے پہلے اڈیشن کی ابتدا میں "ڈیڈیکیشن" کے عنوان سے ایک صفحے کی عبارت ہے جس میں کتاب لکھنؤ کے ایک معزز رئیس یوسف حسین خاں بیرسٹر کے نام معنون کی گئی ہے اور کتاب کے آخر میں دو صفحوں میں مقدمہ کتاب شہزادہ مرزا محمد انجم قدر انجم لکھنوی کے قلم سے ہے۔ بعد کے اڈیشنوں میں یہ دونوں تحریریں شامل نہیں کی گئی ہیں۔

ے پری خانہ پہلی مرتبہ ۱۹۵۸ء میں کراچی سے اور دوسری مرتبہ ۱۹۶۵ء میں لاہور سے شایع ہوئی۔ اس میں محل خانۂ شاہی کا بیان ۹۹ دو حصوں میں تقسیم کر کے ان پر نمبر ۹۹ اور ۱۰۰ ڈال دیے گئے ہیں۔ یہ ایک نمبر کا فرق آخر تک چلا گیا ہے۔ اس طرح محل خانہ شاہی کے آخری بیان کا نمبر جو ۱۲۷ تھا وہ پری خانہ میں ۱۲۸ ہو گیا ہے۔

ایک عجیب اور قابل قدر بات یہ معلوم ہوئی ہے کہ شاہ اختر ایک ایسے بے دھڑک اور سچے شاعر تھے جنھوں نے اپنے خفیف رازوں، دلی بھیدوں اور خانگی باتوں کو اس طرح صاف صاف الفاظ میں نہ صرف اپنی خاص مجلس اور چند محرم راز لوگوں میں بیان کیا بلکہ ان خیالات کو زیورِ طبع پہنا کر ملک کے سامنے بھی پیش کر دیا۔ ان کی یہ اخلاقی جرأت واقعی اس خاص روش میں تمام شعرائے ماضی وحال سے بڑھ گئی ہے"[1]

بحر ھدایت (فارسی)۔ مطبع سلطانی لکھنؤ۔ صفحات ۱۱۲

بادشاہ نے اس کتاب کی نوعیت یوں بیان کی ہے:

"تراب اقدام مومنین، نیک خواہ متقین، المفتاق الی عنایۃ اللہ سلطان عالم واجد علی بادشاہ ... خواست کہ مسائل فقہ کہ در سن طفولیت حسب الارشاد والد ماجد نور اللہ مرقدہٗ استفتائے آں اتفاق شدہ بود واجوبۂ آں سلطان العلماء جناب مجتہد العصر والزمان تحریر نمودہ بودند و پریشان افتادہ بودند آں را در سلک انضباط کشد تا از تفرق وتشتت مصئون ومحفوظ ماند۔ یقین کہ فائدہ ایں بخاص وعام عاید گردد وراقم ومصنف داخل حسنات واجر عظیم شوند وچوں اجزا پریشاں بودند لہذا تقسیم ابواب نمودم وموسوم بہ بحو الھدایت سلطانی کردم"

اس کتاب میں ایک سو تریسٹھ مسئلے ہیں اور ان کتابوں کے حوالے دیے گئے ہیں۔ حدیقۃ المتقین، جامع عباسی، حیات القلوب، مقنع، امالی، تھذیب الاحکام

---

[1] تاریخ اودھ حصہ پنجم صفحہ ۱۰۹-۱۱۰

کتاب الاشراف والاختیار، مفاتیح، شہاب ثاقب، جامع المقاصد، شرح لمعہ، تنقیح، شرائع الاسلام وغیرہ۔ کتاب کے سرورق پر اس کا نام بحوالہ بینیٰ کی فہرست کتب میں بحوالہدایت اور کتاب کے دیباچے میں بحوالہدایت سُلطانی لکھا گیا ہے۔

مُباحثہ بین النفس والعقل (فارسی)۔ مطبع سلطانی کلکتہ۔ ۱۲۹۱ھ۔ صفحات ۱۱۴

کتاب کا منظوم دیباچہ پچاس صفحوں میں پھیلا ہوا ہے۔ اڑتیس صفحوں میں حمد و نعت و منقبت اور بارہ صفحوں میں "سبب تالیف و تصنیف" ہوا ہے۔ صفحہ ۵۰ سے ۱۰۰ تک اصل کتاب ہے۔ آخر میں منظوم خاتمہ اور قطعہ تاریخ ہے۔ حمد کے ذیل میں کہتے ہیں:

| | |
|---|---|
| بہ آبا و اجداد من اے کریم | رساندی زر و سلطنت بانعیم |
| بہ دہ سال ایں خستہ جانِ بے شعور | نمودہ ز فضلِ تو حکم و غرور |
| دلے نوزدہ سال ایں نیم جاں | رسانید خود را تہ امتحاں |
| کجا، آمد ہنیض بادو آذد | کجا حاصلِ یک لک و ردوزبد |

دریغا کہ عمرم بہ پنجہ رسید
مگر از در تو نیم نا امید (صنا)

اولاد کی کثرت پر خدا کا شکر کیا ہے اور بے زری کی وجہ سے ان کی شادی بیاہ میں جو دقتیں ہو رہی ہیں ان کا بیان کر کے خدا سے امداد چاہی ہے۔ اور آگے بڑھ کر اپنے گناہوں کا اعتراف کر کے بخشش کی دعا مانگی ہے۔ اس سلسلے میں کہتے ہیں کہ میں نے نماز روزہ جو کچھ کیا وہ خوف سے کیا اور جو نیکی کی وہ بادل ناخواستہ اور جنت کی حرص میں کی، لہٰذا میری عبادت اور خیرات کا کوئی اعتبار نہیں۔

نعت رسول بہت طویل لکھی ہے۔ اس میں پھر اپنی گنہ گاری کا اقرار کر کے رسول سے شفاعت کی درخواست کی ہے۔

منم شرمسار و منم عذر خواہ — منم آں کہ کردم ہمیشہ گناہ
منم آں کہ امید دارم بہ تو — گناہان خود می سپارم بہ تو (ص ۲۵)

منقبت بھی طویل ہے اور اس میں بھی اپنے کو گنہ گار قرار دے کر یہ درخواست کی ہے:

شہا از کرم بر ملالم نگر — بہ عصیان ئبین و بحالم نگر (ص ۳۸)

سبب تالیف و تصنیف' کے تحت میں اپنا نسب نامہ تفصیل سے بیان کیا ہے اور لکھا ہے کہ باپ کی طرف سے میرا نسب امام موسیٰ کاظم تک اور ماں کی طرف سے امام حسین تک پہنچتا ہے۔ اس سلسلے میں لکھتے ہیں کہ صفدر جنگ وزیر اودھ کے جد اعلیٰ قرا یوسف تھے، ان کے بیٹے شاہ بداغ، ان کے حسن علی میرزا، ان کے ناظر میرزا' ان کے بیٹے منصور میرزا تھے، جن کو شاہ عباس ثانی نے تبریز میں قید کر کے ایک لاکھ درم ان کے گزارے کے لیے مقرر کر دیے تھے۔ عجیب اتفاق ہے کہ بادشاہ انگلستان نے میرے لیے بھی اتنا ہی گزارہ مقرر کیا ہے۔

آگے چل کے لکھتے ہیں کہ میں چھبیس ۲۶ مہینے قید رہا۔ انیس سال سے مٹیا برج میں مقیم ہوں جس کا ایک نام نوچی کھولا بھی ہے۔ تین سال سے ماہ رمضان میں نمازیں، دعائیں اور تلاوت قرآن ایک مجمع کے ساتھ کرتا ہوں۔ ان تینوں رمضانوں میں نفس نے جو سوال کیے اور عقل نے جو جواب دیے وہ میں نے لکھ لیے۔ انھیں سوالوں اور جوابوں کا مجموعہ یہ کتاب ہے جو ۱۲۸۹ھ میں تمام ہوئی۔

بہ ہشتاد و نہ یک ہزار و دو صد — سن ہجرت احمدی از ابد
نمودم من ایں بحث را اختتام — علیہ الصلوٰۃ و علیہ السلام (ص ۴۵)

اسی سبب تالیف کے تحت میں دو شعر بھی ہیں، جن میں بادشاہ کہتے ہیں کہ مجھ کو شاعری یا نثاری کا دعویٰ نہیں ہے۔

منم آں کہ از نظم گویاں نیم — ز سہم تفکر مشبک تنم
نہ از نثر گویان ذی اعتبار — نہ از کاتبان ثریا نگار (ص ۴۸)

اس کتاب میں تین باب ہیں جن میں ۱۲۸۷ھ و ۱۲۸۸ھ و ۱۲۸۹ھ کے رمضان کے سوال و جواب درج کیے گئے ہیں۔ کل سوالوں کی تعداد اٹھائیس ہے۔ یہ سب سوال مذہبی مسائل سے متعلق ہیں اور اکثر قرآن یا کتب تفسیر و حدیث کو دیکھ کر پیدا ہوئے ہیں۔ بعض سوالوں کے جواب لکھنے کے بعد جب وہی جواب مستند کتابوں میں دیکھے تو بڑی خوشی ہوئی اور خدا کا شکر ادا کیا۔ اسی سلسلے میں لکھتے ہیں۔

"ازیں جا ظاہر شد کہ استکشاف عقل سلیم مولف از معنی آیہ مذکورہ مطابقت با منقول ہم نمود۔ پس حمد خدائے راست کہ بنور عقل صواب اندیش رہنموئی و ہدایت بندگان خویش فرمود" (ص ۹۶)

نفس کا پچیسواں سوال اور عقل کا طولانی جواب ملاحظے کے قابل ہے۔ اس سے مصنف کی علمی قابلیت بخوبی ظاہر ہوتی ہے

اس کتاب میں بادشاہ نے جن کتابوں کا حوالہ دیا ہے اور جن کی عبارتیں نقل کی ہیں ان میں قرآن کے علاوہ کتب ذیل بھی شامل ہیں۔ تفسیر فخرالدین رازی، تفسیر کبیر، تفسیر مُلا فتح اللہ، تفسیر صافی علل الشرائع منہج الصادقین، خلاصۃ المنہج، مجالس المتقین، عیاشی، عیون اخبار الرضا، حدیقۂ سلطانیہ، مسند الفردوس کہ از عمدۂ کتب احادیث اہل سنت است۔

## قطعۂ تاریخ از مہاراجہ جے گوپال ثاقب

| | |
|---|---|
| محیط امن و اماں جلوۂ فروغ جہاں | ملاذ دین متین و معادن اسلام |
| خدیو عصر سلیماں نگیں سکندر جاہ | بلند اختر اوج سخن ذوی الاکرام |
| رقم نمود کتابے بہ بحث عقل و نفس | زہے کتاب کہ آئینۂ حقیقت تام |
| زہے کتاب کہ سر دفتر ہدایت خاص | زہے کتاب کہ سرمایۂ فیوض عام |

زہے کتاب کہ مشحون زآیۃ است و حدیث　　زہے کتاب کہ مملو ز قول پاک امام

بوصف آن نبود بسکہ تا بتا با تمام　　ہمان بہ است کہ تاریخ آں کنم ارقام

بوقت فکر پے سال گفت ہاتف غیب

'بلے مباحثۂ عقل و نفس را انجام' ۱۲۹۰ھ

صحیفۂ سلطانیہ (فارسی) مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۸۹ھ صفحات ۱۰۵

ماہ رمضان ۱۲۸۶ھ میں تلاوت قرآن مجید کی حالت میں بادشاہ کو خیال ہوا کہ وہ تمام آیتیں جن میں خدا کو لفظ 'رب' سے خطاب کیا گیا ہے اردو ترجمے کے ساتھ یکجا کر دی جائیں اور یہ بتا دیا جائے کہ دعا کرنے والے کون کون ہیں، اور یہ آیتیں کس سورہ اور کس رکوع میں واقع ہیں اور ان کے اسناد اور نفع و ضرر بھی لکھ دیے جائیں۔ اس خیال کی بنا پر یہ کتاب تالیف کی گئی ہے۔ آیتوں کی تعداد چھہتر ہے اور مکررات کو حذف کرنے کے بعد دعا کرنے والوں کی تعداد اننتیس، پاروں کی اکیس، سوروں کی پچیس اور رکوعوں کی پینتالیس ہے، اور ان سب کی فہرست شروع میں دے دی گئی ہے۔ آیتوں کے آخری حرف کو ردیف قرار دے کر ہر ردیف کا ایک باب قائم کیا ہے۔ ان بابوں کی تعداد آٹھ ہے جو بہشتوں کی تعداد کے برابر ہے۔ اس بنا پر کتاب کا لقب یعنی دوسرا نام ہشت بابیۂ جنانیہ رکھا گیا ہے۔

کتاب کے آخر میں تین تقریظیں ہیں جن کے لکھنے والوں کے نام ان کی مہروں میں یوں لکھے ہوئے ہیں 'دبیر و آئمہ معصومین قائمۃ الدین جناب مولوی مرزا محمد علی صاحب'؛ رفعت الدولہ رفیع الملک کاتب الملوک منشی سید محمد شفیع الرضوی 'افضل الاطبا قاری مہدی حسن'؛

مٹیا برج میں امام باڑہ سبطین آباد کے ذخیرۂ کتب میں اس کتاب کا ایک قلمی نہایت مطلا نسخہ موجود ہے جس میں دیباچے کے کل پندرہ صفحوں کی زمین طلائی ہے اور حاشیوں پر طلائی بیلیں ہیں۔ بقیہ کل صفحوں میں جدولیں اور عنوانات طلائی ہیں۔

ریاض القلوب (اردو) مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۳۰۲ھ، صفحات ۲۲۴، تقطیع کلاں

یہ علامہ محمد باقر مجلسی کی کتاب، حیات القلوب کی جلد اول کے ایک حصے کا فارسی سے اردو میں آزاد ترجمہ ہے اور اس میں حضرت آدم سے حضرت ہود تک پیغمبروں کے حالات ہیں۔ کتاب کے مختصر منظوم دیباچے کے چند شعر درج کیے جاتے ہیں:

مرے دل میں اک روز یہ آ گیا ۔۔۔ کہ ہو فائدہ عام کا رہ نما
جو ہے فارسی میں حیات القلوب ۔۔۔ جو اردو میں ہو تو نہایت ہے خوب
وہیں ترجمہ اس کا کرنے لگا ۔۔۔ مے نیک پیالوں میں بھرنے لگا
رکھا نام اس کا ریاض القلوب ۔۔۔ نہ ہو جس سے اختر کا طالع غروب
جواب بارہ سو پر ہیں اٹھانوے ۔۔۔ سن ہجری اے خوش سیر جان لے

اسی سن میں کی ابتدا نثر کی
خدا مشعل دل میں دے روشنی

آخر کے دو شعروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۹۸ھ میں یہ کتاب شروع کی گئی۔ بادشاہ نے محض ترجمے پر اکتفا نہیں کی ہے بلکہ جگہ جگہ حالات و واقعات کا اضافہ بھی کیا ہے۔ اپنا ایک ایک شعر حسب موقع سیکڑوں جگہ لکھا ہے اور بعض جگہ دس بارہ بلکہ بیس پچیس شعر کی نظم کہہ دی ہے۔ ایک جگہ یہ لکھ کر کہ حضرت نوح اور حضرت ہود نے اپنی قوم کی بداعمالیوں سے تنگ آکر اس کے لیے نفرین اور بددعا کی لیکن امام حسین نے اپنا پورا گھر تہ تیغ کر ڈالنے والوں کے لیے ایک کلمۂ بد بھی نہ فرمایا، واقعات کربلا کے بیان میں ایک سو سولہ مسدس بندوں کا ایک مرثیہ کہہ کر کتاب میں شامل کر دیا ہے[1]۔ کہیں کہیں دوسرے شاعروں کے شعر بھی نقل کیے ہیں۔ مثلاً صـ ۱۶۱ پر ناسخ کا یہ شعر:

مرتبہ کم حرص رفعت سے ہمارا ہو گیا ۔۔۔ آفتاب اتنا ہوا اونچا کہ تارا ہو گیا

اور صـ ۱۶۲ پر ہوس کے یہ دو شعر:

---

[1] ریاض القلوب، صـ ۱۹۳-۲۰۴

الحذر الحذر اے داورِ یوم المحشر — تجھ سوا کوئی نہیں ہے ہوس مضطر کا
بارِ غم سر پہ ہے پشتارۂ عصیاں دوش — حسرتیں زادِ سفر توشۂ رہ جرم وخطا

کتاب کی عبارت بالعموم نثر عاری ہے۔ مگر کہیں کہیں مقفیٰ نثر بھی لکھی ہے۔ مثلاً حضرت ادریسؑ پیغمبر کی دعا سے مینھ برسنے کا ذکر یوں کیا ہے:

"درگاہ ارحم الراحمین میں دعا کی۔ پہلے خدا کی ثنا کی۔ پھر عرض کی اے خالق بارانِ کرم نمایاں کر اس شہر و نواحی میں پانی برسا۔ اب کم توجہی سے ان خشک دلوں کو نہ ترسا۔ اس وقت ایک ابر تیرہ و تار مثل رنگ زلفِ مشک بار گھنگھور پرشور مع برق درخشندہ و صاعقۂ جہندہ کڑکتا ہوا گڑگڑاتا ہوا، جس کی بجلی کی چمک سے آنکھوں میں چکاچوند آئے، سیاہی سحاب دیدۂ حور العین میں کاجل لگا جائے، آسمان پر نظر آیا، جلوہ خالق الدجیٰ کا دکھایا۔ جھم جھم پانی برسنے لگا، طاؤس چمن دُم اٹھا کر بدن کو کسنے لگا۔ باغ لہلہانے لگے، مور چلانے لگے۔ پپیہے کی آواز کوئل کی دم ساز، مینڈھکوں کا زور، جھینگروں کا شور ہوا سوکھے دھانوں پانی پڑا۔ اور اس درجہ بڑھا گمان ہوا بھیا آئے گی۔ کیا کشتی عمر آب رحمت ہی میں ڈوب جائے گی![1]"

کتاب کے آخری صفحے پر 'اطلاع ضروری' کے ذیل میں یہ ہدایت نظر آتی ہے "کوئی صاحب اس کو خرید نہ کریں۔ یہ کتاب مطبع شاہی سے چھپ کر مفت تقسیم ہوئی ہے"۔ اس عبارت کے نیچے واجد علی شاہ کے کتب خانے کی مہر ہے۔

صوت المبارک (فارسی) مطبع سلطانی، لکھنؤ ۱۲۶۹ھ صفحات ۱۶۴
اس کتاب میں ایک مقدمہ اور چھ باب ہیں۔ کتاب کے موضوع کی مناسبت سے

---

[1] ریاض القلوب صہ ۱۵۹ - ۱۶۰

مقدمے کو قانون اور باب کو حجاب کے لفظ سے یاد کیا گیا ہے۔ مضامین کی فہرست حسب ذیل ہے:

"مقدمہ در سبب تالیف۔ حجاب اول در بیان حالات سر و نغمہ۔ حجاب دوم در ذکر تال و لے حجاب سوم در بیانِ بنائے سازہا۔ حجاب چہارم در مقدمۂ رقص۔ حجاب پنجم در نقل حکایات مغنیان و کلاونتان گزشتہ۔ حجاب ششم در رقص ایجادی کہ آں را رہس سلطانی گویند۔"

مصنف نے نغمے کی تعریف یوں کی ہے "نغمہ تابع نمودن نفس امارہ خود است برائے مرد جوان نہ برائے عنین"۔ سازوں کے بیان میں کہا ہے "سازے بہ از رباب خلق نہ شدہ و تقلید گلو مثل ایں ساز دیگر نمی سازد و ہم چنیں بین"۔

بادشاہ نے موسیقی کے منظوم رسالے چنچل میں اس کتاب کا ذکر یوں کیا ہے:

| | |
|---|---|
| اگر موسقی کا بڑھے شوق ہاں | تو صوت اللبادک کو دیکھ اے جواں |
| اسی علم میں وہ لکھی ہے کتاب | مگر اب ہے نایاب مثلِ سراب |
| مرے عہد میں تھی وہ ہر جا عیاں | چھپی جب سے لوٹا گیا کارواں |
| کتب خانے میں میرے موجود ہے | دگر نہ زمانے سے مفقود ہے |

اس کتاب کا سبب تالیف بادشاہ نے یہ بیان کیا ہے:

"مولف بچپن سے موسیقی میں ایک کشش محسوس کرتا تھا لیکن اس کے اکتساب کی صورت نظر نہ آتی تھی۔ اس فن کے جاننے والے لالچی اور تنگ حوصلہ اور اس فن پر لکھی ہوئی کتابیں مثل نغمات آصفی، خلاصۃ العیش اور سنگیت درپن وغیرہ تشفی بخش نہ تھیں مسلسل ریاض اور نفس کشی سے آخر کار اثر آفریں مشق اس فن میں بہم پہنچائی۔ اور یہ کتاب اس غرض سے لکھی گئی کہ دوسرے بھی مستفیض ہوں"۔

امیر علی خاں ہلاؔل نے اس کتاب کی تاریخ اختتام کہی جو حسب ذیل ہے :

لکھی کس قانون سے صوت المبارک شاہ نے ۔۔۔ نغمہ سنجان جہاں نے سُن کے جس کو واہ کی
زہرہ و ناہید گردوں کو یہ ہے وردِ زباں ۔۔۔ کیا طبیعت نور کی ہے اخترِ ذی جاہ کی
چاندنی سے ہے سوا پُر نور اسکا ہر حجاب ۔۔۔ روشنی مدھم ہوئی جاتی ہے شمع ماہ کی
نغمہ زن منقار مرغان معانی کیوں نہ ہو ۔۔۔ ہے عجب معجز نما تصنیف ظل اللہ کی
ہر نوا سنج اس کو پڑھ کر قائل اعجاز ہے ۔۔۔ کوچہ نائے گلو سے دل کے اندر راہ کی
ہے جو اک ادنیٰ قدیمی خانہ زادوں میں ہلاؔل ۔۔۔ مصرع تاریخ میں جب فکر خاطر خواہ کی

گوشش دل میں پردہ ہائے غیب سے آئی ندا
"لحن داؤدی ہے یہ صوت المبارک شاہ کی" ۱۲۶۹ھ

بادشاہ نے صوت المبارک کو سراب کی طرح نایاب اور زمانے سے مفقود لکھا ہے۔ لیکن اس کا ایک مطبوعہ نسخہ رضا لائبریری رام پور میں موجود ہے۔ اس کا کاغذ بالکل بوسیدہ ہوگیا ہے اور اس کے علاوہ کسی دوسرے نسخے کے وجود کا مجھے علم نہیں ہے۔ سُنا ہے کہ اب اس نسخے کی مرمت بہت عمدہ کر دی گئی ہے۔

بنی۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۵ھ۔ صفحات ۲۰۸

اس کتاب میں چھ باب ہیں پہلے تین بابوں میں سُر تال اور ناچ کا بیان ہے۔ چوتھے باب میں رہس کے ناچ کی چھتیس صورتیں اور رادھا کنھیا کے دو طرح کے قصے ہیں۔ پانچویں باب میں بھنڈیتیاں اور مضحک نقلیں ہیں۔ اس باب میں پہیلیاں، شعبدے اور لطیفے بھی ہیں۔ چھٹے باب میں بیگموں، محلوں، شہزادوں، شہزادیوں، بہوؤں، دامادوں مرشد زادوں، صاحبان عالم پسند یعنی بادشاہ کے بلند مرتبہ ملازموں اور باغوں کے داروغاؤں کے خطابات ہیں۔ اسی باب میں جانوروں، چڑیوں، مچھلیوں، درختوں، کوٹھیوں، کمروں، تالابوں کے خطاب اور نام بھی ہیں۔ خطابوں کی تعداد کم و بیش بارہ سو تک پہنچ گئی ہے۔ واجد علی شاہ کو نام رکھنے اور خطاب دینے کا غیر معمولی ملکہ تھا اور ان کا حافظہ اتنا قوی تھا

کہ وہ ان سب ناموں اور خطابوں کو یاد رکھتے تھے اور ہر چیز کا اس کے نام یا خطاب سے ذکر کرتے تھے۔ اسی باب میں مردوں اور عورتوں کی حفظ عصمت کے لیے "قانون اختری" اور بیگموں اور ملازموں کے لیے ہدایتیں بھی ہیں۔

تیسرے باب میں ناچ کی اکیس گتوں کی تصویریں بنائی گئی ہیں۔ یہ امر قابل لحاظ ہے اور بادشاہ کی محتاط طبیعت کا ثبوت ہے کہ یہ سب تصویریں مردوں کی ہیں، حالانکہ کئی گتیں ایسی ہیں جو عورتوں ہی پر زیب دیتی ہیں مثلاً ناز گت، غمزہ گت، پیشواز گت، رادھا گھونگھٹ گت۔

پانچویں باب میں بھانڈوں کے لیے جو نقلیں لکھی گئی ہیں ان میں ایک نقل مشاعرے کی ہے۔ اس نقل میں چھبیس شاعر اردو کے اور چھبیس فارسی کے کل باون شاعروں کے نام اور ہر شاعر کا ایک مطلع لکھا گیا ہے۔ بعض شاعروں کے بارے میں ایک دو باتیں بھی لکھ دی گئی ہیں اور بعض کے متعلق یہ بھی بتایا گیا ہے کہ ان کی نقل کس طرح کرنا چاہیے۔ فرضی اور خیالی مشاعرے کئی آدمیوں نے لکھے ہیں، جن میں مرزا فرحت اللہ بیگ کا "۱۲۶۱ھ کا ایک یادگار مشاعرہ" ایک شاہکار کی حیثیت رکھتا ہے۔ ان سب مشاعروں کی بنیاد واجد علی شاہ کے اسی مشاعرے پر قائم ہے۔

واجد علی شاہ نے جو بھنڈیتیاں اور نقلیں لکھی ہیں ان میں بعض غیر سنجیدہ اور فحش ہیں۔ بھانڈوں کو ہر طرح کی محفلوں میں جانا اور ہر طبقے کے لوگوں کو خوش کرنا ہوتا تھا۔ کبھی کبھی دیہات میں گنواروں کی محفل میں نقل کرنا ہوتا تھا اس لیے ان کے واسطے ہر طرح کی نقلوں کی ضرورت ہوتی تھی۔ یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ غیر سنجیدہ اور فحش نقلیں لکھنؤ کی سنجیدہ محفلوں میں دکھائی جاتی تھیں۔ مشاعرے کی نقل کے آخر میں جرأت کی آمد جس طرح دکھائی گئی ہے وہ اس وقت کے سنجیدہ ذوق پر گراں ہے۔ مگر سنجیدگی کا محل اور معیار بدلتا رہا ہے۔ شیخ سعدی، امیر خسرو، ملا جامی کے سے سنجیدہ درویش منش بزرگوں کی تصنیفوں میں ایسی ایسی چیزیں ملتی ہیں جن کو دیکھ کر آج کی تہذیب

آنکھیں بند کرلیتی ہے۔

ناجو (اردو) مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۸۶ھ صفحات ۲۷۸

یہ کتاب مختلف راگوں اور راگنیوں میں بادشاہ کی خاص محل عالم[1] کے بنائے ہوئے گیتوں کا مجموعہ ہے۔ اس کتاب میں پندرہ باب اور ایک سو چوالیس فصلیں ہیں۔ موضوع کی مناسبت سے باب کے لیے صدا اور فصل کے لیے آواز کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔ کتاب کے مختصر دیباچے میں مصنف نے لکھا ہے کہ جو چیزیں میری تصنیف سے ہیں یا جو مجھ کو یاد تھیں ان کو سنہ ۱۲۸۵ھ میں لکھ دیا تاکہ مبتدیوں کو گانے میں آسانی ہو۔ میرا تخلص اردو اور فارسی میں اختر ہے لیکن اس کتاب میں جو کہ ہندی، بھاکا اور سنسکرت سے مملو ہے اختر کو اکھتر کر دیا کہ ان زبانوں کے لہجے سے بے ربط نہ معلوم ہو۔ مصنف نے اپنا نام "علی بن امجد شاہ اودھ" لکھا ہے۔ کتاب کی تالیف سنہ ۱۲۸۵ھ میں شروع ہوئی اور سنہ ۱۲۸۶ھ میں یہ تمام ہو کر چھپی۔

عالم کے گیتوں کی تعداد اختر کے گیتوں سے زیادہ ہے۔ دو چار گیت دوسرے مشہور ماہرین موسیقی کے بھی ہیں۔ اختر کے دو گیت نقل کیے جاتے ہیں ایک دادرا

---

[1] عالم۔ نواب مخدرہ عظمیٰ عالم آرا بیگم معروف بہ نواب بادشاہ محل صاحبہ کا تخلص عالم تھا۔ ان کا دیوان بیاض عشاق کے تاریخی نام سے پہلی بار کلکتے میں سنہ ۱۲۸۴ھ میں چھپا۔ اس کے بعد لکھنؤ میں مطبع نامی اور مطبع ثمر ہند میں بھی چھاپا گیا۔ یہ تینوں ایڈیشن میرے کتب خانہ میں موجود ہیں۔ عالم کی ایک مثنوی بھی بہت مقبول ہوئی۔ اس کا پہلا اور سب سے اچھا ایڈیشن کلکتے میں چھپا تھا۔ اس کا ایک ناقص الطرفین نسخہ میرے ذخیرۂ کتب میں موجود ہے۔ اس کے علاوہ اس کے دو اور ایڈیشن بھی موجود ہیں جو مثنوی عالم کے نام سے مطبع نامی لکھنؤ میں ۱۸۸۵ء ۱۳۰۲ھ اور ۱۸۹۱ء مطابق ۱۳۰۹ھ میں چھپے تھے۔ آخری بادشاہ اودھ کی یہ عالی خاندان ملکہ علم موسیقی کی بھی ماہر تھیں جیسا کہ ان کے بنائے ہوئے سیکڑوں گیتوں سے ظاہر ہے۔

کلکتے میں لکھنؤ کی یاد میں کہا گیا ہے:

آستائی۔ بالم سندربن کے بسیّا آن پرے سب سے دور

انترا۔ تو ہ سے کہوں اختر بان لے ہماری لکھنؤ چلیو جرور (ص ۲۳۹)

دوسرا گیت ایک ٹھمری ہے:-

آستائی۔ سب راہ باٹ میں ڈھونڈھ پھری بندرابن میں ہو سانوریہ جنگل جنگل بن بن

بھیوشن پائی ایسی بانسریہ۔

انترا۔ ایک دھرت دھرت لٹ پلٹ گیو پن گھٹوا گاگر اُلٹ کیو کر پکرت کنگن اُچٹ گیو چل

پھانڈ دے اختر بانگریہ۔ (ص ۱۷۳)

گیتوں میں کنھیا کا نام اکثر آتا ہے، جن کو پیار میں کانھو اور کانھا بھی کہا جاتا ہے۔ اختر ان لفظوں کو بغیر ہائے مخلوط کے کان اور کانا لکھتے ہیں۔

دلھن (اردو) مطبع سلطانی کلکتہ۔ ۱۲۹۰ھ صفحات ۱۳۸

اس کتاب میں بھی واجد علی شاہ اور ان کی خاص محل عالم کے گیت ہیں۔ عالم کے گیت تعداد میں اختر کے گیتوں سے زیادہ ہیں۔ اس کتاب میں بارہ تصویریں یعنی فصلیں ہیں۔ ۸۲ صفحوں میں اصل کتاب اور ۵۶ صفحوں میں قطعات تاریخ ہیں۔ اس طرح صفحات کی مجموعی تعداد ۱۳۸ ہے۔ یہ کتاب سنہ ۱۲۸۹ھ میں تالیف اور سنہ ۱۲۹۰ھ میں طبع ہوئی۔ کتاب کے مختصر دیباچے میں بادشاہ کہتے ہیں کہ اس سے پہلے گیتوں کی ایک کتاب ناجو کے نام سے علم موسیقی کے نکتہ سنجوں کو پیش کر چکا ہوں۔ وہ کتاب اس قدر راقم کے زیر مشق رہی ہے کہ تین چار سو بے زبان اشخاص بڑے خوش بیان ہو گئے ہیں۔ اس درس و تدریس میں جو چیزیں یاد آئیں یا نئی تصنیف ہوئیں ان کو سنہ ۱۲۸۹ھ میں ان اوراق میں مرتب کر کے دلھن نام رکھا۔ امید ہے کہ صاحبانِ بصیر الفاظ کے قبح پر نظر نہ کریں گے اور نغموں کی ترکیبوں کو سننے کے بعد پسند کریں گے، محض نامربوط الفاظ دیکھ کر بدحواس نہ ہو جائیں گے۔

عالمؔ کے بعض گیت گھروں میں اب تک گائے جاتے ہیں مثلاً

ہے موسم برسات سیاں بن گھٹا ڈراتی ہے (ص۷۵)

میرا ہریالا بنا آبیٹھا دالان کے بیچ (ص۷۶)

عالمؔ کا ایک گیت یہ ہے :

آستائی ۔ ہل مل بنیا کو جائے ری نندیا ۔

انترا ۔ گگری میں چھوڑ آئی کنویں کی جگت پہ پتلی کمریل کھائے ری نندیا (ص۵۶)

اکبرؔ الہ آبادی کے مندرجہ ذیل شعر کی بنیاد یہی گیت ہے :-

اب نہ ہل مل ہے نہ اب بنیا کا وہ معمول ہے
اک نندیا تھی سو وہ بھی داخلِ اسکول ہے

اخترؔ نے ایک گیت میں فرنگیوں کے مظالم کی طرف اشارہ کیا ہے :-

آستائی ۔ پھرنگی بہت دکھ دینو اکھترؔ

انترا ۔ لوٹا مارا دوارا اُجارا کون جتن سکھ دینو اکھترؔ (ص۶۵)

ایک گیت میں بادشاہ نے سلطنت جانے پر غم کا اظہار کیا ہے :-

آستائی ۔ ساجن آن بن ناہیں پرت موہے چین

انترا ۔ اکھترؔ نگر اکھتر کاہے گنوایو کیسے کٹے دن رین (ص۴۶ حاشیہ)

پیار خاں کا ایک گیت ہے جو بادشاہ کی شادی میں گایا گیا تھا ۔ دُھر پد درکھماچ پرتالہ

آستائی ۔ بھت بھت بلی واجد علی ساہناہ کو بیاہ رچو جگ مگ بھی سب سو ہل گاؤں ۔

سین چائی ۔ بنا بنی کو سنجوگ سلطان عالم کے سنگ (ص۶۰)

## چینچل نازنین (اُردو) مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۹۷ھ

موسیقی اور اس کے متعلقات اس منظوم کتاب کا موضوع ہے ۔ یہ ۱۲۹۵ھ میں تصنیف ہوئی اور دو برس کے بعد واجد علی شاہ کی کتاب ملاذ الکلمات کے ساتھ

۱۲۹۷ھ میں چھاپی گئی۔ اس میں اٹھائیس عنوانوں کے تحت میں دو سو ستانوے شعر ہیں۔ اس میں ناجو، دلھن اور بنی کا ذکر موجود ہے۔ کتاب کے ابتدائی حصے میں بادشاہ نے اپنی خانگی پریشانیوں کا ذکر بے حد تلخ لہجے میں کیا ہے۔

رسالۂ موسیقی۔ منشی مظفر علی اسیر کے دیوان گلستان سخن میں ذیل کا قطعۂ تاریخ اس عنوان سے ہے "تاریخ رسالۂ موسیقی تصنیف حضرت سلطان عالم"

طرفہ رسالہ کہ بہ علم غناست — ریختۂ خامۂ شاہ جہاں
سالِ رقم کرد رقم خامہ ام — "زمزمۂ بلبلِ باغ جناں"

اس سے رسالے کا سال تصنیف تو معلوم ہوگیا، مگر اس کا نام معلوم نہیں ۱۲۷۰ھ

گلدستۂ عاشقاں (اردو)۔ مطبع محمدی لکھنؤ ۱۲۵۹ھ، صفحات ۲۳۱

یہ غزلیات کا ردیف دار دیوان بادشاہ کی ولی عہدی کے زمانے میں مرتب ہوا اور تقریباً بیس برس کی عمر میں شائع ہوا۔ اس کے سرورق پر خط طغرا میں مصنف کا نام یوں لکھا گیا ہے "ابوالمنصور سکندر قدر سلیمان حشم صاحب عالم ولی عہد مرزا محمد واجد علی خاں بہادر دام اقبالہ" گارساں دِتاسی اور بعض دوسرے لکھنے والوں نے اس دیوان کا نام 'فیض بنیان' بتایا ہے۔ اس لیے کہ اس کے سرورق پر 'دیوان فیض بنیان' کے الفاظ موجود ہیں۔ لیکن یہاں 'فیض بنیان' دیوان کا نام نہیں ہے بلکہ اس کی صفت ہے۔ اس غلط فہمی کا ایک سبب یہ بھی ہے کہ دیوان کے سرورق پر نمایاں طور پر اس کا نام نہیں لکھا گیا ہے بلکہ مصنف کے نام کے گرد ایک حلقے میں کرامت علی اظہر کا یہ قطعہ درج کیا گیا ہے:

چوں صاحب عالمے سکندر قدرے — فرمود کلام فیض آگیں مطبوع
اظہر نبوشت خوش بوقت طبعش — "گلدستۂ عاشقاں کلام مطبوع"
۱۲۵۹ھ

بادشاہ نے بنی کی فہرست کتب میں اپنی ایک کتاب کا نام 'گلدستۂ عاشقاں'

بتایا ہے اور اظہر کے قطعہ تاریخ سے ظاہر ہے کہ یہ اسی دیوان کا نام ہے۔

اس دیوان کی متعدد غزلیں بعض دوسرے شاعروں کی طرح میں کہی گئی ہیں اور مقطعے میں اس شاعر کا تخلص بھی آگیا ہے۔ ایک غزل کے مقطعے میں میر خلیق کے سلاموں کا ذکر بھی آگیا ہے۔

حاسد حسد سے روئے جو اختر تو کیا عجب
رتبہ ملے غزل کو سلام خلیق کا

ایک غزل کا مقطع نہایت اہم ہے اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کو نوعمری ہی میں اس کا احساس تھا کہ اودھ کی بادشاہی بہت دن چلنے والی چیز نہیں ہے فرماتے ہیں:

ٹٹ پونجیوں کا اختر ؔ ہے خانے میں دورہ ہے
دکان اٹھا ڈالو بازار نہ ٹھہرے گا

یہ دیوان مصنف کی فرمائش اور مرزا مہدی علی خاں قبولؔ کی وساطت سے چھاپا گیا تھا۔ ہر غزل پر اس کی بحر اور حاشیے پر اس کے ارکان درج ہیں۔

دیوان دوم (اردو) مطبوعہ صفحات ۲۸۸ بہت بڑی تقطیع $15\frac{1}{4}" \times 10\frac{1}{2}"$

یہ غزلوں کا ردیف وار مجموعہ ہے۔ اس کا پہلا صفحہ سادہ ہے۔ دوسرے صفحے میں ایک تصویر ہے، جس میں بادشاہ تخت شاہی پر رونق افروز ہیں اور پہلو میں اہل دربار کھڑے ہیں۔ تیسرے صفحے سے دیوان شروع ہوتا ہے۔ پہلا شعر حسب ذیل ہے۔

تری الفت میں ہر سلطاں کو رتبہ ہے گدائی کا
سوا تیرے کسے زیبندہ ہے دعویٰ خدائی کا

دوسرے صفحے پر تصویر کے اوپر ایک سطر اور نیچے دو سطریں کتاب چھپنے کے بعد سرخ روشنائی سے لکھی گئی ہیں۔ اسی طرح پوری کتاب میں ردیفوں کے نام اور بادشاہ کا تخلص سرخی سے لکھا گیا ہے۔ مطبعے کا نام اور طباعت کا سال کہیں درج نہیں ہے۔ لیکن کتاب کا کاغذ، کتابت کا انداز، بین السطور فاصلہ اور سب سے بڑھ کر اس کا سائز یہ سب

چیزیں بتاتی ہیں کہ یہ دیوان عہد شاہی میں لکھنؤ کے شاہی مطبع میں چھاپا گیا۔
ہر صفحے کے حاشیے پر چتر اور تاج کے نیچے ایک حلقہ میں ہر غزل کی بحر اور مطلع کے مصرعوں کے درمیان میں غزل کے شعروں کی تعداد درج کی گئی ہے۔ آخر میں یہ عبارت ہے "باہتمام شیخ مدد علی خانہ زاد قدیم امین الدین تحریر نمود"
بادشاہ کے ایک دیوان کا نام سخن اشرف ہے۔ بعض قرینوں سے معلوم ہوتا ہے کہ سخن اشرف یہی دیوان ہے۔

دیوان ثالث (اردو) مطبوعہ۔ صفحات ۱۴۱

یہ نواسی غزلوں کا ردیف وار دیوان ہے۔ ایک غزل میں نواب اختر محل کی اور ایک میں محبوبۂ عالم کی تعریف کی گئی ہے۔ پہلا صفحہ سادہ ہے، دوسرے پر تحریر ہے۔
"دیوان ثالث تصنیف مبارک حضرت... سلطان عالم محمد واجد علی شاہ اودھ غازی خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ"
مطبع کا نام اور سال طباعت درج نہیں ہے اور کوئی قطعۂ تاریخ بھی نہیں ہے۔

نظم نامور (اردو)۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۸۷ھ صفحات ۳۰۶

نظموں کے اس مجموعے میں تین دفتر ہیں۔ دفتر اول میں بیشتر منظوم رقعے اور خط ہیں جن سے بادشاہ کی خانگی زندگی کا حال معلوم ہوتا ہے۔ دفتر دوم میں مخمس، رباعیاں، سلام اور نوحے ہیں۔ اس کے ابتدائی حصے میں ایک رباعی فارسی اور ایک عربی زبان میں ہے۔ ایک ایک شعر حبشی، انگریزی، بنگلہ، پنجابی، بھاکا اور کشمیری زبانوں میں اور تین چار جملے ترکی زبان میں ہیں۔ دفتر سوم ۱۰۸ غزلوں کا ردیف وار دیوان ہے اس کا سال ترتیب "کاکل پریشاں خیالی" سے ۱۲۸۵ھ اور سال طباعت "نظم نامور" سے ۱۲۸۷ھ نکلتا ہے۔ اس دیوان میں کئی غزلیں آتش، میر، حافظ اور دوسرے اساتذہ کی مشہور غزلوں کی زمین میں کہی گئی ہیں۔ میم کی ردیف میں اکثر بیگمات کے نام ہیں۔ ایک شعر میں بادشاہ نے اپنی زود گوئی کی اور ایک شعر میں اپنی زبان کی تعریف کی ہے

اس قدر جلدی غزل کہنا بہت دشوار ہے ؛ کب کوئی دنیا میں اختر آپ سا پیدا ہوا

---

بولتا ہے بادشاہ از روے بازار خاص ؛ اختر خوش لہجہ واہ ہے یہ زباں بے مثال

صہ ۲۸۷-۲۹۵ پر قطعات تاریخ ہیں، صہ ۲۹۶-۳۰۴ میں بادشاہ کے مصرعوں پر درخشاں اور قانع کی تضمین ہے، صہ ۳۰۵ پر نواب اسیر علی خاں اسیر کی ایک غزل بادشاہ کی طرح میں ہے اور صہ ۳۰۶ پر عیش کا قطعہ بہ مدح سلطان صنعت اظہار المضمر مع تنسیق الصفات میں ہے۔

دیوان بے نام (سخن اشرف) صفحات ۲۸۸، بہت بڑی تقطیع

یہ غزلیات کا ردیف وار دیوان ہے۔ اس کا پہلا صفحہ سادہ ہے۔ دوسرے صفحے پر ایک تصویر ہے جس میں بادشاہ تخت شاہی پر رونق افروز ہیں اور پہلو میں اہل دربار کھڑے ہیں۔ تیسرے صفحے سے دیوان شروع ہوتا ہے۔ پہلا شعر حسب ذیل ہے:

تری الفت میں ہر سلطاں کو رتبہ ہے گدائی کا
سوا تیرے کسے زیبندہ ہے دعویٰ خدائی کا

دوسرے صفحے پر تصویر کے اوپر ایک سطر اور نیچے دو سطریں کتاب چھپنے کے بعد سرخ روشنائی سے لکھی گئی ہیں۔ اسی طرح پوری کتاب میں ردیفوں کے نام اور بادشاہ کا تخلص سرخی سے لکھا گیا ہے۔ مطبع کا نام اور طباعت کا سال درج نہیں ہے۔ لیکن کتاب کا کاغذ، کتابت، بین السطور فاصلہ اور سب سے بڑھ کر کتاب کا سائز، یہ سب چیزیں بتاتی ہیں کہ یہ دیوان عہد شاہی میں لکھنؤ کے شاہی مطبع میں چھاپا گیا۔ حاشیے پر تاج اور چتر کے نیچے ایک حلقے میں ہر غزل کی بحر اور مطلع کے مصرعوں کے درمیان میں غزل کے شعروں کی تعداد درج کی گئی ہے۔

آخر میں یہ عبارت ہے "باہتمام شیخ مدد علی خانہ زاد قدیم امین الدین تحریر نمود"۔ بادشاہ کے ایک دیوان کا نام سخن اشرف معلوم ہے۔ قیاس کہتا ہے کہ یہ نام اسی

بے نام دیوان کا ہے۔

قمر مضمون (اردو) مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۲۸۱ھ صفحات ۲۷۶ تقطیع کلاں۔

بادشاہ کی نظموں کے اس مجموعے میں تین دفتر ہیں۔ دفتر اول میں دہ نظمیں ہیں جو خاص موقعوں پر کہی گئی ہیں۔ ان میں زیادہ تر بیگموں کے نام منظوم خط بہ شکل مثنوی ہیں، جن سے بادشاہ کی خانگی زندگی پر بہت روشنی پڑتی ہے۔ ایک نظم میں ایک شاعر سے خطاب ہے جس کا تخلص مائل ہے۔ اس نے ایک مدحیہ قصیدہ پیش کیا تھا جس کے کے بارے میں بادشاہ نے کہا ہے کہ میں اس تعریف کا مستحق نہ تھا اور معذرت کی ہے کہ اپنی محدود آمدنی میں ایسی اچھی نظم کا کافی صلہ نہیں دے سکتا۔

دفتر دوم میں رباعیاں، مخمس، سلام، نوحے اور مرثیے ہیں جن کا موضوع بالعموم واقعۂ کربلا اور شہادت امام حسین ہے۔

دفتر سوم میں ایک سو بائیس غزلیں ہیں، جن میں چند غزلیں فارسی زبان میں ہیں اور چند غزلوں میں بیگموں کے نام ردیف قرار دیے گئے ہیں۔

قمر مضمون اس کتاب کا تاریخی نام ہے، جس سے اس کا سالِ ترتیب ۱۲۷۶ ہجری نکلتا ہے۔ مہاراجا گوپال ثاقب نے اس کا حسب ذیل قطعۂ تاریخ کہا ہے:

| | |
|---|---|
| بہر تصنیف قمر مضموں توجہ ساختہ | ظلِ حق واجد علی سلطان عالم دیں پناہ |
| حکم طبعش داد با ضرغام دولہ[1] زود تر | تا کہ فیضش در جہاں باشد چو نور مہر و ماہ |
| در زمان سعد شد تعمیل آں امر رفیع | چوں بہ تائید ائمہ وز عنایات الٰہ |
| صبح دم ثاقب ندائے غیب در گوشم رسید | باد مروح و جانِ دل روشن کلام بادشاہ[2] |
| | ۱۲۸۱ ہجری |

---

[1] ضرغام الدولہ مرزا احمد حسن خاں بہادر خلف علی رضا خاں جواہر رقم خوش نویسوں کے سر دفتر تھے۔ بادشاہ کی اکثر کتابیں ان کے اہتمام میں چھپیں [2] زبدۃ الکوائف (قلمی)

اس کتاب میں واجد علی شاہ کی ایک غزل قابل ملاحظہ ہے۔

میرے دم سے ہوئی دنیا میں بنائے غربت
ہے وطن خواب کہ منزل بنی جائے غربت

ملک و مال و زن و فرزند و ریاست سے چھٹا
مجھے مظلوم بھی کہتے ہیں ورائے غربت

مرض ہجر وطن کی نہ ہوئی کچھ تدبیر
خضر عشق بتائے گا دوائے غربت

زلف تہمت سے پھنسے آن کے کلکتے میں
ہم نے زندان بھی دیکھا ہے سوائے غربت

شہر کس کا ہے وطن کس کا مرا نام یہ ہے
بندۂ درگہ اللہ گدائے غربت

یہ تمنا نہ رہے زیست میں اے بار خدا
لکھنؤ پھر مجھے دنیا میں دکھائے غربت

ظلم ظالم سے یہ مفلس کوئی بے گھر ہوئے
کسی مظلوم کو یارب نہ ستائے غربت

یاد آتا ہے وطن دامن صحرا سے مجھے
جنگلوں میں مجھے بھاتی ہے ہوائے غربت

ہاں وطن دیکھوں تو شاداں ہو دل زار مرا
یہ بھی ممکن ہے کہ روتوں کو ہنسائے غربت

وسعت خلد سے بڑھ کر ہے کہیں حب وطن
تنگی گور سے بدتر ہے فضائے غربت

یوں تو شاہان جہاں پر ہے پڑا وقت مگر
ختم ہے اختر بے کس پہ جفائے غربت[1]

---

**ملک اختر۔** (اردو فارسی) مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۹۶ھ۔ صفحات ۲۰۴

مصنف نے بتایا ہے کہ ملک اختر کتاب کا تاریخی نام ہے، جس کے عدد ۱۲۹۱ ہوتے ہیں۔ اس کے ساتھ یہ بھی کہا ہے کہ ماہ محرم ۱۲۹۵ھ میں میں نے اپنی متفرق نظم و نثر کو مرتب کیا اور اس مجموعے کی تالیف کا یہی سنہ صحیح معلوم ہوتا ہے۔ کتاب کے نام کی مناسبت سے ہر باب ایک صوبہ قرار دیا گیا ہے۔ یہ صوبے چھ ہیں جن کے مشمولات حسب ذیل ہیں۔

---

[1] فنی مضمون ص ۳۰۰-۳۰۲

صوبۂ اول میں وہ بحور و اوزان جمع کر دیے گئے ہیں جو ماتمی نظموں کے لیے مناسب ہیں اور ہر ایک کی مثال کے لیے مصنف نے دو دو شعر کہہ دیے ہیں۔ اکثر صورتوں میں اس راگ یا راگنی کا نام بھی لکھ دیا ہے جس میں کسی خاص بحر یا وزن کی ماتمی نظم کو پڑھنا چاہیے۔ ان بحور و اوزان کی مجموعی تعداد چوالیس ہے۔

صوبۂ دوم میں ایک سو ایک رباعیاں اور قطعے ہیں۔ بچانوے رباعیاں آئمہ اور شہدا کے ذکر میں ہیں۔ ان میں چند قطعے ایسے ہیں جن کی ردیفیں بیگموں کے نام ہیں۔

صوبۂ سوم میں فردیں، مطلعے وغیرہ ہیں اور آخر میں ایک مخمس ہے۔ شاہ ایران ناصر الدین شاہ قاچار کے ایک فارسی مرثیے کو اردو کے مصرعے لگا کر مخمس کر دیا ہے۔ اس مرثیے کا مطلع یہ ہے۔

خنجر شمر بخون شہ خوباں تشنہ ؎ خنجر شہ بہ دم خنجر براں تشنہ

صوبۂ چہارم میں سترہ سلام اور چوبیس غزلیں ہیں۔ ایک سلام میں ایک سو باون شعر ہیں اور اس میں عربی کے غیر مانوس لفظوں کو قافیہ کیا ہے۔ مثلاً مماطلہ، مصادلہ، معافرہ، معائرہ، معاسرہ، مفاغمہ، مقاسطہ، مقارعہ اور حاشیے پر ان لفظوں کے معنی لکھ کر لغت کی کتابوں کا حوالہ دے دیا ہے۔ ایک سلام میر انیس کے اس مشہور سلام کی زمین میں کہا ہے جس میں زمینوں، جبینوں، حسینوں وغیرہ قافیے اور کو ردیف ہے اور جس کا یہ شعر بہت مشہور ہوا۔

یہ جھریاں نہیں ہاتھوں پہ ضعف پیری نے ؎ چُنا ہے جامۂ اصلی کی آستینوں کو

اس سلام کی شہرت بادشاہ تک پہنچی اور رفعت الدولہ نے ان سے اس زمین میں سلام کہنے کی درخواست کی جس کو بادشاہ نے قبول کیا، جیسا کہ ذیل کے مصرعوں سے ظاہر ہے۔

کیا یہ رفعت دولت نے عرض وقت سحر
کہ اس زمین میں اختر بھی سیر فرمائے
یہ بلکہ مصرع فکر انیس عرض کیا
"چُنا ہے جامۂ اصلی کی آستینوں کو"

پسند آیا یہ مصرع کہا کر دگا فکر	کمال طبع دکھاؤں گا خردہ بینوں کو

بادشاہ نے اس زمین میں پچاس شعر کا سلام کہا ہے جس میں دس شعر 'آستینوں' کے قافیے میں ہیں مگر ان میں کوئی شعر قابل ذکر نہیں ہے۔ اس سلام کے تین شعر درج کیے جاتے ہیں۔

مناسب ایسا ہے دنیا کے دوربینوں کو	کہ پاس آن کے جا چیں مرے نگینوں کو
یہ سپہر امامت کا حال کر کے بیاں	فلک بنا دیا اختر نے ان زمینوں کو
مری طرح سے تردد کریں تو حاصل ہو	اجارہ لیتے ہیں شاعر اگر زمینوں کو

ان میں سے پہلے شعر میں 'دور' اور 'پاس' میں صنعت تضاد ہے۔ دوسرے شعر میں مہ، سپہر، فلک، اختر میں صنعت مراعاۃ النظیر ہے۔ تیسرے شعر میں تردد، حاصل، اجارہ، زمینوں میں رعایت لفظی ہے، جو مراعاۃ النظیر کا دوسرا نام ہے۔ ان صنعتوں کے علاوہ ان شعروں میں بھی کوئی خوبی نہیں ہے۔

چند منتخب شعر اور سنیے:

کماں میں تیروں کو رکھ کر ہوئے جو لیس شریر	سکینہ سہم گئی دیکھ کر لعینوں کو
عجب نہیں ہے زرا نا خدائے عالم سے	شکن سے صاف رکھے بحر کی جبینوں کو
صحابہ عرض یہ کرتے تھے روز عاشورا	سپر کریں گے دم جنگ اپنے سینوں کو
ہوا نہ حضرت عیسیٰ کو یہ عروج نصیب	وہ کون ہے جو کرے طے ستم کے زینوں کو

صوبۂ چہارم میں جو غزلیں شامل ہیں ان میں بعض غیر مانوس بحروں میں اور بعض بادشاہ کی ایجاد کی ہوئی بحروں میں ہیں۔ ایک غزل کا مطلع اپنے حسب حال کہا ہے:

مصیبت میں، الم میں، رنج میں، آفت میں کاہش میں
رہے گا نجم اختر تا کجا اے چرخ گردش میں

صوبہ پنجم میں ایک فارسی مثنوی اور چند منظوم خطوط وغیرہ ہیں۔ ان نظموں کی تعداد تیرہ ہے۔

صوبہ ششم میں فارسی اور اردو کی کئی نثر تحریریں ہیں۔ ایک میں قانون بحری[۱] یعنی شاہی ماہی خانے کے مہتمم کے فرائض، جرمانہ اور برطرفی وغیرہ کے احکام ہیں۔ ایک میں اپنے کارندے اور دوست کے مخصوص فرائض بتائے ہیں جن میں یہ لکھا ہے کہ "بارہ سے طاؤس دیسی ہر وقت تیار رکھے"۔ ایک تحریر میں یہ بتایا ہے کہ خردوں کو بزرگوں سے کس طرح پیش آنا چاہیے۔ اس تحریر کا عنوان 'اندرز اختری' اور اس میں اٹھارہ دفعات ہیں۔ ایک تحریر میں اپنے جانور خانے کی دیکھ بھال اور صفائی وغیرہ کے بارے میں ذمہ دار جمعدار کو ہدایتیں کی ہیں۔ اس تحریر میں ضمناً جانور خانے کے چند شعبوں کے نام بھی آ گئے ہیں یعنی طوطا خانہ، میمون خانہ، خرس خانہ، شیر خانہ، فیل خانہ، مینڈھے خانہ، تازی خانہ، باز خانہ، کبوتر خانہ، چیتے خانہ۔ آخری تحریر شہزادہ جہاں قدر میرزا محمد واجد علی بہادر کی عرض داشت کا جواب ہے۔ اس میں بادشاہ نے ان بے پروائیوں، زیادتیوں، وعدہ خلافیوں، حق تلفیوں اور دل آزاریوں کا ذکر کیا ہے جن کا انگریز ارتکاب کیا کرتے تھے[۲]۔ بادشاہ کا یہ بیان نہایت اہم ہے۔ اس فارسی تحریر کا ملخص اردو ترجمہ کتاب کے ضمیمہ ۸ میں لکھ دیا گیا ہے۔

کتاب کے اسی حصے میں وہ شرعی مسائل بھی ہیں جو بادشاہ کے استفسار پر ان کے درباری عالم دین قائمۃ الدین مولوی مرزا محمد علی صاحب نے بیان کیے تھے۔ ان کی تعداد سینتالیس ہے۔

اس کتاب کے فارسی دیباچے میں بادشاہ نے اپنی چودہ پشتوں کے نام لکھے ہیں۔

بادشاہ کی کتاب بنی اور امیر علی خاں کی کتاب وزیر نامہ میں زیر نظر کتاب کا نام اختر ملک بتایا گیا ہے لیکن کتاب کے سرورق پر اور دیباچے میں اس کا نام

---

[۱] بنی کی فہرست کتب میں غالباً اسی قانون بحری کو ماہی نامہ کا نام دیا ہے۔
[۲] بادشاہ نے یہ شکایتیں ریاض القلوب کے ضمیمے میں بھی بیان کی ہیں۔

ملک ختم ہے۔

قصائد مبارک (اردو و فارسی)۔ مطبع سلطانی کلکتہ۔ ۱۲۷۸ھ صد ۳۲۔ بہت بڑی تقطیع "۱۵ × "$9\frac{1}{2}$۔

دیوان مبارک اوّل (اردو)۔ مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۷۸ھ صد ۹۹۲۔ بہت بڑی تقطیع "۱۵ × "$9\frac{1}{2}$

بادشاہ کی نظموں کے یہ دو مجموعے ایک جلد میں مجلد ایک ساتھ شایع کیے گئے۔ دونوں کی منقش لوحیں الگ الگ ہیں اور دونوں کے صفحوں پر شمار کے ہندسے جدا جدا ہیں۔ یعنی یہ دو مستقل کتابیں ہیں، جن کو ایک جلد میں مجلد کر دینے سے ایک کتاب نہیں سمجھا جا سکتا۔ پہلے مجموعے میں دو قصیدے ہیں، ایک بہت طولانی قطعہ ہے اور ایک مسدس منقبت میں ہے۔ قصیدے حضرت علی کی مدح میں ہیں، ایک اردو میں ایک فارسی میں۔ قطعہ عراق کے روضہ کاظمین کی تعریف میں ہے اور منقبت میں حضرت علی سے حاجت روائی اور مشکل کشائی کی درخواست کی گئی ہے۔ یہ دونوں نظمیں اردو میں ہیں۔ فارسی قصیدہ وزیر نامہ، صد ۳۰۲-۳۰۴ میں نقل کر دیا گیا ہے۔

دوسرا مجموعہ نہایت ضخیم ہے ۸۹۹ صفحوں میں ردیف وار غزلیں ہیں اور ترانوے صفحوں میں رباعیاں، مطلعے، فردیں، متفرق نظمیں، منظوم خطوط وغیرہ اور آخر میں قطعات تاریخ ہیں۔ مرزا سیتا عیش کے قطعۂ تاریخ کے عنوان میں یہ الفاظ لکھے ہیں "تاریخ طبع ثانی دیوان مبارک سلطانی" اور قطعے کا پہلا اور آخری شعر حسب ذیل ہے۔

نظم سلطاں کہ از عطائے سلطاں ‏ ‏ ‏ ایں خلعت طبع باز چوں پوشیدہ

ہاتف فرمود سالِ طبعش اینک ‏ ‏ ‏ "صہبائے دو آتشہ کنوں جوشیدہ"

عنوان میں طبع ثانی، پہلے شعر میں 'باز'، اور آخری شعر میں دو آتشہ کے الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ اس مجموعے کا دوسرا ایڈیشن ہے۔ معلوم نہیں پہلا ایڈیشن کب شایع ہوا۔

اس مجموعۂ غزلیات میں بہ ظاہر چار دیوان شامل ہیں۔ ردیف الف کی غزلیں ان

عنوانوں کے تحت درج کی گئی ہیں۔ ردیف الف دیوان مبارک اول صہ۱-۵۸، ردیف الف دیوان مبارک دوم، صہ۵۸-۱۳۱، ردیف الف دیوان مبارک سوم، صہ۱۳۲-۱۷۸، ردیف الف دیوان مبارک چہارم، صہ۱۷۸-۱۹۹۔ ردیف بائے موحدہ میں یہ دو عنوان ملتے ہیں، ردیف بائے مُوحّدہ دیوان مبارک اوّل، صہ۱۹۹-۲۸۹، ردیف با دیوان مبارک دوم، صہ۲۸۹-۲۹۷۔ اس کے بعد ہر ردیف کا نام لکھ کر اس ردیف کی کل غزلیں لکھ دی ہیں۔ صہ۹۹۰ کے آخر میں 'تمام شد' لکھا ہے۔ اس کے بعد چار صفحوں میں کچھ اور قطعات تاریخ شامل کر لیے گئے ہیں۔ مثنوی گنج تا بھی اس مجموعے میں شامل ہے۔ صہ۹۵۷-۹۷۶ یہ ضخیم کتاب بادشاہ نے فورٹ ولیم میں بہ حالت نظربندی مرتب کی۔

قصائد مبارک اور دیوان مبارک کا یہ مجموعہ مدار المہام، لسان السلطان، محمود الدولہ، حمید الملک منشی محمد صفدر علی خاں بہادر کے اہتمام میں چھپا۔

دیوان مبارک کے آخر میں متعدد قطعات تاریخ ہیں[۱] جن سے اس کا سال طبع ۱۲۷۸ھ نکلتا ہے لیکن دیوان کی آخری نظم 'قطعہ منظوم ابجد' جس میں حروف ابجد کے اعداد بتائے گئے ہیں اس کے آخر میں یہ عبارت ہے "بتاریخ دوم شہر جمادی الثانیہ ۱۲۷۹ھ این حساب منظومہ رقم گردید"[۲] ظاہر ہے کہ یہ نظم قطعات تاریخ لکھے جانے کے بعد دیوان میں شامل کر دی گئی ہے۔

**مجموعۂ مُبارک مسمیٰ بہ شیوع فیض (اردو فارسی)۔** مطبع سلطانی کلکتہ ۱۲۷۷ھ۔ صفحات ۴۵۰ + ۴۲۶ = ۸۷۶۔ بہت بڑی تقطیع "$9\frac{1}{2}$ × "15

اس مجموعے میں چار باب ہیں۔ پہلے باب صہ۱-۳۲۷ میں مثنویاں ہیں جو بیش تر بیگمات کے نام منظوم خطوط ہیں۔ بعض خطوط بیگمات کی طرف سے بادشاہ کے نام ہیں جو

---

[۱] صہ۹۷۸-۹۹۲ [۲] صہ۹۷۸

فورٹ ولیم میں نظر بندی کے زمانے میں موصول ہوئے اور بادشاہ نے ان کو نظم کر دیا۔
ان خطوں سے وہ الم ناک حالات تفصیل کے ساتھ معلوم ہو جاتے ہیں جو غدر ۵۷ء کے نتیجے میں اہل لکھنؤ کو پیش آئے۔ دو خطوں میں لکھنؤ سے کلکتے تک بادشاہ کے سفر کے حالات بڑی تفصیل سے مل جاتے ہیں۔ ایک خط کا عنوان ہے "نتقہ عتاب آمود بنام شفاء الدولہ"۔ ایک منظوم خط کے یہ شعر توجہ کے قابل ہیں۔

اشارے کیے نظم کے اس لیے | کہ راقم کو اس کی کوئی داد دے
دگر نہ زمانہ کہاں ہم کہاں | ہوا دین عیسیٰ وہ عالم کہاں
زمانے میں پوچھے گا کون اب ہنر | نہ عربی نہ اُردو کی لے گا خبر

وہ ہم تک یہ سامان سارا گیا
کہ اب کسب تک بھی ہمارا گیا

صہ ۱۴۲ باب اول
اس باب میں جتنی نظمیں ہیں وہ اپنی بحروں کے اعتبار سے آٹھ فصلوں میں تقسیم کر دی گئی ہیں۔

دوسرے باب صہ ۳۲۸-۴۰۹ میں زیادہ تر متفرق اور مختصر نظمیں ہیں جو قصیدہ، مخمس، مسدس اور قطعے کی شکل کی ہیں۔ چند سلام اور نوحے بھی ہیں۔

تیسرے باب صہ ۴۰۹-۴۵۰ میں علم عروض کا ایک منظوم رسالہ ہے۔ یہ رسالہ ناتمام ہے۔ آخری شعر کے ابتدائی دو لفظ کیڑوں کی نذر ہو گئے۔ باقی الفاظ یہ ہیں...

کا یہ قول ہے | زحافوں کے معنی کا پھڑ دول ہے

زحافات کا بیان جن ورقوں میں تھا وہ اس نسخے میں غائب ہیں۔ بادشاہ نے اس علم کی بہت سی کتابیں دیکھنے کا دعویٰ کیا ہے۔

بہت میں نے دیکھی کتاب عروض | سوا اس کے لکھی جواب عروض

چوتھا باب صہ ۱-۴۲۶ غزلیات کا ضخیم ردیف وار دیوان ہے۔ بہت سی غزلوں کی ردیف کسی بیگم یا محل کا نام ہے۔ اس دیوان کے صفحات ایک سے شروع ہو کر چار سو چھبیس ۴۲۶ پر

تمام ہوتے ہیں۔

اس مجموعے کے بہت سے منظوم خطوط اور بعض غزلیں نظر بندی کی حالت میں لکھی گئی تھیں۔ ایک ایسی غزل کے چند شعر پیش کیے جاتے ہیں۔

ایسے گم گشتہ ہیں ہم راہِ وطن بھول گئے — بلبلو! راہ بتا ہو کہ چمن بھول گئے

سال بھر قید کو گزرا نہ لگی آنکھ سے آنکھ — ایسے لوٹے گئے ہم لطف وطن بھول گئے

مایۂ علم جو تھا صرف ہوا زنداں میں — کیسے تعلیم کریں اپنا ہی فن بھول گئے

جب سے قیدی ہوا کلکتے میں آکر اختر
شاعرِ ہند بہت لطفِ سخن بھول گئے

باب چہارم صد ۳۷۴ - ۳۷۷

مجموعۂ مبارک کے دو نسخے میرے کتب خانے میں ہیں۔ ایک میں شروع کے ۳۴ اور آخر کے ۱۸ صفحے (۴۰۹ - ۴۲۶) اور درمیان سے صد ۳۶۹ - ۳۷۶ و صد ۳۹۱، ۴۵۰ غائب ہیں۔ آخری حصہ کرم خوردہ ہے۔ دوسرا نسخہ مکمل مگر بہت کرم خوردہ ہے۔ اس کے شروع میں ایک سادے ورق پر بادشاہ کے کتب خانے کی مہر ہے۔

مٹیا برج میں مجموعۂ مبارک کا ایک قلمی نہایت خوش خط مطلا اور مذہب نسخہ شیلوع فیض کے نام سے موجود ہے۔ اس کی جلد بھی نہایت عمدہ اور طلا کار ہے۔ پشتے پر ایک جگہ "مجموعۂ مبارک حضرت ۱۲۷۸ھ" اور دوسری جگہ "نمک خوار قدیم ذوالفقار علی" لکھا ہوا ہے۔ راقم حروف ۱۹۴۰ء میں کلکتے گیا اور نو دن مٹیا برج میں امام باڑہ سبطین آباد کے ذخیرۂ کتب کی سیر کرتا رہا۔ اور وہیں کے ایک فوٹو گرافر سے شیلوع فیض کے ابتدائی دو صفحوں کا عکس تیار کروالیا۔

تیسرے باب کے آخر میں مثنوی در علم عروض کا خاتمہ ہے۔ جو عبداللطیف خوش نویس کاتب مثنوی نے چار صفحوں میں لکھا ہے۔ عبداللطیف ۱۲۷۶ھ میں شاہی خوش نویس مقرر ہوئے تھے۔ دیوان غزلیات محمد امیر ابن علی رضا خاں جواہر رقم نے لکھ

کر ۲۹ ربیع الثانی ۱۲۷۶ھ کو تمام کیا۔

مجموعۂ منظوماتِ اختر ۔ مطبوعہ ۔ صفحات ۷۳

اس کتاب میں ایک طویل اردو قصیدہ فارسی ہفت بند کا پہلا بند، تین سلام، دو رباعیاں، تین مرثیے اور ایک نوحہ ہے۔ میرے نسخے میں پہلا ورق غائب ہے تیسرے صفحے کا پہلا شعر یہ ہے۔

تجھی نے مجھ کو تکبر دیا تجھی سے ہو کام ؛ ترے ہی فیض سے رہتا ہوں رات دن مغرور

اس مجموعے کا نام معلوم نہیں ہے اس کے مشمولات کی بنا پر اس کو منظوماتِ اختر کہا گیا ہے۔

مجموعۂ رباعیات و اشعار متفرق وغیرہ۔ مطبوعہ ۔ صفحات ۲۴

اس مجموعے کا کوئی نام نہیں ہے۔ اس کی پہلی رباعی کا پہلا مصرع یہ ہے۔

'اے کج کلہو نہ کج کلہ سر پہ رکھو'

حزنِ اختر (اردو) مطبع سلطانی، کلکتہ، ۱۲۷۶ ہجری۔ صفحات ۱۵۴ ۔ تقطیع کلاں ۔ ہر صفحے کے حاشیے پر نئی وضع کی چوڑی بیل۔

واجد علی شاہ کے قیام کلکتہ کو صرف تیرہ مہینے ہوئے تھے کہ لکھنؤ میں غدر ہو گیا اور واجد علی شاہ فورٹ ولیم میں نظر بند کر دیے گئے۔ یہ نظر بندی یا قید ۳ ذی قعدہ ۱۲۷۳ھ سے ۷ ذی حجہ ۱۲۷۵ھ تک (۱۵ جون ۱۸۵۷ء سے ۹ جولائی ۱۸۵۹ء تک) رہی۔ اس مدت میں ان کو جو حالات پیش آئے اور جو تکلیفیں پہنچیں وہ انھوں نے اس مثنوی میں بیان کی ہیں۔ یہ مثنوی اسی قید کی حالت میں لکھی گئی جیسا کہ ذیل کے شعروں سے ظاہر ہے۔

عجب وقت یہ داستاں ہے لکھی ؛ کہ تھا قید میں بخت بد مختفی
قلم نہ سیاہی نہ کاغذ دوات ؛ کہ نایاب ہو جیسے آبِ حیات
بس اس وقت خوش ہیں کہی داستاں ؛ دل و جاں کا عالم یہ تھا الاماں

نہ قابو ہیں دل تھا نہ میرا دماغ    وہ کنج قفس پائخانے کا باغ[1]

بادشاہ کے مندرجہ ذیل شعر میں اسی قید کی طرف اشارہ ہے ۔

ابر مجھ پر کبھی گر یاں ہوا تھا شو ہوا    گھر کبھی خانہ زندان ہوا تھا شو ہوا

اس مثنوی کا شاہی اڈیشن بڑے سائز پر بہت خوش خط چھاپا گیا ہے اور اس کے ہر صفحے کے حاشیے پر طرح طرح کی خوبصورت بیلیں بنائی گئی ہیں۔ مثنوی کا نام خاتمے پر ان شعروں میں ملتا ہے :

بس اختر کہ اب ترک طرز بیاں    ہوئی ختم یہ مثنوی گلستاں

رکھا حزن اختر جو شعروں کا نام    یہی نام رکھ کر کیا ہے تمام[2]

مثنوی کے ایک بیان کے عنوان میں ہے "مثنوی ہٰذا کہ موسوم بہ حزن اختر است[3]"

مہتمم مطبع نے خاتمۃ الطبع کے طور پر جو عبارت لکھی ہے اس میں بھی اس کا نام حزن اختر ملتا ہے ۔ "مثنوی مبارک مسمّیٰ بہ تاریخ حزن اختر[4]"

بنی میں بادشاہ کی کتابوں کی جو فہرست شامل ہے اس میں ایک کتاب کا نام حزن اختری لکھا گیا ہے[5] جو صحیح نہیں ہے ۔

مطبع کے کاتب عبدالرحمن احسن نے اس کی تاریخ طبع یہ کہی ہے :

حضرت سلطان عالم دیں پناہ    اختر اوج کمال و برتری

حزن اختر مثنوی تصنیف کرد    واقعی خوش داد داد شاعری

الغرض مطبوع شد احسن ز حکم    گفتمش تاریخ "حزن اختری[6]"

۱۲۷۶ ہجری

اس قطعہ تاریخ سے صاف ظاہر ہے کہ مثنوی کا نام حزن اختر ہے اور اس کا سال طبع حزن اختری سے نکلتا ہے ۔

---

[1] حزن اختر ص ۱۲-۱۳   [2] حزن اختر ص ۱۵۲-۱۵۳   [3] حزن اختر ص ۲۴

[4] حزن اختر ص ۱۵۳   [5] بنی ص ۲۴۲   [6] حزن اختر ص ۱۵۴

اس مثنوی کا دوسرا ایڈیشن چھوٹے سے سائز پر نول کشور پریس میں چھپوا کر دائرہ ادبیہ لکھنؤ نے ۱۹۲۲ء میں شایع کیا۔ اس میں مولانا شرر لکھنوی کا لکھا ہوا مقدمہ اور واجد علی شاہ کی بڑھاپے کی تصویر بھی شامل ہے۔

ثبات القلوب (اُردو) قلمی

یہ علامہ محمد باقر مجلسی کی کتاب حیات القلوب کا منظوم ترجمہ ہے۔ اصل کتاب تین جلدوں میں ہے۔ پہلی جلد میں حضرت آدم سے انبیاے غیر بنی اسرائیل تک کے حالات ہیں، دوسری جلد میں پیغمبر اسلام کے اور تیسری جلد میں آئمہ معصومین کے حالات ہیں۔ بادشاہ نے پہلی جلد کا ترجمہ ۱۳۰۰ھ میں شروع کیا۔ اس وقت ان کی عمر ۶۳ سال کی تھی جیسا کہ اس شعر سے ظاہر ہے۔

سُن اب تیرہ سو ہجری ہیں اے پسر — تو تریسٹھ برس کا ہے سن بے ہنر
ثبات القلوب اس کا رکھا ہے نام — خدایا ہو انجام اس کا تمام

۱۳۰۴ھ میں ساڑھے تین برس محنت کر کے اسی کتاب کا ترجمہ نظم میں کر ڈالا۔ مثنوی کے خاتمے پر فرماتے ہیں:

یہ ہے جلد اوّل ثبات القلوب — زباں ہے یہ اردو نہایت ہی خوب
سہ سال اور نیم اس کی کی فکر ہے — مضامیں ہیں عمدہ یہ ہے خوب شے
ہیں اب سیزدہ صد پہ چار اے جواں — سُن ہجری ہے ختم یہ داستاں
بہت میں نے کھایا ہے خونِ جگر — تو ڈورے میں گوندھے ہیں یہ لعلِ تر

وسیلہ ہو بخشش کا شاید یہی
ہوں درگاہ اللہ سے ملتجی

اصل کتاب کی طرح اس کے منظوم ترجمے میں بھی اڑتیس باب ہیں۔ مقدمہ مثنوی حسب ذیل مضامین پر مشتمل ہے:

دیباچہ در حمد، مقدمہ از ملا باقر مجلسی مصنف کتاب، تعریف سخن، مناجات،

کچھ اپنے امور خیر کا ذکر، اپنے اجداد کا حال، نسب نامۂ پدری مصنفہ فتح الدولہ برق، اپنے حالات ۔ یہ سب مضامین نظم میں ہیں ۔ مثنوی کے ہر باب کا عنوان بھی منظوم ہے۔
ثبات القلوب جلد اول کا ایک معمولی نسخہ کلکتے کے ایک بہت چھوٹے سے کتب خانے 'اتحادیہ لائبریری' میں موجود ہے ۔ اس کا صرف پہلا ورق غائب ہے ۔ میں نے اس نسخے کا سرسری مطالعہ کیا ہے ۔ پوری کتاب میں ۱۰۶۱ صفحے اور ہر صفحے میں ۴۲ شعر ہیں ۔ اشعار کی مجموعی تعداد ۱۰۶۱×۴۲ یعنی ۴۴۵۶۲ ہے ۔ اتنی بڑی کتاب کو صرف ساڑھے تین سال میں نظم کر دینا بادشاہ ہی کا کام تھا ۔ سچ فرمایا ہے :

کہیں نے تو اردو کیا ہے اسے ✣ دلاہیں یہ اختر ہی کے حوصلے

ترجمے میں بادشاہ نے جا بجا بعض حالات کا اضافہ کیا ہے ۔ ہر بیان کی ابتدا میں ساقی نامہ اور بعض بیانوں میں تمہید اپنی طرف سے شامل کر دی ہے ۔
ثبات القلوب جلد اول کا ایک بہت اچھا نسخہ مٹیا برج کے شاہی امام باڑے میں ہے ۔ ہر صفحے کے حاشیے پر طلائی اور زمردی دہری جدول ہے اور صفحے کے درمیان میں جانوروں اور چڑیوں وغیرہ کی بہت چھوٹی چھوٹی خوبصورت رنگین تصویریں ہیں ۔ کتاب کی تزئین کا یہ بالکل نیا طریقہ ہے ۔ افسوس ہے کہ اس نسخے کا بہت سا حصہ تلف ہو گیا ہے ۔ باب ہفتم کا صرف آخری صفحہ اور باب ہشتم قصۂ حضرت لوط سے باب سیزدہم قصۂ حضرت موسیٰ و ہارون تک باقی رہ گیا ہے ۔ آخری باب ناتمام ہے ۔ صفحات کا شمار یہ ہے صفحہ ۵۴۳ سے ۸۲۴ تک اور ۹۲۱ سے ۹۲۴ تک ۔ تقطیع بڑی ہے اور ہر صفحے میں پندرہ شعر ہیں ۔
ثبات القلوب جلد دوم کا بھی کچھ حصہ موجود ہے یعنی صفحہ ۳ سے ۱۶۰ تک ۔ تقطیع اور کتابت جلد اول کی سی ہے ۔ اس کے صرف آخری چند صفحوں پر جلد اول کی سی نقاشی کی گئی ہے ۔
ثبات القلوب اردو کی سب سے زیادہ اور بہت زیادہ ضخیم مثنوی ہے ۔ بادشاہ نے

اس کو سنہ ۱۳۰۰ھ میں شروع کیا اور صرف ساڑھے تین سال میں سنہ ۱۳۰۴ھ میں ختم کر دیا۔ اس کے تھوڑے دن بعد ۳ محرم سنہ ۱۳۰۵ھ کو بادشاہ نے انتقال کیا۔ بادشاہ نے غزل میں اپنی زود گوئی کا دعویٰ یوں کیا تھا:

اس قدر جلدی غزل کہنا بہت دشوار ہے
کب کوئی دنیا میں اختر آپ سا پیدا ہوا

لیکن یہ مثنوی ان کی زود گوئی کا ایسا کارنامہ ہے جس کی نظیر نہیں مل سکتی

ہیبتِ حیدری (اردو) طبع اول مطبع سلطانی لکھنؤ سنہ نامعلوم صفحات ۴۵۱ بہت بڑی تقطیع "$15\frac{1}{2} \times 10\frac{1}{2}$"

یہ مثنوی فارسی کی مشہور رزمیہ مثنوی حملۂ حیدری کا ملخص اردو ترجمہ ہے۔ اس میں رسول کی ہجرت کے پہلے سال تک کا بیان ص ۳۲۳ پر تمام ہو کر ص ۳۲۴ سے ہجرت کے دوسرے سال کا بیان شروع ہو گیا ہے اور ص ۴۵۱ پر یکایک بے موقع ختم ہو گیا ہے۔ آخری صفحہ سادہ ہے۔ ابتدا میں بادشاہ نے کچھ اپنا اور اپنے بزرگوں کا حال بھی لکھا ہے۔ یہ مثنوی بادشاہ نے شدید بیماری کے بعد اپنا دل بہلانے کے لیے لکھی۔ رزیڈنٹ سلیمن لارڈ ڈلہوزی کے نام اپنے خط مورخہ ۶ ستمبر ۱۸۴۹ء میں لکھتا ہے کہ بادشاہ کو جسمانی تکلیف نہیں ہے، مگر خفقان ہے اور خاموشی اور افسردگی کے طویل دورے پڑتے ہیں۔ آج کل وہ نثر کی ایک ضخیم تاریخ[1] کو جو حیدری کہلاتی ہے نظم کرنے میں مصروف ہیں[2]۔

ظاہر ہے کہ حیدری سے اس کی مراد حملۂ حیدری ہے جو نثر میں نہیں نظم میں ہے۔ سلیمن کے اس خط سے معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ نے اپنی تخت نشینی کے ڈھائی سال بعد یہ مثنوی نظم کی۔

---

[1] ملا بمون علی راجی کی مثنوی حملۂ حیدری میں تقریباً تیس ہزار شعر ہیں [2] سفرنامہ اودھ بہ زبان انگریزی جلد اول ص ۷۳

اسعد الاخبار آگرہ شمارہ ۱۱۸، ۱۲۶۵ھ میں ہے:

"ان دنوں حضرت سلطانی کی توجہ سخن گوئی کی طرف بہت ہے۔ چاہتے ہیں کہ کتاب منظوم حملۂ حیدری کو اپنی فکرِ رسا سے اُردو ترجمہ کریں۔ چنانچہ بعض علمائے دانش مند اور خوش نویس جواہر رقم مامور ہوئے ہیں کہ ہر وقت حاضر رہ کر مسودہ صاف کرتے رہیں"[1]

ہیبت حیدری کے سبب تالیف کے ذیل میں واجد علی شاہ لکھتے ہیں:

| | |
|---|---|
| کہی نظم جب میں نے اے نکتہ سنج | تو ہجرت سے تھے بارہ سو شصت و پنج |
| طبیعت مری تھی نہایت علیل | کہا دل نے کر عاقبت کی سبیل ۱۲۶۵ھ |
| نہ لگتا تھا دل بوستاں میں کبھی | سنبھلتا نہ تھا یہ مکاں میں کبھی |
| طبیعت کا بے رنگ سامان تھا | کہ آنکھوں میں صحرا گلستان تھا |
| نہ کچھ دل لگی تھی ترانے میں آہ | بہلتا نہ تھا آنے جانے میں آہ |
| نہ کچھ ملک کی فکر نے مال کی | نہ تھی کچھ خبر اپنے احوال کی |
| نہ کھاتا تھا کھانا نہ پیتا تھا آب | حرارت سے دل کی جگر تھا کباب |
| اسی طرح جب کٹ گئے ہفت ماہ | طبیعت بھی کچھ ہو چلی رو براہ |
| لگاتا تھا میں نظم میں اپنا دل | کہ یہ ہو نہ جائے کہیں مضمحل |
| اسی فکر میں اور بجان تپاں | گماں آگیا دل میں یہ ناگہاں |
| کہ وہ کر جو ہو بعد نام آوری | لگا دیکھنے حملۂ حیدری |
| زبس فارسی نظم تھی بے شمار | دکھاتا تھا باغ امامت بہار |
| مرے دل میں تجویز یہ آگئی | اکیلے طبیعت جو گھبرا گئی |
| مضامین خوش اس میں بھر لیجیے | اسے نظم اُردو میں کر لیجیے |

[1] معاصر، پٹنہ جلد ۴، سنہ ۱۹۴۲ء

مروّج زمانے میں ہو یہ کلام  مزہ جب ہے اس کو سنیں خاص و عام

مجھے نام کی فکر جب آ گئی

کہا دل نے ہے هیبت حیدری[1]

شکسپیر کا مشہور قول ہے unhappy lies the head that wears a crown یعنی جو سر تاج پہنتا ہے وہ بے چین رہتا ہے۔ واجد علی شاہ سمجھتے تھے کہ اودھ کا تاج پہننے والے سر پر یہ قول بخوبی صادق آئے گا اور اسی سبب سے وہ موجودہ حالات پر نظر کر کے بادشاہی کے خواہش مند نہ تھے، جیسا کہ اشعار ذیل سے ظاہر ہے:

یہ دنیا جو سنتے ہیں نخوت سرا  حقیقت میں ہے یہ ہی نکبت سرا

مجھے دوستی اس سے حاصل نہ تھی  طبیعت حکومت پہ مائل نہ تھی

پکارا رہتا تھا اس سے اکثر فقیر  کہ ہے جائے دنیا فقط دار و گیر

یہاں مجھ کو تقدیر کب چھوڑتی  میں ہٹتا ولے وہ نہ منہ موڑتی

فقیری کا جبہ اُڑھایا بہت  حکومت سے یہ منہ چھپایا بہت

ولے کاتبِ پاک نے لکھ دیا  عنایت سے رتبہ دوبالا کیا

وہی ہو گیا جس سے تھا احتراز  میں باز آ گیا پر نہ آئی وہ باز

مقرر جو تھا وقت وہ آ گیا  جسے چھوڑتا تھا وہی پا گیا

ہوا میرے زیرِ نگیں یہ جہاں  ملی مجھ کو میراثِ جنت مکاں

خدا نے مرے سر پہ رکھا یہ بار  سمجھتا ہے وہ خوب انجامِ کار

پھر اب کیا کروں سخت ناچار ہوں  کہ دنیا کے بس میں گرفتار ہوں

ولے جیسا ہے شکر آغاز کا

کرے نیک انجام بھی وہ خدا[2]

[1] هیبت حیدری طبع اول صفحہ ۱۹-۲۳ [2] هیبت حیدری طبع اول صفحہ ۱۸-۱۹

ھیبت حیدری (اردو)، طبع دوم، مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۹۲ھ صفحات ۲۹۶ تقطیع اوسط۔

یہ مثنوی سال تصنیف سے ستائیس برس بعد ۱۲۹۲ھ میں دوسری مرتبہ چھپی۔ مصنف نے پہلے ایڈیشن پر نظر ثانی کر کے دوسرے ایڈیشن میں کثرت سے لفظی ترمیم کر دی ہے۔ اس ایڈیشن میں رسول کی ہجرت کے صرف پہلے سال کا بیان ہے۔ اصل کتاب ۲۹۲ صفحوں میں تمام ہوئی ہے۔ اس کے بعد چار صفحوں میں قطعات تاریخ ہیں۔ آخر کے چند صفحے غائب ہیں۔

مثنوی کے طبع اول سے جن دو مقاموں کے اشعار اوپر لکھے جا چکے ہیں، انھیں مقاموں کے اشعار طبع دوم سے یہاں درج کیے جاتے ہیں۔ ان شعروں کے تقابلی مطالعے سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ ستائیس برس کی طویل مدت میں بادشاہ نے نظم کے فن میں کتنی ترقی کی۔

## مثنوی کا سبب تالیف

ہوئی جب یہ تالیف اے نکتہ سنج — تو ہجرت سے تھے بارہ سو شصت و پنج ۱۲۶۵ھ

طبیعت مری تھی نہایت علیل — نکلتی نہ تھی بسط کی کچھ سبیل

نہ لگتا تھا دل بوستاں میں کبھی — نہ گلچیں رہا گلستاں میں کبھی

طبیعت کا بے رنگ سامان تھا — کہ آنکھوں میں صحرا گلستان تھا

نہ کچھ لطف باقی ترانے میں تھا — نہ نغمہ سراؤں کے گانے میں تھا

نہ کچھ ملک کی فکر نہ مال کی — نہ تھی کچھ خبر اپنے احوال کی

نہ کھاتا تھا کھانا نہ پیتا تھا آب — حرارت سے دل کی جگر تھا کباب

اسی طرح جب کٹ گئے ہفت ماہ — طبیعت بھی کچھ ہو چلی رو براہ

لگاتا تھا میں نظم میں اپنا دل — کہ یہ ہو نہ جائے کہیں مضمحل
اسی فکر میں اور ہیجان تپاں — خیال آگیا دل میں یہ ناگہاں
کہ وہ کر جو ہو بعد نام آوری — لگا دیکھنے حملۂ حیدری
زبس فارسی نظم تھی بے شمار — دکھاتا تھا باغ امامت بہار
مرے دل میں تجویز یہ آگئی — الم سے طبیعت جو گھبرا گئی
مضامین خوش چن کے بھر لیجیے — اسے نظم اُردو میں کر لیجیے
مروّج زمانے میں ہو یہ کلام — مزہ جب ہے اس کو پڑھیں خاص و عام
مجھے نام کی فکر جب آگئی — کہا دل نے کہہ ہیبت حیدری[1]

خواہش کے خلاف چند روزہ بادشاہی :

یہ دنیا ہے مشہور نخوت سرا — نہیں بلکہ کہیے مصیبت سرا
مجھے دوستی اس سے حاصل نہ تھی — طبیعت حکومت پہ مائل نہ تھی
بچا رہتا تھا اس سے اکثر فقیر — کہ ہے جائے دنیا فقط دار و گیر
نہ چھوڑا ذرا مجھ کو تقدیر نے — دیا ساتھ ہرگز نہ تدبیر نے
فقیری کا جبہ دکھایا بہت — حکومت سے منہ کو چھپایا بہت
مقدر کیا تھا جو اللہ نے — لیا نور خور سے رخ ماہ نے
عنایت ہوا جس سے تھا احتراز — عطا ہو گیا عدل کنجشک و باز
مقرر جو تھا وقت وہ آگیا — پکڑ کر سر تخت پہنچا گیا
بنا میرے زیر قلم سب اودھ — ہوا قبضہ در ملک میں اب اودھ
خدا نے مرے سر پہ رکھا یہ بار — مگر دیکھیے اس کا انجام کار
مقدر سے اس درجہ ناچار ہوں — کہ زنجیر غم میں گرفتار ہوں

---

[1] ہیبت حیدری طبع دوم ص ۱۶-۱۸

مگر شکر ہے شکر ہے اے خدا
ابھی تک ہے حاصل وہی مرتبا[۱]

مثنوی عشق نامہ (اردو)

یہ عشق نامہ نثر فارسی کا آزاد منظوم اردو ترجمہ ہے۔ اصل فارسی کتاب کی نوعیت تفصیل کے ساتھ اس کتاب کے سلسلے میں بیان کی جا چکی ہے۔ یہاں اس کی تکرار کی ضرورت نہیں ہے۔ لیکن مثنوی کا مطالعہ کرتے وقت اس بیان کو نظر میں رکھنا بہت ضروری ہے۔ اس مثنوی کے پانچ قلمی نسخے میں نے دیکھے ہیں۔ ایک نسخے سے مدت ہوئی میں نے ابتدائی تین صفحے نقل کر لیے تھے۔ اس کی تصنیف کی تاریخ اور داستانوں کی تعداد اب یاد نہیں ایک نسخہ ریاست محمود آباد کے کتب خانے میں تھا جس میں ایک سو اکتیس داستانیں ہیں۔ ایک خوش خط بوسیدہ نسخہ میرے کتب خانے میں ہے۔ اس میں بھی داستانوں کی تعداد ایک سو اکتیس ہے۔ اس نسخے میں پہلے ورق کے بعد ایک ورق کا زیادہ حصہ اور چھ ورق پورے غائب ہیں۔ آخری داستان کے ابتدائی دو شعر نہیں ہیں۔ آخری تین شعر یہ ہیں:

حکایات مکر زناں تا کجا — کہ حکم پیمبر ہے یادِ خدا
یہ ہے سالِ ہجری دمِ اختتام — "کیا عشق نسواں کا نامہ تمام"
ہوا جب کہ مدنظر خاتمہ — کہی دل نے تاریخ "کر خاتمہ"

دوسرے شعر کا دوسرا مصرع اور تیسرے شعر میں 'کر خاتمہ' مادۂ تاریخ ہیں جن سے اس کتاب کا سال اتمام ۱۲۶۶ھ نکلتا ہے۔ ایک ناقص نسخہ انجمن ترقی اردو (ہند) علی گڑھ کے کتب خانے میں ہے، جس میں شروع کی پچیس داستانیں غائب ہیں اور چھبیسویں داستان کے صرف آخری دس شعر موجود ہیں۔ اس کے بعد ستائیسویں سے ایک سو انتیسویں داستان تک ہیں۔ آخری داستان کے ایک سو سولہ شعر موجود ہیں، لیکن داستان

---

[۱] ہیبت حیدری صد ۱۴-۱۶

ابھی تمام نہیں ہوئی ہے۔ مثنوی کا ایک خوش خط مطلا نسخہ تھا، جس کے شروع، آخر اور درمیان کے بہت بہت سے ورق کم تھے۔ اسی ناتمام نسخے میں آخری داستان کا نمبر ۱۸۵ اور آخری سن ۱۲۷۰ھ تھا۔ واجد علی شاہ ۲۶ رجادی الاول ۱۲۷۲ھ (۴ر فروری ۱۸۵۶ء) تک اودھ کے بادشاہ رہے۔ اس لیے گمان غالب ہے کہ اس نسخے میں ان کی بادشاہی کے خاتمے تک کا حال ہوگا اور یہ اس مثنوی کا مکمل نسخہ ہوگا۔

اسی مثنوی کا ایک مطبوعہ نسخہ بھی مجھ کو ملا جو شروع سے تھوڑا اور آخر سے بہت کم ہے۔ پھر اس کا ایک دوسرا نسخہ نظر آیا جو اس سے بہت زیادہ ناقص تھا۔ غالباً یہی نسخہ بعد کو بھوپال پہنچ گیا۔ یہ دونوں نسخے شروع اور آخر سے ناقص تھے۔ اسی لیے مطبع کا نام ان میں درج نہیں تھا۔ مگر کتابت اور طباعت کی شان سے ظاہر ہوتا تھا کہ وہ مطبع سلطانی میں چھپے تھے۔

مثنوی عشق نامہ... قلمی اور مطبوعہ ناقص نسخے جو مجھ کو وقتاً فوقتاً ملتے رہے ان کی مدد سے میں اس مثنوی کی تکمیل کرتا رہا۔ ان نسخوں کی نقل اور مقابلہ کئی برس تک ہوتا رہا اور ایک ایسا نسخہ تیار ہوگیا جس میں داستانوں کی تعداد ایک سو پچاسی تک پہنچ گئی۔ مگر مثنوی اب بھی ناتمام ہے۔

مثنوی کے مختلف نسخوں کا مقابلہ کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ اصل فارسی عشق نامہ میں کچھ کچھ مدت کے بعد اس مدت میں پیش آنے والے واقعات کا اضافہ کرتے رہتے تھے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ اضافے اس کے منظوم ترجمے ہی میں کیے گئے ہوں۔

اس مثنوی کے جتنے نسخے میری نظر سے گزرے ہیں ان میں سے کسی میں اس کا نام درج نہیں ہے۔ وزیر السلطان نواب امیر علی خاں امیر نے اپنی کتاب وزیر نامہ[1] میں واجد علی شاہ کی تصنیفات میں سے ایک کا نام عشق نامۂ مبارک بتایا ہے اور اس کے ستر شعر نقل کیے ہیں۔ یہ سب شعر اس مثنوی میں موجود ہیں۔ اس طرح معلوم ہوا

---

[1] وزیر نامہ ص ۳۱۱-۳۱۶

کہ اصل فارسی کتاب کی طرح اس کے منظوم ترجمے کا نام بھی عشق نامہ ہے۔
مثنوی عشق نامہ کا قلمی نسخہ جو میرے کتب خانے میں ہے اس کی داستان یک صدوسی دیکم پر یہ مثنوی ختم کردی گئی تھی، جیسا کہ اشعار ذیل سے صاف ظاہر ہے۔

لکھی ہے جو میں نے یہ بہتر کتاب — مضامین اس کے ہیں سب انتخاب
نہیں جھوٹ کا نام اس میں زرا — جو گزرا تھا سب بے تکلف لکھا
کریں چشم عبرت سے عاقل نظر — خبر شرط ہے میں نے کردی خبر
نہیں ہے فقط قصہ درد و داغ — یہ ہے راہ بھولے ہوؤں کو چراغ
غم انگیز یہ داستانِ زناں — محک تھی پے امتحانِ زناں
کرے دیدۂ غور سے جو خیال — نہ اس دام میں پھنس کے کھینچے ملال
نہ جنبش کرے ان کی تحریک سے — رہے دُور دُور ان کے نزدیک سے
کرو غور مجھ سا جوانِ حسیں — جہاں بادشہ زیب تاج و نگیں
مسلسل کرم، بخشش متصل — کہ دشمن نہیں مجھ سے آزردہ دل
جو مجھ سے ہے یہ بے وفاؤں کا حال — نہ میرا ادب ہے نہ اپنا خیال
کرو بے وفائی نظر غور سے — وفا کیا کریں گی کسی اور سے
سخن مختصر جو یہ دیکھے کتاب — کہ اس میں کشادہ ہیں عبرت کے باب
کنارہ کرے ان سے ہر حال میں — پھنسے خود نہ زلفوں کے جنجال میں

تلف مال ان کے لیے کیوں کرے
تبہ حال ان کے لیے کیوں کرے

ان اشعار سے اس مثنوی کی تصنیف کا مقصد ظاہر ہوتا ہے۔ یہ مثنوی شاعری کے نقطۂ نظر سے بھی بہت بلند پایہ ہے۔ مثال کے طور پر چاندنی رات کا سماں ملاحظہ کیجیے:

ہوا جس گھڑی چاندنی کا ظہور — برسنے لگا طرفہ بارانِ نور
زمیں سے سپید آسماں ہوگیا — کہ چاندی کا سارا جہاں ہوگیا

شجر باغ میں سیم پیکر ہوئے　　گل و برگ چاندی کے پتر ہوئے
ہوا اسکہ زن یہ فروغ قمر　　کہ ٹکسال باہر نہ تھا کوئی گھر
فقیروں کو حاصل غنا تے ہوئے　　غریبوں کے گھر چاندی خانے ہوئے

جدھر دیکھیے جلوۂ طور تھا
زمیں تا فلک عالم نور تھا

مثنوی خاقان سرور؟

یہ مثنوی واجد علی شاہ کی تصنیف قرار دی گئی ہے۔ اس کی حقیقت یہ ہے کہ ایک کم علم اور بد سلیقہ شخص خواجہ محمد ولی جان عاصی نے مثنوی عشق نامہ، سے ادھر اُدھر کی چند داستانیں لے کران کا بے ربط مجموعہ، جو صرف چار سو اٹھتر شعروں پر مشتمل ہے، مثنوی خاقان سرور کے بے ڈھنگے نام سے مطبع گلشن فیض لکھنؤ میں چھپوا کر ۱۳۱۷ھ میں شایع کر دیا۔ اس نے صفحہ ۲ و ۳ و ۳۲ پر نثر کی جو عبارتیں لکھی ہیں ان میں ایک بھی عیوب سے پاک نہیں ہے۔ صفحہ ۵ پر ایک مسلسل بیان کے بیچ میں بالکل بے محل یہ شعر داخل کر دیا ہے۔

سخن مختصر توڑ کبر و غرور　　رکھا نام مثنوی خاقان سرور

یہ شعر بے معنی اور اس کا ایک مصرع ناموزوں ہے۔ اسی طرح کا ایک شعر صفحہ ۳۱ پر ملتا ہے۔

لکھ اے کلک شکر و حمد فتاح　　کہ ہے وہ خالق معیار ارواح

یہ شعر عنوان کے طور پر جلی حرفوں میں لکھا گیا ہے۔ اس عنوان کے تحت میں شکر و حمد کے اشعار ہونا چاہیے تھے۔ لیکن ہے کیا؟ پہلے صفحہ پر جو پانچ شعر لکھے گئے ہیں اور ان میں جو عشق کا بیان شروع کیا گیا تھا، اسی سلسلے کے تیرہ شعر ہیں، جن کو نہ شکر سے کوئی نسبت ہے نہ حمد سے۔ مثنوی کے آخر میں ایک قطعۂ تاریخ ہے جو جلال لکھنوی سے منسوب کیا گیا ہے۔ مگر یہ یقین کرنا مشکل ہے کہ جلال کے سے نامور اور نازک مزاج استاد نے اس

بے سرد یا مثنوی کے لیے قطعۂ تاریخ کہنا گوارا کیا ہو۔ کچھ عجب نہیں کہ مثنوی کی طرح اس کا قطعۂ تاریخ بھی جعلی ہو

| | |
|---|---|
| وہ جو خاقاں سرّد اک مثنوی ہے | مصنّف جس کا اختر سا سخن داں |
| کیا عاصی نے اس کو منتخب تا | زیادہ ہو پسند نکتہ سنجاں |
| جلالؔ اس منتخب کے طبع کا سال | یہ تم لکھ دو "سرور افزائے خاقاں" |

۱۳۱۷ ہجری

واجد علی شاہ اور ان کا عہد کے مصنّف رئیس احمد جعفری نے اس مثنوی کی بے ربطیوں، اس کے بعض ناموزوں اور بے معنی شعروں اور نثر کے مہمل فقروں پر نظر کیے بغیر اس مثنوی کو واجد علی شاہ کی تصنیف تسلیم کر کے اس کی کیفیت یوں بیان کی ہے:

"مثنویوں میں سردخاقانی ایک ایسی مثنوی ہے جس میں بادشاہ نے اپنی عاشقی کی سرگزشت لکھی ہے اور واقعات کے لحاظ سے بہت دلچسپ ہے۔ ممتوعہ بیگمات کے ابتدائی تعلقات اور متعہ کے قصہ طلب واقعات کو بالتصریح نظم فرمایا ہے"[1]

اس عبارت میں سردخاقانی سے مصنف کی مراد مثنوی خاقان سرد ہے۔

مثنوی بحر مختلف (اردو) مطبع مصطفائی کلکتہ، یکم ذی حجہ ۱۲۷۷ھ، صفحات ۵۵ (۵۷)

یہ مثنوی ۱۲۷۵ھ میں تصنیف کی گئی۔ اس میں بادشاہ نے اپنی بیگموں، بیٹوں، بیٹیوں، بہوؤں، دامادوں کے نام مع خطابات بتائے ہیں اور بعض کا بہت مختصر حال بھی لکھا ہے۔ مرزا برجیس قدر بہادر کے بارے میں لکھا ہے کہ آج کل وہ اور اس

---

[1] واجد علی شاہ اور ان کا عہد ص ۱۱۴

کی ماں حضرت محل دونوں انگریزی فوج میں گھرے ہوئے ہیں :

مرزا برجیس قدر ہے اک نام ۔۔۔ کہہ بہادر تو نام ہو دوے تمام
بطن حضرت محل سے ہے یہ پسر ۔۔۔ تیرہ چودہ برس کا ہے خوش تر
طول عمر اس کو حق تعالیٰ دے ۔۔۔ اسے انگریزی فوج ہے گھیرے
وہ مع والدہ ہے اس میں گھرا ۔۔۔ دیکھیے کب اُسے چھڑائے خُدا

طولانی خطابوں کے ساتھ سب ناموں کو کسی ایک بحر میں نظم کرنا ممکن نہ تھا۔ اس لیے مختلف بحریں استعمال کرنا پڑی ہیں اور یہی اس مثنوی کی وجہ تسمیہ ہے۔

اس مثنوی کے دو نسخے میرے کتب خانے میں ہیں۔ دونوں ایک ہی مطبع میں ایک ہی تاریخ کو چھاپے گئے۔ سرورق کے نقش و نگار مختلف ہیں۔ ایک نسخے میں بچپن صفحے ہیں اور پہلے صفحے کی پیشانی پر اودھ کا شاہی مارکا بنا ہوا ہے، دوسرے میں ساون صفحے ہیں اور یہ مارکا نہیں ہے۔ اس کے علاوہ دونوں نسخوں میں کہیں کہیں خفیف سا لفظی اختلاف بھی ہے۔

مثنوی بے نام ۔ مطبوعہ صفحات ۱۷

واجد علی شاہ کے زمانہ ولی عہدی کا ایک قصہ۔ گنا طوائف کی بے وفائی اور غلام رضا مصاحب کی نمک فراموشی مختصراً بیان کرکے لکھا ہے :

سُن کے اس مثنوی کو اے یارو ۔۔۔ نہ لگاؤ جو دل تو عاقل ہو

مجموعۂ مبارک میں اس کا نام 'مثنوی گنا' ملتا ہے۔

## تین رومانی مثنویاں

واجد علی شاہ نے متعدد مثنویاں کہیں۔ ان میں صرف تین ایسی ہیں جن میں عشقیہ قصے بیان کیے گئے ہیں اور جن کے کرداروں میں سحر البیان اور گلزار نسیم وغیرہ کی طرح دیو اور پریاں بھی شامل ہیں۔ ان مثنویوں کا سبب تالیف، جو خود بادشاہ

نے عشق نامۂ فارسی میں بیان کیا ہے ذرا طولانی ہے۔ لیکن اس سے ان کی سیرت کے بعض پہلو بھی نمایاں ہوتے ہیں۔ اس لیے وہ یہاں عشق نامے کے اردو ترجمے محل خانہ شاہی سے غیر ضروری الفاظ حذف کر کے نقل کیا جاتا ہے:

"میں نے... ایک عورت موتی خانم نامے دُبلی، پتلی، گیہواں رنگ، بڑی بڑی خوشنما آنکھیں، کشادہ ابرو، چست و چالاک، تیز مزاج نوکر رکھی۔۔۔ از بس کہ اس کو میں نے.. محض اپنی دل بستگی اور آرام کے واسطے نوکر رکھا تھا، اس باعث میرے محل.. کو بے حد ناگوار ہوا۔ انھوں نے بہت کچھ شور و غل مچانا شروع کیا، جس کا انجام یہ ہوا کہ وہ ملازمت سے علیحدہ کر دی گئی اور مجھ پر جناب قبلہ و کعبہ والد ماجد حضرت جنت مکاں کا عتاب نازل ہو کر نظر بند کر دیا گیا۔

"اس کے بعد میں نے مجبوراً گوشہ نشینی اختیار کر کے شعر و شاعری کی طرف اپنے دل کو منعطف کیا۔ لیکن جناب قبلہ و کعبہ والد ماجد کی خفگی کی وجہ سے زندگی تلخ ہو گئی۔ جب یہ حال والد ماجد پر منکشف ہوا تو انھوں نے اپنی زبان فیض ترجمان سے ارشاد فرمایا کہ وہ عورت اس کے یعنی میرے حوالے کر دی جائے لیکن اس شرط سے کہ وہ (شہزادہ) اس گھر سے علیحدہ کسی دوسرے مکان میں رہے اور میرے سلام کو بھی نہ حاضر ہوا کرے۔۔۔ اس حکم کے صادر ہوتے ہی وہ عورت میری خدمت میں حاضر کی گئی۔ چونکہ خداوند عالم نے والدین کی اطاعت و فرمانبرداری کل دنیوی کاموں پر مقدم کر دی ہے اس لیے میں نے اس عورت سے دست کشی کر کے والد ماجد کی خدمت فیض درجت میں عرض کی کہ غلام ہر طرح فرمانِ اقدس کا مطیع ہے اور کسی صورت سے خلاف مرضی والد کوئی کام نہیں کر سکتا۔

"یہ پیام سُن کر حکم ہوا اس عورت کو بخوشی خاطر اپنے پاس سے جُدا کرو۔ اس حکم کے سنتے ہی میں نے تعمیل کی اور اس وقت سے آج تک کبھی خواب میں بھی اس عورت کی صورت نہیں دیکھی۔ گو والد مغفور جنّت سدھارے اور میں خود مختار ہوا، جو جی چاہتا کر سکتا تھا۔ لیکن جو کہا وہ کہا۔ جس زمانے کا یہ ذکر ہے اس وقت میرا سِن اٹھارہ برس کا تھا۔ انھیں دنوں میں نے فنِ شعر گوئی حاصل کر کے اس عورت کے عشق میں بوجہ ولولۂ طبیعت دو دیوان اور تین مثنویاں نظم کیں"[1]

مثنویوں میں بیشتر عشقیہ قصّے بیان کیے جاتے تھے۔ پھر وہ تین مثنویاں۔ جو مذکورۂ بالا حالات میں تصنیف کی گئیں یعنی جوشِ عشق میں ولولۂ طبیعت جن کی تصنیف کا محرک ہوا، ان میں عشقیہ داستانوں کے سوا اور کیا ہو سکتا تھا۔ اور جیسا کہ اوپر کہا جا چکا ہے واجد علی شاہ کی مثنویوں میں اس طرح کی صرف تین مثنویاں ہیں، افسانۂ عشق، دریائے تعشق اور بحرِ الفت۔ قیاس کہتا ہے کہ یہی وہ تین مثنویاں ہیں جو واجد علی شاہ نے اٹھارہ برس کے سِن میں اپنی مرشدزادگی[2] کے زمانے میں کہیں۔ لیکن ایک بات ہے جو اس قیاس کی رد میں بڑی قوی دلیل معلوم ہوتی ہے۔ یہ تینوں مثنویاں مطبع سلطانی لکھنؤ کی چھپی ہوئی موجود ہیں اور خود مصنّف کے بیان سے گمان ہوتا ہے کہ ان کی تصنیف کے وقت امجد علی شاہ ثریا جاہ کا انتقال ہو چکا تھا اور مصنّف اودھ کا بادشاہ ہو کر سلطان عالم کا لقب اختیار کر چکا تھا۔ اشعار ذیل ملاحظہ ہوں۔

جو سلطان امجد علی شاہ تھا ؛ ثریا سے جس کا سوا جاہ تھا

---

[1] محل خانہ شاہی صفحہ ۱۲ تا ۱۶ عشق نامہ فارسی (قلمی) صفحہ ۱۱ تا ۱۳ مثنوی عشق نامہ مطبوعہ داستان ہشتم و نہم صفحہ ۲۵ تا ۲۹

[2] مرشدزادہ

انھیں کا ہوں فرزند میں خوش مقال — خدا عمر دے تا صد و بست سال
کیا حق نے سلطانِ عالم مجھے — بجا ہے کہیں جانِ عالم مجھے

افسانۂ عشق صہ ۱۲

خورشید ہے جس فلک کا اختر — جس باغ کا ہے گل معطر
تھا اسم مبارک ان کا اے آہ — شاہ امجد علی فلک جاہ
افسوس کہ اب وہ رشکِ فغفور — حضرت جنّت مکاں ہیں مشہور

دریائے تعشق صہ ۱۱

تو نے ہی کیا ہے مجھ کو سلطاں — عالم ہے مرا مطیع فرماں
تو نے ہی دیا ہے مجھ کو یہ اَوج — طبل و علم و حکومت و فوج

دریائے تعشق صہ ۲۳۴

وہ جو مشہور تھے جہاں میں شاہ — شاہ امجد علی ثریا جاہ
میرے والد تھے میرے شیدا تھے — تم سے میں کیا کہوں کہ وہ کیا تھے
دہر میں یہ نشان ان کا ہے — نام جنت مکان ان کا ہے
لکھنؤ گرچہ مقدم اپنا ہے — نام سلطان عالم اپنا ہے

بحرِ الفت صہ ۳۲-۳۳

لیکن ایک چیز ہے جو اس گمان کی رَد اور مذکورۂ بالا قیاس کی تصدیق کرتی ہے اور وہ ہے دریائے تعشق کا پہلا ایڈیشن، جس کی اشاعت کے وقت واجد علی شاہ کے دادا شاہ زماں محمد علی شاہ اودھ کے بادشاہ اور والد ثریا جاہ ان کے ولی عہد تھے، جیسا کہ وہ خود فرماتے ہیں:

فرزند ثریا جاہ کا ہوں — تارا تو میں ایسے ماہ کا ہوں
ہے شاہ زماں اَودھ کا جو شاہ — قبضے میں ہے تا بہ ماہی و ماہ
فرزند کا اس کے ہوں میں فرزند — اس شہ کے جگر کا ہوں میں دل بند صہ ۱۳-۱۴

صاحب عالم ولی عہد بہادر' کی طولانی مدح میں یہ دو شعر بھی ہیں:

بس پھیر قلم کو آہ شاعر — کر مدح ثریا جاہ شاعر صد ۱۴

ہے شاہ زماں کا بس ولی عہد — سب خلق مگس ہے اور یہ شہد صد ۱۵

خاتمۂ مثنوی میں کہتے ہیں:

ہے یہ جو ثریا جاہ میرا — بے شبہ و شک ہے شاہ میرا

یہ ہی ہے ولی عہد دوراں — اس کا ہو جہاں مطیع فرماں

قبضے میں ہو ماہ تا بہ ماہی — تا حشر رہے ثریا جاہی صد ۲۱۵

دریائے تعشق کے اسی ایڈیشن میں 'سبب تالیف' کے ذیل میں کہتے ہیں:

اک مثنوی آگے بھی کہی ہے — بس درد میں عشق کے بھری ہے

افسانۂ عشق اس کا تھا نام — آغاز بھی خوب اور انجام صد ۱۲

صاف ظاہر ہے کہ مثنوی افسانۂ عشق بھی اسی زمانے کی تصنیف ہے جب واجد علی شاہ ابھی ولی عہد بھی نہ ہوئے تھے۔ اس طرح یقین کے ساتھ معلوم ہو جاتا ہے کہ افسانۂ عشق اور دریائے تعشق یہ دونوں مثنویاں واجد علی شاہ نے اپنے بیان کے مطابق نوعمری میں کہیں اور بادشاہ ہونے کے بعد ان پر نظر ثانی کر کے ان کا دوسرا ایڈیشن شایع کیا۔

واجد علی شاہ کا یہ بیان اوپر نقل کیا جا چکا ہے کہ انھوں نے ۱۸ برس کے سن میں تین عشقیہ مثنویاں کہی تھیں۔ ان کی ایک ہی عشقیہ مثنوی اور ہے یعنی بحر الفت۔ افسانۂ عشق اور دریائے تعشق کے ساتھ کی تیسری مثنوی یہی ہو سکتی ہے۔

مثنوی دریائے تعشق کے دونوں ایڈیشنوں کا مقابلہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے ایڈیشن میں مثنوی کے مضامین میں کم اور زبان میں بہت زیادہ تبدیلیاں کی گئی ہیں، جس سے دوسرا ایڈیشن پہلے سے بدرجہا بہتر ہو گیا ہے۔ یہی حال افسانۂ عشق اور بحر الفت کا بھی سمجھ لینا چاہیے۔

بادشاہ کی یہ مثنویاں اردو کی مشہور اور مقبول مثنویوں کی بحروں میں ہیں، افسانۂ عشق سحر البیان کی بحر میں دریائے تعشق گلزار نسیم کی بحر میں اور بحر الفت زہر عشق کی بحر میں ہے۔

واجد علی شاہ نے اپنی ان تینوں مثنویوں کے ڈرامے بنا کر لاکھوں روپے کے صرف سے ان کے کھیل تیار کیے تھے۔ سال ہا سال کی تلاش و تحقیق کے نتیجے میں ان کھیلوں کا تفصیلی بیان میں اپنی کتاب "لکھنؤ کا شاہی اسٹیج"⊗ میں لکھ چکا ہوں۔ اسی کتاب میں ان مثنویوں کے قصے بھی تفصیل سے بیان کیے جا چکے ہیں۔

حکیم ضامن علی جلال لکھنوی کے والد حکیم اصغر علی خاں 'داستاں گوے سلطانی' نے ان تینوں مثنویوں کی داستانیں بنائی تھیں۔ ان کی بنائی ہوئی چار داستانوں کا ایک مجموعہ لکھنؤ میں تھا اور دس داستانوں کا مجموعہ رام پور کی رضا لائبریری میں ہے۔ ان دونوں مجموعوں میں یہ تین داستانیں بھی شامل ہیں۔

⊗ مطبوعہ کتاب نگر دین دیال روڈ لکھنؤ ۱۹۶۸ء

افسانۂ عشق (اردو)، مطبع سلطانی لکھنؤ، صفحات ۳۰۱

یہ واجد علی شاہ کی پہلی عشقیہ مثنوی ہے، جس میں سیم تن اور ماہ پیکر کا قصہ بیان کیا گیا ہے اور جو بادشاہ نے اپنے ایک مصاحب حسن یار خاں کی درخواست پر کہی۔ اس کا 'سبب تالیف' یوں لکھا گیا ہے۔

عرض میرے دل میں یہ آیا خیال — کہ کچھ شعر موزوں کروں حسب حال
کچھ اشعار عشقیہ موزوں کیے — پڑھا ان کو فی الجملہ آواز سے
حسن یار خاں شاعر انتخاب — کہ ہے شعر کا علم عیب و صواب
مرے وہ بہت دن سے دم ساز ہیں — ملازم ہیں شفقت سے ممتاز ہیں
پڑھے حسب عرض ان کے پھر جب وہ شعر — بہت مدح کی اور کہا ہے یہ سحر
اک ارشاد ہو مثنوی جاں فزا — رہے نام نامی کا جس سے پتا
ہر اک مثنوی حسن بھول جائے — مزہ کچھ نہ اس کے حضور اس میں پائے

ملازم جو مخصوص تھے پانچ چار　　ہوئے سیر در پے وہ سب ایک بار
انھیں روز دن اگ امر ایسا ہوا　　کہ دل پر محبت کا صدمہ ہوا
ہوا ٹکڑے ٹکڑے دلِ ناصبور　　یہ شیشہ ہوا سنگ الفت سے چور
اسی دھن میں قصہ یہ کہنے لگا
جگر خون ہو ہو کے بہنے لگا　صـ۱۰۹

اس مثنوی میں تقریباً پونے چار ہزار شعر ہیں جو بادشاہ نے صرف دو ہفتے میں کہہ ڈالے۔

جب اس مثنوی کو کہا صبح و شام　　ہوئی پندرہ دن میں آخر تمام
کہوں جزو اس کا یہ دستور تھا　　کروں ختم جلدی یہ منظور تھا
بھلا نظم کرنے کا کب ہے یہ طور　　کہاں رطب و یابس یہ جلدی میں غور
زباں اور دل پاک ہیں لاف سے　　مری عرض ہے اہل انصاف سے
کہ اس عجز کا دھیان دل میں رکھیں
غلط لفظ دیکھیں تو اصلاح دیں　صـ۱۱

مصنف نے اپنی دوسری مثنوی دریائے تعشق میں اس مثنوی کا ذکر یوں کیا ہے۔

قبل اس سے جو مثنوی کہی ہے　　وہ عشق سے سب بھری ہوئی ہے
افسانۂ عشق اس کا ہے نام　　آغاز بھی خوب اور انجام

بادشاہ نے اس مثنوی سے ایک ڈراما تیار کیا تھا جس کا تفصیلی بیان میری کتاب لکھنؤ کا شاہی اسٹیج میں دیکھا جا سکتا ہے۔ صفی نے اپنی مثنوی آئینہ اختر معروف بہ مظفر نامہ میں اس ڈرامے کا مختصر ذکر یوں کیا ہے۔

وہ سب ماہ پیکر کے رنج و محن　　پریشان ہونا پے سیم تن
کہا اس لطافت سے سب ماجرا　　کہ نقشِ دلِ اہلِ عالم ہوا
پسند آئی وہ مثنوی اس قدر　　کہ پڑھنے لگے لوگ شام و سحر
مگر شاہ نے یہ تکلف کیا　　دکھایا بھی اسی حال کا

کیا تھا جو کچھ مثنوی میں بیاں

دکھا دی وہ سچ کر کے سب داستاں ص ۲۲

حسن یار خاں جن کی درخواست پر یہ مثنوی لکھی گئی ان کا نام، خطاب اور تخلص اسعد الدولہ منشی حسن یار خاں بہادر افضل ہے۔ عہد واجدی میں بخشی گری کی کچہری میں ارباب دفاتر و شاگرد پیشہ وغیرہ ان سے متعلق تھے[1] آغا حجو شرف شاگرد آتش تاریخی مثنوی افسانۂ لکھنؤ میں کہتے ہیں۔

یہ ہیں جو حسن یار خاں باریاب | کہ ہے اسعد الدولہ ان کا خطاب
ضعیفی میں لشکر کے ہم راہ ہیں | یہ منشی قدیمی ہوا خواہ ہیں
یہ آتش کے شاگردوں میں ہیں قدیم | تخلص ہے افضل عمائد، ندیم
مدرس مودی و کامی یہ ہیں | بڑے شاعروں میں ہیں نامی یہ ہیں

رفاقت کے حق کو ادا کر گئے

سنا ہے کہ کلکتے میں مر گئے[2]

دریائے تعشق (اردو)، پہلا ایڈیشن، مطبع نامعلوم، صفحات ۲۱۵

یہ واجد علی شاہ کی دوسری عشقیہ مثنوی ہے، جو انھوں نے اس زمانے میں لکھی تھی جب ان کے دادا شاہ زماں محمد علی شاہ اودھ کے بادشاہ اور والد ثریا جاہ امجد علی شاہ ان کے ولی عہد تھے۔ وہ 'سبب تالیف' کے سلسلے میں لکھتے ہیں۔

اک مثنوی آگے بھی کہی ہے | بس درد میں عشق کے بھری ہے
افسانۂ عشق اس کا تھا نام | آغاز بھی خوب اور انجام

---

[1] زبدۃ الکوائف قلمی از مہاراجہ جے گوپال ثاقب ورق ۵۹ ب [2] افسانۂ لکھنؤ کا وہ نسخہ جو شرف نے بادشاہ کو نذر دیا تھا مٹیا برج کے شاہی امام باڑے میں محفوظ اور اس کی نقل میرے کتب خانے میں موجود ہے۔

در پے ہوئے میرے لوگ اک روز　　اک مثنوی اور کہہ دو دل سوز
کہنے لگا مثنوی کو میں بھی　　اکیسویں دن ہوئی تمامی
دریائے تعشق اس کا ہے نام　　ہے شکر خدا ہوا سرانجام　ص ۱۲-۱۳

اپنا تعارف یوں کیا ہے۔

ہے واحد علی یہ نام میرا　　ہر چند نہ تھا یہ کام میرا
اختر ہے تخلص اپنا مشہور　　اس واسطے ہے کلام میں نور
فرزند ثریا جاہ کا ہوں　　تارا تو میں ایسے ماہ کا ہوں
ہے شاہ زماں اودھ کا جو شاہ　　قبضے میں ہے تا بہ ماہی و ماہ
فرزند کا اس کے ہوں میں فرزند
اس شہ کے جگر کا ہوں میں دل بند　ص ۱۳-۱۴

اس کے بعد حضرت صاحب عالم ولی عہد بہادر کی مدح میں کہتے ہیں۔

بس پھیر قلم کو آہ شاعر　　کر مدح ثریا جاہ شاعر
وہ ہی گل باغ سلطنت ہے　　بے شک وہ چراغ سلطنت ہے
ہے شاہ زماں کا بس ولی عہد　　سب خلق مگس ہے اور یہ شہد
ہے لعل یہ کان سلطنت کا　　در یکتا ہے مملکت کا
سب اس سے ہے انتظام شاہی　　اس ذات سے ہے قیام شاہی
جب تک کہ یہ ہے بنائے دنیا　　جب تک کہ یہ ہے سرائے دنیا
قائم ہو ثریا جاہ سا شاہ
با سلطنت و ترقی و جاہ　ص ۱۴-۱۸

مثنوی ختم کرنے کے بعد یہ دعائیہ اشعار کہے ہیں۔

مقبول سخن ہے تیرا اختر　　موقع ہے یہی دعا کا اختر
یارب ہے یہ کائنات جب تک　　یہ روز ہے اور رات جب تک

ہے یہ جو ثریا جاہ میرا — بے شبہ و شک ہے شاہ میرا

قبضے میں ہو ماہ تا بہ ماہی

تا حشر رہے ثریا جاہی صـ۲۱۵

اس مثنوی کی تصنیف کے وقت تک واجد علی شاہ کسی کے شاگرد نہیں تھے۔

واللہ نہیں کسی کا شاگرد — باللہ نہیں کسی کا شاگرد

ہے جوش میں ان دنوں طبیعت — کھینچی نہیں اس میں ہیں نے محنت صـ۱۳۱

اس مثنوی کا جو نسخہ میرے کتب خانے میں ہے اس میں ابتدائی دس صفحے غائب ہیں۔ اس لیے مطبع کا نام موجود نہیں ہے لیکن کاغذ کی نوعیت اور چھپائی کے انداز سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ کتاب شاہی مطبع کی چھپی ہوئی ہے۔

دریائے تعشق (اُردو)، دوسرا ایڈیشن، مطبع سلطانی لکھنؤ، صفحات ۲۳۴

اس مثنوی کا 'سبب تالیف' حسب ذیل ہے۔

اک روز تھے جمع کچھ پری زاد — بند غم و رنج سے تھے آزاد

کچھ شعر و سخن کا مشغلہ تھا — دل میں بھی عجیب ولولہ تھا

تھا نشۂ بادۂ جوانی — حاصل تھا سرورِ زندگانی

اس وقت بلائیں میری لے کر — کہنے لگی ایک ماہ پیکر

اچھے مرے پیارے جانِ عالم — قربان تمہارے جانِ عالم

اک مثنوی ہم کو اور کہہ دو — دنیا میں نہیں ہے تم سا خوش گو

اس میں بھی ہو طرز عاشقانہ — مقبول کرے جسے زمانہ

کی میں نے ہزار ان سے تکرار — کچھ پیش گیا مگر نہ انکار

پھر آگئی جوش پر طبیعت — اُمڈا دمِ فکر بحرِ جودت

چھیڑی یہ داستانِ پُر درد

پھڑکے جسے سُن کے سب زن و مرد صـ۱۰۹

دریائے تعشق کے پہلے ایڈیشن کا 'سبب تالیف' بھی تھوڑے سے فرق کے ساتھ یہی ہے۔ خاص فرق یہ ہے کہ پہلے ایڈیشن کے 'سبب تالیف' سے معلوم ہوتا ہے کہ کچھ لوگوں کا اصرار اس مثنوی کی تصنیف کا محرک ہوا اور دوسرے ایڈیشن کے 'سبب تالیف' میں بتایا گیا ہے کہ 'ایک ماہ پیکر' کی منت و سماجت سے یہ مثنوی کہی گئی۔

تقریباً تین ہزار شعر کی یہ مثنوی اکیس دن میں تمام ہو گئی۔

اکیسویں روز پایا اتمام
دریائے تعشق اس کا ہے نام ص۱

مثنوی افسانۂ عشق اس سے پہلے کہی جا چکی تھی۔

قبل اس سے جو مثنوی کہی ہے
وہ عشق سے سب بھری ہوئی ہے

افسانۂ عشق اس کا ہے نام
آغاز بھی خوب اور انجام ص۹

یہ مثنوی ۱۸۸۵ء میں مطبع نول کشور کانپور میں بھی چھپی تھی۔ اس میں فدا علی عیش کا کہا ہوا قطعہ تاریخ ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مثنوی اسی مطبع میں ۱۲۸۸ھ میں چھپ چکی تھی۔ قطعۂ تاریخ درج ذیل ہے۔

عیش دریائے تعشق جب چھپی
ہاتھ آئی قلزمِ الفت کی تھاہ

درۃ التاج سخن کیوں کر نہ ہو
ہے کلامِ خسروِ گیتی پناہ

کیا ملا ہے گوہرِ تاریخِ طبع
خوب و زیبا مثنوی چھاپی ہے واہ

۱۲۸۸ھ

دریائے تعشق کے دونوں ایڈیشنوں کا مقابلہ کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ دوسرے ایڈیشن میں اس قدر لفظی تبدیلیاں کی گئی ہیں کہ وہ گویا ایک دوسری مثنوی بن گئی ہے۔ دوسرے ایڈیشن کا خاتمہ حسب ذیل ہے:

اب روکو عنانِ خامہ اختر
ہم جانتے ہیں کہ ہو سخن ور

دکھلا چکے طبع کی روانی
لو ختم کرو کہیں کہانی

اس نظم کی منصفوں سے لو داد　　غالب ہے کہ سُن کے ہو ہر اک شاد
کس نور کی نظم ہے تمھاری　　گوہر سے سوا ہے آب داری
امید ہے جب کہ یہ پڑھی جائے
ہر سو سے صدائے آفریں آئے　　صـ ۲۳۲-۲۳۳

منشی محمد الف خاں صاحب رام پوری نے دریائے تعشق کے پلاٹ سے ایک ڈراما تیار کر کے نیرنگ قاف معروف بہ غزالہ ماہ رو اس کا نام رکھا۔ اس ڈرامے کو پہلی مرتبہ محمد وزیر نے اپنے مطبع گلزار محمدی لکھنؤ میں چھاپ کر دسمبر ۱۹۰۰ء میں شایع کیا۔ ناشر نے اپنے دیباچے میں لکھا ہے:

"اس تماشے کو سیٹھ نوروزجی صاحب مالک اور یجنل وکٹوریا ناٹک کمپنی نے بہت حُسنِ انتظام سے ناظرین کو کر کے دکھلایا ہے۔ کہ اس کا اثر یہ ہے کہ سالہا سال گزر گئے ہیں مگر دلوں پر جوش اس وقت تک باقی ہے۔ وہ آخری سین جس میں لال پری کا خنجر مارنا اور زہر کھانا (دکھایا گیا ہے) کیا کیا دلوں پر اثر نہیں دکھلاتا ہے۔"

اس زمانے کے ایک ایکٹر سید نظیر حسن شفیق اکبر آبادی نے بھی دریائے تعشق کے قصے سے ایک ڈراما ترتیب دے کر جون ۱۸۹۲ء میں شایع کیا تھا، جس کا نام تھا "غزالہ ماہ رو سلیس و خلیق معروف بہ حیرت افزا ناٹک شفیق"۔ ڈراما بنانے والے کی بے علمی اور بدسلیقگی اس نام ہی سے ظاہر ہے۔

بحرِ الفت (اردو)، مطبع سلطانی لکھنؤ، صفحات ۲۴۳ + صحت نامہ ۲ صفحے

یہ واجد علی شاہ کی تیسری عشقیہ مثنوی ہے جو افسانۂ عشق اور دریائے تعشق کے بعد کہی گئی ہے۔ وہ خود کہتے ہیں۔

قبل بھی کہہ چکا ہوں دو قصّے　　دوستوں نے لگا لیے حصّے
ایک کا نام ہے فسانۂ عشق　　درحقیقت ہے کارخانۂ عشق　صـ ۲۳

اس مثنوی کا نام ذیل کے شعروں میں بتایا ہے۔

بحرِ الفت ہوا جو نام اس کا ٭ مثلِ دریا ہوا کلام اس کا ص۳۳

عشق اس مثنوی میں تھا جو بھرا بحرِ الفت ہر اک نے اس کو کہا ص۳۲

اس مثنوی میں تقریباً سوا چار ہزار شعر ہیں۔ شروع میں حمد، نعت، منقبت، مناجات وغیرہ ۳۳ صفحوں میں ہیں، جن کے بعد اصل قصہ شروع ہوتا ہے۔

مطبوعہ نسخہ کے سرورق پر بادشاہ کی تصویر ہے۔ نشست تخت شاہی پر ہے، ہاتھ میں تلوار ہے، پہلوؤں میں دو خادم مورچھل لیے ہوئے ہیں۔ ص۱۸۲ تک تمام عنوانات سُرخ روشنائی سے کاتب کے لکھے ہوئے ہیں اور ص۱۹ سے سیاہ روشنائی سے چھپے ہوئے ہیں، مگر ص۲۱۳ میں ایک عنوان پھر سُرخ روشنائی سے لکھا ہوا ہے۔

اس مثنوی کا ایک مطبوعہ نسخہ برٹش میوزیم لندن میں ہے۔ اس میں واجد علی شاہ کی چھپی ہوئی تصویر اور ابتدائی دو صفحوں کے چھپے ہوئے نقش و نگار میں کسی ہوشیار نقاش نے رنگ بھر دیے ہیں جس سے ان کے قلمی ہونے کا دھوکا ہوتا ہے۔

برٹش میوزیم کی ۱۸۸۹ء کی فہرست مطبوعات ہندوستانی کالم ۲۵۶ میں مثنوی مہر پرور اور ماہ پروین کا ذکر کیا گیا ہے اور اس کے بارے میں لکھا گیا ہے کہ یہ مثنوی واجد علی شاہ نے تخت نشینی سے تین برس پیش تر تخمیناً ۱۲۶۰ھ میں کہی۔

بادشاہ نے دو مثنویاں افسانۂ عشق اور دریائے تعشق دوسروں کی فرمائش سے کہی تھیں، یہ مثنوی اپنی خواہش سے کہی۔ اپنی مفروضہ مے خواری کے تخیلی بیان کے بعد لکھتے ہیں۔

اخترؔ اب ترک کر یہ طرزِ سخن ٭ شاہدِ طبع کا دکھا جوبن

کھول قفل درِ خزانۂ عشق ٭ چھیڑ رنگیں کوئی فسانۂ عشق

دیر سے سامعین ہیں مشتاق ٭ ہمہ تن گوش ہیں سب اہلِ مذاق

شکلِ بسمل دلوں کو پھڑکا دے ٭ آتشِ عشق اور بھڑکا دے ص۳۱

واجد علی شاہ موسیقی میں اچھا دخل رکھتے تھے۔ قیاس کیا جاسکتا ہے کہ وہ خوش الحانی سے شعر پڑھتے ہوں گے۔ اس مثنوی کے اشعار ذیل میں اس قیاس کی تصدیق ہو جاتی ہے۔

اس جگہ منصفوں کا مجمع ہے — یہیں خوانندگی کا موقع ہے
درِ تحسین سے جھولیاں بھر لے — نام کرنا ہے آج تو کر لے
حُسنِ خوانندگی بھی آج دکھا — جودت و شوخی مزاج دکھا
پڑھ اس انداز سے فسانۂ عشق — ہیں جو مستِ شرابِ خانۂ عشق
سُن کے تا گور انھیں نہ ہوش آئے — جب تلک داستاں پڑھی جائے

منصفوں کے تو لب پہ واہ رہے
عشق بازوں کو شغلِ آہ رہے صہ ۳۲

## مرثیوں کے مجموعے

**توشۂ آخرت** (اردو)۔ مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۹۹ھ، صفحات ۱۴۸۶

امام باڑہ سبطین آباد مٹیا برج کلکتہ میں واجد علی شاہ کے مرثیوں کے چار قلمی مجموعے ''دہ مجلس'' کے نام سے ہیں۔ تین مجموعوں میں دس دس اور ایک میں گیارہ مرثیے ہیں۔ ان دہ مجلسوں کی کتابت علی الترتیب محرم ۱۲۸۴ھ، ۱۲۸۹، رمضان ۱۲۸۹ اور ذی الحجہ ۱۲۹۳ ہجری میں ہوئی۔ ۱۲۹۵ھ میں بادشاہ نے اپنے انہتر مرثیوں کا ایک بہت ضخیم مجموعہ مرتب کیا اور اس میں چاروں دہ مجلسوں کے سب مرثیے بھی شامل کر دیے۔ توشہ آخرت اسی مجموعۂ مراثی کا نام ہے۔

نوشہ آخرت کا ایک کامل نسخہ مطلّا کناروں اور عمدہ جلد کے ساتھ مٹیا برج میں موجود ہے اور اس کا ایک ناقص نسخہ سب کتب خانے میں بھی ہے۔ شروع کے چالیس صفحے قلم سے لکھے ہوئے ہیں۔ اور صہ ۴۱-۸۰ مطبوعہ ہیں۔ صفحہ اوّل کے بعد دو صفحوں میں آٹھ بند کا ایک مسدس ہے جس میں انہتر مرثیوں کی فہرست درج ہے۔

کتاب کا نام توشہ آخرت، اور ترتیب کا سال ۱۲۹۸ھ بتایا گیا ہے۔ یہ منظوم فہرست مراثی محرم کی تیرھویں تاریخ کو بنائی گئی تھی۔ جن مصرعوں سے یہ باتیں معلوم ہوتی ہیں وہ ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

ہفتاد ایک کم تھے مراثی جدا جدا — ان سب کو جمع محنتوں سے اک جگہ کیا

توشہ ہے آخرت کا یہ نام اب دھرا بھی ہے — سن بارہ سو اٹھانوے میں یہ لکھا بھی ہے

تھی تیرھویں مہ الم و حزن و آہ کی — فہرست غم کی شکل بنی برج ماہ کی

اس کتاب کے صفحات ۵۴۹ - ۵۷۸ میں ایک سو سترہ بند کا ایک مرثیہ ہے، جس کا مطلع ہے "مطبوع طبع خرد و کلاں یہ کلام ہو" اس مرثیے میں بند ۱۵ - ۱۹ پانچ بند بے نقط کہنے کے بعد بند ۲۰ میں مرزا دبیر کے بے نقط مرثیے کی تعریف یوں کی ہے۔

کہتا ہت، سیاہ میں کرتا ہزار تاؤ — پر کیا مزہ کہ کھو گیا گر لفظ کا بناؤ

آمد کجا، مگر ہے یہ انداز اور آؤ — آتا نہیں ہے حرف زبردستی کھینچ لاؤ

خوش فکر ہیں دبیر سلامت رہیں مدام

واللہ بس یہ کام انھیں پر ہے اختتام

اس کے بعد کے دو بندوں میں مرزا دبیر کے اس مصرع پر اعتراض کیا ہے ...
"وہ مہر کا طلوع وہ صحرا کا سارا گرد"۔ ضروری مصرعے نقل کیے جاتے ہیں:

تانیث کو جو کر دیا تذکیر عیب کیا

تانیث میں سمجھتا ہوں گر گرد راہ ہے

میری نظر میں گرد مذکر نہیں دلا — فاضل وہ ہیں انھوں نے کسی سے یہ ہو سنا

اس کے بعد کے بند میں اپنے عہد کے ممتاز مرثیہ گویوں کے لیے دعا کی ہے:

وہ کام کر کہ راضی ہو دل بند مرتضیٰ — اور دے دعا دبیر سلامت رہیں سدا

جو ذاکر حسین ہوں وہ تاجدار ہوں — مونس انیس انس سبھی شہریار ہوں

اسی مرثیے میں کچھ اور آگے بڑھ کر لکھتے ہیں:

میں کم سنی سے عاشق نظم دبیر ہوں
واللہ لطف شعر میں اس کے اسیر ہوں
مونس انیس سب کا میں ہوں خوشہ چین باغ
ان کے کلام رکھتے ہیں ذاکر کے تر دماغ

رِیاضُ العقبیٰ (اردو) مطبع سلطانی کلکتہ ۱۳۰۰ھ، صفحات ۵۶۶، تقطیع کلاں۔

توشہ آخرت میں سے ہر حال کا ایک مرثیہ لے کر اور ایک سو اکتالیس بند کا ایک مرثیہ "طالع ہوا مدینے میں وہ کون ماہ ہے" شامل کر کے چھبیس مرثیوں کا یہ مجموعہ مرتب کیا گیا ہے۔

مقتل مُعتبر۔

مجموعہ مراثی۔ اس کا ذکر وزیر نامہ میں ان لفظوں میں ملتا ہے "مجموعۂ جامعہ نوحہ وسلام متضمن بیانہائے پُر اثر الملقب بہ مقتل معتبر"۔[1]

مجموعہ مراثی مطبوعہ۔ مطبع نامعلوم

اس کتاب کا کوئی نام نہیں ہے۔ یہ پندرہ مرثیوں کا مجموعہ ہے۔ ہر مرثیے کے صفحوں پر الگ الگ نمبر پڑے ہوئے ہیں، جن کی مجموعی تعداد ۳۴۲ ہے۔ ہر صفحے پر صرف دو مسدس بند ہیں، جن کے مصرعے خوب صورت ترتیب سے لکھے گئے ہیں۔ ایک مرثیہ مثنوی کی شکل کا ہے۔

مجموعۂ مراثی مطبوعہ۔ مطبع سلطانی، کلکتہ۔ صفحات ۳۲۸

دس مرثیے جو ۱۲۸۰ھ سے ۱۲۹۵ھ تک مختلف سالوں میں چھپے تھے ایک جلد میں بندھوا لیے گئے ہیں۔

دفتر غم و بحر الم۔ مطبع دبدبۂ احمدی، لکھنؤ۔ صفحات ۱۷۶

اس جلد میں بیس مرثیے ہیں۔ آخر کے کچھ ورق کم ہیں۔

---

[1] وزیر نامہ ص ۳۱۷-۳۱۸

مرثیہ: روئے شہ دیں مصحف رب دوسرا ہے۔ مطبع سلطانی، کلکتہ، ۱۲۹۰ھ صفحات ۳۱۔

بادشاہ اپنا ایک ایک مرثیہ سرورق کے ساتھ چھپوا کر تقسیم کرتے تھے۔
مرثیہ تو۔ سروش غیب نے دی مجھ کو یہ صدائے غم۔ مطبع سلطانی، کلکتہ ۱۳۰۲ھ صفحات ۲۸ تقطیع کلاں۔

اس مرثیے کے خاتمے پر "کلام الملک ملک الکلام" کے عنوان سے ذیل کی عبارت درج ہے۔

"این مرثیہ را کہ سید السلاطین خاقان ابن الخاقان سلطان ابن سلطان معین السادات والمسلمین اعاد اللہ ملکہ، واجری فی بحار الفضل والاحسان فلکہ، نظم فرمودہ اند، از زبان مبارک شنیدم وخود ہم دیدم۔ عجب مرثیہ ایست کہ مشتمل برخلاصہ مضامین احادیث آئمہ کرام علیہم الصلوٰۃ والسّلام است۔ صلہ این نظم بانظام بجز حضرت جناب سید الشہدا وذریت طیبۂ او علیہم التحیۃ والسّلام ومدح وثنائے آں در قدرت کیست وانا اضعف الناس السیّد محمد عباس عفا اللہ عنہ۔"
اس عبارت کے نیچے مہر ہے جس پر یہ الفاظ کندہ ہیں 'تاج العلما افتخار الفضلا مفتی سید محمد عباس صاحب ۱۲۹۸'

بادشاہ کے مرثیوں کے چار قلمی مجموعے جو "دہ مجلس" کے نام سے مٹیا برج میں موجود ہیں ان کا ذکر اوپر توشہ آخرت کے ذیل میں کیا جا چکا ہے۔ ان کے علاوہ دو مطبوعہ مجموعے بھی مٹیا برج میں ہیں۔ ایک میں انیس مرثیے ہیں اور ایک میں چودہ۔ ان کے سرورق پر کوئی نام چھپا ہوا نہیں ہے۔ مگر دونوں پر قلم سے "دہ مجلس" لکھ دیا گیا ہے۔ ان دونوں مجموعوں میں علیحدہ علیحدہ چھپے ہوئے مرثیوں کو ایک ساتھ مجلد کر دیا ہے۔
دفتر پریشان "در ذکر مصائب امام ہمام علیہ السّلام" کا نام وزیر نامہ میں ملتا

ہے[۱] یہ بھی غالباً بادشاہ کے مرثیوں کا مجموعہ ہے۔

بادشاہ کے علیحدہ علیحدہ شایع کیے ہوئے نو مرثیے اور میں نے دیکھے ہیں جو ۱۲۸۷ اور ۱۲۹۶ھ کے درمیان چھپے تھے۔

ایمان (اُردو) طبع اوّل۔ مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۲۸۸ھ، صفحات ۲۶۲

اس کتاب میں دو دفتر ہیں۔ دفتر اول میں ردیف وار دیوان کی طرح ننانوے سلام ہیں۔ دفتر دوم میں اکاسی رباعیاں اور چند دوسری نظمیں ہیں۔ بیس صفحوں میں بہت سے قطعات تاریخ ہیں۔

ایمان (اردو) طبع دوم۔ مطبع سلطانی کلکتہ، ۱۳۰۱ھ، صفحات ۲۳۹، سائز اور سرورق ریاض القادب کا سا۔

اس ایڈیشن میں پہلے ایڈیشن کی تقریباً سب نظمیں اور بعض جدید نظمیں شامل ہیں۔

بادشاہ کی ایک بیٹی نواب زہرا بیگم جنتِ آرا کربلائی نے بادشاہ کے کچھ سلاموں اور نوحوں کا ایک مجموعہ کلید ایمان[۲] کے نام سے شایع کیا۔ اس کے ضمیمے میں ایک ایک نوحہ عالم، کوکب اور خوش بخت کا اور پانچ نوحے اپنے شامل کر دیے۔

میرے کتب خانے میں بادشاہ کے سلاموں اور نوحوں کی ایک مطبوعہ بیاض ہے جو شروع اور آخر دونوں طرف سے کم ہے۔ صفحات ۲۵ تا ۱۷۶ موجود ہیں۔ چند سلاموں پر سنہ ۱۲۷۵ھ و ۱۲۸۱ھ و ۱۲۸۲ھ درج ہیں۔ مہاراجا جے گوپال ثاقب کا مندرجۂ ذیل قطعۂ تاریخ اسی بیاض سے متعلق معلوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| جناب خسرو جم جاہ اختر | کہ حکمش باد از مہ تا بماہی |
| بتدوین بیاض نور آگیں | ربود از خاطر عالم سیاہی |

---

[۱] وزیرنامہ، ص ۳۱۷ [۲] نظامی پریس لکھنؤ کا چھپا ہوا نسخہ میرے کتب خانے میں موجود ہے۔

برائے انطباعش حکم فرمود
زفیضش تا جہان گردد مباہی
شنیدم از پے تاریخ ثاقب
کلید باب فیض بادشاہی
۱۲۸۲ھ

مرثیوں کے مندرجۂ بالا مجموعوں سے ظاہر ہے کہ بادشاہ نے مرثیے بہت کہے، لیکن ان کی صحیح تعداد بتانا مشکل ہے، اس وجہ سے کہ بہت سے مرثیے ان مجموعوں میں مکرر درج کیے گئے ہیں۔

مرثیوں کے علاوہ بادشاہ نے سلام اور رباعیاں بھی بہت کہیں۔ نوحے بھی کہے، مگر ان کی تعداد اتنی زیادہ نہیں ہے۔

## خطوں کے مجموعے

واجد علی شاہ پر انتزاع سلطنت کا روح فرسا حادثہ گزرے ہوئے صرف سال بھر ہوا تھا کہ ان کو قید فرنگ کی مصیبتیں بھی جھیلنا پڑیں۔ لکھنؤ میں غدر ہوگیا اور انگریزوں نے بہ نظر احتیاط ان کو فورٹ ولیم میں نظر بند کر دیا۔ چھبیس مہینے کے بعد ۸ر ذی الحجہ ۱۲۷۵ھ (۹ر جولائی ۱۸۵۹ء) کو وہ رہا کیے گئے۔ نظر بندی یا قید کا یہ طولانی زمانہ انھوں نے لکھنے پڑھنے میں گزارا۔ دو مثنویاں حزن اختر اور بحر مختلف اسی زمانے کی تصنیف ہیں۔ ان کے بہت سے منظوم خط اور غزلیں جو نظر بندی کے زمانے میں کہی گئی تھیں مجموعۂ مبارک مسمّیٰ بہ شیوع فیض میں شامل ہیں۔ انھوں نے زیادہ وقت اپنی دور افتادہ بیگموں سے خط و کتابت کرنے اور خطوں کے مجموعے مرتب کرنے میں صرف کیا۔ اپنی تصنیف بنی میں انھوں نے اپنی کتابوں کی جو فہرست دی ہے اس میں نو کتابیں ایسی ہیں جن کے نام میں لفظ تاریخ شامل ہے یعنی تاریخ مذہب، تاریخ ممتاز، تاریخ خاص، تاریخ فراق، تاریخ مشغلہ، تاریخ غزالہ، تاریخ نور،

تاریخ جمشیدی، تاریخ دھر۔ ایسے ہی نام کی ایک اور کتاب میرے علم میں ہے یعنی تاریخ ہند۔ ان دس کتابوں میں سے چھ کتابیں میری نظر سے گزر چکی ہیں۔ یہ سب خطوط کے مجموعے ہیں۔ اس سے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ باقی چار کتابیں بھی اسی نوعیت کی ہوں گی۔ خطوں کے چھ مجموعے جو میں نے دیکھے ہیں ان کی مختصر کیفیت ذیل میں درج کی جاتی ہے۔

## تاریخ جمشیدی

بادشاہ نے اس کا سبب تالیف یوں بیان کیا ہے:

"جب کہ ہم نے.. سفر کلکتہ اختیار کیا۔ صاحبات محل.. خطوط دل نواز کہ ہر ایک مجموعہ عطروں شوق و ناز کا ہے، بھجواتی تھیں۔ بالفعل منظور خاطر ہوا کہ یہ اوراقِ پریشان منتظم ہو جاویں تاکہ صرصرِ انتشارِ لیل و نہار سے امان پاویں۔ اس واسطے ماہ ذی حجہ ۱۲۷۵ھ میں خطوط نواب جمشید بیگم صاحبہ کو مرتب فرمایا۔"

یہ ان بیالیس اردو اور فارسی خطوں کا مجموعہ ہے جو بادشاہ نے ۴ ربیع الاول ۱۲۷۳ھ سے ۳ ذی قعدہ ۱۲۷۵ھ تک کلکتے سے نواب جمشید بیگم کو لکھے تھے۔ کتاب کے آخر میں ایک قطعۂ تاریخ ہے جو عنوان کی عبارت کے ساتھ نقل کیا جاتا ہے۔

"تاریخ ترتیب از دعاگوئے ازلی مظفر علی ملازم بارگاہ جم جاہ حضرت سلطان عالم جان عالم خلد اللہ ملکہ وسلطنتہ۔"

بلقیس کو لکھا ہے سلیمانِ جہاں نے ‌ ‌ ‌ اس نثر کا پریوں کی زباں پہ ہے فسانہ
بے ساختہ لکھتا ہے ہنر مصرعِ تاریخ ‌ ‌ ‌ مجموعۂ تحریر سلیمان زمانہ
۱۲۷۶ھ

میں نے اس کتاب کا نہایت خوش خط، مطلّا، مذہب شاہی نسخہ دیکھا ہے جو فیض آباد کے پنڈت اقبال کرشن منشی گرٹو کی ملک تھا۔

# تاریخ ممتاز

یہ مجموعہ ہے ان خطوں کا جو بادشاہ نے نظربندی کے زمانے میں بیگم ممتاز جہاں نواب اکلیل محل کو لکھنؤ بھیجے تھے اور جن کو بادشاہ کی فرمائش پر بیگم کے منشی اکبر علی خاں توقیر نے ۱۲۷۶ھ میں مرتب کر کے بادشاہ کی خواہش کے مطابق تاریخ ممتاز کے نام سے موسوم کیا۔ توقیر نے کتاب کے دیباچے میں لکھا ہے کہ وہ اکلیل محل کے یہاں "بعہدۂ جواب نویسی محبت نامہ جات" ملازم ہیں۔

بادشاہ نے ایک خط میں ان بیگم کا نام یوں لکھا ہے "ملکۂ جہانیاں ممتاز جہاں نواب اکلیل محل زینب بیگم صاحبہ"۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا اصل نام زینب بیگم تھا اور ممتاز جہاں اور اکلیل محل ان کے خطابات تھے۔ بادشاہ کے خطوں میں چار غزلیں بھی شامل ہیں۔ ایک غزل کی ردیف ممتاز جہاں، ایک کی اکلیل محل اور دو کی زینب بیگم ہے۔ اس سے بھی یہی ثابت ہوتا ہے۔ اس مجموعے کے دو حصے ہیں حصّہ اول میں نو خط ہیں جو فورٹ ولیم میں نظربند ہونے سے پہلے لکھے گئے تھے۔ حصہ دوم میں بیس خط ہیں جو ۱۴ ربیع الثانی ۱۲۷۵ھ اور ۲ صفر ۱۲۷۶ھ کے درمیان میں لکھے گئے۔

تاریخ ممتاز کا ایک خوش خط مُطلّا نسخہ جس کے حاشیے پر بہت خوبصورت گل کاری کی ہوئی ہے، لندن کے برٹش میوزیم میں موجود ہے۔ اس نسخے کی شان بتاتی ہے کہ یہی وہ نسخہ ہے جو واجد علی شاہ کے لیے تیار کیا گیا تھا۔ میوزیم کی فہرست میں ہے کہ ممتاز جہاں نواب محمد علی خاں کی بیٹی اور نواب شجاع الدولہ کے فرزند نواب شہامت علی خاں کی نواسی تھیں۔

بادشاہ نے اپنے خط مورخہ ۱۷ ذی قعدہ ۱۲۷۵ھ میں لکھا ہے:

"ایک کتاب اپنے محبت ناموں کی تاریخ وار جس طرح ہم نے بھیجے ہوں، خوش تقطیع، بین السطور اچھا، مُطلّا، مذہب، منقش کروا کے ہمارے پاس بھجواؤ۔ مگر جس طرح ہم نے لکھا ہے مع نظم ونثر اسی

ترتیب سے۔ ۔ ۔ اور اس کا نام تاریخ ممتاز رکھنا۔ اور بعد اس کے تحفہ جلد اس کی بنوا کے ہمارے پاس بھجواؤ۔ ۔ ۔ جو کچھ اس میں صرف ہوگا وہ ہم سے متعلق ہے۔ زینہار کچھ اس میں پس و پیش نہ کرنا۔"

تاریخ ممتاز کا جو نسخہ برٹش میوزیم میں ہے وہ بادشاہ کی اسی فرمائش کی تعمیل میں تیار کیا گیا ہے۔ راقم نے اس کتاب کا وہ خوب صورت اور شان دار ایڈیشن دیکھا ہے جس کو ڈاکٹر محمد باقر صدر شعبۂ فارسی پنجاب یونی ورسٹی لاہور نے مرتب کیا اور اردو مرکز لاہور نے سنہ ۱۹۵۲ع (؟) میں شایع کیا۔ تاریخ ممتاز کے اس ایڈیشن میں اصل قلمی نسخے کے پانچ صفحوں کا عکس شامل ہے اور واجد علی شاہ کی جوانی کی تصویر بھی ہے۔ یہ تصویر اصل نسخے میں ورق ۱۳ ب پر بنی ہوئی ہے۔ بادشاہ ایک بلند تخت پر جس میں چار زینے ہیں، تاج پہنے تلوار لگائے دو زانو بیٹھے ہیں۔ سر پر چتر شاہی، جسم پر شاہی گاؤن، کانوں میں بجلیاں، گلے میں موتیوں کے ہار ہیں۔ تخت کے پائے پر دار جانور کی شکل کے ہیں۔ دونوں طرف دو دو عورتیں کھڑی ہوئی ہیں۔ ایک ایک کے ہاتھ میں مورچھل، ایک کے ہاتھ میں موتیوں کے ہار ہیں اور ایک کے ہاتھ میں معلوم نہیں کیا ہے۔

تاریخ نور (۱)

یہ نور زماں بیگم کے پچاس خطوں کا مجموعہ ہے جو ذی قعدہ سنہ ۱۲۷۲ھ اور ذی حجہ سنہ ۱۲۷۵ھ کے درمیان لکھے گئے تھے۔ اس کا ایک قلمی نسخہ اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ میں موجود ہے۔ اس کے دیباچے میں بادشاہ لکھتے ہیں:

"ایک زمانہ ایسا تھا کہ پیش نظر پریوں کا جلسہ تھا، شہر لکھنؤ پرستان تھا جس کا میں حکم ران تھا۔ ۔ ۔ اس بہشت نزہت سرشت کو فلک نے مسکن زاغ و زغن بنایا، عندلیبان نغمہ پیرا کو آشیانوں سے اڑایا۔ تقدیر ہم کو کلکتے میں لائی۔ یہاں بھی راحت نہ پائی۔ اسباب آلام نمایاں ہوئے، داخل زنداں ہوئے۔ ۔ خط محبوبان عیسیٰ دم کے

آنے لگے ... دل مردہ کو جلانے لگے۔ سرمایۂ حیات ان کو سمجھا کرتا تھا، جمع کیا کرتا تھا، اب طبع محبت آئین میں یہ آیا، ذہن ِ الفت طریق ادھر لایا کہ ہر پری وش کے رقعے جدا جدا کیجیے۔ ہر ایک کو مجتمع کر کے مجلد قرار دیجیے۔ چنانچہ یہ رقعے نواب نور زماں بیگم صاحبہ کے رقم ہوتے ہیں، کشت دل میں تخم محبت بوتے ہیں۔ اور نام اس مجلد کا تاریخ نو ہے۔"

بادشاہ نے اپنے خطوط کا مجموعہ مرتب کرنے کے بارے میں جیسا خط جمشید بیگم کو لکھا تھا ویسا ہی خط نور زماں بیگم کو بھی لکھا جس کے جواب میں بیگم نے لکھا:

"جو تم نے لکھا تھا کہ ہمارے محبت ناموں کی تاریخ وار ایک کتاب مرتب کرو جس طرح سے تم کو بھیجے ہیں اسی طرح علی الترتیب جمع سب کرو۔ جان عالم حقیقت میں کیا اچھی بات ہے، واقعی اس طرح کی کتاب یادگار کائنات ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عن قریب اس حکم کو ہم بجا لاتے ہیں، جیسا تمھارا حکم ہے ویسا ہی بنواتے ہیں۔ ہم نے تمھارے خطوں کو جان کے برابر حفاظت سے رکھا ہے۔ بہت تکلف سے اچھی طرح ایک قلم دان میں جمع کیا ہے۔"

انتزاع سلطنت کے بعد غدر سے پہلے اور غدر کے بعد بیگموں کی حالت میں کیا فرق ہوا یہ نور زماں بیگم کے دو خطوں سے بخوبی ظاہر ہوتا ہے۔ ان خطوں کے متعلقہ اقتباس ذیل میں درج کیے جاتے ہیں:

خط مؤرخہ ۱۵ ربیع الاول ۱۲۷۳ھ میں لکھتی ہیں:

"گلشن خواجہ سرانے .. مجھ سے کہا کہ بیگم صاحب کیا غضب ہے تھوڑے سے جانور باقی بچ رہے ہیں، بسبب خورش بند ہونے کے نیلام کیا چاہتے ہیں۔ جب سے یہ سنا ہے کمال صدمہ ہوا ہے کہ سولہ ہاتھی اور کچھ گھوڑے باقی رہے ہیں، سو ان کو بھی نہیں دیکھ سکتے۔

جانِ عالم میرے سر کی قسم تم حسام الدولہ بہادر کو لکھ بھیجو کہ سولہ ہاتھی جو باقی ہیں نورزماں بیگم کو سپرد کر دو۔ جانِ عالم خداوند کریم جب تک تم کو لائے بہر صورت میں ان ہاتھیوں کا کھانا اور چارہ کروں گی، اس واسطے کہ میرے سرتاج کی سواری کے ہیں۔ میں گھر بار تک بیچ کے ان کو کھلاؤں گی، ہرگز جدا نہ کروں گی۔ خداوند کریم تمھاری جان کی سلامتی میں پھر تم کو سوار ہونا نصیب کرے۔"

جمادی الثانی ۱۲۷۵ھ کے خط میں لکھتی ہیں:

"گھر بھی لٹا مکان بھی کھدا، دربدر ہوئے، آنکھوں سے دیکھا وہ جو نہ دیکھا تھا خواب میں، زندگی باقی تھی جان بچ رہی......... ان دنوں تنگ دستی بہت ہے واسطے دانہ بریاں کے محتاج ہوں... قرض خواہوں کا جان پر تقاضا ہے، حسرت اور تنگ دستی بہت زیادہ ہے... اب ہماری جلد خبر لیجیے۔"

تاریخ نور (۲) کا قلمی نسخہ اورنٹیل پبلک لائبریری پٹنہ میں موجود ہے۔ اس کا ایک نہایت خوش خط مطلا نسخہ پٹنہ یونی ورسٹی کے سابق پروفیسر ڈاکٹر عظیم الدین احمد مرحوم کے پاس تھا۔ اس میں نورزماں بیگم کے نام بادشاہ کے انتیس خط ہیں جو ۱۱ر جمادی الآخر ۱۲۷۵ھ سے ۲۶ر ذی حجہ ۱۲۷۵ھ تک لکھے گئے تھے۔ یہ سب خط اردو میں ہیں۔ کئی خط منظوم ہیں۔ اس نسخے کے کاتب محمد حسن ہیں اور تاریخ کتابت غرۂ ربیع الاول ۱۲۷۶ھ ہے۔ ہر دو صفحے جو ایک دوسرے کے مقابل ہیں ان کے حاشیوں کی بیلیں الگ الگ وضع کی ہیں ہر صفحے کے بیرونی رخ کے دونوں گوشوں پر شاہی مارکہ بنا ہوا ہے۔ شروع اور آخر کے سادے ورقوں پر شاہی کتب خانے کی مہریں لگی ہوئی ہیں۔ اس نسخے کے ابتدائی دو صفحوں کا فوٹو میں نے بنوا لیا تھا جو میرے کتب خانے میں موجود ہے۔

## تاریخ فراق

یہ ملکۂ دہر نواب نوروزی بیگم کے خطوط کا مجموعہ ہے۔ ان بیگم کا نام نوروزی بیگم عرف جانی بیگم، خطاب نواب ملکۂ دہر اور تخلص خورد تھا۔ اس کے دیباچے میں بادشاہ لکھتے ہیں:

"جب لکھنؤ سے میرا آنا ہوا تھا بیگمات و محلات معلیٰ کا عجب حال تھا۔ چونکہ صدمہ فراق کی عادی نہ تھیں شبانہ روز سیل سرشک چشم خونبار سے بہاتی تھیں۔۔۔ آخر کار ہمیں ارسال محبت نامہ جات کی جاری کیں۔ علی الخصوص ملکہ دہر نواب نوروزی بیگم صاحبہ کہ درحقیقت والہ و فریفتہ جان عالم پر تھیں انھوں نے محبت نامے متواتر بھیجے۔ منظور خاطر فیض مظاہر یہ ہوا کہ ان کے محبت ناموں کو ایک جا جمع کریے تا صفحۂ روزگار پر یہ چند اوراق یادگار رہ جائیں اور سبندی اور شائق اس فن کے اس کے پڑھنے سے مستفیض و بہرہ مند ہو دیں۔ صاحبان ذی شعور کو لازم و مناسب ہے کہ اگر مولف سے کوئی غلطی سہو سے ہو گئی ہو اس پر اعتراض نہ کریں اور پردہ پوشی کریں۔ ستار العیوب ان کے بھی عیبوں کی پردہ پوشی کرے گا۔۔۔ نام اس کا تاریخ فراق رکھا ہے۔"

ان بیگم صاحبہ کے خطوں کے ساتھ بہت سی غزلیں ہیں جو انھوں نے بادشاہ کو صلاح کے لیے بھیجی تھیں۔ اس کتاب کے دیباچے میں واجد علی شاہ نے فورٹ ولیم میں اپنی نظر بندی اور رہائی کا بیان یوں کیا ہے:

"قلعہ فورٹ ولیم میں دو سال ایک مہینا بے جرم و خطا مقید رکھا۔۔۔ ساتویں تاریخ شہر ذی الحجہ ۱۲۷۵ھ روز شنبہ کو دو گھڑی دن باقی رہے قلعہ سے رہا ہو کے داخل کوٹھی راجہ بردوان ہوئے۔"

تاریخ فراق کا ایک قلمی نسخہ ۱۲۷۵ھ کا لکھا ہوا اورینٹل پبلک لائبریری پٹنہ میں موجود ہے،

جس میں جابجا اصلاح و ترمیم کی گئی ہے، جو ممکن ہے کہ خود بادشاہ نے کی ہو:

## تاریخ بدر

یہ بادشاہ کے نام ان کی ایک بیگم نواب بدر عالم کے چوبیس خطوں کا مجموعہ ہے جو بادشاہ نے ذی حجہ ۱۲۷۵ھ میں مرتب کیا۔ یہ خط محرم ۱۲۷۴ھ سے صفر ۱۲۷۶ھ تک لکھے گئے تھے۔ اس مجموعے کے آخری تین خط جو ذی حجہ ۱۲۷۵ھ کے بعد لکھے گئے تھے وہ اس مجموعے کی ترتیب کے بعد شامل کیے گئے ہوں گے۔

یہ بیگم شاعرہ تھیں اور بدر عالم تخلص کرتی تھیں۔ اس مجموعے میں ان کے چند منظوم خط اور غزلیں وغیرہ شامل ہیں۔ بادشاہ اس کے دیباچے میں لکھتے ہیں:

"جب سپہر بوقلموں نے نیا رنگ دکھلایا اور سفر کلکتہ کا اتفاق ہوا، بعض محلات سلطانی کہ جلباب دوری اور پردۂ مہجوری میں رہیں، اکثر خطوط درد آمیز بھجواتی تھیں اور اشتیاق اور محبت کو یاد دلاتی تھیں۔ بپاس اسم الفت کے مطمح نظر ہوا کہ وہ قراطیس حسن تالیف پا دیں تاکہ رائگاں نہ جا دیں۔ لہذا ماہ ذی حجہ ۱۲۷۵ھ میں خطوط نواب بدر عالم صاحبہ کو زیور ترتیب عطا کیا .. اور تاریخ بدر نام رکھا۔

تاریخ بدر کا خاتمہ اس کے کاتب حبیب الدین احمد بردوانی نے عربی میں لکھا اور ۱۶ر جمادی الآخر ۱۲۷۶ھ کو اس کی کتابت سے فراغت پائی۔

تاریخ بدر کا ایک قلمی نسخہ ادارۂ ادبیات اُردو حیدرآباد دکن کے کتب خانے میں محفوظ ہے۔ اس کا ایک مطبوعہ نسخہ میرے کتب خانے میں ہے، جس کو سید محمد علی نعمانی عرشی ملیح آبادی معتمد انجمن ترقی علوم قدیمہ حیدرآباد دکن نے ۱۳۲۲ھ میں قاسم پریس حیدرآباد میں چھپوا کر شایع کیا۔ مطبوعہ نسخے کے سرورق پر اس کا نام رقعات بدر لکھا گیا ہے، مگر اس کا صحیح نام تاریخ بدر ہے۔

## تاریخ غزالہ

واجد علی شاہ کلکتے سے بیگم ملکہ غزالہ کو جو محبت نامے بھیجا کرتے تھے وہ ان کو بہ حفاظت رکھتی جاتی تھیں لیکن جب غدر کے ہنگامے میں ان کو کچھ مدت کے لیے لکھنؤ چھوڑنا پڑا تو وہ خط تلف ہو گئے۔ رجب ۱۲۷۵ھ میں وہ لکھنؤ واپس آئیں۔ ۲۸ رجب سے آخر ذی حجہ تک بادشاہ کے جو خط آئے ان کو محفوظ رکھا۔ فورٹ ولیم سے واجد علی شاہ کی رہائی کی خبر سُن کر وہ کلکتے چلی گئیں اور وہیں ان اکیس خطوط کا مجموعہ مرتب کر کے تاریخ غزالہ اس کا نام رکھا۔ انھوں نے یہ مجموعہ بادشاہ کی فرمائش سے مرتب کیا تھا جیسا کہ ایک خط کے مندرجہ ذیل اقتباس سے ظاہر ہوتا ہے:

"میں نے اپنا کلام جمع کرنے کو مہتاب الدولہ بہادر کو حکم دیا ہے۔ تم سب محبت ناموں کی نقلیں ان کو دینا اور دیا کرنا۔ اور ایک کتاب اپنے محبت ناموں کی تاریخ وار جس طرح تم نے بھیجے ہیں خوش تقطیع، بین السطور اچھا، مطلّا، مذہب، منقش کر کے ہمارے پاس بھجواؤ۔ مگر جس طرح سے تم نے لکھا ہے مع نظم اسی ترتیب سے۔ اور دیباچہ اس کا اپنے نام پر کرنا کہ یہ محبت نامے مرسلۂ جانِ عالم ہم نے اپنی فرطِ محبت سے جمع کیے ہیں۔ اور اس کا نام تاریخ غزالہ رکھنا۔ بعد اس کے تحفہ جلد بنوا کر ہمارے پاس بھجواؤ۔۔۔ جو اس میں صرف ہوگا وہ ہم سے متعلق ہے۔"

تاریخ غزالہ کا ایک خوش خط قلمی نسخہ میرے کتب خانے میں ہے۔ اس کی تاریخ کتابت ۵ رجمادی الاولیٰ ۱۲۷۶ھ ہے۔ کتاب میں دیباچہ اور خاتمہ اور تین قطعات تاریخ بھی شامل ہیں۔ ایک قطعہ فارسی میں ملکہ غزالہ کا کہا ہوا ہے اور ایک اردو میں ان کے سکریٹری علی جان شفق کا کہا ہوا ہے۔

تاریخ غزالہ کا ایک مطبوعہ نسخہ بھی میرے کتب خانے میں ہے، جس کو سید وصی بلگرامی نے مطبع مفید عام آگرہ میں چھپوا کر ۱۹۱۴ء میں کوآتھ ضلع آرہ سے شایع کیا تھا۔

اس میں ناشر نے "تمہید" کے عنوان سے ایک دیباچہ شامل کر دیا ہے اور کتاب کے آخر سے
عبارت خاتمہ اور قطعات تاریخ حذف کر دیے ہیں۔

تاریخ مشغلہ

یہ مجموعہ خطوط میری نظر سے نہیں گزرا۔ قیاس کیا جا سکتا ہے کہ اس میں
مُشغلۃُ السُّلطان نواب آبادی جان بیگم کے خطوط ہوں گے، جن کے نام بادشاہ کا ایک
خط مجموعۂ مُبارک میں صد ۲۱۳-۲۱۸ پر درج ہے۔

بادشاہ کی جن کتابوں کے نام میں لفظ تاریخ شامل ہے ان میں سے تین یعنی
تاریخ خاص، تاریخ دھر اور تاریخ مذهب باقی رہ گئی ہیں جن کے بارے میں مجھے
کچھ معلوم نہیں۔

خطوط واجد علی شاہ بہ نام نواب شیدا بیگم (تاریخ مذهب ؟)

ان خطوں کا ایک مجموعہ بڑے سائز کا خوش خط، طلا کار میں نے دیکھا ہے، جس کے
بین السطور میں سونا لگایا گیا ہے اور چوڑے حاشیوں میں طلائی جدولوں کے درمیان طرح طرح
کے خوبصورت نقش و نگار سونے کے پانی سے بنائے گئے ہیں۔ یہ نسخہ دونوں طرف سے ناقص
ہے۔ دیباچہ اور پہلے خط کا ابتدائی حصہ، اکیسویں خط کے آخری حصے سے چھبیسویں خط تک اور
اٹھائیسواں خط غائب ہیں۔ آخری خط جس کا نمبر ۳۰ ہے ناتمام ہے۔ معلوم نہیں کتنے خط اور تھے۔

اس مجموعے میں جا بجا واجد علی شاہ کی نظمیں شامل ہیں۔ مگر ان نظموں میں تخلص کی اور
خطوں میں بادشاہ کے نام کی جگہ زیادہ تر سادی چھوڑ دی گئی ہے، غالباً سُرخ روشنائی سے
لکھنے کے لیے۔ کہیں کہیں شیدا بیگم کو شیدا محل لکھا ہے۔

اس مجموعے کے خطوط ربیع الاول سنہ ۱۲۷۲ھ سے جمادی الثانی سنہ ۱۲۷۳ھ تک
لکھے گئے تھے۔ اس نسخے کی نقل میرے کتب خانے میں موجود ہے اور ڈاکٹر نور الحسن ہاشمی
نے یہ خطوط اپنی کتاب ادب کا مقصد میں شایع کر دیے ہیں۔

اس ناقص الطرفین نسخے میں اس کا نام کہیں درج نہیں ہے۔ بادشاہ نے

خطوں کے ایک مجموعے کا نام تاریخ مذہب بتایا ہے اور ذہب یعنی سُونے کا اتنا کام کسی اور مجموعے میں نہیں ہے۔ قیاس کہتا ہے کہ اس مجموعے کا نام تاریخ مذہب ہے۔

## گل دستۂ محبت

یہ بادشاہ کے نام نواب آراستہ بانو فریدوں بیگم کے بائیس خطوں کا مجموعہ ہے۔ دو خط ذی حجہ ۱۲۷۲ھ کے اور بیس خط ۲۵ رجمادی الاولیٰ سے ۲۳ ر ذی حجہ ۱۲۷۵ھ تک کے ہیں۔ یہ مجموعہ بادشاہ نے ذی حجہ ۱۲۷۵ھ میں مرتب کیا۔ اس کا ایک قلمی نسخہ ۲۲ ر ربیع الاول ۱۲۷۶ھ کا لکھا ہوا پٹنہ یونی ورسٹی کے سابق پروفیسر ڈاکٹر عظیم الدین احمد کے پاس تھا۔ اس کے کاتب حسیب الدین احمد بردوانی نے اس مجموعے کا نام پہلے کچھ اور لکھا تھا پھر اس کو چھیل کر گلدستۂ محبت لکھ دیا۔ یہی حسیب الدین احمد بردوانی تاریخ بدر کے بھی کاتب ہیں۔

## افسر التواریخ

یہ واجد علی شاہ کے نام نواب جمشید بیگم کے سینتالیس خطوط کا مجموعہ ہے، جس کو واجد علی شاہ نے ذی حجہ ۱۲۷۵ھ میں مرتب کیا۔ جمشید بیگم اپنے بھائی سے اپنے حسب حال غزلیں کہلوا کر اپنے خطوں کے ساتھ اصلاح کے لیے بھیجا کرتی تھیں۔ آخری چند خطوں میں کاتب نے اپنا نام منظفر علی ہنر لکھا ہے۔

جمشید بیگم کے تین بھائی میر علی حسین فارغ، میر عنایت حسین عادل اور میر امداد حسین تھے۔ پہلے دو بھائی جمشید بیگم کے ساتھ کلکتے چلے گئے اور بادشاہ کے ملازم ہو گئے۔ ان کے قطعات تاریخ بادشاہ کی بعض کتابوں میں ملتے ہیں۔ اس کتاب کا ایک جدید الخط قلمی نسخہ میرے کتب خانے میں موجود ہے۔

# بیگمات اَودھ کے نامہ نویس

بیگمیں بالعموم ایسی رنگین، مقفیٰ، پر تکلف عبارت نہیں لکھ سکتی تھیں جو بادشاہ کو پسند آئے۔ اس لیے وہ اچھے انشا پردازوں کی خدمات حاصل کرتی تھیں۔ منشی اکبر علی خاں توقیرؔ ممتاز جہاں نواب اکلیل محل کے یہاں شاہی محبت ناموں کی جواب نویسی کے لیے ملازم تھے۔ مظفر علی ہنرؔ نواب جمشید بیگم کے یہاں منشی تھے۔ علی جان شفقؔ ملکہ غزالہ کے خط نویس تھے۔ امداد علی عشیرؔ نواب شیدا بیگم اور بعض دوسری بیگموں کے نامہ نویس تھے۔ امیر علی خاں ہلالؔ نواب نوروزی بیگم کی طرف سے خط لکھنے پر مامور تھے۔ میاں شیرؔ زیب عالم ہادی بیگم کے نامہ نویس تھے۔ راجہ جے گوپال ثاقبؔ شجاع الدولہ کی پر دتی نواب بیگم بنت نواب حسن علی خاں بہادر کی طرف سے بادشاہ کے محبت ناموں کا جواب لکھنے پر مامور تھے[1]۔ منشی کنج بہاری لال آثمؔ بعض بیگموں کی طرف سے خط لکھا کرتے تھے۔ ان خطوں کے پچاس ساٹھ مسودے ان کے پاس جمع ہو گئے تھے، جن میں سے اکثر غدر کے ہنگامے میں تلف ہو گئے۔ صرف گیارہ مسودے باقی رہ گئے تھے جن کا مجموعہ انشائے راحت رُوح کے نام سے مرتب کر کے ۱۲۸۷ھ میں مطبع حسینی اثنا عشری لکھنؤ میں چھپوا کر شایع کر دیا۔ انشائے سرور میں چار خط ایسے شامل ہیں جو رجب علی بیگ سرورؔ نے کسی بیگم کی طرف سے بادشاہ کو لکھے تھے۔ سید علی حیدر نظم طباطبائی نے بھی بعض بیگموں کی طرف سے بادشاہ کو خط لکھے۔ صفدر مرزا پوری کے نام ایک طولانی خط میں انھوں نے اپنے دو خطوں کے اقتباس نقل کیے ہیں جو انھوں نے ملکہ نسیم تن اور نواب شہزادہ محل کی طرف سے لکھے تھے۔ طباطبائی کا یہ طولانی خط مرقع ادب جلد اول میں شامل ہے۔

---

[1] زبدۃ الکوائف، ورق ۴۷ ب

معلوم ہوتا ہے کہ خود بادشاہ بیگموں کے لیے نامہ نویس مقرر کر دیتے تھے۔ ملکہ غزالہ کے نام ایک خط میں لکھتے ہیں :

"اے غزالہ حسب فرمائش تمھارے علی جان شفق کو ہم نے بیس روپے مہینے کا نوکر رکھ کر تمھاری خطوط نویسی کے واسطے مقرر کیا :

(تاریخ غزالہ مطبوعہ صد ۲۴-۲۵)

بادشاہ کا ایک خط کلکتے سے ان کی بیگم زیب عالم کے نام لکھنؤ آیا جس کا منظوم جواب داروغہ میر واجد علی نے میاں مشیر سے لکھوا کر بھیجا۔ بادشاہ کو وہ خط پسند آیا اور انھوں نے مشیر کو تیس روپے ماہوار تنخواہ پر بیگم کا نامہ نویس مقرر کر دیا۔ مشیر نے یہ واقعہ یوں بیان کیا ہے۔

وہ خط نظم کر کے جو میں نے دیا — داروغہ نے فوراً روانہ کیا
گیا رفتہ رفتہ جو سلطاں کے پاس — فلک نے دکھائی خوشی کی اساس
مقدر رسا بس یکا یک ہوا — پسند مزاجِ مبارک ہوا
اسی وقت غم ہو گیا سب غلط — مری شہ نے تنخواہ کی دستخط
عدم ہو گئی زیر باری مری — ہوئی تیس کی ماہ واری مری
عنایت یہ سلطانِ عالم نے کی — زرِ پنج ماہہ ملا پیشگی
رسا جن کے خط میں مقدر ہوا — انھیں کے محل میں مقرر ہوا
مجھے اوجِ نامہ نویسی دیا — پری کا سلیماں نے تابع کیا

ملا جب کہ مجھ کو یہ عہدہ فقط
بہت سے لکھے نظم اور نثر خط

ان خطوں کو دیکھ کر بادشاہ نے بیگم زیب محل سے فرمائش کی کہ اپنے حالات ایک مثنوی میں مشیر سے لکھواؤ۔ مشیر نے بادشاہ کے حکم کی تعمیل میں مثنوی کہی اور اس میں لکھا ؎

ہوا حکم ناگاہ یہ دل پذیر — کہ بھاتا ہے مجھ کو کلام مشیر

سوائے جانِ جاں چاہتا ہے یہ جی — کہ کہوا ؤ تم اس سے اک مثنوی
شروع جوانی سے تا ایں زماں — جو گزری ہو تم پر کرو سب بیاں
کہو صاف جس جس پہ آیا ہو دل — جوانی میں جس سے لگایا ہو دل
ہماری محبت ہوئی کس طرح — بتاؤ یہ الفت ہوئی کس طرح
مگر شعر ہوں پانچ یا چھ ہزار — نہ ہو جھوٹ اس حال میں زینہار

## خطوں کا طرزِ نگارش

عبدالحلیم شرر کا بیان :

"بادشاہ اور ان کے محلات کے درمیان میں جو خط وکتابت ہوتی وہ خطوط تودہ نامہ کے لفظ سے یاد کیے جاتے اور اکثر رنگین و پرفشاں کاغذ پر ہوا کرتے۔ محلات کی طرف سے جتنے تودہ نامے جاتے کاغذ کی طرح نہایت ہی رنگین اور مقفیٰ عبارت میں ہوتے اور ان میں زبان کی پاکیزگی کے ساتھ نہایت ہی شستہ و رفتہ بامحاورہ زبان کا لحاظ رکھا جاتا اور عاشقانہ رنگین بیانی ہوتی۔ افسوس وہ ذخیرہ فنا ہو گیا[1] ورنہ میرے خیال میں اس سے اچھا ادبی ذخیرہ اُردو زبان کو پھر نہ نصیب ہو سکے گا۔ اتفاق سے ایسے تودہ نامہ جات کثرت سے میری نظر سے گزرتے رہے اور میں انھیں نہایت ہی شوق سے پڑھا کرتا۔ اور اصل حقیقت یہ ہے کہ مجھ میں جو کچھ ادبی ذوق پیدا ہوا وہ انھیں تودہ ناموں کے پڑھنے کی برکت ہے"[2]

---

[1] ان خطوں کے متعدد مجموعے اب بھی موجود ہیں، جن کی تفصیل اوپر پیش کی جا چکی ہے۔

[2] مقدمہ حُزنِ اختر شایع کردہ [illegible] لکھنؤ

نظم طبا طبائی ایک خط میں صفدر مرزا پوری کو لکھتے ہیں :

"میں جس زمانے میں مٹیا برج پہنچا ہوں تو واجد علی شاہ طاب ثراہ نثر اردو کی طرف بہت مائل تھے۔ سجع کی پابندی کے ساتھ فارسی کے منشیانہ الفاظ اور ایہام و اغراق و تجنیس کی پیچیدگیاں، معنی کی نزاکت بہت پسند خاطر تھی۔ محلات معلیٰ کو عاشقانہ تحریریں اردو میں لکھتے تھے۔ ایک دیسراے کو محبت نامے حسب دستور فارسی میں جایا کرتے تھے اور ان کی عبارت بھی درۂ نادرہ سے کم نہ ہوتی تھی۔ اکثر ادھر سے شکایت ہوا کرتی تھی کہ محبت نامے کی عبارت میں بہت اغلاق ہوا کرتا ہے۔ آسان عبارت لکھا کیجیے۔ غرض اُردو میں ظہوری و طغرا کی سی نثر لکھنے کا مٹیا برج میں بہت چرچا ہوا۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ زبان نے نیا جنم لیا اور برن بدلا۔"

"میں اپنے چند فقرے نمونے کے طور پر لکھتا ہوں اور لکھتے ہوئے ڈرتا ہوں کہ اس زمانے کے انشا پرداز ہنسیں گے۔"

ملکہ سیم تن کی طرف سے :

"ان دنوں قوت نامیہ کو گل کاری کی تاکید ہے اور دولت چمن کو بیداری کی تہدید۔ صحن گلستان دبستان ساز و آواز ہے اور قمریان خوش نوا اصول فاختہ سے دم ساز۔ سپیدہ صبح داغ شقائق کو مرہم کافوری ہے، اوس کی بوندیں گلاب کے کٹوروں میں بادۂ انگوری۔ آب و رنگ چمن سخن آموز بلبل تصویر ہے، باغ و راغ دو دشت و در جنت نظیر ہے۔ تار رگ گل زخمۂ منقار بلبل سے نغمہ ریز ہے، کاروان عنادل ترانہ دل کش سے شور انگیز۔ فراش نقرہ فرش ماہ چاندنی لیے مصروف فرش گستری ہے، آفتاب زریں دستار مسند زرتار بچھانے کو حاضر۔ قصر قیصری میں

ہمارے افضال الٰہی چترِ شاہی پر بال افشاں ہے، یہ جشنِ صحت خاقانِ سکندر شان ہے۔"

نواب شہزادہ محل کی طرف سے:

"لو موسمِ سرما بھی تمام ہوا مگر زخمِ جگر کو نہ التیام ہوا۔ بارانِ شبنم تا سحر رہا، مگر دیدۂ پُرنم ہر وقت تر رہا۔ ٹھنڈی ہوا گو کم ہے، مگر آہ سرد کا وہی عالم ہے۔ آئینۂ آفتاب نفس رسیدہ ہے کہ نالۂ فراق صبح دمیدہ ہے۔ داغِ سرد مہری محبوب میں حرارت آفتاب حاصل ہے، تیر نگاہ ترازو ہو کر برجِ میزان سے مقابل ہے۔ تیرگی شبِ فراق حصے میں آئی ہے۔ سیاہ بختی گرہ میں ہے، نافے کی قسمت پائی ہے۔"

راقم حروف ۱۹۴۱ء کے موسمِ گرما میں واجد علی شاہ کی تصانیف کی تلاش میں پٹنہ اور کلکتے گیا۔ یہ تو معلوم تھا کہ بادشاہ کے کتب خانے کی کچھ کتابیں اور ان کی کچھ تصنیفیں مٹیا برج میں موجود ہیں۔ کلکتے پہنچ کر پتہ لگا کہ شاہ مرحوم کی کچھ کتابیں اتحادیہ لائبریری میں بھی ہیں۔ یہ ایک چھوٹا سا کتب خانہ لوئر چیت پور روڈ پر سراج بلڈنگ میں تھا۔ کتب خانے کے ناظم ملا احسن سے معلوم ہوا کہ وہاں بادشاہ کے خطوں کی کئی جلدیں بھی تھیں جو اس وقت وہاں موجود نہیں تھیں۔ کلکتے سے واپسی کے چند ماہ بعد میں نے ملا احسن کو خط لکھ کر ان جلدوں کے بارے میں دریافت کیا۔ انھوں نے اپنے جواب مورخہ ۱ر جنوری ۱۹۴۲ء میں لکھا۔

"افسوس کہ خطوط واجد علی شاہ اختر مرحوم لائبریری میں اس وقت موجود نہیں ہیں۔ ان خطوں کی چار جلدیں پرنس عباس مرزا صاحب نبیرۂ واجد علی شاہ مرحوم کے یہاں ہیں۔ اس وقت پرنس موصوف کو ان خطوں کی ضرورت ہے اس لیے انھوں نے اپنے پاس رکھے ہیں۔"

۱۹۵۹ء میں انجمن ترقی اردو کی کل ہند اردو کانفرنس میں شرکت کی غرض سے

میں دوبارہ کلکتے گیا[1] اس وقت اتحادیہ لائبریری پہلے والی عمارت سے تھوڑے فاصلے پر ایک دوسری عمارت کے ایک کمرے میں ایک دشوار گزار جگہ پر منتقل ہو چکی تھی۔ اس کے ناظم بھی بدل چکے تھے۔ اس مرتبہ بادشاہ کے خطوط کی مذکورۂ بالا جلدوں کا کچھ پتا نہ چلا۔

واجد علی شاہ اور ان کی بیگموں کے خطوط کے بعض مجموعے بعض لوگوں نے اپنے اپنے طور پر مرتب کیے جن میں سے دو چھپ کر شایع ہو گئے (۱) مخزن اسرار سلطانی معروف بہ رقعات بیگمات مرتبہ محمد امتیاز علی خاں نجیب فرخ آبادی مطبوعہ مورن کمپنی فرخ آباد ۱۹۰۲ء۔ یہ نوّے خطوں کا مجموعہ ہے۔ کتاب دو قسموں میں تقسیم کر دی گئی ہے۔ قسم اوّل میں بیگموں کے ستر خط بادشاہ کے نام اور قسم دوم میں بادشاہ کے بیس خط بیگموں کے نام ہیں۔ مخزن اسرار سلطانی کتاب کا تاریخی نام ہے جس سے اس کا سال ترتیب ۱۳۱۹ھ نکلتا ہے۔

(۲) بیگمات اودھ کے خطوط مرتبہ مفتی محمد انتظام اللہ شہابی اکبر آبادی مطبوعہ فاروقی پریس، دہلی۔ اس مجموعے میں اٹھتر خط ہیں، ساٹھ خط بیگموں کی طرف سے بادشاہ کے نام، چودہ خط بادشاہ کی طرف سے بیگموں کے نام اور چار خط بعض بیگموں کی طرف سے دوسری بیگموں کے نام ہیں۔

منشی ظہیر الدین بلگرامی کا ارادہ تھا کہ معزول بادشاہ کے خطوں کا مجموعہ منشآت سلطانی کے نام سے مرتب کریں (اسرار واجدی قلمی ص ۶۰۴) مگر غالباً ان کا یہ ارادہ پورا نہیں ہوا۔

سید تمکین کاظمی حیدر آبادی بھی ان خطوں کا ایک مجموعہ مرتب کر رہے تھے۔ انھوں نے راقم کے نام اپنے خط مورخہ ۱۴ر اپریل ۱۹۵۹ء میں لکھا تھا۔

---

[1] یہ کان فرنس ۲۸ر فروری اور پہلی اور دوسری مارچ ۱۹۵۹ء کو ہوئی

"میں نے سلطان عالم واجد علی شاہ اختر کی بیش تر محلات کے رقعات
ان کے نام اور خود سلطان عالم کے رقعات محلات کے نام جمع کیے ہیں۔
چنانچہ میرے پاس تقریباً ڈیڑھ سو رقعات اس وقت موجود ہیں ...
"کراچی کے ایک پبلشر اسے طبع کرنے پر آمادہ ہیں اس لیے میں ان
رقعات کو کتابی صورت میں مرتب کر دینا چاہتا ہوں۔ یقین ہے کہ آپ کے
بے نظیر کتب خانے میں بھی خاصہ ذخیرہ ہوگا۔ اگر مناسب تصور فرمائیے تو اس
کو بہ غرض اشاعت عنایت فرمائیے"

افسوس ہے کہ تمکین صاحب کا انتقال ہو گیا اور شاید وہ اس مجموعے کو مرتب اور
مکمل نہ کر سکے۔

---

# بادشاہ کی بعض کتابوں کی شرحیں

۱۔ مواہب سبحانیہ۔ ؛ شرح صحیفہ سلطانیہ یہ بادشاہ کی کتاب صحیفۂ سلطانیہ کی بہت ضخیم شرح فارسی زبان میں ہے۔ شروع میں پانچ صفحے کا منظوم دیباچہ ہے۔

۲۔ بادشاہ کی کتاب مباحثہ بین النفس والعقل کی شرح۔

۳۔ بادشاہ کی کتاب جوہر عروض کی شرح۔

مندرجہ بالا تینوں شرحیں نجم العلما سید ہدایت حسین نے لکھ کر بادشاہ کو نذر کیں۔

۴۔ شرح نصائح اختری۔ بادشاہ کے بہت مختصر رسالے نصائحِ اختری کی بہت تفصیلی اور عالمانہ شرح فارسی زبان میں منشی محمد شفیع رضوی نے لکھی۔ اصل رسالے میں صرف پندرہ صفحے ہیں اور شرح کی ضخامت ایک سو نو (۱۰۹) صفحے ہے۔ یہ شرح ۱۲۷۵ھ میں لکھی گئی اور ۱۲۷۶ھ میں مطبع اودھ گزٹ لکھنؤ میں چھپی۔

۵۔ نغمۂ قدسی۔ یہ بادشاہ کی کتاب صوت المبارک کی شرح امیر مینائی نے لکھی۔

۶۔ رموز تدقیقات۔ یہ بادشاہ کی ایک مختصر عربی نثر ہدایت السلطان کی بہت تفصیلی شرح امیر مینائی نے لکھ کر سنہ ۱۲۸۶ھ میں بادشاہ کی خدمت میں پیش کی اور بادشاہ کے حکم سے لکھنؤ کے شاہی مطبع میں چھاپی گئی۔ رموز تدقیقات کا ایک مطبوعہ نسخہ راقم کے کتب خانے میں موجود ہے۔ اس کا کوئی دوسرا نسخہ غالباً نایاب ہے۔ اس لیے اس کے بارے میں چند فقرے لکھے جاتے ہیں۔

رموزتدقیقات بڑی تقطیع کے ساٹھ صفحوں پر مشتمل ہے۔ بادشاہ کی عربی تحریر ان لفظوں سے شروع ہوتی ہے۔ ھٰذا کتاب اَحقر العِباد سُلطان العالم مُتضمن النصائح اور شرح کے خاتمے کی عبارت حسب ذیل ہے :-

"باہتمام کپتان مقبول الدولہ مرزا مہدی علی خاں بہادر بہ تصحیح خانہ زاد امیر علی خاں ہلال و بخط خانہ زاد محمد خورشید باختتام رسید۔"

۷- ہدایت السلطان کی طرح بادشاہ کی ایک دوسری مختصر عربی نثر ارشاد السلطان کی شرح بھی امیر مینائی نے لکھی تھی مگر اس کا کوئی نسخہ بڑی تلاش کے باوجود دستیاب نہیں ہوا۔

ہدایت السلطان اور ارشاد السلطان امیر مینائی کی دو تصنیفیں قرار دی گئی ہیں اور ان کے متعلق طرح طرح کے بے بنیاد قیاسات قائم کر لیے گئے ہیں۔ راقم حروف نے ایک مضمون میں ان قیاسات کو نقل کر کے اصل حقیقت واضح کر دی ہے۔ یہ مضمون 'امیر مینائی کی دو کم یاب کتابیں' کے عنوان سے اخبار ہماری زبان علی گڑھ مورخہ ۲۳ ستمبر ۱۹۶۶ء میں شایع ہو چکا ہے۔

---

# بعض کتابیں جو بادشاہ کے لیے یا اُن کے حکم سے لکھی گئیں

---

## روضتہ الصفا (ترجمۂ اُردو)

شیخ مہدی علی خاں زکی کے مطبوعہ کلیات سے معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کے حکم سے ناصر نے ۱۲ھ میں فارسی کی نہایت ضخیم تاریخ روضتہ الصفا کا اردو میں ترجمہ کیا۔ زکی نے اس ترجمے کے لیے دو قطعۂ تاریخ کہے، جن سے عجیب صنعتوں کے ساتھ طرح طرح پر تاریخ نکلتی ہے۔ دونوں قطعوں کے ابتدائی دو دو شعر حسب ذیل ہیں:

کتاب سیر روضہ باصفاست — مترجم شدش ناصر اہل ایماں
بہ ہندی چناں ترجمہ کرد واضح — کہ شد بے تکلف عیاں معنی آں

---

زاں روضہ کہ باصفاست معروف بدہر — ایں ترجمہ ہندی بہ عالم آمد
از جودت طبع ترجماں شد ناصر — عالم ہمہ زان نوشتہ عالم آمد

زکی کو بادشاہ نے ملک الشعرا خطاب عنایت کیا تھا۔ (سراپا سخن صفحہ ۱۸۸ و سخن شعرا صفحہ ۱۸۰)

## مفید الاذہان

قائمتہ الدین مولوی میرزا محمد علی مجتہد نے بادشاہ کی فرمائش پر اس مسئلے سے بحث کی ہے کہ نصاریٰ کے ہاتھ کا کھانا جائز ہے یا ناجائز۔ یہ رسالہ اپنے سال تالیف ۱۲۸۶ھ میں مطبع سلطانی کلکتہ میں چھپا۔

## اشراق اختری

بادشاہ روز صبح کو وظائف پڑھا کرتے تھے۔ ان میں ایک دعا تھی جو صرف وقت مقررہ پر یاد آتی تھی، دوسرے وقتوں میں اس کے فقروں اور لفظوں کو صحیح ترتیب سے

نہیں پڑھ سکتے تھے ۔ اور جس وقت یاد آتی تھی، اس وقت بھی اسس کو پڑھ تو سکتے تھے، مگر صحیح ترتیب سے لکھ نہ سکتے تھے ۔ ایک دن انھوں نے رفعت الدولہ رفیع الملک کاتب الملوک منشی سید محمد شفیع الرضوی سے خواہش کی کہ اس صورت حال کا سبب بیان کریں ۔ بادشاہ کی اس خواہش کی تعمیل میں انھوں نے ایک بڑی عالمانہ اور دقیق مضامین پر مشتمل کتاب لکھ کر اشراق اختری اسس کا نام رکھا ۔ مصنف نے ایک طویل مقدمہ نفس ناطقہ کے بیان میں (ص ۳۷-۱۷۰) اور ایک دوسرا مقدمہ نفس ناطقہ کے قوائے حیوانیہ کی بحث میں لکھا ہے (ص ۱۷۵-۱۸۶) ۔ یہ کتاب ۱۸۷۵ء مطابق ۱۲۹۲ھ میں ختم ہوئی اور اسی سال مطبع سلطانی کلکتہ میں چھپی ۔

## مفاتیح خاقانی

بادشاہ جو اوراد و تعقیبات پڑھتے تھے وہ انھیں کے حکم سے کسی خوش نویس کاتب نے لکھے ہیں اور نماز کا ترجمہ اور تکبیات نماز وغیرہ بھی اس کتاب میں درج کر دیئے گئے ہیں ۔ کتاب کا نام تاریخی ہے جس سے ۱۳۰۱ھ نکلتے ہیں ۔

## ھدیۂ حسنیہ ترجمہ نماز یومیہ

بادشاہ کی فرمائش سے یہ رسالہ لکھا گیا جو نماز اور متعلقات نماز کے ترجمے پر مشتمل ہے ۔

## کوکب الدری فی بیان آیتہ الکرسی

یہ رسالہ بادشاہ کی فرمائش سے لکھا گیا ۔ اس میں مندرجہ ذیل چار مبحث ہیں ۔

(۱) بعض فضائل و شان نزول آیتہ الکرسی (۲) فوائد و عوائد تلاوت ۔
(۳) متن آیتہ الکرسی معہ ترجمہ بین السطور (۴) شرح بعض الفاظ و فقرات ۔

مفاتیح خاقانی، ہدیہ حسنیہ اور کوکب الدری کا ایک ایک قلمی نسخہ امام باڑہ سبطین آباد، مٹیا برج میں موجود ہے ۔

شاہان اودھ میں علم ہیئت سے دل چسپی کئی پشتوں سے چلی آتی تھی۔ واجد علی شاہ کو بھی یہ خصوصیت ورثے میں ملی۔ کمال الدین حیدر حسنی الحسینی نے علم ہیئت میں جان برنکلی کی انگریزی کتاب کا اردو میں ترجمہ ۱۸۴۷ء میں کیا اور یہ چار سو چالیس صفحے کی کتاب بادشاہ کے حکم سے لکھنؤ کے شاہی مطبع میں چھاپی گئی۔

## مثنوی ممتاز۔

واجد علی شاہ اپنی ایک ممتوعہ بادی بیگم ملقب بہ زیب عالم کو اپنے خط مورخہ ۵ ذی قعدہ ۱۲۷۵ھ میں لکھتے ہیں:-

"اسی کاتب[1] و شاعر خوش نویس و خوش فکر و خوش تقریر کے واسطے آگے بھی تحریر کر چکا ہوں۔ ان کی ملازمی اور تنخواہ کی تدبیر کر چکا ہوں۔ رویائے صادقہ بھی تم نے انھیں سے لکھوایا تھا... اب پھر بار دگر لکھتا ہوں، مکرر لکھتا ہوں کہ اس کاتب خوش تقریر کا نام لکھوا بھیجو۔ اور بحر متقارب مثمن مقصور الآخر میں بھی کچھ کلام لکھوا بھیجو تو ہم اس کے نام کو اپنے دفتر پر لکھ لیں۔ اور خطاب اس کا 'راقم عشق اختر' لکھ لیں۔ ہمیں منظور ہے کہ جب سے تم نے ماشاءاللہ ہوش سنبھالا ہو اور الی الان جو جو سوانحات اور تعشق اور فرط تعشق تم سے ہمارے واسطے صادر ہوا ہو' ان سب واردات کو یہ شخص پانچ چھ ہزار شعر میں اور بحر متقارب مثمن مقصور میں بقید تسطیر لائے اور لطف تحریر راست راست سوائے مبالغہ شاعری دکھلائے...

جی تو یہ چاہتا ہے کہ کتاب 'مثنوی ممتاز' کہ یہ نام بھی اس مثنوی کے واسطے زیبا اور لائق ہے، مجلد اور محشّیٰ اور مطلّا اور مذہب اور منقر کروا کے ہمارے پاس بھجوا دو۔ جو صرف اس کا ہوگا وہ متعلق ہم سے ہے۔

---

[1] میاں مشیر لکھنوی

اور جو یوں نہ ہو سکے تو ایک ایک دو دو جز میرے پاس روانہ کرتی جانا۔ میں یہاں حسبِ مرضی خود اس کی تیاری کروا لوں گا اور چھپنے کی بھی تدبیر کروں گا۔[1]

میاں مشیر لکھنوی ان بیگم صاحبہ کے نامہ نویس تھے۔ بیگم نے بادشاہ کی فرمائش کی تعمیل میں جو مثنوی لکھوائی اس کا ابتدائی مصرع یہ ہے "دلا زیب ایماں ہے حمدِ خدا"۔ اس مثنوی کا ایک نامکمل ناقص الآخر نسخہ کتب خانۂ مشرقی پٹنہ میں موجود ہے۔ یہ نسخہ کئی رنگوں کے کاغذوں پر لکھا ہوا اور مطلا ہے۔ اس میں کل ۹۱ ورق ہیں اور ہر صفحے میں دس شعر ہیں۔ آخری صفحے میں چند سطروں کی جگہ سادی چھوٹی ہوئی ہے اور آخری شعر یہ ہے۔

پلا ساقیا اب وہ جامِ شراب
دکھا دے جو کیفیت انقلاب

یہ شعر اک نئے بیان کی تمہید ہے۔ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ کاتب نے اصل نسخہ یہیں تک نقل کر کے چھوڑ دیا ہے۔

سرودِ سلطانی

توکل بیگ واقعہ نویس غزنین نے ۱۰۶۳ھ میں شمشیر خاں حاکم غزنین کے حکم سے شاہنامہ فردوسی کا خلاصہ فارسی نثر میں لکھ کر تاریخ شمشیر خانی اس کا نام رکھا۔ واجد علی شاہ کے حکم سے رجب علی بیگ سرور نے ۱۲۶۴ھ میں شمشیر خانی کا فارسی سے اردو میں ترجمہ کیا۔ اور تاریخ کی معتبر کتابوں کی مدد سے شاہانِ نامدار کے حسب و نسب کی تصحیح کر کے اپنی کتاب کا نام سرودِ سلطانی رکھا۔

چشمۂ حیات

بادشاہ کو ایک وقت یہ خیال رہنے لگا کہ ان کی رحلت کا وقت قریب ہے۔

---

[1] تاریخ ممتاز صد ۵۶-۵۷

ان کے اس خیال کو دور کرنے کے لیے بادشاہ کے درباری طبیب حکیم شفاء الدولہ نے چشمۂ حیات کے نام سے ایک کتاب لکھی جس میں بادشاہ کے طول عمر کی علامتیں لکھیں۔ اور ان چیزوں کا بیان لکھا جو عمر کو گھٹاتی اور بڑھاتی ہیں اور عمر کے کم کرنے والی چیزوں کے ضرر کو دفع کرنے کی تدبیریں بتائیں۔ مصنف کا دعویٰ ہے کہ اس طرح کی کتاب نہ کسی نے دیکھی نہ سنی ہوگی۔ یہ کتاب واجد علی شاہ کے حکم سے مطبع سلطانی لکھنؤ میں سنہ ۱۲۷۰ھ میں چھاپی گئی۔ مصنّف کا نام مع خطاب تاج الاطبا خلاصۃ الحکما سیادت پناہ شفاء الدولہ ذکاء الملک حکیم سید فضل علی خاں بہادر مدبر جنگ تھا۔

صحت نامۂ واجد علی شاہ۔ مصنفہ حکیم مسیح الدولہ مرزا علی حسن خاں طبیب دربار شاہی۔

تاج فراست۔ کتاب گمنام کا مصنف واجد علی شاہ کے حال میں لکھتا ہے:-

"مولف۔ الخطاب وقائع نویسی مخاطب فرمودہ فرمائش کتابے کہ مسمّٰی بہ تاج فراست در فن تہذیب اخلاق و علم صحبت نوشتہ ام مامور فرمودند۔ ہر کہ آن کتاب را مطالعہ نماید بر مراتب فضل و کمال ایں سلطان با اقبال پے تواند برد۔"

فیوض جلیلۂ سلطان عالم

واجد علی شاہ کے درباری طبیب مسیح الدولہ بہادر علم طب کی ایک عدیم النظیر جامع کتاب لکھنا چاہتے تھے۔ لیکن دربار کی حاضری اور علاج معالجے میں مصروفیت کے باعث فرصت نہ ملتی تھی۔ ایک دن بادشاہ کی خدمت میں عرض کیا اور بادشاہ نے ان کے شاگردوں کا جم غفیر ان کی مدد کے لیے مقرر کر دیا۔ انھوں نے زیر تصنیف کتاب کا تاریخی نام "فیوض جلیلۂ سلطان عالم" رکھا۔ جس سے اس کے آغاز کا سال سنہ ۱۲۶۵ھ نکلتا ہے۔ کتاب کے ماخذوں کی طویل فہرست میں بہت سی نہایت کمیاب اور قدیم کتابیں شامل ہیں۔

اس کتاب کا مقدمہ خود ایک ضخیم کتاب ہے، جو گنجان خط میں لکھے ہوئے ۱۳ - انچ لمبے ۸ انچ چوڑے ۴۲۲ صفحوں پر مشتمل ہے - ہر صفحے میں ۲۳ سطریں ہیں۔ مقدمے میں نو فصلیں ہیں جو طب اور طبیب کے متعلق معلومات کا خزانہ ہیں - آخری فصل میں اطبائے متقدمین اور اساتذۂ متاخرین کے حالات ہیں - یہ تذکرۃ الاطبا ۲۲۴ صفحوں کی ایک مستقل کتاب ہے -

مقدمے کے علاوہ اصل کتاب میں پانچ باب اور ایک خاتمہ ہے۔ مصنف ہر باب کو ایک کتاب قرار دیتا ہے -

اس کتاب لاجواب کے مذکورۂ بالا مقدمے کا خوش خط قلمی نسخہ میرے کتب خانے میں موجود تھا۔ مگر ایک عنایت فرمانے اس کو معلوم نہیں کہاں پہنچا دیا -

---

## کتابیں جو خلاف واقعہ بادشاہ سے منسوب کردی گئیں

مطلع العلوم و مجمع الفنون ۔ کان پور کے نواب بنیاد حسین خاں نے اپنی کتاب کشکول میں اس نام کی ایک کتاب کو واجد علی شاہ کی تصنیف بنایا ہے ۔ اس کتاب کا ایک نسخہ جو مطبع زبدۃ الاخبار آگرہ میں ۱۲۶۲ھ مطابق ۱۸۴۶ء میں چھپا تھا میرے کتب خانے میں موجود ہے ۔ اس کے مصنف واجد علی شاہ نہیں بلکہ کوئی منشی واجد علی خاں ہیں ۔ انھوں نے دیباچہ کتاب میں اپنا حال کسی قدر تفصیل سے لکھ دیا ہے ۔ وہ بندر ہوگلی میں پیدا ہوئے تھے اور ان کے والد نواب خان جہاں خاں مرحوم کے دارالانشا میں ملازم تھے ۔ اس کتاب میں دو دفتر ہیں ۔ پہلے دفتر "مطلع العلوم" میں ۳۷ باب ہیں اور ہر باب میں کسی ایک علم کا مختصر بیان ہے ۔ کتاب کے دوسرے دفتر "مجمع الفنون" میں متعدد فنون کا بیان ہے ۔ کتاب کی تقطیع بڑی، خط خفی اور ضخامت ۵۴۰ صفحے ہے ۔

ماهیت الغنا (فارسی) اس کتاب کا قلمی نسخہ میرے کتب خانے میں ہے وہ بڑے اہتمام سے تین رنگ کی روشنائیوں میں لکھا گیا ہے ۔ عربی عبارتیں خط نسخ میں ہیں اور ان پر بڑی احتیاط سے اعراب دوسری روشنائی سے لگائے گئے ہیں ۔ یہ نسخہ ظہیر الدین بلگرامی کی کتاب اسرار واجدی کے ساتھ ایک ہی جلد میں بندھا ہوا تھا ۔ اس میں بڑے سائز کے ۱۶ صفحے ہیں ۔ کتاب اور مصنف کا نام کسی نمایاں جگہ پر نہیں لکھا گیا ہے ۔ دیباچے کی ابتدا میں یہ عبارت ہے ۔

"بر ارباب اولوالالباب طریقت و شریعت مخفی مبادکہ ایں بندۂ درگاہ لم یزلی محمد واجد علی متخلص اختر را از مدتے قبل جلوس اورنگ شاہی کہ زمانۂ ولی عہدی بود مضمونے عجیب حیرت افزا نشترِ خلجان بر رگِ جاں می زد"

اور دیباچے کے آخر میں یہ عبارت ہے

"در مقام کلکتہ بہ دار الامتحان قلعہ ولیم فورٹ ... رسالہ ترتیب دادہ شد

وبنام ماہیت الغنا نام زد کردہ ام "

اس طرح یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ یہ کتاب واجد علی شاہ نے فورٹ ولیم میں نظر بندی کی حالت میں لکھی۔ (اس کے بعد سطر ۱۰ "کتاب کی ابتدا احمد..." سے صہ ۲۴۱ کے خاتمے تک پڑھیے)

متذکرۂ آفتاب عالمتاب *:- ڈاکٹر سید عبداللہ نے اس تذکرے کو واجد علی شاہ کی تصنیف قرار دیا ہے۔ اس غلطی کا بانی گارساں دتاسی ہے۔ اس نے واجد علی شاہ کی تصنیفات کے سلسلے میں لکھا ہے شعرائے ہندوستانی و فارسی کا ایک ضخیم تذکرہ جس میں کہا جاتا ہے کہ پانچ ہزار شاعروں کا ذکر ہے۔ مگر مجھے اس کا کوئی نسخہ نہیں ملا۔ کیونکہ وہ تذکرہ غدر کے زمانے میں تباہ ہو گیا۔ (تاریخ ادبیات ہندی و ہندوستانی جلد اول طبع دوم صفحہ ۱۸۷۰)

یہ تذکرہ قاضی صادق خاں اختر کی تصنیف ہے جو تخلص کی یکسانی کی بنا پر واجد علی شاہ اختر سے منسوب کر دیا گیا۔ کتاب کی ابتدا احمد سے کی گئی ہے اور نعت میں صرف اتنا لکھا گیا ہے۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الَّذِیْ قَالَ السَّمَاعُ مُبَاحٌ لِاَهْلِهٖ وَحَرَامٌ لِغَیْرِہٖ۔ اور کتاب کی ساری بحثوں کا نتیجہ یہی ہے کہ غنا مباح ہے اس کے اہل کے لیے اور حرام ہے نااہل کے لیے۔ واجد علی شاہ کا یہ مسلک نہیں تھا۔ ان کو موسیقی کا شوق تو بہت تھا لیکن وہ اس کو کسی حالت میں حلال اور جائز نہیں سمجھتے تھے۔ یہ احساس ان کے دل میں ہمیشہ موجود رہا کہ گانا بجانا اسلامی شریعت کی رو سے ممنوع ہے۔ اپنی بادشاہی کے تیسرے سال بیماری کی حالت میں گانے بجانے سے توبہ کر لی۔ خود لکھتے ہیں۔

> "دریں عرصہ بندہ از منہیات و غنا وغیرہ بسبب شدت عارضہ انکار ساختہ از آں دم تا ایں دم گاہے لفظ غنا بہ سمع نمی رسد... مغنیان وغیرہ جملہ از نوکری برطرف گردیدند و آں جملہ ساز و سامان سلیمانی بر باد شد[1]"

ترجمہ: اس عرصے میں میں نے ممنوعات اور غنا وغیرہ سے مرض کی شدت کے باعث

---

[1] عشق نامہ، نثر فارسی قلمی صہ ۲۱۴ (کتب خانۂ راقم)

* اس کتاب کا حال "...سے منسوب کر دیا گیا" تک ماہیت الغنا کے حال (صہ ۲۳۹ تا ۲۴۱) کے بعد پڑھیں۔

انکار کیا اور اس گھڑی سے اس دم تک غنا کا لفظ میرے کان تک نہیں پہنچا... گوتیے وغیرہ سب نوکری سے برطرف کر دیے گئے اور سارا سلیمانی ساز و سامان برباد ہو گیا۔

ماہیت الغنا کی فصل چہارم میں غنا کو افضل ترین نعمات الٰہی قرار دیا گیا ہے اور یہ بات بھی بادشاہ کے مسلک سے مطابقت نہیں رکھتی۔

مٹیا برج میں اس کتاب کا ایک قلمی نسخہ رسالہ در حرمت و حلت غنا کے نام سے ہے اس کے خاتمے پر یہ عبارت ہے۔

"صاف و چاق شدن موقوف بر پسند و اجازت و اصلاح و نظر ثانی مصنف است"

منشی ظہیر الدین بلگرامی نے اپنی کتاب اسرار واجدی میں ماہیۃ الغنا کو اپنی تصنیفوں میں شامل کیا ہے[۱] اور اپنی دوسری کتاب ظہیر الانشا میں اپنی تصنیفات کی فہرست میں ایک کتاب کا ذکر یوں کیا ہے:-

"رسالہ در ماہیت غنا و وجہ حلت و حرمت غنا و سبب تاثیرات آں بر ارواح و نفوس[۲]"

ان تمام چیزوں پر نظر کرنے سے واضح ہوتا ہے کہ ظہیر الدین بلگرامی نے ماہیۃ الغنا کے نام سے ایک کتاب لکھی اور اس کو واجد علی شاہ کی طرف منسوب کرنا چاہا۔ لیکن ان کی یہ خواہش پوری نہیں ہوئی۔ بادشاہ نے کسی اور کی تصنیف کو اپنی طرف منسوب کرنا کبھی پسند نہیں کیا۔

---

[۱] اسرار واجدی قلمی۔ لکھنؤ یونی ورسٹی ٹیگور لائبریری ص ۶۱۷ [۲] ظہیر الانشا، مطبع منشی نول کشور، لکھنؤ ص ۱۵۷

# ضمیمہ

# نظم طباطبائی اور واجد علی شاہ

بقلم ابوالخیر مودودی

## طباطبائی کا مٹیا برج اور دربار واجدی سے تعلق

طباطبائی صاحب کی زندگی کا موسم بہار جان عالم واجد علی شاہ کے دربار میں گزرا وہ مٹیا برج کے بزم سخن کے جوہر دار رکن اور شہزادوں کے معلم وا تالیق تھے ... کم و بیش بیس سال طباطبائی صاحب مٹیا برج کی فضا میں رہے .. وہ ان لوگوں میں آخری شخص تھے جو بادشاہ کی وفات کے بعد بھی مٹیا برج کے مکینوں سے وابستہ رہے "

## واجد علی شاہ کی سوانح عمری

میں نے طباطبائی سے کہا کیا اچھا ہوتا کہ آپ اس بدنام بادشاہ پر ایک کتاب لکھ دیتے ... کہنے لگے ... میں نے بہت مواد جمع کیا تھا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے ریکارڈوں سے اور بہت سے سرکاری غیر سرکاری روزنامچوں سے لندن کے اخباروں کے جو نامہ نگار بادشاہ بادشاہ کے مٹیا برج کے قیام کے زمانے میں ملے اور انھوں نے اپنے اخباروں کو مضمون بھیجے۔ یہ سب سالہ میں نے جمع کیا تھا۔ کلکتہ میں ایک انگریز وکالت پیشہ تھا۔ یہ آخر زمانے کی بات ہے۔ وہ بادشاہ کا بہت گرویدہ ہو گیا تھا۔ اس نے بھی مواد کی فراہمی میں بہت مدد دی۔ مگر صاحب وہ سارا مواد اور لکھی لکھائی کتاب اس طغیانی کی نذر ہو گئی جو ۱۹۱۱ء میں رود موسیٰ میں آئی تھی۔

## بادشاہ کے ذاتی اوصاف

بادشاہ میں بہت سی خوبیاں بھی تھیں عیب بھی تھے ... واجد علی شاہ نوجوانی

میں تخت پر بیٹھے تھے۔ دانش مندی مستعدی سے حکمرانی شروع کی۔ دادگستری اور اصلاح لشکر پر خاص توجہ کی۔ طلوع صبح سے تین بجے دن تک ایک دم کو بھی استراحت نہ کرتے بہت کچھ کیا، ان کی کارپردازی کے ثبوت ہیں۔ مگر یہ سب چندروز کی بہار تھی.. فقط ایک بادشاہ کی ذات تھی جس میں ملک داری کی استعداد تھی۔ باقی اور آوے کا آوا بگڑا ہوا۔"

مذہبیت

"انتہائی عیش پسندیوں کے باوجود کبھی شراب کو ہاتھ نہیں لگایا۔ کبھی ایسا نہیں ہوا کہ کسی بازاری طوائف کو باریابی کا موقع ملا ہوا۔ وہ اپنی شریعت کے خلاف کبھی کوئی کام نہ کرتے تھے۔ مٹیا برج میں ایک امام باڑہ بیت البکا بنوایا تھا جب وہ تیار ہوگیا اس میں سادات ملازمین کی ضیافت کی اور حُسن عقیدت سے آفتابہ خود ہاتھ میں لے کر کھڑے ہوگئے، خود سب کے ہاتھ دھلائے۔"

انصاف پسندی، رحم دلی، انکسار، نیک نفسی

"وہ اپنی ذات سے بہت نیک دل اور دادگستر تھے۔ کسی موافق یا مخالف، یگانہ و بیگانہ کے ساتھ عدل میں رعایت نہ کی، کسی کے ساتھ بے رحمی نہ کی، کسی مخالف کو ستایا نہ کسی کی جان لی۔ ان میں غرور و نخوت نام کو بھی نہ تھا، جس سے کوئی امیر رئیس خالی نہیں ہوتا، ہر فرد بشر کے سلام کا جواب دیتے، خوش خلقی اور خندہ پیشانی سے پیش آتے اور نرمی سے گفتگو کرتے۔"

مثنوی دریائے تعشق اور رہس

"مثنوی دریائے تعشق بادشاہ کے کلام میں ایک ممتاز چیز ہے۔ اس مثنوی میں جو قصہ ہے، اس کا رہس ہوا کرتا تھا۔ اسی پر اہل شہر طعنہ زنی کرتے تھے کہ ہائے غضب بادشاہ ناچتے ہیں۔ اصل اور بے اصل کی بات تو خدا ہی جانے، وہاں ندیاں خاص کو بار نہ تھا۔ بادشاہ کے محل میں ایک گروہ رہس والیوں کا تھا۔ وہی اس قصے کا رہس کیا کرتی تھیں ... یہ سب ممتوعہ تھیں۔"

## بادشاہ کی زود گوئی

"شعر ذرا سوچ سمجھ کر کہنا نہ جانتے تھے۔ فکرِ شعر کے وقت دو[۲] دو[۲] تین[۳] تین خوش نویس لکھتے جاتے تھے۔ ایک شعر اس نے لکھنا شروع کیا تھا کہ دوسرا اور تیسرا شعر بھی تصنیف ہو گیا۔"

علامہ سید علی حیدر نظم طباطبائی، نقوش لاہور، ضمیمہ شخصیات نمبر ص ۳۰۰-۳۱۰



# سُلطانِ عالم واجد علی شاہ

## دوسرا حصّہ

مظلومی، معزولی، جلاوطنی

# ایسٹ انڈیا کمپنی اور دیسی ریاستوں کا الحاق

ایسٹ انڈیا کمپنی انگریز تاجروں کی ایک فلم جماعت تھی جو ۱۶۰۰ء میں وجود میں آئی۔ اس نے کچھ مخصوص حقوق و مراعات حاصل کر کے ہندوستان میں اپنی تجارت کو خوب فروغ دیا اور سیاسی حالات سے فائدہ اٹھا کر ہندوستان کی سیاست میں داخل ہو گئی اور ملک کے بعض حصوں میں اپنی حکومت قائم کر لی۔ مغلیہ سلطنت کے زوال کے بعد ہندوستان میں کوئی مستحکم سلطنت نہ رہی۔ سارا ملک بہت سی ریاستوں میں تقسیم ہو گیا کمپنی کے کارپردازوں نے بعض ریاستوں سے جنگ کی۔ بعض کو آپس میں لڑایا، بعض کی رعایا اور فوجیوں کو رئیس کے خلاف بھڑکایا، بعض کو دوست بن کر دھوکا دیا، بعض سے وعدے کر کے پھر گئے، اور بعض کے ذمے لاکھوں روپے کا قرض نکالا۔ غرض کہ الحاق کے لیے کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھا۔ اور ایک ایک کر کے ساری دیسی ریاستوں کو کمپنی کی حکومت میں شامل کر لیا۔ اس طرح ان کی طاقت روز بروز بڑھتی گئی۔

ریاستوں کے الحاق کی روداد مختصراً یہ ہے کہ ۱۷۹۶ء میں تنجور، ۱۷۹۹ء میں میسور، ۱۸۰۰ء میں سورت ۱۸۰۱ء میں کرناٹک، ۱۸۱۸ء میں مرہٹوں کی ریاستیں، ۱۸۲۶ء میں آسام، اور اراکان اور اسی سال بھرت پور، کورگ، جے پور، کرپی اور شکارپور، ۱۸۴۸ء میں سندھ اور ستارہ، ۱۸۴۹ء میں جیت پور اور سنبھل پور، اور اسی سال پنجاب، ۱۸۵۲ء میں برما، ۱۸۵۳ء میں ناگپور اور دکن کا زرخیز صوبہ برار، ۱۸۵۴ء میں جھانسی اور ۱۸۵۶ء میں اودھ کمپنی حکومت میں شامل کر لیا گیا۔ مورخ مارش مین لکھتا ہے کہ ڈلہوزی کے ان تمام الحاقات کو بعض طبقوں نے کسی برطانوی مدبر کی کارگزاری نہیں سمجھا بلکہ راہزنوں کی غارت گری سے تعبیر کیا۔ ان طبقوں میں ڈلہوزی نہایت کمینہ اور بدترین حاکم شمار کیا جاتا تھا[1]

---

[1] مارش مین۔ اردو ترجمہ صہ ۵۷۴

جس آندھی نے میسور میں سلطنت کا تخت، پنجاب میں راج کی گدی اور بنگال میں نظامت کی مسند الٹ دی اگر وہ اودھ کا شاہی تاج بھی اُڑا لے گئی تو تعجب کیا اور واجد علی شاہ پر الزام کیوں!

عبدالحلیم شررؔ لکھتے ہیں:

"چونکہ انتزاع سلطنت انھیں کے عہد میں ہوا اس لیے تمام اہل الرائے کے ہدف سہام اور نشانۂ ملامت وہی بن گئے۔ اور قریب قریب تسلیم کر لیا گیا کہ زوال سلطنت کا باعث وہ تھے۔ لیکن جس زمانے میں ان کی سلطنت کا خاتمہ ہوا ہے ان دنوں ہندستان کی تمام وطنی قوتیں ٹوٹ رہی تھیں۔ پنجاب میں سکھوں اور دکن میں مرہٹوں کا دفتر کیوں اُلٹا۔ جو بہادر اور زبردست اور ہوشیار مانے جاتے ہیں۔ دہلی میں مغل شہنشاہی کا اور بنگالے میں نواب ناظم بنگالہ کا استیصال کیوں ہوا حالاں کہ ان میں اتنی طفلانہ مزاجی نہ تھی جتنی کہ لکھنؤ کے رنگ آرائے سلطنت میں بتائی جاتی ہے۔ مذکورہ چاروں درباروں میں کوئی واجد علی شاہ نہ تھا۔ حالاں کہ ان کی تباہی لکھنؤ کی تباہی سے کم نہ تھی۔" (گزشتہ لکھنؤ صدا۵)

ریاستوں کے الحاقات کا سلسلہ اودھ پر آکر ختم ہوا۔ تاریخی حقائق سے ناواقف اور انگریزوں کے پروپیگنڈا سے متاثر لوگ حکومت اودھ کے خاتمے کا ذمہ دار واجد علی شاہ کو سمجھتے ہیں۔ اس غلط فہمی کو دور کرنے کے لیے الحاق اودھ کا تاریخی پس منظر مختصراً پیش کیا جاتا ہے۔ انگریز مدت سے اودھ کو کمزور اور اودھ کے محاصل پر ناجائز تصرف کرتے چلے آتے تھے۔ بکسر کی لڑائی میں شجاع الدولہ فرماں روائے اودھ نے انگریزوں کے خلاف ناظم بنگالہ نواب قاسم علی خاں عالی جاہ کا ساتھ دیا۔ اور شکست کھائی۔ انگریزوں نے ۱۶ اگست ۱۷۶۵ء کو ایک معاہدہ کیا جس کی رو سے پچاس لاکھ روپیہ تاوان جنگ وصول کر لیا۔[1] بکسر کی لڑائی کے بعد شجاع الدولہ سے ایک تحریر لکھوائی جس کی رو سے سرکار کمپنی



[1] قیصر التواریخ جلد دوم صد۷۵-۷۶

نے آصف الدولہ کے جلوس کے وقت بائیس لاکھ کا ملک بنارس، جون پور، غازی پور لے لیا۔ ۱۷۹۸ء میں سعادت علی خاں کی گدی نشینی کے وقت گورنر جنرل نے ایک معاہدے پر دستخط کروائے جس کی ایک شرط یہ تھی کہ ملک کی حفاظت کے لیے دس ہزار جوانوں کی انگریزی فوج رکھی جائے اور پینتیس لاکھ سالانہ اس کی نعل بندی مقرر کی گئی۔ دوسری شرط یہ تھی کہ الہ آباد کا قلعہ جو بقول مؤرخ مارش مین ممالک مغربی و شمالی کی کنجی تھا کمپنی کے سپرد کر دیا جائے[1]۔ نومبر ۱۸۰۱ء میں سعادت علی خاں کو مجبور کرکے ایک معاہدے پر دستخط کروا لیے جس کی رو سے انگریزی امدادی فوج کے مصارف کے لیے ایک کروڑ پینتیس ۳۵ لاکھ کے ضلاع پر یعنی تقریباً نصف اودھ پر کمپنی کی دائمی حکومت تسلیم کرنا پڑی۔ انگریز مورخ مارش مین لکھتا ہے کہ علاقوں کا یہ جبری استحصال کمپنی کے عہد حکومت کا نہایت ہی قابل ملامت کارنامہ قرار دیا جاتا ہے[2]۔ پیگو کی لڑائی کے وقت غازی الدین حیدر سے ایک کروڑ روپیہ دائمی قرض کے طور پر لے لیا۔ اور اس کے منافع کی تقسیم اپنے ہاتھ میں رکھی[3]۔ محمد علی شاہ کے عہد میں عہدنامے میں ایک شرط بڑھا کر فوج کی کنٹنجنٹ چھ لاکھ روپے مقرر کیے[4]۔

جب ہندوستان کی بیش تر دیسی ریاستیں کمپنی کی حکومت میں شامل کی جا چکی تھیں اور باقی ریاستوں کے الحاق کا منصوبہ بن چکا تھا، انگریز پورے ملک پر قابض ہو چکے تھے اور کوئی طاقت ایسی نہ تھی جو انگریزوں کا مقابلہ کر سکتی، ایسے وقت میں ۱۳ فروری ۱۸۴۷ء (۲۶ صفر ۱۲۶۳ھ) کو واجد علی شاہ اودھ کے تخت پر بیٹھے۔ ان کی تخت نشینی سے بہت پہلے اودھ پر انگریزوں کا اقتدار قائم ہو چکا تھا اور بادشاہ کے اختیارات بہت محدود ہو چکے تھے۔ اس صورت حال کا اظہار میاں جرأت شاعر نے ایک قطعے میں یوں کیا ہے:

سمجھے نہ امیران کو کوئی نہ وزیر
انگریزوں کے ہاتھ اک قفس میں ہیں اسیر
جو کچھ وہ سکھائیں سو یہ منھ سے بولیں
بنگالے کی مینا ہیں یہ پورب کے امیر

---

[1] مارش مین صفحہ ۱۹۶ [2] مارش مین صفحہ ۲۲۱ [3] قیصر التواریخ جلد اول صفحہ ۲۶
[4] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۳۱-۱۳۲

عرصے سے اودھ پر انگریزوں کے دانت لگے ہوئے تھے، اور وہ بدانتظامی کی صورت میں اودھ پر قبضہ کر لینے کی دھمکی دیتے رہتے تھے۔ واجد علی شاہ ان حالات سے بخوبی واقف تھے اور جانتے تھے کہ اودھ کی سلطنت ایک ڈگمگاتی ہوئی ناؤ ہے۔ انھوں نے اپنی ولی عہدی کے زمانے ہی میں کہا تھا:

ٹٹ پونجیوں کا اختر مے خانے میں دورہ ہے
دکان اُٹھا ڈالو بازار نہ ٹھہرے گا[1]

اسی بنا پر وہ بادشاہ بننے کے خواہش مند نہ تھے۔ ان کی طبیعت حکومت پر مائل نہ تھی۔ وہ بادشاہی پر درویشی کو ترجیح دیتے تھے۔ مگر قسمت کا لکھا پورا ہوا اور ان کو بادشاہ بننا پڑا۔ انھوں نے اپنی کتاب ہیبت حیدری ۱۲۶۵ھ میں لکھی

ہوئی جب یہ تالیف اے نکتہ سنج
تو ہجرت سے تھے بارہ سو شصت و پنج

اور سلیمن کے خط بنام ڈلہوزی مورخہ ۶ ستمبر ۱۸۴۹ء سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اس وقت یہ کتاب لکھ رہے تھے۔ اس کتاب میں انھوں نے اپنے ان خیالات کا بے لاگ اظہار یوں کیا ہے:

یہ دنیا ہے مشہور نخوت سرا
نہیں بلکہ کہیے مصیبت سرا

مجھے دوستی اس سے حاصل نہ تھی
طبیعت حکومت پہ مائل نہ تھی

نہ چھوڑا ذرا مجھ کو تقدیر نے
دیا ساتھ ہرگز نہ تدبیر نے

فقیری کا جبّہ دکھایا بہت
حکومت سے منہ کو چھپایا بہت

مقرر جو تھا وقت وہ آگیا
پکڑ کر سر تخت پہنچا گیا

بنا میرے زیر قلم سب اودھ
ہوا قبضہ دو ملک میں اب اودھ

خدا نے مرے سر پہ رکھا یہ بار
مگر دیکھیے اس کا انجام کار

آخری شعر بتاتا ہے کہ وہ سمجھ رہے تھے کہ بادشاہی کا انجام اچھا نہ ہوگا۔ اس کے بعد وہ



[1] گل دستہ عاشقاں ص۹

کہتے ہیں۔

مگر شکر ہے شکر ہے، اے خدا ؛ کہ اب تک ہے حاصل وہی مرتبا

اس قول سے صاف ظاہر ہے کہ ان کو ڈھائی برس تک بھی سلطنت کے باقی رہنے کی امید نہ تھی۔ ان کا یہ اندازہ بالکل صحیح تھا۔ اگر ملک میں کچھ غیر معمولی حالات پیدا نہ ہو گئے ہوتے تو اس وقت تک اودھ پر انگریزوں کا قبضہ ہو جاتا۔ ان حالات میں سب سے اہم پنجاب اور برما کی لڑائیاں تھیں۔ ۱۸۴۸ء کا پورا سال سکھوں کے ساتھ نبرد آزمائی میں گزرا۔ کئی جگہ سخت معرکے پیش آئے۔ آخر کار ۲۹ مارچ ۱۸۴۹ء کو مہاراجہ دلیپ سنگھ نے ڈلہوزی کے اعلان پر دستخط کر دیے، جس کی رو سے پنجاب کی سلطنت برطانیہ کی طرف منتقل ہو گئی۔ اس کے کچھ دن بعد برما کی دوسری جنگ پیش آ گئی۔ ستمبر ۱۸۵۱ء میں چھیڑ چھاڑ شروع ہوئی۔ ۱۰ فروری ۱۸۵۲ء کو اعلان جنگ کیا گیا اور فوج کشی کی تیاریاں شروع ہوئیں۔ ۲ دسمبر ۱۸۵۲ء کو برما کے دارالحکومت پیگو کا الحاق کر لیا گیا۔

واجد علی شاہ کا سارا عہد حکومت کشاکش میں گزرا۔ انگریز بدانتظامی کا الزام لگا کر بادشاہ کو معزول کرنے کی فکر میں لگے رہے اور بادشاہ الزام سے بچنے کی تدبیریں کرتے رہے۔ مگر مختار اور مجبور کا مقابلہ ہی کیا۔ اس کشاکش کی طویل داستان کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے۔

جب رزیڈنٹ نے گورنر جنرل کا حکم حاصل کر کے بادشاہ کو فوج میں تنظیم اور اضافہ کرنے سے اور طبیبوں کے مشورے کے پردے میں انتظام ملک میں اصلاح کرنے سے روک دیا جیسا کہ اوپر لکھا جا چکا ہے، تو وہ انگریزی طرز حکومت رائج کرنے پر آمادہ ہوئے۔ رزیڈنٹ کرنل رچمنڈ، اسسٹنٹ رزیڈنٹ کپتان برڈ اور لفٹنٹ گورنر مسٹر ٹامسن کے مشورے سے ایک اسکیم تیار کی گئی جس کو اودھ کے وزیر نے بھی پسند کیا۔ رزیڈنٹ نے وہ اسکیم گورنر جنرل کی منظوری حاصل کرنے کے لیے حکومت ہند کے شعبۂ خارجہ کے سکریٹری سر ہنری ایلیٹ کے پاس بھیج دی۔ یہ اسکیم پہلے ان اضلاع میں نافذ کی جانے والی تھی جو کمپنی کی حکومت سے متصل تھے۔ اس کے بعد بقیہ اضلاع میں۔ ایلیٹ نے یہ کہہ کر خود ہی اس کو نامنظور کر دیا

کہ اگر یہ اسکیم پورے ملک میں ایک ساتھ نافذ کی جاتی تو غور کرنے کے قابل ہوتی۔ اس طرح وہ اسکیم گورنر جنرل کے پاس پہنچ ہی نہ سکی[۱]

رزیڈنٹ اودھ کی حکومت کے خلاف رپورٹیں بھیجتا رہتا تھا، جن کے نتیجے میں گورنر جنرل لارڈ ہارڈنگ نے طے کیا کہ وہ پنجاب سے کلکتے جاتے ہوئے لکھنؤ آئیں گے۔ انھوں نے ۳؍نومبر ۱۸۴۷ء کو کان پور میں مقام کیا۔ واجد علی شاہ ان کے استقبال کے لیے پیش تر پہنچ چکے تھے۔ ۸؍نومبر کو بادشاہ گورنر جنرل سے ملے اور ان کو لکھنؤ آنے کی دعوت دے کر ۱۰؍نومبر کو واپس آگئے تاکہ گورنر جنرل کے استقبال کے لیے مناسب انتظامات کریں۔ لارڈ ہارڈنگ ۱۵؍نومبر کو لکھنؤ پہنچے۔ بادشاہ اور رزیڈنٹ نے ان کا بہت مناسب طریقے سے استقبال کیا۔ گورنر جنرل گیارہ دن قیام کرکے کان پور چلے گئے۔ کان پور اور لکھنؤ میں ان کا استقبال جس شان سے کیا گیا اور ان کی مہمان داری اور دعوتوں میں جتنا تکلف کیا گیا اس کی تفصیل بیان کی جائے تو الف لیلہ کی داستان معلوم ہوگی۔ اس کے صلے میں گورنر جنرل نے کیا دیا۔ کیا کوئی خوش نودی کا پروانہ؟ جی نہیں! ۲۳؍نومبر ۱۸۴۷ء کو ایک سخت خط لکھ کر بادشاہ کو انتظام سلطنت درست کرنے کے لیے دو برس کا وقت دیا اور تنبیہہ کی کہ اگر دو برس کے اندر اصلاح نہ ہوئی تو ایسٹ انڈیا کمپنی سلطنت اودھ کا انتظام اپنے ہاتھ میں لے لے گی[۱]۔ لارڈ ہارڈنگ بخوبی جانتا تھا کہ ایک ملک کے نظام میں مکمل اصلاح دو برس کی قلیل مدت میں نہیں کی جاسکتی۔ یہ دو برس کے بعد ملک پر قبضہ کرلینے کا فقط ایک حیلہ تھا۔ پھر اگر انتظام ملک میں خرابیاں تھیں بھی تو واجد علی شاہ کی نو مہینے کی حکومت میں پیدا نہیں ہوگئی تھیں بلکہ بہت پہلے سے موجود تھیں، جن کے لیے بادشاہ ذمہ دار نہ تھے اور وہ اس سخت تعزیر کے مستحق نہ تھے کہ ان سے سلطنت چھین لی جائے۔

ہارڈنگ کے بعد ۱۸۴۸ء میں ڈلہوزی گورنر جنرل ہوکر آیا۔ اس نے ۱۱؍جنوری ۱۸۴۹ء

---

[۱] بھٹناگر ص ۴۶۔۴۷

کولفٹنٹ کرنل سلیمن کو اودھ کا رزیڈنٹ مقرر کیا۔ وہ بھی سمجھتا تھا کہ اودھ کے ملکی انتظامات کی اصلاح دو برس میں ممکن نہیں۔ اس نے سلیمن کو رزیڈنٹ مقرر کرنے کی تجویز سے مطلع کرنے اور اس کی منظوری حاصل کرنے کے لیے ۱۶ ستمبر ۱۸۴۸ء کو جو خط لکھا تھا اس میں یہ بھی لکھا کہ گورنر جنرل نے ۱۸۴۷ء میں شاہ اودھ کو بذریعہ تحریر یہ اطلاع دی تھی کہ اگر دو سال کے اندر سلطنت میں قرار واقعی اصلاح نہ ہوگی تو برٹش گورنمنٹ انتظام اپنے ہاتھ میں لے لے گی۔[1] اب اس بات کی امید کرنے کی کوئی وجہ پائی نہیں جاتی کہ اکتوبر ۱۸۴۹ء تک کچھ بھی اصلاح وقوع میں آئے۔ اور اس خط کو ان الفاظ پر ختم کیا آپ لکھنؤ کی رزیڈنٹی خاص کر اس بڑی تبدیلی کے خیال سے جو آیندہ ضرور ہونے والی ہے قبول فرمایئے۔[2]

سلیمن سمجھتا تھا کہ بڑی تبدیلی جو آیندہ ضرور ہونے والی ہے سے مراد ہے ضبطی سلطنت اور معزولی شاہ اودھ۔ اس نے گورنر جنرل کی حمایت کے بل پر ایک خود مختار حکمراں کی حیثیت اختیار کر لی اور ایسی حرکتیں کرنا شروع کیں جن سے بادشاہ اور وزیر کی تحقیر ہوتی تھی اور انتظام سلطنت میں بے جا مداخلت ہوتی تھی۔ ایسے بے شمار واقعات میں سے صرف چند مثالیں پیش کی جاتی ہیں۔

مرزا وصی علی خاں جو علی نقی خاں وزیر کے مشیر خاص تھے ان کو سلیمن نے اپنے حکم سے شہر بدر کر دیا۔ بادشاہ نے لکھا کہ وصی علی خاں کا بلاقصور اخراج کیوں کیا جا رہا ہے۔ ریذیڈنٹ نے برافروختہ ہو کر جواب دیا کہ وصی علی خاں کی ملازمت جاگیر یا موروثی جائداد نہیں ہے۔ لہذا ان کی برخاستگی کے لیے ان کے خلاف ثبوت فراہم کرنے کی کوئی حاجت نہیں ہے۔[3]

بادشاہ نے شرف الدولہ محمد ابراہیم خاں کے اخراج کا حکم دیا۔ وہ سیدھے چھاؤنی میں چلے گئے اور رزیڈنٹ کے ایما سے وہاں رہنے لگے۔[4]

ملازمت سے برخاست کیے ہوئے انگریزوں کو لکھنؤ میں ملازمت دلوائی جاتی تھی۔

---

لہ بھٹناگر صـ ۴۶ ۔ ۵۰۲ آخری تاجدار اودھ صـ ۵۲-۵۳ صـ ۵۴-۵۵ صـ ۵۶ و صـ ۵۹-۶۰

سر فریڈرک جان شور اپنی کتاب نوٹس آف انڈین فیسس میں لکھتا ہے:

اُن صاحب کا قصہ کس کو یاد نہیں ہے جو کمپنی کی ملازمت سے برخاست ہوئے تھے اور جن کے متعلق آیندہ ملازمت نہ دیے جانے کے احکام تھے باوجود اس کے وہ گورنر جنرل کا سفارشی خط لے کر لکھنؤ روانہ کیے گئے ... ریذیڈنٹ اپنے اثر سے انگریز جوانوں مالیوں اور گویّوں وغیرہ کو شاہ اودھ کے یہاں نوکر رکھواتا ہے۔ باوجودیکہ بادشاہ کو ان کی بالکل ضرورت نہیں ہوتی[1]

ایک شخص کی جھوٹی اطلاع پر کہ ایک زمیندار نے ایک مسافر کا سر کاٹ لیا ہے ریذیڈنٹ نے بادشاہ کو اطلاع کیے بغیر قاتل کو گرفتار کرنے اور اس کا گاؤں اُجاڑنے کے لیے انگریزی فوج بھیج دی[2]

ریذیڈنسی کا ایک سنتری سوتے میں گر پڑا۔ اس کے ہاتھ کی بندوق چھوٹ گئی اور اس کی کلائی زخمی ہو گئی۔ سلیمن نے گورنر جنرل کو یہ واقعہ پوری تفصیل کے ساتھ لکھ بھیجا۔ لیکن جب بادشاہ کو اطلاع دی تو اس معمولی سی بات کو یہ رنگ دے دیا کہ کچھ آدمی مجھ کو قتل کرنے کے لیے بھیجے گئے انھوں نے ریذیڈنسی میں داخل ہونے کے لیے سنتری پر بندوق کا فیر کیا۔ بادشاہ نے تحقیق کر کے اس الزام کو بے بنیاد پایا۔ لیکن سلیمن اپنی بات پر اڑا رہا اور آخر کار اس حیلے سے بادشاہ کے مقرر کیے ہوئے حفاظتی دستے کو برطرف کر کے اپنے آدمی مقرر کر دیے[3]

شاہی مہر میں بادشاہ کے نام کے ساتھ لفظ 'غازی' لکھا جاتا تھا۔ سلیمن نے اپنے حکم سے یہ لفظ مہر سے نکلوا دیا[4]

اودھ میں ریذیڈنٹ کی طاقت بادشاہ اور وزیر کی طاقت سے کم نہ تھی بلکہ ان دونوں کو بعض چیزوں میں اس کا دست نگر رہنا پڑتا تھا۔ اس طرح اودھ میں ایک طرح کی دوعملی قائم ہو گئی تھی، جس سے ملک کے انتظام میں خلل پڑتا تھا۔ سر ہنری لارنس نے انتظامی خرابیوں کی

---

[1] آخری تاجدار اودھ ص ۵۹-۶۰ [2] بھٹناگر ص ۱۰۰-۱۰۱ [3] بھٹناگر ص ۷۱-۷۲ [4] بھٹناگر ص ۷۱

وجہ شاہان اودھ اور حکام سلطنت کی ناقابلیت نہیں بتائی ہے، بلکہ صاف لکھ دیا ہے کہ دو عملی حکومت یعنی ریذیڈنٹ اور بادشاہ دونوں کی طاقتوں کا تصادم اور شاہان اودھ کے اختیارات کا تدریجی زوال سلطنت کی کمزوری اور تمام خرابیوں کا باعث ہے[1]

ظہیرالدین بلگرامی کا بیان ہے کہ جو وثیقہ دار، جاگیردار، ملازم، ادنیٰ ترین خواجہ سرا، زرخرید غلام اور ان کے چیلے تک جو ریذیڈنٹی سے ادنیٰ توسّل حاصل کر لیتے تھے ان پر بھی اودھ کے بادشاہوں کو کچھ اختیار نہ رہتا تھا[2]

میری عمر اس وقت اسّی برس کے قریب ہے۔ میں نے لڑکپن میں بڑے بوڑھوں کی زبان سے سُنا ہے کہ زمانۂ شاہی میں جب کسی مجرم کو پھانسی کا حکم ہوجاتا تھا تو انگریز ریذیڈنٹ موجود ہوتا تھا اور جلاد پھانسی دینے سے پہلے تین دفعہ کہتا تھا "خلق خدا کی، ملک بادشاہ کا، حکم بڑے صاحب کا" اور ریذیڈنٹ ہر مرتبہ کہہ دیتا تھا "حکم کمپنی بہادر کا" یہ فقرے اودھ کی بادشاہی کا حال انتہائی اختصار سے مگر بڑی وضاحت کے ساتھ پیش کر دیتے ہیں یعنی ملک بادشاہ کا تھا مگر حکم ریذیڈنٹ اور کمپنی بہادر کا چلتا تھا۔

## سلیمن کا دورۂ اودھ

لفٹننٹ کرنل سلیمن ۱۱ جنوری ۱۸۴۹ء کو اودھ کا ریذیڈنٹ مقرر کیا گیا اور اس کو ہدایت کی گئی کہ ملک کا دورہ کرکے اس کی جانچ کرے کہ طرز حکومت میں کوئی اصلاح کی گئی یا نہیں کیوں کہ لارڈ ہارڈنگ نے نومبر ۱۸۴۷ء میں بادشاہ کو دو برس کا جو وقت دیا تھا وہ ختم کے قریب تھا۔ سلیمن نے بادشاہ کی مرضی کے خلاف جلوس کے پونے تین برس بعد ۱۸۴۹ء (۱۵ محرم ۱۲۶۶ھ) کو اودھ کے اندرونی مقامات کا دورہ شروع کیا جو تین مہینے میں ۲۷ فروری ۱۸۵۰ء کو ختم ہوا۔ اس دورے سے زمینداروں کو یہ خیال ہو گیا کہ اودھ پر جلد ہی انگریزوں کا قبضہ ہو جائے گا اور انھوں نے مال گزاری روک لی۔ اس دورے میں

---

[1] آخری تاجدار اودھ صہ۶۷ [2] ظہیرالانشا صہ۳۸

سلیمن نے رعایا کو بھڑکا کر عمال سلطنت اودھ کی حکومت کے خلاف کچھ شکایت نامے حاصل کر لیے۔ ان شکایتوں کو بڑھا چڑھا کر اور اتفاقی اور انفرادی واقعات کو بد انتظامی کی مسلسل داستان بنا کے حکومت اودھ کے خلاف ایک رپورٹ لکھ کر پیش کر دی سر ارسکن پری Sir Arskin Perry نے اپنی کتاب برڈز آئی ویو آف انڈیا Bird's Eye View of India میں لکھا کہ ریزیڈنٹ سلیمن تین مہینے سے اودھ کے دورے میں مصروف ہے۔ وہ ہر طرح کے لوگوں کو درخواستیں اور عرض داشتیں گزارنے پر آمادہ کرتا ہے۔ بے شک یہ دیسی حکومت کے ساتھ بڑی غیر معمولی مداخلت ہے جس کو کوئی عہد نامہ جائز نہیں قرار دیتا ہے بلکہ یہ عہد ناموں کی صریح خلاف ورزی ہے۔ (آخری تاجدار اودھ ص ۶۲-۶۳)

ٹھگی اور ڈکیتی کے انسداد کا محکمہ جو انگریزی حکومت نے قائم کیا تھا، سلیمن ۱۸۳۵ء سے اودھ کا ریذیڈنٹ مقرر ہونے تک اس کا جنرل سپرنٹنڈنٹ تھا۔ اپنے کارمنصبی کے سلسلے میں اس نے اودھ بھر میں دورہ کیا تھا اور یہاں کے اندرونی حالات سے واقفیت حاصل کر لی تھی۔ اس نے جولائی ۱۸۴۹ء میں اپنے محکمے کی کارگزاری کی مفصل اور ضخیم رپورٹ لکھی۔ یہ واجد علی شاہ کے جلوس کا دوسرا سال تھا۔ اس رپورٹ کے چند اقتباس پیش کیے جاتے ہیں[1] جن سے معلوم ہوتا ہے کہ واجد علی شاہ کے عہد میں اودھ کی عام رعایا اور کسانوں کی اخلاقی اور معاشی حالت کتنی اچھی تھی۔

---

[1] Report on Budhuk alias Bagree Decoits and other gang Robbers by Heriditary Profession and on the measures adopted by the government of India for their Suppression. Bengal Military orphans Press, Calcutta, 1849

"وہ پردیسی آدمی جو مختلف پارٹیوں کے انگریزی اخبار پڑھ پڑھ کے یہ خیال کر لے کہ انگلستان میں بے اطمینانی بدامنی اور بدنظمی کے سوا کچھ نہیں ہے، وہ اگر انگلستان پہنچے اور اپنے چاروں طرف امن چین اور میل ملاپ کی کیفیت دیکھے تو اس کو اتنا تعجب نہ ہوگا جتنا اس انگریز کو جو ہندوستان کے اخبار پڑھنے کے بعد مشرقی سرحد کے انگریزی علاقوں سے اودھ میں داخل ہوتا ہے۔ وہ خیال کرتا ہے کہ ملکی بدنظمی کے سوا اودھ میں کچھ نہ ملے گا۔ مگر اسے اپنے سامنے ایک ایسا ملک دکھائی دیتا ہے جہاں کی زراعت آنریبل کمپنی کی قلم رو سے کہیں بہتر اور آبادی کہیں زیادہ گنجان ہے۔ وہ دیکھتا ہے کہ اودھ کے کسان زیادہ دلیر اور اسی کے ساتھ زیادہ مہذب اور خلیق ہیں اور اجنبیوں کے ساتھ مہمان نوازی کے فرائض ادا کرنے کے زیادہ خواہش مند رہتے ہیں۔"

---

"اودھ کے باشندوں میں تعلیم، صلاحیت اور قابلیت کی کمی نہیں ہے۔ ہماری فوج کے سپاہی اور افسر جن میں ہم اس قدر جرأت، وفاداری اور جاں نثاری پاتے ہیں وہ زیادہ تر اودھ کے رہنے والے ہیں اسی طرح وہ نہایت قابل اور اعلیٰ تعلیم و تربیت پائے ہوئے ہندوستانی اہل کار جو ہمارے دیوانی، فوجداری اور مال کے محکموں میں نیک نامی سے کام کر رہے ہیں اور ہندوستانی رعایا اور حکومت ہند کو فائدہ پہنچا رہے ہیں، وہ بھی زیادہ تر اودھ ہی کے باشندے ہیں۔"

---

"کمپنی کو بہادر سپاہی اور تعلیم یافتہ افسر زیادہ تر اودھ کی سلطنت

سے ملتے ہیں۔ ہندوستان کے کسی دوسرے خطے میں جس کی وسعت اودھ کے برابر ہو، ایسے بہادر کسان اور اتنے تعلیم یافتہ شرفا اور امرا نہیں ہیں۔"[1]

بادشاہ کے جلوس کے ڈھائی سال بعد سلیمن نے اپنے خط مورخہ اگست ۱۸۴۹ء میں لارڈ ڈلہوزی کو لکھا کہ اودھ کی زمین ہندوستان میں سب سے اچھی ہے، آدمی بھی ایسے ہی ہیں۔ انتظامی عہدوں کے لیے تعلیم یافتہ طبقے کی کمی نہیں ہے، بلکہ وہ تقریباً اتنی ہی کثرت سے ہیں جتنی کثرت سے سپاہیوں کا طبقہ ہے۔

سلیمن اودھ کا دورہ کر کے ۲۷ر فروری ۱۸۵۰ء کو لکھنؤ واپس آیا اور دورے کی مفصل رپورٹ لکھ کر پیش کی۔ اس سے صرف ڈیڑھ برس پہلے ٹھگی اور ڈکیتی کے انسداد کے انگریزی محکمے کی رپورٹ میں وہ اودھ کی رعایا کے امن و اطمینان، کسانوں کی دلیری، خوش حالی اور خوش اخلاقی، دفتری اہل کاروں کی قابلیت اور فرض شناسی، سپاہیوں اور فوجی افسروں کی بہادری اور وفاداری کی پُر زور الفاظ میں تعریف کر چکا تھا۔ لیکن اس رپورٹ میں اودھ اور اودھ والوں کے بارے میں ان چیزوں کا بالکل ذکر نہیں کیا۔ اس کی رپورٹ میں اودھ کی حکومت پر جو غلط الزام لگائے گئے تھے بادشاہ ان کا جواب دینا چاہتے تھے۔ دسمبر ۱۸۵۱ء میں گورنر جنرل لارڈ ڈلہوزی فتح گڑھ آئے جو اودھ کی مغربی سرحد پر انگریزوں کی فوجی چھاؤنی تھی۔ بادشاہ نے ان کو لکھنؤ آنے کی دعوت دی جو نا منظور ہوئی تب بادشاہ نے بعض اہم معاملات گوش گزار کرنے کے لیے اپنے ولی عہد اور وزیر کو بھیجنے کی اجازت مانگی مگر اجازت نہیں ملی۔ ۲۶ر دسمبر ۱۸۵۱ء کو بادشاہ نے ایک خط لکھا کہ گورنر جنرل

---

[1] واجد علی شاہ کے عہد میں اودھ کی رعایا کا امن و اطمینان، کسانوں کی خوش حالی اور خوش اخلاقی اور اہل لکھنؤ کی علمی و عملی سطح کی بلندی کا حال جو سلیمن کی زبانی معلوم ہوا اس کا مقتضا یہی تھا کہ اس زمانے میں علم و ادب کے چرچے اور تصنیف و تالیف کے مشغلے عام ہوں۔ مگر ۱۸۵۷ء کا وہ انقلاب جو غدر کے نام سے مشہور ہے ایک ایسا سیلاب تھا جو سب چیزوں کے ساتھ اودھ کے علمی اور ادبی کارناموں کو بھی بہا لے گیا۔

کو اودھ میں بُلانے کی غرض ان کی یہ خواہش ہے کہ وہ بچشم خود دیکھ لیں کہ انتظام ملک کی ترقی اور بہتری کے لیے کیا کچھ کیا گیا ہے اور اس طرح وہ شکوک رفع ہو جائیں جو دوسروں کے بیان سے پیدا ہو گئے ہوں۔ اگر عزت مآب اودھ میں تشریف نہ لا سکیں تو فتح گڑھ اور الہ آباد کے درمیان کسی جگہ ولی عہد اور وزیر کو اذنِ حضوری ملے تاکہ وہ وضاحت کر سکیں کہ بادشاہ نے اپنی سلطنت کی تھوڑی سی مدت میں کتنا کام کیا ہے۔ جن کاموں کا بادشاہ نے ذکر کیا ان میں سے چند یہ ہیں۔ کئی ضلعوں میں اجارے کی جگہ امانی کا طریقہ جاری کیا گیا؛ مسافروں کی بہتر حفاظت کے لیے بڑی بڑی سڑکوں پر فوجی سپاہی مقرر کیے گئے؛ سرحدوں پر حد بندی کی نزاعوں کا تصفیہ کیا گیا؛ ملک میں مدت سے لٹیروں کے جو جتھے موجود تھے ان کو گرفتار کر کے سزا دی گئی؛ عدل و انصاف کے لیے ملک میں نئی کچہریاں قائم کی گئیں؛ حکومت برطانیہ نے ملک کے بہتر انتظام کے لیے جو ہدایتیں کیں ان پر عمل کیا گیا۔ اگر ولی عہد اور وزیر کو حضوری کی اجازت دی جائے تو امید ہے کہ عزت مآب نے بدانتظامی کے بارے میں جو کچھ سُنا ہے اور اس سے جو غیر ہمدردانہ اثرات پیدا ہوئے ہیں وہ دل سے دور ہو جائیں گے۔ مگر ڈلہوزی اپنے انکار پر قائم رہا۔

اب بادشاہ نے طے کیا کہ اپنا مقدمہ اپنے سفیر کے ذریعے سے کلکتے میں پیش کریں۔ سفیر نے ۱۴ اپریل ۱۸۵۳ء کو گورنر جنرل سے ملنے کی کوشش کی، لیکن انھوں نے اجازت نہ دی۔ اور کہا کہ وہ کسی ایسے مراسلے کو بھی نہ دیکھیں گے جو رزیڈنٹ کے توسط سے نہ آئے گا۔ سفیر نے گورنر جنرل کے سکریٹری سے ملنے کی کوشش کی مگر اس میں بھی کامیابی نہ ہوئی۔ اب بادشاہ نے اپنا دوسرا نمائندہ رزیڈنٹ کے توسط سے بھیجنے کا فیصلہ کیا اور ایک تصدیق نامہ رزیڈنٹ کی معرفت گورنر جنرل کو لکھا۔ رزیڈنٹ نے اس کو بھیج تو دیا مگر ساتھ ہی یہ لکھ بھیجا کہ غازی الدین حیدر کے بعد اودھ کے کسی بادشاہ نے اپنی نمایندگی کے لیے کوئی وکیل کبھی مقرر نہیں کیا۔ اس کے علاوہ بادشاہ نے جس شخص کو وکیل مقرر کیا ہے وہ ایک گم نام آدمی ہے۔ یہ اطلاع پا کر گورنر جنرل نے رزیڈنٹ کو لکھا کہ بادشاہ کو

ہدایت کی جائے کہ وہ وکیل کا تقرر منسوخ کر دیں۔ اور اگر وہ منسوخ نہ کریں گے تو یہ سمجھا جائے گا کہ وہ حکومت ہند سے منحرف اور اس کی علانیہ مخالفت پر آمادہ ہو گئے ہیں۔ غرض کہ بادشاہ کی یہ کوشش بھی رائگاں گئی

ان ناکام کوششوں کے نتیجے میں رزیڈنٹ اور زیادہ مخالف ہو گیا۔ اس کی جھوٹی سچی مبالغہ آمیز بلکہ متضاد رپورٹیں تک حرف بہ حرف تسلیم کر لی گئیں اور بادشاہ کو غلط الزام کی تردید کرنے اور صحیح صورت حال پیش کرنے کا کوئی موقع کسی طرح نہ دیا گیا[۱] اگر بادشاہ کو اپنی صفائی پیش کرنے کا موقع دیا جاتا اور وہ بدانتظامی کے الزام کو غلط ثابت کر دیتے تو اودھ کی ضبطی کو حق بجانب قرار دینا مشکل ہو جاتا۔

سلیمن صحت کی خرابی کی بنا پر ملازمت سے علیحدہ ہو گیا اور کرنل اوٹرم رزیڈنٹ مقرر ہو کر ۵ دسمبر ۱۸۵۴ء کو لکھنؤ پہنچا۔ اس وقت بادشاہ بہت بیمار تھے۔ کچھ دن بعد وہ بادشاہ سے ان کے محل میں ملا۔ جو ڈاکٹر اس کے ساتھ تھا اس نے بتایا کہ دو ہفتے پہلے بادشاہ کی جو حالت تھی اب اس سے زیادہ خراب ہے۔ اوٹرم کے لکھنؤ پہنچنے سے پہلے ہی ڈلہوزی نے نئے رزیڈنٹ کے لیے ایک ہدایت نامہ جاری کر دیا تھا کہ بادشاہ کی وفات کی صورت میں ان کا بڑا بیٹا ولی عہد تخت پر بٹھا دیا جائے۔ اسی کے ساتھ یہ ہدایت بھی تھی کہ رزیڈنٹ ملک کے حالات کی تحقیق کر کے اپنی رپورٹ گورنر جنرل کو بھیجے۔ آوٹرم نے صرف تین مہینے میں رپورٹ لکھ کر ۱۵ مارچ ۱۸۵۵ء کو بھیج دی جو اس کی ذاتی تحقیق پر مبنی نہیں تھی۔ اس نے خود سکریٹری ٹو گورنمنٹ کے نام اپنے خط مورخہ ۱۵ مارچ ۱۸۵۵ء میں اقرار کیا ہے کہ ملک کے حالات سے ذاتی واقفیت کی عدم موجودگی میں اپنی اطلاع کے لیے مجھے ریذیڈنسی کے کاغذات میں لکھی ہوئی باتوں پر بھروسا کرنا پڑا ہے[۲] یعنی اس نے اپنی رپورٹ میں بغیر تحقیق کیے ہوئے وہی باتیں لکھ دیں جو سلیمن اپنی رپورٹوں میں لکھا

---

[۱] بھٹناگر صفحہ ۸۲-۸۷ [۲] آخری تاجدار اودھ صفحہ ۶۶ و بھٹناگر صفحہ ۱۰۵

کرتا تھا۔ اس کی رپورٹ سلیمن کی رپورٹ کا مثنیٰ تھا۔ مگر ڈلہوزی نے اس کو نئی رپورٹ مان کر سلیمن کی رپورٹ کے ساتھ پیش کر دیا۔ اور اس طرح اودھ کی بدنظمی کے خلاف گویا دو گواہ پیش کر دیے۔

ڈلہوزی اودھ کے الحاق کے لیے بے چین تھا۔ وہ اپنی صحت کی خرابی کی بنا پر اپنے عہدے سے جلد دست بردار ہونا چاہتا تھا لیکن انڈیا بورڈ کے پریسیڈنٹ کے اصرار پر آخر کار وہ اس شرط پر ٹھہر گیا کہ اسے اودھ کو برطانوی سلطنت میں شامل کرنے کی عزت حاصل ہو۔[1]

ڈلہوزی نے کرنل سلیمن اور میجر اوٹرم کی رپورٹیں اپنی نہایت جامع یادداشت کے ساتھ مجلس انتظامیہ کے سامنے پیش کر دیں۔ اس نے اپنی یادداشت میں لکھا کہ یہ برطانیہ کا مقدس فرض ہے کہ بندگان خدا کے امن و آسائش کا انتظام کرے۔ اس کے ساتھ یہ بھی لکھا کہ اودھ کے حکم راں تاج برطانیہ کے ساتھ اظہار اطاعت و وفاداری میں ہمیشہ ثابت قدم رہتے چلے آئے ہیں اور سخت ضرورتوں کے وقت انھوں نے امکانی امداد سے کبھی دریغ نہیں کیا ہے۔[2] اس لیے انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ

---

[1] بھٹناگر ص ۱۱۶   [2] واجد علی شاہ نے ایک موقع پر انگریزوں کو جو فوجی امداد پیش کی اُس کے بارے میں ایک انگریزی اخبار کا بیان درج کیا جاتا ہے۔ اخبار کوہ نور لاہور میں اخبار انگلش مین مورخہ ۲۳ر جون ۱۸۵۴ء کے حوالے سے لکھا ہے کہ انگلستان اور روس کے تنازعہ کے موقع پر واجد علی شاہ نے اپنے وزیر کو رزیڈنٹ کے پاس بھیج کر گورنر جنرل کو یہ پیغام دیا کہ شاہی خزانہ خالی ہے۔ روپے سے تو انگریزوں کی مدد نہیں کی جا سکتی۔ لیکن ہزار ہزار آدمیوں کی بارہ پلٹنیں، ایک ہزار سوار اور سو توپیں مدد کے لیے بھیجی جا سکتی ہیں۔ فوجوں میں افسر انگریز اور کپتان ہندوستانی ہیں۔ ان کو سرکار انگریزی جہاں چاہے بھیج دے۔ سرکار انگریزی کے مغربی حدود کے اضلاع میں جو اکثر بدنظمی رہتی ہے وہاں اودھ کی فوج بہت کار آمد ہو سکتی ہے۔ (کوہ نور، لاہور، ۱۱ر جولائی ۱۸۵۴ء ص ۲۶۲)

بادشاہ کے مرتبے اور اختیارات کو کم سے کم نقصان پہنچایا جائے۔ دو مہینے تک غور کرنے بعد کورٹ آف ڈائرکٹرس نے ۲۱ر نومبر ۱۸۵۵ء کو الحاق کی اجازت دے دی اور ڈلہوزی نے اوٹرم کو کلکتے بلا کر ۲۳ر جنوری ۱۸۵۶ء کو ضروری ہدایتیں کر دیں۔ ان میں یہ ہدایت بھی تھی کہ جتنی فوج اس کو درکار ہو وہ کان پور اور کان پور سے لکھنؤ بھیج دی جائے۔

ڈلہوزی نے ایک بہت مفصل خط بادشاہ کو لکھا، جس کا خاتمہ یوں کیا گیا تھا کہ اگر برٹش گورنمنٹ ایسی حکومت کو قائم رکھے گی جس سے لاکھوں آدمی مصائب میں مبتلا ہیں تو وہ خدا اور بندوں کی نظر میں مجرم قرار پائے گی۔

سلیمن کی رپورٹ الحاق اودھ کے لیے کام میں لائی گئی۔ مگر وہ الحاق کی پالیسی سے متفق نہیں تھا۔ اس نے صاف کہہ دیا تھا کہ ہمیں اودھ کے الحاق یا ضبطی کا کوئی حق نہیں ہے۔ ۱۸۳۷ء کے عہد نامے کے مطابق اودھ کا انتظام اپنے ہاتھ میں لے لینے کا حق ضرور ہے مگر محاصل ملک کو اپنے تصرف میں لانے کا حق نہیں ہے۔ اودھ کی ضبطی بے ایمانی اور کمینہ پن ہوگی اور الحاق رعایا کو اتنی ہی بری حکومت دینا ہوگا جیسی کہ ان کی ہے۔ اس نے صرف یہ مشورہ دیا کہ گورنمنٹ برطانیہ انتظام حکومت اپنے ہاتھ میں لے لے۔ اور بادشاہ کے واسطے مناسب وظیفہ مقرر کر دے۔ ڈلہوزی کے اپنی پالیسی پر اصرار کرنے کی صورت میں وہ مستعفی ہو جانے تک کے لیے تیار تھا۔ مگر صحت کی خرابی کی بنا پر اس کو ملازمت سے علیحدہ ہو جانا پڑا اور طویل بیماری کے بعد کلکتے سے انگلستان جاتے ہوئے راستے میں ۱۰ر فروری ۱۸۵۶ء کو الحاق اودھ کے صرف تین دن بعد وہ انتقال کر گیا۔ (بھٹناگر ص ۸۹)

اس سے پہلے سلیمن نے یہ تجویز پیش کی تھی کہ اودھ کے انتظام کے لیے ایک بورڈ بنا دیا جائے، جس میں لکھنؤ کے اوّل درجے کے امرا اور انصاف اور مالیات کے محکموں سے چند قابل ترین ہندوستانی افسر شامل ہوں۔ یہ تجویز منظور نہیں ہوئی اور سلیمن کو ہدایت کی گئی کہ وہ نئے احکام کا انتظار کرے۔

# بادشاہ کی معزولی اور اودھ کا الحاق

انگریز چپکے چپکے بادشاہ کی معزولی اور ملک اودھ کی ضبطی کی تیاریاں کرتے رہے۔ بادشاہ اور اہل ملک کو اپنے منصوبوں سے بے خبر رکھا۔ پیدل اور سوار فوجیں اور توپ خانے نواح شہر میں جمع کر دیے۔ کچھ دن پہلے جب انگریزی فوجیں کانپور میں جمع ہو رہی تھیں تو بادشاہ نے دریافت کیا کہ اودھ کی سرحد پر فوجیں جمع کرنے کی کیا ضرورت ہے تو قائم مقام رزیڈنٹ نے یہ جھوٹی اطلاع دی کہ شاہ نیپال یاترا پر جانے والے ہیں۔ یہ فوج اس لئے جمع کی گئی ہے کہ سرحد پر کوئی فساد نہ ہوئے۔

۳۰ جنوری ۱۸۵۶ء (۲۱ جمادی الاولی ۱۲۷۲ھ) کو رزیڈنٹ اوٹرم کلکتے سے لکھنؤ آیا۔ وزیر اعظم حضور عالم نے حسب معمول استقبال کیا۔ رزیڈنٹ نے ان کو دوسرے دن بلایا۔ ۳۱ جنوری کو وزیر اعظم رزیڈنٹ سے ملے تو اس نے کہا کہ گورنر جنرل نے کورٹ آف ڈائرکٹرس کے حکم کے مطابق ۱۲ لاکھ سالانہ بادشاہ کے ذاتی مصارف کے لئے اور ۳ لاکھ سالانہ عملہ شاگرد پیشہ کے لیے مجموعاً ۱۵ لاکھ سالانہ مقرر فرمایا ہے اور نواب شجاع الدولہ کی اولاد کی تنخواہ اپنے ذمے لے لی ہے۔ اب ممالک محروسہ کا انتظام سرکار کمپنی بہادر کے دستور کے موافق ہوگا۔ اور یہ عہد نامہ جدید مجوزہ نواب گورنر جنرل ہے۔ چاہیئے کہ اس پر بادشاہ کمال رضامندی سے اپنی مہر ثبت فرمائیں۔ اس بات میں تمہاری بڑی خیر خواہی سرکار میں ہوگی اور اس کے صلے میں لاکھ روپے کی جاگیر سالانہ نقد یا بدستور قدیم قصبہ مچھرہٹہ[1] نسلاً بعد نسل تمہارے واسطے ملے گی۔ وگرنہ در صورت خلاف مجرم سرکار ہوگے[2]۔ وزیر اعظم نے واپس آ کر نہایت پریشانی اور سراسیمگی کے عالم میں حقیقت حال بادشاہ سے عرض کی۔

یکم فروری ۱۸۵۶ء کو رزیڈنٹ نے بادشاہ سے مل کر احکام صدر سے مطلع کیا اور کہا کہ جو عہد نامے سعادت علیخاں کے عہد سے آج تک ہوئے ان کی تعمیل نہیں کی گئی۔

---

[1] بھٹناگر صفحہ ۱۴۴ [2] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۳۰

اب وہ سب منسوخ کئے گئے۔ لہٰذا چند دفعات کے جدید عہد نامے کو آپ منظور کر کے رضامندی سے اس پر مہر فرمادیں۔ اگر منظور نہ کیا تو گورنر جنرل کو ملال ہوگا۔ بادشاہ نے جواب دیا کہ میں ایسے صریح جبر و ظلم پر ہرگز راضی نہ ہوں گا۔ یہ وبالِ سلطنت اپنے اوپر کیوں کر گوارا کروں۔ اس خبر کی شہرت ہوتے ہی تمام شہر میں گھر گھر عجب ماتم برپا ہوا۔ شہر کے در و دیوار سے ویرانی برس رہی تھی۔ تین دن تک کسی نے کچھ نہیں کھایا۔ رزیڈنٹ سے گفتگو کے بعد بادشاہ کے حکم سے فوج کی تنخواہ ادا کر کے ۳ فروری کو فوج برخاست کر دی گئی اور توپیں چرخ سے اُتار دی گئیں۔

رزیڈنٹ نے سابق وزیر اودھ نواب امین الدولہ کو بھیجا کہ بادشاہ کو سمجھاؤ کہ راضی نامے پر مہر کرنے میں ان کی سراسر بہتری ہے اور اس کے خلاف میں بہت سی قباحتیں پیش آئیں گی۔ مگر بادشاہ اپنے انکار پر قائم رہے۔ دو تین دن کے بعد رزیڈنٹ کے تہدیدی حکم کے خوف سے وزیر اعظم حضور عالم نے عرض کیا کہ حضرت مہر نہ فرمائیں گے تو میری عزت اور جان مفت برباد ہو گی۔ وگرنہ یہ قرا ولی اور میرا سر حاضر ہے۔ مگر بادشاہ اس پر بھی اپنے انکار پر قائم رہے۔ ایک دن بادشاہ کے بھائی جرنیل صاحب نے خلوت میں سمجھانے کی کوشش کی۔ ارشاد کیا میں کسی صورت سے مہر نہ کروں گا اور سفر سے بھی ہاتھ نہ اُٹھاؤں گا۔ اس کے بعد مفتاح الدولہ سے کہا کہ اگر مفسدین کے اغوا سے میں بھی مہر طلب کروں تو نہ دینا۔

یہ نیا عہد نامہ سات دفعات پر مشتمل تھا۔ اہم دفعات کا خلاصہ حسب ذیل ہے:-

دفعہ اوّل۔ ملک اودھ کی دیوانی اور فوجی حکومت اور محاصل ملک پر کامل اختیار دائمی طور پر بلا شرکتِ غیرے تنہا ایسٹ انڈیا کمپنی کے ہاتھ میں رہے گا۔

دفعہ دوم۔ بادشاہ کا شاہی خطاب یعنی بادشاہ اودھ باقی رہے گا اور ان کے جانشینوں تک پہنچتا رہے گا۔

---

لہ قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۳۳

دفعہ چہارم۔ لکھنؤ کے محلوں اور بی بی پور اور دلکشا کے باغوں پر بادشاہ اور ان کے جانشینوں کی حکومت رہے گی۔ لیکن ان حدود کے اندر موت کی سزا دینے کے لیے بادشاہ کو گورنر جنرل کی منظوری حاصل کرنا ہوگی۔

دفعہ پنجم۔ ایسٹ انڈیا کمپنی محاصل اودھ میں سے بارہ لاکھ روپیہ سالانہ بادشاہ کو دیتی رہے گی۔ اس کے علاوہ بادشاہ کے لئے پولیس کا ایک دستہ رکھے گی جس پر تین لاکھ روپیہ سالانہ سے زیادہ صرف نہ کیا جائے گا۔ بادشاہ کے جانشینوں کو کمپنی بارہ لاکھ روپے سالانہ دیتی رہے گی۔

دفعہ ششم۔ شاہی خاندان کے جن افراد کی کفالت بادشاہ کرتے تھے انکو کمپنی گزارہ دیتی رہے گی۔

گورنر جنرل نے دو طرح کے اعلان لکھ کر رزیڈنٹ کو بھیجے کہ اگر بادشاہ عہد نامے پر دستخط کر دیں تو اعلان الف ملک بھر میں شایع کر دیا جائے اور اگر دستخط نہ کریں تو گورنر جنرل اِن کاؤنسل کی ہدایت کے مطابق رزیڈنٹ فوراً اودھ کی حکومت اپنے ہاتھ میں لے لے اور اعلان ب کو شایع کر دے۔

۴ فروری کو رزیڈنٹ چند فوجی افسروں کے ساتھ بادشاہ کے پاس گیا اور گورنر جنرل کا خط پیش کیا اور کہا کہ یہ راضی نامہ حاضر ہے اس پر مہر فرمائیے۔ سات وسیع مکان؛ شاہ منزل، مبارک منزل، خورشید منزل، سکندر باغ، بادشاہ باغ، قیصر باغ، رمنہ، کوٹھی دلکشا سیر و تفریح کے واسطے قبضۂ اختیار میں رہیں گے۔ باقی کل املاک قدیم اور جدید ہمارے اختیار میں رہے گی۔ آج سے تین دن تک آپ کو اختیار ہے۔ اس کے بعد ۷ فروری سے ہمارے احکام جاری ہوں گے۔ اگر آپ ہم کو راضی رکھیے گا تو آپ کے لیے بہتر ہوگا اور اگر ہماری ناراضی منظور ہے تو شاید لکھنؤ میں قیام بھی مشکل ہو جائے، بلکہ فیض آباد میں سکونت ہو۔

رزیڈنٹ رخصت ہو کر جب شاہی در دولت پر پہنچا تو گارد نے دستی سلامی دی۔

پہرے جا بجا بے اسلحہ تھے۔ اس کا سبب پوچھا۔ بتایا گیا کہ انگریزی فوج کی آمد پر جنگ کا خدشہ دور کرنے کے لیے بادشاہ کے ملازمین اور رعایائے شہر کو ہتھیار باندھنے کی ممانعت کر دی ہے اور توپیں چرخ سے اتروا دی ہیں۔ بادشاہ کے حکم سے فوجی ملازموں کی بقایا تنخواہ ادا کر دی گئی ہے اور ۳ر فروری ۱۸۵۶ء سے وہ برخاست کر دیے گئے ہیں۔ اس پر رزیڈنٹ نے بادشاہ کو ایک تحریر بھیجی کہ اگر کوئی فساد برپا ہوگا تو ذمہ داری آپ پر ہوگی۔ اس کے جواب میں بادشاہ نے لکھا کہ فوجیں برخاست کی جا رہی ہیں مگر امن و امان قائم رکھنے کے لیے پولیس موجود رہے گی۔

۵ ر فروری ۱۸۵۶ء (۲۷ر جمادی الاول ۱۲۷۲ھ) کو بادشاہ نے دو حکم نامے رزیڈنٹ کے پاس بھیجے۔ ایک تحصیل داروں، تعلقداروں، مال گزاروں، زمیں داروں، فوجی افسروں، تھانے داروں، صیغہ داروں اور کل رعایائے اودھ کے نام تھا۔ وہ حکم نامہ گورنر جنرل اور ملکۂ انگلستان کے لئے تعریفی، تعظیمی اور دعائیہ کلمے حذف کرکے ذیل میں نقل کیا جاتا ہے:-

حکم نامہ مہر کچہری خاص سلطانِ عالم

"دریں ولا حسب الحکم سرکار کمپنی انگریز بہادر کارگزاران سرکار موصوف برائے انتظام قلمرو اودھ مامور شدہ دخل خود خواہند کرد۔ لہٰذا باید کہ پیش اہالیانِ سرکار رجوع آوردہ بہ تعمیل احکام تمشیہ ادائے زر مال گزاری واطاعتِ رعیت گیری پردازند۔ زنہار مرتکب تمرد و انحراف نشوند و ارباب فوج را می باید بنوعے دیگر دنگہ و فساد نہ نمایند الا در باب تدارک اہالیانِ آں سرکار را ہرگونہ اختیار است۔ و ہنگامے کہ ما بدولت و اقبال برائے اظہار حال خود... و بہ سامی خدمت... گورنر جنرل بہادر... وگزارش حال بحضور... ملکہ رفیع الدرجہ انگلستان... روانہ دار الحکومت کلکتہ وولایت شویم زنہار ارادۂ ہمراہی نسازند[1]۔"

[1] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۴۳

ترجمہ: کمپنی انگریز بہادر کے حکم سے کمپنی کے کارگزار ملک کے انتظام کے لیے مقرر کئے گئے ہیں اور اودھ میں اپنا دخل کریں گے۔ لہٰذا چاہیئے کہ سرکار کمپنی کے اہل کاروں کی طرف رجوع کر کے ان کے احکام کی تعمیل، زر مال گزاری کی ادائی اور رعایا کی طرح اطاعت کریں۔ سرکشی اور مخالفت کے ہرگز مرتکب نہ ہوں۔ اور فوج کے آدمیوں کو چاہیئے کہ کسی طرح کا دنگا فساد نہ کریں۔ ورنہ سرکار کمپنی کے عہدہ داروں کو اس کی روک تھام کے لیے ہر طرح کا اختیار ہے۔ اور جب ہم اپنا معاملہ گورنر جنرل اور ملکۂ انگلستان کے سامنے پیش کرنے کے لیے کلکتے اور ولایت جائیں تو ہماری ہمراہی کا ارادہ ہرگز نہ کریں۔

دوسرا حکم نامہ افسران فوج کے نام تھا جو ذیل میں درج کیا جاتا ہے:۔

حکم نامہ مہر خاص سلطان عالم

"بنامِ افسران فوجِ تعیناتی و ملکی محالات سلون و مانک پور بہار می باید که آنہا بکارِ خود مستعد باشند و نوعِ فتنہ و فساد نسازند و کدامی بے انتظامی شدن نباید و تنخواہ آنہا بعد مجرائے وصول از سرکار کمپنی انگریز بہادر عنایت خواہد شد۔ احدے از مقام جنبش نسازند۔"[1]

ترجمہ:۔ سلون اور مانک پور بہار کی تعیناتی اور ملکی فوج کے افسروں کو چاہیئے کہ اپنے اپنے کام میں مستعد رہیں اور کسی طرح کا فتنہ و فساد اور کوئی بے انتظامی نہ ہونے پائے۔ ان کی تنخواہ وصول شدہ رقم مجرا کر کے سرکار کمپنی سے ملے گی۔ کوئی اپنی جگہ سے جنبش نہ کرے۔

**ضبطی ملک اور معزولی بادشاہ کا اشتہار** ۷ فروری ۱۸۵۶ء کو ضبطی ملک اور معزولی بادشاہ کا اشتہار[2] ہر تھانے پر لگا دیا گیا۔

**بادشاہ کا لکھنؤ چھوڑنے کا ارادہ** شہر میں ایک تلاطمِ عظیم برپا ہوا۔ رعایائے شہر خاص بازار سے بیلی گارد تک منادی

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۳۲ [2] یہ اشتہار احسن التواریخ ص ۱۵۱-۱۵۲ پر اور قیصر التواریخ (باقی اگلے صفحہ پر)

سننے کے لیے جمع ہو گئی لیکن منادی موقوف رہی۔ اس اشتہار کے جواب کلکتہ، آگرہ، دہلی وغیرہ کے اخباروں میں انگریزی، فارسی اور اردو میں متواتر چھپتے رہے۔[۱۵۰]

چیف کمشنر نے کلکتے تار بھیج کر دریافت کیا کہ بادشاہ اودھ استغنا ثے کے واسطے جانا چاہتے ہیں اور راہداری کی چٹھی اور رسد وغیرہ کی امداد سرکار کمپنی انگریز بہادر سے چاہتے ہیں۔ اس باب میں جو ارشاد ہو۔ صاحبان کلکتہ نے اس کے جواب میں لکھا کہ شاہ اودھ کی خاطر داری اور تکریم ہم سب کو بجان و دل منظور ہے۔ اس واسطے کمپنی بہادر کی عمل داری میں صاحبوں، مجسٹریٹوں اور کلکٹروں کے نام چٹھی جاری کر دی گئی ہے کہ جب بادشاہ اودھ کمپنی کی عمل داری میں قدم رکھیں تو ہر مجسٹریٹ اپنے حلقے میں استقبال کرے اور چھاؤنی میں اکیس ۲۱ توپوں کی سلامی ہو اور وہاں جو کوٹھی سب سے بہتر ہو وہ شاہ اودھ کے قیام کے لیے مقرر رہو۔ جب بادشاہ کلکتے کے قریب پہنچیں تو گورنر جنرل بہادر مع کل صاحبان عالی شان ۵ کوس سے پیشوائی کر کے لائیں گے۔ کلکتے کے خاص شاہی قلعے میں اکیس ۲۱ توپوں کی سلامی ہوگی پس شاہ اودھ کو مطلع کرو کہ شاہی جلوس کے ساتھ تشریف لائیں۔ ہم سب کی خوشی ہے۔[۱۵۱]

بادشاہ نے مولوی مسیح الدین خاں کو جو کلکتے میں گورنر جنرل کے میر منشی رہ چکے تھے، سات سو روپے ماہوار تنخواہ مقرر کر کے اور ضروری مصارف کے لیے کافی رقم دے کر کلکتے بھیجا کہ لشکر اور متعلقانِ شاہی کی گنجائش کے قابل کوئی کوٹھی کرایے پر لیں اور جہاز کے کرایے وغیرہ سے مطلع کریں۔ وہ گورنر جنرل کے پرائیوٹ سکریٹری سے ملے۔ ان کی زبانی بادشاہ کے مقاصد سفر معلوم کر کے ـــــ گویا اب تک معلوم نہ تھے ـــــ انگریز اپنے قول سے ہٹ گئے اور بادشاہ کو لکھا گیا کہ محض معارضہ اور مطالب مطلوبہ کے واسطے کلکتے تشریف لا رہے ہیں، اس لیے جو چاہیئے تھا وہ عمل میں نہ آوے گا۔ بلکہ بعض وجوہ سے شاید گورنر جنرل سے ملاقات بھی نہ ہوگی۔ اور بادشاہ کے ساتھ

(بقیہ فٹ نوٹ) جلد دوم ص ۱۳۷-۱۴۰ نقل کیا گیا ہے۔ [۱۵۰] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۴۰ [۱۵۱] قیصر التواریخ جلد دوم

یا پانچ سَو آدمیوں سے زیادہ نہ ہوں۔ انگریزوں کے طرزِ عمل میں یکایک اس حد کی تبدیلی دیکھنے کے بعد بھی بادشاہ سفر کے ارادے پر قائم رہے[1]۔ بادشاہ کے بھائی جرنیل صاحب مرزا سکندر حشمت نے اور بعض دوسرے بہی خواہوں اور غرض مندوں نے بادشاہ کو سفر سے روکنے کی کوشش کی لیکن انھوں نے سوچ سمجھ کے جو ارادہ کر لیا تھا اس کو کسی طرح نہ بدلا۔

مصنّف احسن التواریخ نے یہ حالات اختصار کے ساتھ یوں بیان کیے ہیں:

"جنرل اوٹرم صاحب بہادر نے .... تاریخ یکم ماہ فروری ۱۸۵۶ء بادشاہ کو اطلاع دی کہ سرکار کمپنی انگریز بہادر تاریخ ہفتم فروری سنہ حال سے ملک اودھ پر اپنا قبضہ کرے گی۔ آپ کو بندوبست کے واسطے ایک ہفتے کی مہلت ہے۔ بادشاہ نے بعفور سماعت اس بات کے کل کاروبار سلطنت کو بند کر دیا۔ توپوں کو چرخ سے گروا دیا اور احکام بنام جملہ ملازمین و تعلقداران اس مضمون کے جاری فرمائے کہ خود بدولت سمتِ لندن واسطے استغاثے کے جاتے ہیں۔ تم سب تعمیل احکام اہالی سرکار کمپنی انگریز بہادر میں مصروف رہو۔ تاریخ ہفتم ماہ فروری ۱۸۵۶ء کو قطعہ اشتہار خاص شہر لکھنؤ میں مشتہر ہوا اور بذریعہ اس اشتہار کے کل دفاتر شاہی پر قبضہ کر لیا گیا[2]۔"

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۵۳ [2] احسن التواریخ ص ۲۶

# بادشاہ کا سفر کلکتہ

یہ اوپر لکھا جا چکا ہے کہ بادشاہ نے مولوی مسیح الدین خاں کو کلکتے بھیجا کہ بادشاہ اور ان کے متعلقین وغیرہ کے قیام کے قابل کوئی کوٹھی کرایے پر لیں میجر برڈ کو بادشاہ نے اپنا سفیر مقرر کیا۔ چیف کمشنر نے تار سے صدر کو اطلاع دی کہ بادشاہ استغاثے کے واسطے لندن کے سفر میں تعجیل کرتے ہیں۔ جواب آیا منع نہ کرو آنے دو۔ یہ خبر سن کر تیاری سفر کی دھوم ہوئی۔ اسی عرصے میں لارڈ ڈلہوزی واپس گیا اور لارڈ کیننگ گورنر جنرل ہو کر آیا۔ اس نے بادشاہ کو ایک خط لکھا جس کا خلاصہ یہ ہے کہ مجھ کو گزشتہ حالات معلوم ہوئے سرکارین میں جو محبت و اتحاد قدیم زمانے سے ہے اس کا مقتضا یہ ہے کہ طرفین سے ہر امر اسی طریق سے عمل میں آتا رہے[1]

۵ رجب ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۲ مارچ ۱۸۵۶ء کو بادشاہ بذریعۂ بادِ بہاری[2] کان پور کے لیے روانہ ہو گئے۔

| | |
|---|---|
| ہوا شہر میں غل سواری چلی | گلستاں سے بادِ بہاری چلی |
| جو واماندہ تھے رنج ان کو رہے | ہزاروں کی آنکھوں سے آنسو بہے |
| قلق سے زمانے کا دم گھٹ گیا | خداوند سے جب وطن چھٹ گیا[3] |

اودھ کی رعایا اپنے بادشاہ سے بہت محبت رکھتی تھی۔ ان کی روانگی کے وقت سارا شہر لکھنؤ ایک ماتم خانہ بن گیا اور بادشاہ کی ممانعت کے باوجود ان کو رخصت کرنے کے لیے ہزار آدمی ساتھ ہو کر کان پور تک گئے۔ بادشاہ اپنی سلطنت کی واپسی کا دعویٰ پارلیمنٹ میں پیش کرنے کے لیے لندن جانا چاہتے تھے۔ اس بنا پر شاعروں نے اپنے دلی رنج کا اظہار یوں کیا:۔

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۱۶۰ [2] بادشاہ کی سواری کی خاص گاڑی کا نام بھی 'بادِ بہاری' تھا۔ [3] مثنوی افسانۂ لکھنؤ قلمی

لکھنؤ بے کس ہوا حضرت جو لندن کو گئے
ہم یہاں نالاں ہیں وہ فریاد دشمن کو گئے

(شہید شاگرد ناسخ)

عوام نے اپنی محبت اور غم کے جذبات کو یوں ظاہر کیا :

واجد علی مرا پیارا آپ لندن کو سدھارا
گلیوں گلیوں خاک اُڑت ہے سڑکوں پر اندھیارا
آپ لندن کو سدھارا

دہات کے لوگ ایک گیت گاتے تھے، جس کے ابتدائی دو بول یہ ہیں :

حضرت جاتے ہیں لندن ٭ ہم پر کرپا کرو رگھونندن

سفیر لکھنوی اہل شہر کے غم کا اظہار یوں کرتے ہیں :

ہے زباں پر ہر اک کے نالہ و آہ جان تھا سارے لکھنؤ کی وہ شاہ
شہر شہ کے قدم سے تھا آباد امرا عیش میں رعیت شاد
چشمۂ فیض عام جاری تھا کس و ناکس کا کام جاری تھا
قہر ڈھاتی ہے ہائے دوری شاہ یاد آتی ہے اب حضوری شاہ
لکھنؤ سارا ہو گیا ویران کوچہ کوچہ پڑا ہے اب سنسان
ہوئی اس درجہ خانہ بربادی
نام کو رہ گئی ہے آبادیؔ[1]

لکھنؤ سے رخصت ہوتے وقت بادشاہ نے بارہ بند کا ایک ترجیع بند مخمس کہا جس کے تین بند نقل کیے جاتے ہیں :

شب اندوہ سے رو رو کے سحر کرتے ہیں دن کو کس رنج و تردد میں بسر کرتے ہیں

---

[1] گلشن عشق از بادشاہ علی سفیر خلف خواجہ وزیر

نالہ و آہ غرض آٹھ پہر کرتے ہیں
در و دیوار پہ حسرت سے نظر کرتے ہیں
خوش رہو اہلِ وطن ہم تو سفر کرتے ہیں

دوستو شاد رہو تم کو خدا کو سونپا
ہم نے اپنے دلِ نازک کو جفا کو سونپا
قیصری باغ جو ہے اس کو صبا کو سونپا
در و دیوار پہ حسرت سے نظر کرتے ہیں
خوش رہو اہلِ وطن ! ہم تو سفر کرتے ہیں

سارے اب شہر سے ہوتا ہے یہ اختر رخصت
آگے بس اب نہیں کہنے کی ہی مجھ کو فرصت
ہو نہ برباد مرے ملک کی یارب خلقت
در و دیوار پہ حسرت سے نظر کرتے ہیں
خوش رہو اہلِ وطن ! ہم تو سفر کرتے ہیں[1]

سلطنت اودھ کا خاتمہ صرف اودھ والوں کے لیے غم ناک حادثہ نہیں تھا۔ سارا ہندوستان اس سے متاثر تھا۔ غالب دہلوی اپنے ایک خط بنام قدر بلگرامی مورخہ ۲۳ فروری ۱۸۵۷ء میں لکھتے ہیں :-

"تباہی ریاست اودھ نے، با آں کہ بیگانہ محض ہوں، مجھ کو اور بھی افسردہ دل کر دیا۔ بلکہ میں کہتا ہوں سخت نا انصاف ہوں گے وہ اہلِ ہند جو افسردہ دل نہ ہوئے ہوں گے"[2]

"انتزاعِ سلطنت اودھ کی خبر سنتے ہی تمام ملک میں تہلکہ پڑ گیا خصوصاً محلوں میں تو کہرام مچ گیا، حشر برپا ہو گیا"[3]

اس سلسلے میں نواب خاص محل کے ایک خط کے کچھ حصے نقل کیے جاتے ہیں، جو انھوں نے کلکتے پہنچ کر ۲۹ رمضان ۱۲۷۲ھ کو شیدا بیگم کو لکھا تھا۔

"بہن شیدا بیگم! میراں جی کی ۲۷ تاریخ ۱۲۷۲ھ پنجشنبہ

---

[1] مجموعۂ ہجویات قلمی صفی دار المطالعہ لکھنؤ [2] ادبی خطوط غالب ص ۵۲
[3] گلدستہ اودھ از بلاقی داس دہلوی

کا دن عمر بھر نہ بھولے گا، جب کہ سلطان عالم کو جنرل اوٹرم صاحب نے باپ دادا کی سلطنت چھوڑنے اور حکومت سے دست بردار ہونے کا حکم دیا ... جانِ عالم کا سکوت اور تمام عملے کا حسرت بھری نگاہ سے دیکھ کر بے بسی کے آنسو بہانا۔ اعزہ کو ہچکیاں لگی ہوئی تھیں۔ ہم آخوش محلات میں ماتم بپا چھوڑ کر سلطانِ عالم کے ہم راہ روانہ ہوئے۔ اس وقت جانِ عالم کا یہ کہنا کہ تم پر دس برس تک میں نے حکومت کی۔ اس عرصے میں جو کچھ صدمہ اور رنج میری ذات سے تم کو پہنچا ہو اس کو بہ خوشی معاف کر دو۔ اس وقت میں معزول ہوں اور تم سے چھٹتا ہوں۔ خدا جانے زندگی میں پھر ملوں یا نہ ملوں۔ بہن! اس جملے نے تمھیں یاد ہے محل کو مجلس ماتم بنا دیا تھا۔"

۱۴ر جنوری سنہ ۷۲ء

بادشاہ لکھنؤ سے چل کر اول صبح صادق کان پور پہنچے اور برنڈن صاحب کے بنگلے میں رونق افروز ہوئے۔ طلوع آفتاب کے وقت کیمپ کی فوج سلامی کے لیے پریڈ پر آکر جمی۔ بادشاہ نے انعام حسب معمول بھیج دیا اور سلامی توپ کو منع کیا۔ دوسرے دن سلامی ہوئی۔

بعض کوتاہ اندیشوں نے بہت وسوسے اور اندیشے سفر لندن و کلکتہ کے عرض کرکے کوشش کی کہ خاطر اقدس کو اس سفر سے باز رکھیں اور کان پور سے پھیر لائیں لیکن وحشت ناک خبروں کے سننے کے باوجود سفر کے مستقل ارادے کو جنبش نہ ہوئی۔[۱]

(قیصر ج ۲۔ ص ۱۶۸)

بادشاہ کے سفر کے مہتمم سابق وزیر سلطنت نواب منورالدولہ تھے۔ ایک دن بادشاہ نے ان سے فرمایا کہ میں نے یہ مشقت محض رعایا کو امانت خدا سمجھ کر اختیار کی ہے اور اپنی بربادی ہر طرح سے گوارا کی ہے۔[۲] (قیصر جلد ۲ ص ۱۶۹)

کان پور میں اکثر صاحبان عالی شان بادشاہ کی ملاقات کے مشتاق ہوئے۔ ایک دن لارنس صاحب چیف کمشنر لاہور بھی آئے لیکن ملاقات نہ ہوئی۔ نواب منور الدولہ استقبال کر کے اپنی کوٹھی میں لے گئے اور مزاج اقدس کی ناسازی کا عذر کیا۔

تقریباً ایک مہینہ کان پور میں قیام کر کے ، ۱۰ اپریل ۱۸۵۶ء مطابق یکم شعبان ۱۲۷۲ھ الہ آباد کے لیے روانہ ہوئے۔

غرض اک مہینہ رہے ہم وہاں　　وہ گرمی وہ گرمی غضب الاماں

(شیوع فیض ص ۱۴۷)

فقرا اور رعایا بہت جمع ہو گئے تھے۔ ان کو کچھ عنایت کیا۔ سب دست بہ دعا ہوئے۔ راہ میں الہ آباد تک ہر مقام پر سامان ضروری درست تھا۔ کان پور سے چل کر ایک دن فتح پور میں کرایے کے بنگلے میں رہے۔ وہاں سے الہ آباد پہنچے اور ایک بھٹیارے کے مکان میں آٹھ دن قیام کیا۔ پانچ سو روپے کرایہ طے ہوا تھا مگر اس نے لڑ جھگڑ کر چھ سو وصول کیے۔ الہ آباد سے چل کر ایک دن گوپی گنج میں رہے، پھر بنارس پہنچے۔

کان پور سے روانگی کے قبل بنارس کے مہاراجہ ایشری پرشاد نرائن سنگھ بہادر کی عرض داشت نواب منور الدولہ کی معرفت نظر اقدس سے گزری کہ محب خیر طلب موروثی ہے اور اس خاندان عالی شان کا ممنون قدیم ہے۔ مرحمت خسروانی کا امیدوار ہے کہ حضور بنارس میں املاک خیر اندیش میں رونق افروز ہوں۔

(قیصر۔ ج ۲۔ ص ۱۶۹)

۱۶ر اپریل ۱۸۵۶ء مطابق ۹ شعبان ۱۲۷۲ھ کو بنارس کی چھاؤنی سکرور میں مہاراجہ صاحب بنارس کی کوٹھی میں رونق افروز ہوئے۔ مہاراجا نے بادشاہ کا استقبال اور ان کے قیام کا انتظام جس خوش اسلوبی سے کیا تھا اس کا ذکر بادشاہ نے اپنے دو منظوم خطوں میں یوں کیا ہے۔

ایک راجہ ملا وہاں وہ نیک　　لاکھ راجاؤں میں تھا راجا ایک

ایسی خاطر ہماری کی اُس نے ‏ آتے ہی ہم کو نذر دی اس نے
کشتیاں پیش کش جواہر خوب ‏ سب قرینے سے اور با اُسلوب
پانچ سو روپیہ برائے نثار ‏ ہر دعوت بھی بھیجے سات ہزار
خوب کوٹھی سجی سجائی درست ‏ چاق ہو ہو گئے وہاں سب سُست

پندرہ روز ہم رہے اُس جا
ایک میلا تھا، اک تماشا تھا[1]

---

بنارس کا راجا عجب نیک تھا ‏ ہزاروں میں لاکھوں میں وہ ایک تھا
مکان اس نے پہلے کیا تھا درست ‏ سبھوں کی طبیعت ہوئی خوب چُست
ہدایا بہت خوب معقول سب ‏ جواہر کی بھی ایک کشتی عجب
وہ پشمینے کی کشتیاں تین چار ‏ تو ہر قسم کے پارچے بے شمار
وہ سب کشتیاں ایک اوپر پچاس ‏ جو کیں پیش کش آئیں وہ میرے پاس

عجب لطف سے پندرہ دن رہے
کہ کچھ عیش رفتہ بھی یاد[2] آ گئے

---

بادشاہ کی قدم بوسی کے بعد جب راجا رخصت ہونے لگا تو بادشاہ نے شرمندگی کے ساتھ کہا کہ اگر مقدرت ہوتی تو ہم راجا کو ہاتھی اور پالکی کے ساتھ خلعت دیتے۔ اب اس کی قیمت کے موافق زر نقد ان کو دیا جائے۔ ہم نے ان کی نذر اور پیش کش قبول کر لی۔ یہ اس کو ہماری امانت کے طور پر اپنے پاس رکھ لیں۔ جب خدا ہم کو خلعت دینے کے قابل

---

[1] شیوع فیض صـ۷-۸ [2] شیوع فیض صـ۱۵۲-۱۵۴

کرے گا اس وقت لے لیں گے۔ راجا نے بھی زر نقد نہ لیا اور عرض کیا کہ میں بھی اسی وقت خلعت لوں گا۔

آفتاب الدولہ خواجہ اسد قلق کلکتے کے سفر میں بادشاہ کے ہمراہ رکاب تھے۔ انھوں نے "سفر آشوب" کے نام سے ایک طولانی مسدس میں اس سفر کا حال لکھا ہے۔ اس مقام کے چند بند پیش کیے جاتے ہیں۔

چند دن بعد بنارس میں تو پائی راحت
واں کے راجا نے بڑی ختم کی انسانیت
اپنے مالک کی ہر اک طرح ادا کی خدمت
شاہ کے آنے کی تھی دل میں جو اس کے حسرت
شادی و فرح سے پھولے نہ سماتا تھا وہ
اپنے جامے ہی سے باہر ہوا جاتا تھا وہ

تھالی بھر کر تو روپے آتے ہی صدقہ بھیجا
پیش کش اور زر نقد بھی شہ کا بھیجا
کیا بیاں کیجیے ایک ایک کو کیا کیا بھیجا
جتنا سامان تھا راحت کا وہ سارا بھیجا
جیسی کرتے ہیں غلام ایسی وفا کی اس نے
سب نمک خواریِ سرکار ادا کی اس نے

آرزو مند زیارت جو ہوا بلوایا
بعد مجرے کے وہ اشک آنکھوں میں بھر بھر لایا
نذر دے کر قدم شاہ پہ سر نہوڑایا
شہ نے الطاف کیا بیٹھنے کو فرمایا
بیٹھتے ہی کرم شہ کی ثنا کی اس نے
بہر افزائش اقبال دعا کی اس نے

جب قدم دیکھ کے مالک کے ہوا وہ رخصت
شرم سے کہنے لگا وہ شہ عالی ہمت
ہاتھی اور پالکی سے ہم تمھیں دیتے خلعت
پر کریں کیا کہ نہیں آج وہ باقی حشمت
اس کی قیمت کے موافق زر نقد ان کو دو
جس قدر ان کے ہے لائق زر نقد ان کو دو

پیش کش بھی مری جانب سے اب ان کا انھیں دو
کہہ دو مقبول ہوا دل میں کچھ آزردہ نہ ہو

جب کہ دکھلائے گا وہ دن مرا قادر مجھ کو
تب یہ لے لوں گا امانت ہے مری رکھ چھوڑو
عرض کی میں بھی اسی روز یہ خلعت لوں گا
اور جو کچھ کہ مرے دل میں ہے حسرت لوں گا

واہ رے پاس جو کہتا تھا کوئی اس کا یار
نہ کیا اب کی برس آپ نے کوئی تہوار
تو وہ کہتا تھا کہ ہوں عیش میں ہم تو سرشار
اور اس طرح سے لٹ جائے ہماری سرکار
شاد کیا خاک ہوں کس سے کہیں کس غم میں ہیں
اپنی سرکار کے مٹ جانے کے ماتم میں ہیں

آرزو تھی کہ مرے گھر مرا آقا آئے
تا نمک خوار بھی ہم چشموں میں عزت پائے
یا فلک دفعتہً اس قہر کی آفت ڈھائے
کہ وہ آئے بھی تو تشریف یہاں یوں لائے
ہائے کیا روؤں میں اس پھوٹی ہوئی قسمت کو
دیکھوں آوارہ وطن اپنے ولی نعمت کو[1]

بادشاہ بنارس میں پندرہ دن رہ کر جہاز سے کلکتے کے لیے روانہ ہوئے۔ اس بحری سفر میں بادشاہ کو بڑی تکلیف ہوئی۔ انیس دن کے بعد کلکتہ نظر آیا۔

غرض بعد انیس ۱۹ دن کے صنم
بہ لطف خداوند عالی کرم
یہ کلکتہ ہم کو دکھائی دیا
ذرا کچھ کشادہ ہوا حوصلا[2]

۷رمضان ۱۲۷۲ھ (۱۲ مئی ۱۸۵۶ء) کو کلکتے پہنچے۔

دکھائی دیا جب کہ ماہ صیام
تو کلکتے میں آئے اے نیک نام
جو گنیے تو تاریخ تھی ساتویں
کہ داخل ہوئے ہم ملول و حزیں[3]

جب کلکتے میں بادشاہ کے ورود کا حال معلوم ہوا تو قلعہ فورٹ ولیم سے اکیس توپوں

---

[1] انتخاب مرثیۂ معلیٰ ص ۳۴-۳۵ [2] شیوع فیض ص ۱۶۱ ۔ [3] حزن اختر ص ۲۰ ۔

کی سلامی سر ہوئی ہے[1]

ہر اک جا ہماری سلامی ہوئی ۔۔۔ جو تو ہیں چلیں نیک نامی ہوئی[2]

یہ بہت اچھا ہوا کہ انتزاع سلطنت کے بعد بادشاہ کلکتے روانہ ہو گئے۔ اگر وہ لکھنؤ میں موجود ہوتے تو غدر کے زمانے میں جن لوگوں نے برجیس قدر کو دس برس کے سن میں اودھ کے تخت پر بٹھا دیا تھا وہ انھیں کو اپنا بادشاہ بناتے، جس طرح دہلی میں باغیوں نے جمع ہو کر بہادر شاہ کو شہنشاہ ہند بنا دیا تھا۔ اس صورت میں واجد علی شاہ کا بھی وہی حشر ہوتا جو بہادر شاہ اور ان کے خاندان کا ہوا۔

نامور اور ذی علم شاعر فرقانی میرٹھی کے ایک قصیدے کا ذکر اوپر آ چکا ہے۔ اسی قصیدے میں شاعر شاہ دہلی کی مثال سامنے رکھ کر واجد علی شاہ کے ملک چھوڑ کر چلے جانے کو کمال حکمت قرار دیتا ہے:

کشیدہ دست از دیار و کشور نہ بے وفا و ثبات پیماں

گزیدہ خوش خوش بہ ملک فرماں رضائے شاہ سریر لندن

---

زراہِ صورت بود بلیت ز روئے معنی کمال حکمت

نہ بینی آخر بہ شاہِ دہلی چہ کرد بازی سپہر ریمن

---

## وزیر اعظم نواب علی نقی خاں بہادر

اودھ کی رعایا بالعموم وزیر اعظم حضور عالم علی نقی خاں کو زوال سلطنت کا باعث سمجھتی تھی۔ وہ رزیڈنٹ کی ممانعت کے باعث بادشاہ کے ساتھ لکھنؤ سے جا نہیں سکے تھے۔ دولت سرائے سلطانی میں مقیم تھے۔ کان پور سے بادشاہ کی تحریری ہدایت

---

[1] تاریخ اودھ حصہ پنجم صـ۲۷۳ [2] حزن اختر صـ۲۰

اور چیف کمشنر کے حکم سے ان کو اپنے مکان واقع تحسین گنج میں منتقل ہونا پڑا۔ اس کی کیفیت یہ ہے کہ ۸ راپریل ۱۸۵۶ء کو وہ بند گاڑی میں سوار ہو کر چلے۔ چیف کمشنر کا چوبدار کوچ بکس پر بیٹھا ہوا تھا اور کئی سوار اور کچھ خاص بردار گاڑی کے آگے پیچھے تھے۔ شہر کے بہت سے بے باک لوگ طعن و تشنیع کی بوچھار کرتے ہوئے تحسین گنج تک ساتھ ساتھ گئے۔ اگر چیف کمشنر کا چوبدار کوچ بکس پر نہ ہوتا تو گاڑی پر ڈھیلوں اور پتھروں کی بارش ہو جاتی۔[1]

وزیر اعظم کے لکھنؤ سے کلکتے جانے کی روداد یہ ہے کہ "۱۲ رذی قعدہ ۱۲۷۲ھ روز شنبہ مطابق ۱۵ رجولائی حضور عالم مع عیال و لواحقین و ملازمین و رفیقان سفر در ۱۹ گاڑی ڈاک اسپی اور ۲۰ رانچی بیل واسطے اسباب ضروری نقد و جنس قسم طلا و نقرہ و پشمینہ وغیرہ و ظروف مصرف و خادمان اناثیہ بعد نصف شب روانہ ہوئے۔ ایک ایک گاڑی میں چار چار سواریاں زنانی اور گاڑی کی چھت پر ایک مسلح رفیق۔ خود بدولت گاڑی چار اسپہ پر سوار ہوئے۔ دو تین دن کان پور میں قیام کر کے الہ آباد کے لیے روانہ ہوئے۔ زبان عوام وہاں بھی بند نہ ہوئی۔ راہ میں درختوں پر چڑھ کر جو کہنا تھا کہا۔"[2]

ہفتہ وار اخبار طلسم لکھنؤ میں اس سفر کا حال یوں لکھا گیا ہے:

"ذی قعدہ کی تیرھویں ۱۲۷۲ھ جولائی کی سولھویں ۱۸۵۶ء کو آدھی رات کے وقت نواب علی نقی خاں مع مصاحبین و اہل و عیال ڈاک گھی پر کان پور کو روانہ ہوئے۔ ۲۰ گاڑیاں ڈاک کی عزیزوں اور مصاحبوں کی سواری میں ہمراہ تھیں... نقد و جنس جو کچھ لائق ہمراہی کے تھا ساتھ لیا، باقی جا بجا امانت رکھوا دیا۔ جب سواری سڑک پر گزری مردم بازار نے سواری کا اہتمام کیا۔ دم رخصت مسافر کو خدا اور رسول کو سونپتے ہیں۔ ان لوگوں نے سپرد دشنام کیا جو جو منھ میں آیا

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۶۸ [2] قیصر التواریخ جلد دوم ص ۱۸۹

بے تکلف سنایا ہے[1]

راجا درگا پرشاد سندیلوی لکھتے ہیں کہ بادشاہ کی معزولی کی خبر سن کر ہر طرف نالہ وشیون تھا اور غم والم چھایا ہوا تھا۔ چھوٹے بڑے، جوان اور بوڑھے حضرت بادشاہ کے لیے افسوس کرتے اور آنکھوں سے آنسو بہاتے تھے۔ مگر وہ نواب علی نقی خاں کو مخرب سلطنت اور انتزاع مملکت کا بانی مبانی سمجھ کر سخت گالیاں دیتے تھے اور ہجویہ اشعار تصنیف و تضمین کرکے گلی گلی اور محلّے محلّے میں پڑھتے تھے[2]۔

لکھنؤ میں ایک طرح کے ہندو فقیر جو نانک شاہی فقیر کہلاتے تھے، علی نقی خاں کی ہجو گاتے تھے اور انعام پاتے تھے۔ کوئی بینتالیس برس ہوئے کہ ایسے ایک فقیر کو میں نے بھی دیکھا تھا۔ وہ ایک ہاتھ میں لوہے کے کڑے پہنے ہوئے اور ایک چھوٹی لکڑی کی ڈنڈی اسی ہاتھ میں لیے ہوئے اس سے ان کڑوں کو بجا بجا کے علی نقی خاں کی ہجو گاتا تھا۔ ایک سخت ہجویہ مثنوی تفصیح الشقی فی احوال نقی بھی ان کے خلاف لکھی گئی تھی جس کے دو قلمی نسخے میرے کتب خانے میں موجود ہیں۔

منشی ولایت علی معروف بہ شاہ عزیز اللہ عزیز صفی پوری شاگرد مرزا غالب، جن کے بزرگ کئی پشتوں سے شاہی دارالانشا میں میر منشی رہے تھے اور وہ خود ایک خانقاہ کے سجادہ نشین ہو گئے تھے۔ وہ اپنی کتاب سوانح اسلاف میں علی نقی خاں کے خلاف اپنی بیزاری کا اظہار یوں کرتے ہیں:

> "وزیر بے تدبیر کلکتے تک ساتھ تھا۔ وہاں بھی نمک حرامی سے نہ چوکا۔ جب جناب عالیہ بادشاہ کی ماں اور مرزا جواد[3] علی بہادر بڑے جرنیل بادشاہ کے چھوٹے بھائی لندن کی طرف روانہ ہوئے اور سرکار انگریزی

---

[1] طلسم، لکھنؤ مورخہ ۲۲ ذی قعدہ ۱۲۷۲ھ مطابق ۲۵ جولائی ۱۸۵۶ء۔

[2] : تاریخ اودھ صفحہ ۱۶۲ [3] بادشاہ کے چھوٹے بھائی جرنیل صاحب کا خطاب مرزا اسکندر حشمت تھا۔

نے ارادہ کیا کہ ملک پھیر دیا جائے، نواب کورنمک، دشمن خلق اللہ نے بادشاہ کو دھوکا دے کر راضی نامے پر مہر کرادی اور بادشاہ بھی اس وقت کچھ نہ سمجھے اور اس کے کہنے میں آگئے۔ اور جناب والد ماجد فرماتے[1] تھے کہ نواب سعادت علی خاں نے اس وزیر کورنمک کے باپ یا دادا کے حق میں کہا تھا کہ میرے خاندان میں جو اس کو یا اس کی اولاد کو معتمد بنائے گا زک اٹھائے گا۔ وہی بات پیش آئی[2]

انگریز واجد علی شاہ کی معزولی کو اس رنگ میں پیش کرتے ہیں کہ انھوں نے اودھ والوں کو ایک بڑی مصیبت سے نجات دے دی۔ لیکن اگر اودھ کی رعایا حقیقت میں بادشاہ سے ناراض ہوتی تو ان کی روانگی کے وقت بھی وہی سب کچھ کیا جاتا جو وزیر کے لیے کیا گیا۔

---

[1] منشی یحییٰ علی خاں جو محمد علی شاہ اور امجد علی شاہ کے عہد میں داروغۂ اخبار گشتی رہ چکے تھے۔ واجد علی شاہ نے ان کی ذاتی تنخواہ مقرر کردی تھی۔ [2] سوانح اسلاف ص ۲۹-۳۰

# برجیس قدر کی بادشاہی

واجد علی شاہ فوجوں کو برطرف کر کے کلکتے چلے گئے۔ اب شاہی فوج تو نہ رہی لیکن اودھ کے زمینداروں کے پاس مسلح آدمی موجود تھے۔ رزیڈنٹ سلیمن نے لارڈ ڈلہوزی کے نام اپنے خط مورخہ اگست ۱۸۴۹ء میں لکھا کہ اودھ کے بہت سے زمینداروں کے پاس دو دو ہزار پیادے اور پانچ پانچ سو سواروں کی مسلح اور تربیت یافتہ جماعتیں موجود ہیں اور ان کے علاوہ تیر کمان سے لیس اتنے پاسی ان کے زیر حکم ہیں جتنے وہ چاہیں۔ پھر اپنے سفرنامہ اودھ میں لکھا کہ اودھ کے بڑے زمینداروں کے پاس اس وقت کوئی ڈھائی سو کچے قلعے یا گڑھیاں ہیں جن پر پانچ سو توپیں چڑھی ہوئی ہیں اور جن میں اوسطاً چار چار سو اور مجموعاً ایک لاکھ مسلح سپاہی موجود ہیں۔

انتزاع سلطنت کی خبر سن کر اودھ کے راجاؤں اور زمینداروں نے عرضداشتیں بھیجیں کہ اگر بادشاہ کا اشارہ ہو جائے تو ہم آگے بڑھ کر انگریزوں سے جنگ کر کے اپنے کارنامے پیش کریں اور کسی کو گنگا کے اس پار آنے نہ دیں۔ مگر بادشاہ نے رعایا کی خوں ریزی کے خوف سے ان کو روک دیا[1]

انگریزی فوج کے مسلمان افسر کہتے تھے کہ ہمیں یقین تھا کہ لکھنؤ لڑائی کے بغیر ہاتھ نہ آئے گا اور ہم سب وقت کارزار شریک ہو جائیں گے۔ کس واسطے کہ لکھنؤ چراغ ہندوستان ہے۔ اس کے بجھنے سے سارے ہندوستان میں اندھیرا ہو جائے گا[2] لیکن بادشاہ نے ملک کو تباہی اور اہل ملک کو بدحالی سے بچانے کے لیے اپنی فوج سے ہتھیار لے لیے، توپیں پہاڑوں سے اتروا دیں تاکہ جنگ کا امکان ہی نہ رہے۔

بادشاہ تو کل سرکاری اہل کاروں اور فوجیوں کے نام فرمان جاری کر گئے تھے

---

[1] بوستان اودھ صـ ۱۶۲ [2] بحر التواریخ جلد دوم صـ ۱۳۴

کہ انگریزوں کی مزاحمت نہ کی جائے بلکہ انتظامِ مملکت میں ان کو مدد دی جائے۔ لیکن اودھ والے اپنے ملک پر انگریز غاصبوں کا قبضہ خاموشی سے برداشت نہ کر سکے۔ شاہانِ اودھ نے بالعموم اور واجد علی شاہ نے بالخصوص اپنی رعایا میں قومی یک جہتی کا ایسا جذبہ پیدا کر دیا تھا کہ ہندو و مسلمان دوش بہ دوش انگریزوں کے خلاف کھڑے ہو گئے۔ اور اس پامردی سے لڑے کہ لکھنؤ انگریزوں سے بالکل خالی ہو گیا۔ اسی زمانے میں دہلی اردو اخبار میں یہ خبر شایع ہوئی کہ "عنایت الٰہی سے وہاں (لکھنؤ) کے تمام گورے اور افسر اہلِ قلم اعلیٰ سے ادنیٰ تک سب فی النار پہنچائے گئے"[1]

اب موقع تھا کہ زمیندار زیادہ سے زیادہ آراضی پر قبضہ کر لیتے بلکہ پورے ملک اودھ کو آپس میں بانٹ لیتے۔ مگر انھوں نے ایسی کوئی کوشش نہیں کی بلکہ متحد ہو کر ۱۲ ذی الحجہ ۱۲۷۳ھ (۵ جولائی ۱۸۵۷ء) کو معزول بادشاہ کے ایک نابالغ لڑکے برجیس قدر کو تخت پر بٹھایا[2] اور ایک مجلس نیابت قائم کر دی جو برجیس قدر کے نام سے امورِ سلطنت انجام دیتی تھی۔ برجیس قدر کی شاہی مہر پر یہ الفاظ کندہ کیے گئے "برجیس قدر محمد رمضان علی سکندر جاہ اقبال شاہ خلد اللہ ملکہٗ"[3] اودھ کی رعایا انگریزوں کو ملک سے نکالنے کے بعد واجد علی شاہ کی سلطنت کو واپس لانا چاہتی تھی۔ ان کی عدم موجودگی میں ان کے بیٹے کو اپنا بادشاہ بنا لیا۔

یہ صورتِ حال کوئی نو مہینے تک رہی۔ جب انگریزی فوج نے حملہ کر کے لکھنؤ پر دوبارہ قبضہ کر لیا تو برجیس قدر کا پایۂ تخت بونڈی ضلع بہرائچ میں منتقل کر دیا گیا۔ کوئی دس مہینے کے بعد ۱۸۵۸ء میں انگریزی فوج بہرائچ میں داخل ہوئی۔ بہت کشت و خون ہوا اور انگریز فتح یاب ہوئے۔ اب برجیس قدر بہ حفاظت نیپال پہنچا دیے گئے۔ اس طرح معلوم ہوتا

---

[1] دہلی اردو اخبار نمبر ۳۱ جلد ۱۹ مورخہ ۲ اگست ۱۸۵۷ء۔ نیشنل آرکائیوز، دہلی۔

[2] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۲۲۵ [3] آفتاب اودھ قلمی

ہے کہ اودھ کی بادشاہی واجد علی شاہ کی معزولی کے ساتھ ۱۸۵۶ء کی ابتدا میں نہیں اُس کے دو سال بعد ۱۸۵۸ء کے آخر میں ختم ہوئی۔

اودھ والوں کی نظر میں برجیس قدر کی بادشاہی واجد علی شاہ کی سلطنت کا سلسلہ تھا، جس کو انھوں نے اپنے امکان کی آخری حد تک قائم رکھا۔ ایک معزول اور غریب الوطن بادشاہ کے ساتھ رعایا کی ایسی وفاداری کی نظیر تاریخ میں ملنا مشکل ہے۔ واجد علی شاہ کی ہر دل عزیزی کا اس سے زیادہ مضبوط اور ناقابل انکار ثبوت اور کیا ہوگا۔

بادشاہ کے کلکتے چلے جانے کے بعد باغی انگریزی فوج نے غدر کر دیا۔ اودھ کے زمینداروں نے باغیوں سے مل کر انگریزوں سے جنگ کی اور ان پر بڑے مظالم کیے۔

سرکار کمپنی سے جو کیں برخلافیاں
افسوس کیسے ہوگئے دانائے لکھنؤ

اب لٹ گیا ہے گیا رہا دوزخ سے بڑھ کے ہے
رشکِ بہشت کہتے تھے سب جائے لکھنؤ[1]

اگر بادشاہ کی مرضی کے خلاف یہ صورت حال پیش نہ آئی ہوتی تو نہ لکھنؤ کے معزز شہریوں کو پھانسی دی جاتی، نہ شہر کی شان دار عمارتیں خاک میں ملائی جاتیں، نہ کروڑوں روپے کے جواہرات اور دوسرے نوادر غارت ہوتے۔ بہر کیف شہر کی تباہی اور اہل شہر کی مصیبتوں کی ذمہ داری بادشاہ پر بالکل عائد نہیں ہوتی۔

---

[1] شیوع فیض باب چہارم دیوان مبارک صد ۳۱۲

# بادشاہ مٹیا برج میں

واجد علی شاہ کلکتے پہنچ کر اس کے نواح میں مٹیا برج میں مقیم ہو گئے۔ اس وقت کلکتے کی حالت بادشاہ کے بیان کے مطابق یہ تھی:

آکے داخل ہوئے جو کلکتے — کاٹے کھاتے ہیں باغ کے پتے
رات دن مینہ کا زور برق کا شور — رعد کا جمگھٹا، ہوا کا زور
آدمی ہیں یہاں کے بے ایمان — کچھ سوا کفر کے نہیں ہے نشان
لے کے دم بھر میں ہیں مکر جاتے — ساتھ گھر پہ ہیں آتے
ہیں دغا باز فیلسوف یہاں — حد کے دیکھے ہیں بیوقوف یہاں
عورتیں بے حیا، زنانے مرد — سر بھی جائے نہ ہو کسی کو درد
گوشت، گھی، تیل، پانی سب بدتر — ایک کی ایک کو نہیں ہے خبر
ہے یہ ٹکڑا زمین دوزخ کا — ہوئی جس پر بنائے کلکتا
کیا کہوں کام کی نہیں کوئی شے — سستے پتھر ہیں آٹا مہنگا ہے
دام بر دوش پھرتے ہیں صیاد — پھانسنے کی ہیں ان کو چالیں یاد

ایسی ایذا اٹھائی ہے اس جا
جان اب لب پہ آئی ہے اس جا[1]

بادشاہ کے ساتھ پانچ سو آدمی لکھنؤ سے آکر مٹیا برج میں مقیم ہوئے۔ وہ خود فرماتے ہیں:

اسامی ہم راہیاں کرو رقم — جو لائے ہیں کلکتے میں ساتھ ہم
زن و مرد، اہل قلم، اہل فوج — کہ ہو ایک چشمے کی جس طرح موج

---

[1] شیوع فیض ص ۸-۹

کسی طرح تھے پانچ سو سے نہ کم　　　ملازم، رفیق، اور مخل ذی حشم[1]

بادشاہ کے کلکتے جانے کے بعد لکھنؤ سے مہاجروں کے قافلے اپنے محبوب بادشاہ کے ظلِ عاطفت میں زندگی گزارنے کے لیے روانہ ہونے لگے۔ یہاں تک کہ مٹیا برج کی آبادی چالیس ہزار تک پہنچ گئی اور مٹیا برج ایک دوسرا لکھنؤ بن گیا۔ شررؔ لکھنوی کا بیان ہے:

"ان دنوں لکھنؤ لکھنؤ نہیں رہا تھا، مٹیا برج لکھنؤ تھا۔ یہی چہل پہل تھی، یہی زبان تھی، یہی شاعری تھی، یہی صحبتیں اور بذلہ سنجیاں تھیں، یہیں کے علما اتقیا تھے، یہیں کے امرا و رؤسا تھے اور یہیں کے عوام تھے۔ مٹیا برج کے دوکان دار اور مہاجن تک لکھنؤ کے تھے اور لکھنؤ کی کوئی چیز نہ تھی جو مکمل ترین صورت میں وہاں موجود نہ ہو۔"[2]

مولوی عبدالرزاق مصنّف البرامکہ لکھتے ہیں:

"مٹیا برج کے اندر چھوٹے پیمانے پر گویا تمام لکھنؤ آباد تھا۔ کون سا محکمہ اور صیغہ تھا جو مٹیا برج کے اندر نہ تھا۔ جملہ آبادی چالیس ہزار تھی ... تفریحی سامان کے علاوہ علما، شعرا، اور مستند اور متعدد ادیب بھی موجود تھے ... ہر دوکان دار لکھنؤ کا تھا۔ لہٰذا جس بازار میں گزر ہوتا تھا یہی معلوم ہوتا تھا کہ ہم لکھنؤ کے کسی بازار کی سیر کر رہے ہیں۔"[3]

شررؔ لکھنوی کہتے ہیں:

| | |
|---|---|
| شہانہ ہیں آراستہ سب مکاں | یہ جنگلہ یہاں تھا ہوا بوستاں |
| ترقی ہے رونق پہ دربار ہے | نہ غنچہ جہاں تھا وہ گلزار ہے[4] |

نجم الغنی رام پوری کا بیان:

---

[1] حزن اختر صـ ۶۳-۶۴　[2] گزشتہ لکھنؤ　[3] یادِ ایام صـ ۲۲۹　[4] مثنوی افسانہ لکھنؤ قلمی صـ ۲۷۸

"اس غریب الوطنی میں بھی بیس ہزار قدیم متوسلین حضرت کے ہم رکاب رہے اور سب کے ساتھ حتی الوسع وہی سلوک وہی برتاؤ قائم رہا جو زمانہ سلطنت میں برتا جاتا تھا جس نے مٹیا برج کی اس زمانے میں سیر کی ہے وہ کہہ سکتا ہے کہ اس مٹی ہوئی حالت میں بھی اسے باغ ارم بنا کر رکھا تھا۔ محلات وایوان دل کشا کی وہی شان سامان واسباب آرائش کی وہی افراط جو ہر شخص کے وہم وگمان میں بھی نہ آرہے۔ غرض وہ کون سی شوکت وشان تھی جو وہاں نمایاں نہ تھی"[1]

بادشاہ کی علم دوستی اور ہنر پروری کی بدولت مٹیا برج علوم وفنون کا مرکز بن گیا تھا۔ ۲۳ رجنوری ۱۸۸۷ء کو مدرسۂ قیصریہ کے قیام کے موقع پر منصرم الدولہ نے اپنی تقریر میں مٹیا برج کی کیفیت یوں بیان کی:

"خدا کا شکر ہے کہ ایسی چھوٹی سی چھاؤنی میں کہ جو شہر ہے نہ قصبہ نہ قریہ، اس وقت بھی ایسے ایسے باکمال لوگ موجود ہیں جو ہماری قوم کے لیے باعث افتخار ہو سکتے ہیں۔ مفتی، مجتہد، واعظ، ادیب، مدرس، منشی، نثار، معاملہ نویس، شاعر، خوش نویس، مصور، ہندسہ داں، مورخ وغیرہ ایسے ایسے کامل ہیں جن کی ذات مغتنمات سے ہے"[2]

یہ سب کچھ تھا مگر پردیس پردیس ہی رہا، وطن نہ بن سکا۔ بادشاہ کی وطنی اور پردیسی زندگی میں آسمان وزمین کا فرق تھا، جیسا کہ ذیل کے بیان سے ظاہر ہوگا:

"واجد علی شاہ لکھنؤ میں حاتم دوراں تھے، سکندر صولت اور دارا حشمت تھے، کیواں بارگاہ اور خسرو مرتبت تھے، والا جاہ اور کج کلاہ تھے، شاہ زمن اور شہنشاہ دوراں تھے۔ ان کے ایک اشارۂ چشم پہ

---

[1] تاریخ اودھ حصہ پنجم صفحہ ۲۸۱ تا ۲۸۲ [2] حالات مدرسۂ قیصریہ صفحہ

دوسروں کی قسمتیں بنتی اور بگڑتی تھیں۔ جسے نگاہ لطف سے دیکھ لیا وہ شاد اور نہال ہو گیا، جس پر نگاہ عتاب پڑ گئی خسر الدنیا کا نمونہ بن گیا۔ شاعروں کی تمنا یہ تھی کہ بادشاہ ذی جاہ کے دامنِ دولت سے وابستہ ہو جائیں۔ عالم اس فکر میں تھے کہ بادشاہ سلامت کے معتمد بن جائیں۔ فن کاروں کی معراج یہ تھی کہ دربار شاہی میں پہنچ جائیں۔ دور دراز مقامات کے تاجر مال تجارت سے لدے پھندے لکھنؤ پہنچتے تھے کہ بادشاہ عالم و عالمیاں کے قصر فلک رفعت میں کسی طرح اِذن باریابی حاصل کر لیں اور مالا مال ہو کر واپس جائیں۔ سپاہیوں اور افسروں، وزیروں اور امیروں، مہاجنوں اور ساہوکاروں، دولت مندوں اور سرمایہ داروں کا یہ عالم تھا کہ لڑکھڑاتے ہوئے، لرزتے ہوئے، کانپتے ہوئے باادب باملاحظہ ہوشیار کی آوازوں کے شور میں ظل اللہ کے سامنے حاضر ہوتے تھے اور اپنی زندگی کی سعادت یہ سمجھتے تھے کہ ان کے ایک اشارہ چشم پر اپنی جان قربان کر دیں۔ لیکن واجد علی شاہ اور ان کا دورِ حکومت خوش درخشید ولے دولت مستعجل بود، ثابت ہوا۔ دس سال کی مدت میں سارا جاہ و جلال قصۂ ماضی بن گیا۔ انگریزوں نے حکومت چھین لی بادشاہ سلامت ایک معزز شہری بن گئے۔[1]

---

[1] واجد علی شاہ اور ان کا عہد صفحہ ۳۵۹

# ملکۂ کشور کا سفر انگلستان

بادشاہ اپنا معاملہ برطانوی پارلیمنٹ میں پیش کرنے کے لیے لندن جانا چاہتے تھے۔ لیکن دو مہینے مسلسل شدید گرمی کے موسم میں سفر کرتے کرتے اور راستے میں طرح طرح کی جسمانی اور روحانی تکلیفیں اٹھاتے اٹھاتے کلکتے پہنچ کر بہت بیمار ہو گئے اور لندن کا ارادہ ترک کرنا پڑا۔ انھوں نے مولوی مسیح الدین خاں کو کوروی کو اپنا سفیر اور میجر برڈ[1] کو ان کا نائب مقرر کر کے اپنی والدۂ محترمہ جناب عالیہ ملکہ کشور صاحبہ اور اپنے بھائی جرنیل صاحب مرزا سکندر حشمت اور ولی عہد کیواں قدر مرزا محمد حامد علی کو ان کے ساتھ لندن بھیجا۔ یہ قافلہ ۱۸ر جون ۱۸۵۶ء (۱۴ر شوال ۱۲۷۲ھ) کو روانہ ہوا۔ ملکۂ کشور کے ہمراہی مردوں اور عورتوں کی تعداد ایک سو چالیس تھی[2] اس سفر اور لندن کے قیام میں لاکھوں روپیہ صرف ہوا۔ صرف جہاز کا کرایہ کلکتے سے لندن تک ستر ہزار روپے دیا گیا[3] راستے میں یہ اُفتاد پڑی کہ ملکۂ کشور ملکۂ انگلستان کو پیش کرنے کے لیے جواہرات جس صندوقچے میں لیے جا رہی تھیں وہ غائب ہو گیا یا غائب کر دیا گیا اور کہا گیا کہ وہ سمندر میں گر گیا۔ ان جواہرات کی مالیت تخمیناً ایک کرور روپیہ تھی[4] اس نقصان کے علاوہ شاہی قافلے کے سفر لندن میں بادشاہ کو تقریباً دو کرور کی زیر باری ہوئی[5]

اودھ بلو بک میں بدانتظامی کے جو الزامات بادشاہ پر لگائے گئے تھے بادشاہ

---

[1] آر۔ ڈبلو برڈ اودھ کا اسسٹنٹ ریذیڈنٹ رہ چکا تھا۔ اس نے اودھ بلو بک کی رد اور جواب اودھ بلو بک کی تائید میں ایک کتاب شائع کی جس کے انگریزی نام کا اُردو ترجمہ کچھ یوں ہوگا۔ ایسٹ انڈیا کمپنی کے ہاتھوں اودھ کی لوٹ یا ڈکیتی کی انتہا؛

[2] سفیر اودھ صد ۹۴ [3] وزیر نامہ صد ۲۲۶ [4] وزیر نامہ صد ۲۲۷

[5] تاریخ اودھ حصہ پنجم صد ۲۸۱

نے ان کے نہایت مدلل جواب ایک کتاب کی صورت میں چھپوا کر اس کے بہت سے نسخے ولی عہد کے ساتھ کیے کہ ملکۂ انگلستان، ممبران پارلیمنٹ اور دوسرے ذی اثر لوگوں کے سامنے پیش کیے جائیں۔ لندن پہنچ کر مولوی مسیح الدین نے ایک کتاب فرماں روایان اودھ کی حمایت اور ان کے حسن انتظام کے بیان میں شایع کی[1] ان دونوں کتابوں کا غیر جانبدار منصف مزاج لوگوں پر جو اثر ہوا وہ بادشاہ کے نام Dr. V. Hafmann کے خط مورخہ ۲۴ر ستمبر ۱۸۶۴ء کے اقتباس ذیل سے ظاہر ہے:

"میں نے آپ کی اور آپ کے سفیر کی کتابیں پڑھی ہیں۔ اور ان کو پڑھ کر میں آپ کا اور آپ کے خاندان کا اس درجہ مخلص دوست اور ہم درد ہوگیا ہوں کہ آپ کے سفیر کی کتاب کا جرمن زبان میں ترجمہ کر کے شایع کر دیا ہے اور اب آپ کی کتاب کا ترجمہ کر رہا ہوں"[2]

ملکہ کشور نے ملکہ انگلستان سے اور سفیر اودھ نے ممبران پارلیمنٹ وغیرہ سے مل کر اودھ کا مقدمہ ان کو سمجھایا اور جلسوں میں تقریریں کر کے عوام کو باخبر کیا۔ ان سب چیزوں سے متاثر ہو کر لندن کے عوام و خواص میں بادشاہ سے ہمدردی اور سلطنت کی واپسی کی امید پیدا ہوگئی۔ لیکن ابھی یہ لوگ لندن ہی میں تھے کہ لکھنؤ میں غدر ہوگیا اور انگریزوں پر مظالم اور ان کے قتل عام کی خبریں وہاں پہنچیں اور بنا بنایا کھیل بگڑ گیا۔ عام ہمدردی کی فضا شدید مخالفت میں تبدیل ہوگئی اور اس قافلے کو بے نیل مرام واپس ہونا پڑا۔ واپسی کا سفر بہت ناسازگار رہا۔ پیرس پہنچ کر ۲۱ر فروری ۱۸۵۷ء (۲۶ر جمادی الثانی ۱۲۷۳ھ) کو ملکہ کشور نے اور ۸ر مارچ ۱۸۵۷ء (۱۱ر رجب ۱۲۷۳ھ) کو مرزا سکندر حشمت نے

---

Oude: Its Princes and its Government [1] Vindicated [2] British Aggression in Oudh by Safi Ahmad pp. 156.157

انتقال کیا۔ اور ولی عہد کو لندن واپس جانا پڑا۔ عالم غربت میں ماں اور بھائی کی پے درپے موتیں بادشاہ کے لیے بڑے المناک حادثے تھے۔

## بادشاہ قید فرنگ میں

کلکتے پہنچنے کے سال بھر بعد بادشاہ کو شفا ہوئی۔ ۱۴ر جون ۱۸۵۷ء کو غسل صحت ہوا اور رات کو جشن صحت منایا گیا۔ ۱۵ر جون کی صبح کو بادشاہ ابھی نماز صبح سے فارغ بھی نہ ہوئے تھے کہ ایک ناگہانی آفت پیش آ گئی یعنی دریا کی طرف سے جنگی جہازوں نے اور خشکی کی طرف سے انگریزی فوجوں نے مٹیا برج کو گھیر لیا۔ شاہی کوٹھی کے بڑے پھاٹک پر بارہ توپیں، دو پھاٹکوں پر چار چار توپیں اور ہر جنگی جہاز پر توپیں لگا کر ہر توپ پر مہتاب روشن کر دی گئی۔ اس کے بعد بادشاہ کو گورنر جنرل کا یہ پیغام پہنچایا گیا کہ مبادا لکھنؤ کے باغی آپ کو غدر میں ملوث کرنے کی کوشش کریں، اس لیے بہتر یہ ہے کہ آپ کچھ دن کلکتے کے قلعے فورٹ ولیم میں حفاظت اور آرام کے ساتھ قیام فرمائیں۔ بادشاہ نے اپنی صفائی میں جو کچھ کہا اس پر کچھ دھیان نہیں دیا گیا اور وہ چند رفیقوں کے ساتھ قلعے میں پہنچا دیے گئے۔[1] اس نظر بندی یا قید کی مدت تقریباً پچیس مہینے تک پہنچ گئی۔ اس مدت میں جو حالات پیش آتے رہے ان کو بادشاہ ایک مثنوی کی صورت میں قلم بند کرتے رہے۔[2] قید کے زمانے میں بادشاہ کو اتنی تکلیف پہنچی کہ وہ اس کو کبھی بھول نہ سکے۔ اپنی تحریروں میں اس کا ذکر بار بار کرتے ہیں۔ مثلاً

ابر مجھ پر کبھی گریاں نہ ہوا تھا سو ہوا
گھر کبھی خانۂ زنداں نہ ہوا تھا سو ہوا

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۳۰۶-۳۰۷ [2] یہ مثنوی حزن اختر کے نام سے ۱۲۷۶ھ میں شایع ہوئی۔

دیکھیے بند رہے اب درِ زنداں تا چند
دل رہے خانۂ زنجیر میں نالاں تا چند

---

میں بھی گو شیطاں کے اغوا سے ہوا قیدی تو کیا
غیر کے بہکانے سے جنت میں آدم پھنس گیا

جس طرح سے جھوٹی تہمت میں کیا مجھ کو اسیر
بے گنہ سلطاں کوئی اس طرح سے کم پھنس گیا

زن و خویش و فرزند و دولت سے چھوٹے
نہ دیکھے کوئی جو کہ ہم دیکھتے ہیں

ہجر یار و غم فرزند و زن و مال و منال
چند داغ اند کہ در پردہ نہاں آمدہ اند

قید کے عالم میں یہی جذبات ایک فریاد بن کر بادشاہ کے قلم سے یوں نکلے ہیں۔

پھنس گئی جان حزیں واویلا
چھن گیا تاج و نگیں واویلا

چتر ہے مہر فلک سر پہ مرے
تخت ہے میرا زمیں واویلا

کھد گئے میرے مکاں صد حسرت
قصر غم میں ہوں مکیں واویلا

عیش زل دور ہوئے ہم سے اب
دل ہوا رنج نشیں واویلا

چھوٹے اب قید سے دل رنج مٹے
اب رہائی ہو کہیں واویلا

یہ سب تکلیفیں اٹھائیں دکھ سہے مگر دس پشتوں کی فرماں روائی سے جو مزاج بن گیا تھا وہ نہ بدلا۔ سچ کہا ہے بادشاہ نے

قید ہونے سے کہیں ہوئے ریاست جائے گی
لاکھ گردش آسماں کو ہو زمیں ہوتا نہیں

فورٹ ولیم میں بادشاہ نے اپنا بیشتر وقت لکھنے پڑھنے میں صرف کیا۔ اپنی دور افتادہ بیگموں کو خطوط لکھے، اپنے اور ان کے خطوں کے دس بارہ مجموعے مرتب کیے، اپنی نظموں اور غزلوں کے دو تین نہایت ضخیم مجموعے ترتیب دیے، حزن اختر اور بحر مختلف دو مثنویاں لکھیں، نثر کی ایک چھوٹی سی کتاب نصائح اختری تصنیف کی۔ جب لکھنؤ میں

غدر کا ہنگامہ فرو ہو گیا اور اودھ پر انگریزوں کا بخوبی تسلط ہو گیا تو ۹ جولائی ۱۸۵۹ء (۷، ذی الحجہ ۱۲۷۵ھ) کو بادشاہ قید فرنگ سے رہا ہو کر مٹیا برج میں مقیم ہو گئے اور آخر عمر تک ہیں مقیم رہے۔

## بادشاہ کے حفظ مراتب کے لیے قانون

۱۸۶۲ء میں بادشاہ کے ایک کور نمک ملازم نے کچھ تاجروں سے سازش کر کے اور فرضی حساب مرتب کر کے بادشاہ پر بیالیس لاکھ روپے کے قرض کا دعویٰ کر دیا اور اُن تاجروں کو بھی نالش پر آمادہ کیا۔ گورنر جنرل نے تحقیقات کروائی اور دعویٰ جھوٹا ثابت ہوا۔ اس واقعے کے بعد شاہ اودھ کی ذاتی منزلت کی نگہداشت کے لیے ایک ایکٹ (قانون) نافذ کیا، جس کی رو سے بادشاہ دیوانی، مال اور فوجداری کی عدالتوں کے اختیارات سے مستثنیٰ کر دیے گئے۔ اب ان جرموں کے سوا جن کی سزا موت تھی بادشاہ پر اور کسی طرح کا مقدمہ کسی عدالت میں دائر نہیں کیا جا سکتا تھا۔ اس ایکٹ کا اُردو ترجمہ اودھ اخبار لکھنؤ مورخہ ، رمئی ۱۸۶۲ء میں شائع ہوا تھا اور کتاب کے ضمیمہ ۳ میں پیش کیا جا رہا ہے۔

اوپر کے بیان میں بادشاہ کے کور نمک ملازم کا اشارہ منشی صفدر کی طرف ہے، جس کو بادشاہ نے خاک سے پاک کیا اور اس کی ریائی باتوں میں آ کر اس کی شان بہت بڑھا دی جیسا کہ اس کے اس خطاب سے ظاہر ہے، مدار المہام لسان السلطان و فاشعار محمود الدولہ حمید الملک منشی محمد صفدر علی خاں بہادر، بادشاہ کے لیے ہر طرح کے سامان کی لاکھوں روپے کی خریداری اسی کے ہاتھ میں تھی۔ مذکورہ بالا ایکٹ کی اشاعت سے چند روز پہلے اودھ اخبار میں یہ خبر شایع ہوئی "منشی صفدر بھی اب محاسبہ سلطانی میں تشریف لاتے ہیں۔ بیس لاکھ اپنا حضرت پر فاضل نکالا ہے اور کروڑ روپیہ نوش جان کیا اس کا پتا نہیں۔ غالب ہے کہ بسیار خوری منھ کو کھلسوائے[1]"

---

[1] اودھ اخبار مورخہ ۳۰ اپریل ۱۸۶۲ء

ایکٹ کی اشاعت کے چند روز بعد اسی اخبار میں[1] ایک طویل مضمون شایع کیا گیا۔ اس میں لکھا گیا کہ منشی صفدر نے بادشاہ کے ذمے اپنا بیس لاکھ روپیہ فاضل نکالا ہے۔ سوال یہ ہے کہ حضرت اتنے مالدار کیونکر ہو گئے۔ "منشی صاحب بے نشان لامکان تھے صرف تین روپے کے نواب منور الدولہ کے نوکر رہے۔ ان کی جہت سے دربار شاہ تک راہ پائی۔ وہ تو بیکت بیتی و درد گوشش آئے تھے۔ اب لاکھوں کے آدمی کہاں سے ہو گئے... چند کوٹھی اور نوٹ شاہی اپنے نام سے لے لیے اور عدالت میں آپ کو سوداگر لکھاتے ہیں.. منشی صاحب یا ان کے بزرگ کس چیز کے سوداگر تھے"۔

اسی اخبار میں حکومت انگریزی کا شکریہ ادا کیا گیا ہے کہ مسٹر سیسل بیڈن ممبر کونسل کا مجوزہ سرکلر درباب حفظ مراتب شاہ مظلوم اودھ پیشگاہ گورنر جنرل بہ اجلاس کونسل سے منظور ہو گیا اور حکومت سے درخواست کی گئی ہے کہ:

الف بادشاہ کے بدخواہ، شکم پرور، مطلب آشنا، عیار، مکار ملازموں کی دغا و فریب سے بادشاہ کو نجات دلوائی جائے، جو کلکتے کے سوداگروں سے بادشاہ کے لیے اصل قیمت سے چوگنی بلکہ دس گنی قیمت پر اپنا حصّہ طے کر کے چیزیں خریدتے ہیں اور مہاجنوں سے بادشاہ کے نام سے روپیہ قرض لیتے ہیں اور اصل رقم سے کئی گنی رقم کا رقعہ اور تمسک لکھ دیتے ہیں، جنھوں نے کوٹھیاں بادشاہ کے روپے سے مول لے کر اپنے نام لکھوائی ہیں اور بادشاہ کے نوٹوں کا سُود اپنے نام کرا لیا ہے اور اس طرح خود لاکھوں کے آدمی بن گئے ہیں اور بادشاہ کو لاکھوں روپے کا قرض دار کر کے ان پر نالش کرا کے ڈگریاں کروا دی ہیں۔ بادشاہ اپنے لاکھ روپے ماہوار وظیفے میں سے پچیس ہزار ماہانہ قرض ادا کرتے ہیں مگر خائن اہل کار اس رقم کو بھی قرض خواہوں تک نہیں پہنچنے دیتے۔

---

[1] اودھ اخبار مورخہ ۴ جون ۱۸۶۲ء

ب ۔ حکومت انگریزی چند انگریز حاکموں اور انگریز سوداگروں اور ایک دو شاہی معتمدوں کی ایک کمیٹی بنا دے جو ایجنٹ صاحب کی شرکت میں بادشاہ پر جس جس طرح کا قرضہ ہے اور ان پر جو ڈگریاں ہو چکی ہیں اور جن قرضوں کی قسط بندی ہو چکی ہے سب کی تشخیص کرے۔ اور جو رقمیں حقیقتاً واجب الادا نکلیں ان کے علاوہ کل فاضل رقموں کو حساب سے خارج کر دے۔

ج ۔ لاکھوں روپے کا سامان مال خانے اور توشہ خانے کا اور نقد و جنس وغیرہ جن اہل کاروں سے متعلق ہے ان سے ان سب چیزوں کا حساب سمجھا جائے۔

(د) بادشاہ کے ملازموں میں کئی آدمی بدوضع، بدمعاملہ، اوباش اور نمک حرام ہیں اور وہی بادشاہ کی بربادی اور بدنامی کا باعث ہیں۔ اس طرح کے لوگ نکال دیے جائیں۔ ملازمین بادشاہ میں صرف ایک شخص ہے جو مجوزہ کمیٹی میں شرکت کے قابل ہے یعنی دیانت الدولہ جو واقعی اسم بامسمےٰ، یک رنگ اور ایمان دار ہے۔ اور کوئی نہیں۔

منشی صفدر کا سنہ ۱۲۸۳ھ (؟) میں انتقال ہوا۔ منشی سید محمد شفیع رضوی نے بادشاہ کی فرمائش پر ایک کتاب اشراق اختری[1] لکھی۔ اس میں یہ فقرہ لکھا ہے "بعد آنجہانی گردیدن ایاز بے وفا محمود الدولہ[2]"۔ اس میں محمود الدولہ یعنی منشی صفدر کو "ایاز بے وفا" اور ان کے انتقال کرنے کو "آنجہانی گردیدن" کہا ہے۔ ان دونوں باتوں سے مصنف کتاب کی اور بالواسطہ بادشاہ کی انتہائی ناراضی کا اظہار ہوتا ہے۔

## مٹیا برج میں شاہی مدرسے

مٹیا برج میں شاہزادوں اور شاہی خاندان کے لڑکوں کی تعلیم کے لیے بادشاہ نے ایک مدرسہ قائم کر دیا تھا، جس میں مولوی علی حیدر نظم طباطبائی بھی ایک مدرس

---

[1] یہ کتاب مطبع سلطانی کلکتہ میں سنہ ۱۲۹۲ھ (۷۵-۱۸۷۴ء) میں چھپی [2] اشراق اختری ص ۲۹

تھے۔ انگریزوں کی تحریک سے ایک دوسرا مدرسہ وکنگ آف اودھس اسکول کے نام سے انگریزی تعلیم کے لیے انگریز اساتذہ کی سرکردگی میں قائم ہوا اور بادشاہ اس کے کفیل بنائے گئے۔ لیکن اس اسکول اور انگریزی طرز کی تعلیم سے نہ بادشاہ خوش تھے اور نہ ان کے دوسرے ہم وطن[۱]۔

۲۳ جنوری ۱۸۸۶ء کو انجمن رفاہ ہند کلکتہ نے مٹیا برج میں ایک مدرسہ انگریزی عربی، فارسی، بنگلہ، اردو کی تعلیم کے لیے بادشاہ کی سرپرستی میں مدرسہ قیصریہ[۲] کے نام سے قائم کیا۔ " انجمن کے پہلے جلسہ میں اس قدر ڈونیشن آگیا کہ تمام سامان مدرسہ بہت عمدہ طریقے سے تیار کرایا گیا اور ایک بہت عمدہ وسیع کوٹھی اس کے واسطے لی گئی۔ یہ مدرسہ بہ اعتبار ساز و سامان کے شاہانہ اولوالعزمیوں کے ساتھ قائم کیا گیا تھا اور ہر درجے میں عام طلبا کے لیے بہت عمدہ تکیہ دار قیمتی بنچیں اور ڈسک اور نفیس فرش کرنچی بچھایا گیا اور ہر درجے میں عمدہ پنکھے اور خس کی ٹٹیاں موسم گرما میں لگائی گئیں[۳]"

جس جلسے میں مدرسہ قیصریہ کی بنیاد رکھی گئی اس میں منصرم الدولہ بہادر نے ایک تقریر کی جس سے شاہ معزول کے بعض دوسرے امور خیر کا بھی علم ہو جاتا ہے اور ضمناً یہ بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ بادشاہ کی علم دوستی اور ہنر پروری نے مٹیا برج کو مشرقی علوم و فنون کا مرکز بنا دیا تھا۔ اس تقریر کے دو اقتباس اوپر مناسب مقامات پر پیش کیے جا چکے ہیں۔

۱۶ فروری ۱۸۸۷ء کو ملکہ وکٹوریہ کے دور حکومت کے پچاس سالہ جشن کے دن اس مدرسے کا افتتاح بادشاہ کی سرپرستی میں بڑی شان سے کیا گیا۔

---

۱ اخبار اسٹیٹسمین کلکتہ ۔ ۶ رمئی ۱۸۸۶ء ۲ دیکھیے مدرسۂ قیصریہ پر میرا مضمون ۔ ہماری زبان علی گڑھ، یکم دسمبر ۱۹۶۶ء ۳ حالات مدرسۂ قیصریہ صد ۲

"کثرت روشنی اور آتش بازی کے سبب سارا مٹیا برج نورمو فور سے رشک کوہ طور تھا، جس کے شوق دید میں ہزار ہا شایقین اور تماشائی کلکتے سے اس نظر فریب عالم کے دیکھنے کے لیے آتے تھے۔ علاوہ اس پرجوش سامان تہنیت کے بہت کچھ خیرات غربا و مساکین کو تقسیم کی گئی۔ چنانچہ اس مبارک تہنیت کا شکریہ جو کہ تہہ دل سے بہ سرپرستی شاہ مرحوم مدرسہ قیصریہ کی طرف سے ظاہر کی گئی تھی از جانب گورنمنٹ کلکٹر چوبیس پرگنہ نے بذریعہ چٹھی ادا کیا"[1]

اس مدرسے کے افتتاحی دن بھی ڈھائی تین سو طالب علموں نے رجسٹر داخلہ میں نام لکھائے اور ہر روز طلبہ کی تعداد بڑھتی گئی۔

"حضرت شاہ اودھ نے یہ تمام سامان دیکھ کر بہت بڑی مسرت ظاہر فرمائی اور وعدہ فرمایا کہ میں اس کے واسطے ایک ایسی رقم معتدبہ مقرر کر دوں گا جو کہ ہمیشہ کے واسطے اس کی بقا کے لیے کافی ہو سکے"[2]

افتتاح کے مہینہ بھر کے بعد بادشاہ بیمار ہو گئے اور مرض کی شدت بڑھتی گئی۔ یہاں تک کہ اسی بیماری میں بادشاہ کا انتقال ہو گیا اور ان کو اپنا یہ وعدہ پورا کرنے کا موقع نہ ملا۔

## مٹیا برج کا جانور خانہ

بادشاہ کے زندہ عجائب خانے میں عجیب عجیب قسم کے پرندے، چرندے، درندے، سانپ اور مچھلیاں کثیر تعداد میں تھیں اور ان کی نگہداشت کے لیے کئی سو جانور باز، کبوتر باز، مادہ پرور اور ماہی پرور وغیرہ ملازم تھے۔

نجم الغنی رام پوری لکھتے ہیں:

"بادشاہ کو ہر قسم کے جانوروں کا دلی شوق تھا۔ چنانچہ آپ کا

---

[1] حالات مدرسہ قیصریہ صـ۱ [2] حالات مدرسۂ قیصریہ صـ۲-۳

چڑیا خانہ ایسا نادر اور بے مثل تھا کہ اکثر یورپ کے سیاح اسے دیکھنے آتے تھے اور آپ کے مذاق اور تلاش کو سراہتے تھے"[1]

مولوی شرر صاحب کا بیان ہے کہ :

"عمارت کے علاوہ بادشاہ کو جانوروں کا شوق تھا۔ اور اس شوق کو بھی انھوں نے اس درجے تک پہنچا دیا کہ دنیا اس کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہے۔ اور شاید کوئی شخصی کوشش آج تک اس کے نصف درجے کو بھی نہ پہنچ سکی ہوگی۔ ۔ ۔ ۔ صفائی کا اس قدر اہتمام تھا کہ مجال کیا جو کہیں بیٹ یا کسی جانور کا پَر نظر آجائے"[2]

خواجہ زین العابدین کا بیان ہے کہ بادشاہ کے جانور خانے میں ہزارہا چرند و پرند تھے، جن کے دانے چارے کا خرچ دس ہزار روپے سالانہ تھا۔ بھکین خاں مخاطب بہ معتبر علی خاں دانہ خوری کے مہتمم تھے۔

عیش لکھنوی کا بیان :

یوسف عہد خویش و جان جہاں — مخترع بھی طبیعت سلطاں

ایسے ایسے مکان بنوائے — باغ جنت کو جن پہ رشک آئے

جانور خانہ وہ کیا تیار — مثل جس کا جہاں میں ہے دشوار

لوگ آتے ہیں دید کے مشتاق — بے نظیری میں شہرۂ آفاق

سو سو ایک ایک کام پر مامور

ہر بہانے سے پرورش منظور[3]

بادشاہ کو سانپوں سے بڑی دلچسپی تھی۔ ان کے رہنے کی جگہ یوں بنائی گئی تھی کہ "ایک بڑا سا لمبا اور گہرا حوض قائم کرکے اس کے کناروں کو چاروں طرف

---

[1] تاریخ اودھ حصہ پنجم صـ۲۸۲ [2] گزشتہ لکھنؤ صـ۶۷ [3] مثنوی اشک مسلسل

سے خوب چکنا کر کے اور آگے کی طرف جھکا کے اس کے بیچ میں ایک مصنوعی پہاڑ بنایا گیا تھا جس کے اندر سیکڑوں نالیاں دوڑائی گئی تھیں اور اوپر سے دو ایک جگہ کاٹ کے پانی کا چشمہ بھی بہا دیا گیا تھا۔ اس پہاڑ میں ہزاروں بڑے بڑے دو دو تین تین گز کے لمبے سانپ چھوڑ دیے گئے تھے جو برابر دوڑتے اور رینگتے پھرتے، پہاڑ کی چوٹی تک چڑھ جاتے اور پھر نیچے اتر آتے ... سانپوں کے رکھنے کا انتظام اس سے پہلے شاید کہیں نہ کیا گیا ہوگا۔ اور یہ خاص واجد علی شاہ کی ایجاد تھی، جس کو یورپ کے سیّاح حیرت سے دیکھتے اور اس کی تصویریں اور مشرح کیفیت قلم بند کرلے جاتے تھے۔[1]

آغا محمد مرزا اپنے سفرنامۂ کلکتہ میں کلکتے کے زندہ عجائب خانے کے بیان میں لکھتے ہیں :

"ایک خاص جگہ سانپوں کے لیے بنی ہے۔ اس میں طرح طرح کے سانپ پلے ہوئے ہیں۔ ان میں مٹیا برج کے سانپ بھی ہیں۔ جن کے محافظ ایک لکھنوی میر صاحب تھے ... انھوں نے ایک سبز رنگ کا سانپ ہاتھ سے اٹھا کر ہم لوگوں کو دکھایا اور کہا کہ حضرت جہاں پناہ (واجد علی شاہ) نے اپنے عجائب خانے میں ہر جانور اور سانپ وغیرہ کا ایک موزوں نام رکھا تھا۔ چنانچہ اس کو تازیانۂ زمردی کہتے ہیں۔"[2]

زمانۂ سلطنت میں بھی بادشاہ کو سانپوں سے دلچسپی تھی۔ اودھ کے ریذیڈنٹ سلیمن نے اپنے "سفرنامۂ اودھ" میں لکھا ہے کہ بادشاہ نے دو تین سانپ پلنے والے ملازم رکھے ہیں جو انتہائی زہریلے سانپوں کو اپنی گردن اور ہاتھ پاؤں میں لپیٹ لیتے ہیں اور حیرت خیز ہوشیاری کے ساتھ ان کے حملوں سے بچتے رہتے ہیں۔ جب سانپ ان لوگوں کو کاٹ لیتا ہے تو وہ کاٹی ہوئی جگہ پر گہرا زخم لگا کر زہر کو چوس کے پھینک دیتے ہیں۔ ان

---

[1] گزشتہ لکھنؤ صـ ۶۷-۶۸ [2] سفرنامۂ کلکتہ صـ ۴۱

سانپوں سے کھیلنے کے بعد وہ اُن سے جانوروں کو کٹواتے ہیں۔ ہاتھی ان کے کاٹنے سے چند گھنٹوں میں مر گئے ہیں اور چھوٹے جانور بہت جلد۔ بادشاہ کبھی کبھی ان سانپوں کا معائنہ کرتے ہیں اور جانوروں پر اُن کے زہر کا اثر ملاحظہ فرماتے ہیں[1]

بادشاہ نے جانور خانے کے جمعدار حیدر علی کے نام ایک ہدایت نامہ ۲۹ ربیع الثانی ۱۲۹۵ھ کو لکھا[2] جس میں جانور خانے کے چند شعبوں کا ضمناً نام آگیا ہے یعنی میمون[1] خانہ طوطا[2] خانہ، خرس[3] خانہ، شیر[4] خانہ، فیل[5] خانہ، مینڈھے[6] خانہ، تازی[7] خانہ، چیتا[8] خانہ، کبوتر[9] خانہ۔ لیکن ظاہر ہے کہ ان شعبوں کی تعداد اس سے کہیں زیادہ تھی۔

## بادشاہ کی مالی پریشانیاں

اوپر اس عہد نامے یا راضی نامے کا ذکر کیا جا چکا ہے جس کا مطلب یہ تھا کہ بادشاہ لکھنؤ میں سکونت کے لیے چند محل اور گزارے کے لیے لاکھ روپیہ ماہانہ پنشن قبول کر کے اودھ کا ملک بخوشی انگریزوں کے حوالے کر دیں۔ طرح طرح پر زور ڈالا گیا اور دھمکیاں دی گئیں مگر بادشاہ سلطنت کی واپسی کے دعویدار تھے۔ ان کو انگریزوں کا وظیفہ خوار ہونا منظور نہ تھا۔ انھوں نے کسی صورت سے اس راضی نامے پر مہر نہ کی۔ انگریزی سرکار نے بادشاہ کو معزول کر کے ملک پر زبردستی قبضہ کر لیا اور پنشن روک لی۔ جو تقریباً پونے چار سال تک بند رہی۔

۲۶ ستمبر ۱۸۵۹ء (۲۷ صفر ۱۲۷۶ھ) کو ولی عہد بھی بے نیل مرام انگلستان سے واپس آگئے۔ اب بادشاہ کو تخت و تاج ملنے کی کوئی امید باقی نہ رہی اور اپنی موجودہ زندگی پر قناعت کرنے کے سوا کوئی چارہ کار نہ رہا۔ انھوں نے ۱۸۵۹ء تک اپنی بقایا پنشن کے لیے درخواست دی۔ جواب میں ان کو لکھا گیا کہ آج تک شاہ اودھ نے (پنشن) قبول نہ کی، اب اس روپے کے مستحق نہیں ہیں[3] لیکن اس وقت سے ان

---

[1] سفرنامۂ اودھ صفحہ ۲۵۹ [2] ملکی انتظام ۱۹ الف ۳۵ [3] اودھ اخبار ۲۲ جنوری ۱۸۶۲ء

کی پنشن جاری کر دی گئی اور ان کو ایک لاکھ ماہانہ ملنے لگا۔ مگر اس رقم سے "دس ہزار ماہواری اس قرض میں مجرا ہوتے ہیں کہ سرکار نے ولی عہد بہادر کو مقام لندن میں دیا تھا۔ باقی نوے ہزار سے تین ہزار چھ سو انکم ٹیکس کی بابت حسب ضابطہ منہا کیے جاتے ہیں"[1] بادشاہ کے بیٹے فریدوں قدر مرزا محمد ہرمز علی نے بادشاہ پر نالش کر کے پانچ ہزار ماہواری اپنا اور اپنی والدہ معشوق محل کا جدا کروالیا[2]۔ اس بات سے بادشاہ کو بہت رنج ہوا جس کا اظہار انھوں نے کئی جگہ کیا ہے۔ ایک جگہ تو یہاں تک کہہ دیا

پرستار زادہ نیاید بکار
اگرچہ بود زادۂ شہریار

یہی اس کی ماں کی بھی قیمت تھی بس
وہ بنت جہانی یہ ابن الہوس[3]

لاکھ روپے ماہوار کا وظیفہ بادشاہ کے مصارف کے لیے بالکل ناکافی تھا۔ وہ اکثر قرض دار رہا کرتے تھے اور اپنے جواہرات اور قیمتی سامان نیلام کر کے اپنا خرچ پورا اور قرض ادا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ کے نیلام کا یہ ذکر ملتا ہے۔

"شاہ ممدوح نے قریب چودہ لاکھ کے عمدہ جواہرات و تحفہ اسباب معرفت ہملٹن صاحب سوداگر کے نیلام کرایا ہے، جس میں مالائے مروارید کلاں اور حقہ مرصع جواہرات بیش بہا اور ایک الماس اڑتالیس رتی کا تھا۔ باقی علی ہذا"[4]

بادشاہ نے ایک منظوم خط میں اپنی مالی پریشانیوں کا ذکر یوں کیا ہے:

تھی چار کرور کی جو آمد
اک لاکھ پہ اس کی آ گئی حد

محصول ہے اس پہ انگریزی
مرغی ہو کہ ہاتھی ہو کہ بکری

---

[1] کوہ نور، لاہور یکم دسمبر ۱۸۶۰ء بحوالہ تحریر جلد ۱ شمارہ ۲ ۱۹۶۷ء [2] تاریخ اودھ جلد پنجم ص ۲۸۱ [3] مثنوی چنچل نازنین۔ دیباچہ [4] کوہ نور، لاہور ۶ اکتوبر ۱۸۶۱ء بحوالہ تحریر جلد ۱ شمارہ ۲ ۱۹۶۷ء

سب کوٹھیوں کا جُدا ہے محصول  پھر اس پہ زمین کا بھی معمول
سقوں کے چھڑکنے کا تہینا  تنخواہ پولس کی بے قرینہ
پانی کی کلوں پہ بھی ہے محصول  دریائے خدا پہ بھی ہے معمول
احکام عدالت اس پہ جاری  سمن ہیں سفینے بھاری بھاری
قرقی میں کسی محل کا اسباب  ہر تفت تعب میں یار نہ احباب
افسوس ہما ہے پر شکستہ  صد حیف ہے باز بال بستہ
شاہین ہے زیر دام دُرّاج  مال و دولت ہوئی ہے تاراج
خدام نے میرے پائی املاک  مجھ غم زدہ نے نہ پایا جز خاک
اس خاک پہ بھی ہے ٹیکس باندھا  سو شکر سُبک ہے میرا کاندھا
چھوڑا تھا جو لکھنؤ میں اسباب  پایا وہ باغیوں نے نایاب
جو بچ رہا تھا گیا وہ لندن  نذر ملکہ کو اے سمن تن
دریا ہی میں لوٹا وہ جواہر  حصّہ ہوا بٹ گیا وہ یکسر

پہنچا ہی نہ واں نہ مجھ تک آیا
کیا کیا فلک ستایا[۱]

ایک مرتبہ ۱۸۵۷ء کے بعد انگریز حاکموں نے بادشاہ کے کچھ جواہرات واپس کر دیے جن کی مالیت پچیس لاکھ تھی[۲]۔ ایک مرتبہ بادشاہ کو خرچ کی بہت تنگی ہوئی تو گورنر جنرل نے دو لاکھ روپے عنایت کیے، جس کے شکریے میں بادشاہ نے ایک طویل نظم کہی[۳]۔ اس نظم کو دیکھ کر میرؔ کا یہ شعر یاد آتا ہے ؎

جان غیور پر ہے ستم سا ستم کہ میرؔ  ∴  بگڑا جنھوں سے چاہیے ان سے بنائیے

---

۱؎ ملک اختر صہ ۱۵۴ - ۱۵۷  ۲؎ آفتاب اودھ قلمی صہ ۱۵۵  ۳؎ شیوع فیض صہ ۴۳ - ۴۴

"بادشاہ کو صاحبات محل کا فساد میں لٹنا معلوم ہو چکا تھا۔ وہ روپیہ لکھنؤ مع تحائف بھیجا اور حسب الحکم ہر ایک کو ملا ہے[1] ایک جگہ بادشاہ نے اپنے حالات میں لکھا ہے "سنہ ۱۲۹۱ ہجری سے بہ اعانت گورنمنٹ بیس ہزار روپوں میں دو دختروں کا عقد کر دیا۔ سُنا جاتا ہے کہ اسی حساب سے بارہ دختریں سن آئندہ میں بہ اعانت گورنمنٹ منعقد ہوں گی[2] ممکن ہے کہ اسی طرح بادشاہ کو وقتی امداد ملتی رہتی ہو۔

## مٹیا برج میں آتش زدگی

"۸ ر اپریل ۱۸۶۰ء کو شاہ اودھ کے مکانات واقع گارڈن ریچ کلکتہ میں آگ لگی اور بہت سا مال و اسباب جل کر خاک سیاہ ہو گیا۔ سنتے ہیں کہ جو جواہرات تھوڑا ہی عرصہ گزرا سرکار سے ان کو واپس ملے تھے وہ بھی جل کر خاک ہو گئے"[3]

"حضرت شاہ اودھ کے خیام دولت میں ایسی آگ لگی کہ تین چار کروڑ روپے کا مال و متاع خاکستر ہوا۔ اگرچہ حضرت کو کچھ تردد نہیں، مگر بیگمات بالکل تہی دست ہو گئیں"[4]

شرفؔ شاگرد آتشؔ نے اس واقعہ کا ذکر یوں کیا ہے:

| | |
|---|---|
| سنو آتش افروزیوں کا بیاں | یہ دل سوز و جاں سوز ہے داستاں |
| برابر وہ سب بنگلے جلنے لگے | سب اپنے پرائے نکلنے لگے |
| سب اسباب نادر برابر جلا | جواہر جلا ایک اک گھر جلا |
| ہم ہر طرف تھے دھوئیں کے پہاڑ | ہوا جاتا تھا موجی کھولا اُجاڑ |
| ہزاروں ہی اس کو بجھایا کیے | وہ دل سوزی اپنی دکھایا کیے |
| جہازوں پہ انگریز آئے چلے | برابر لگائے بہت دم کلے |
| خدا کے کرم سے وہ جب گل ہوئی | قیامت پہ موقوف بالکل ہوئی |

---

[1] قیصر التواریخ جلد دوم صفحہ ۳۷۸ [2] بیتی صفحہ ۲۴۱ [3] کوہ نور، لاہور، ۵ مئی ۱۸۶۰ء بحوالہ تحریر، دہلی، شمارہ ۲ - [4] کوہ نور، لاہور، ۲۳ رجون ۱۸۶۰ء بحوالہ تحریر، دہلی، شمارہ ۲ صفحہ ۲۳۷

ہزاروں کو انعام ملنے لگا
عنایت کا گلزار کھلنے لگا

خداوند نعمت کا اللہ رے ظرف
کروڑوں رُپئے آپنے کرکے صرف

بہت جلد بنوائے پختہ مکاں
خریدیں برابر کئی کوٹھیاں

ہوئیں پھر نئے سر سے تیاریاں
لگیں ہونے ہر سمت گل کاریاں

گلوں سے وہ میدان پھر بھر دیا
اس اُجڑی زمیں کو ارم کردیا[1]

بادشاہ بتیس برس مٹیا برج میں رہے، مگر غربت یعنی پردیس کی زندگی سے ہمیشہ غمگین رہے۔ اور اپنے کلام میں غربت سے بیزاری اور لکھنؤ کا اشتیاق ظاہر کرتے رہے۔ کہتے ہیں:

ملک و مال و زن و فرزند و ریاست سے چھٹا
مجھے مظلوم بھی کہتے ہیں ورائے غربت

مرض ہجر وطن کی نہ ہوئی کچھ تدبیر
خضر عشق بتائے گا دوائے غربت

جب سے چھوٹا ہے وطن پھر سر مقصد نہ ملا
پائیں گے راہِ عدم میں کہیں پائے غربت

زلف تہمت سے پھنسے آن کے کلکتے میں
ہم نے زنداں کو بھی دیکھا ہے سوائے غربت

شہر کس کا ہے وطن کس کا مرا نام یہ ہے
بندۂ درگہ اللہ گدائے غربت

یہ تمنا نہ رہے زیست میں اے بارِ خدا
پھر مجھے لکھنؤ دنیا میں دکھائے غربت

یاد آتا ہے وطن دامن صحرا سے مجھے
جنگلوں میں مجھے بھاتی ہے ہوائے غربت

ہاں وطن دیکھوں تو شاداں ہو دل زار مرا
یہ بھی ممکن ہے کہ روتوں کو ہنسائے غربت

وسعت خلد سے بڑھ کر ہے کہیں حب وطن
تنگیٔ گور سے بدتر ہے فضائے غربت

ظلم ظالم سے نہ مفلس کوئی بے گھر ہو نہ
کسی مظلوم کو یارب نہ ستائے غربت

یوں تو شاہانِ جہاں پر ہے پڑا وقت، مگر
ختم ہے اختر بیکس پہ جفائے غربت[2]

---

[1] مثنوی افسانۂ لکھنؤ قلمی صفحہ ۲۰۰-۲۰۱ [2] قیصر مضمون صفحہ ۳۰-۳۰۲

بے جرم و بے گناہ چھینا میرا تخت و تاج
مجھ بے خطا کو کیوں نہ ہو دعوائے لکھنؤ

گلشن عجب بہار کے ہر قصر رشک خلد
اور گومتی غضب کی ہے دریائے لکھنؤ

مرنے کے بعد بھی نہ مٹے گا جگر سے داغ
جنت میں ہم کو ہوئے گی پروائے لکھنؤ

ہٹتا نہیں تصور اسباب ملک و مال
کانوں میں بج رہی ہو وہ شہنائے لکھنؤ

ہر چند لاکھ طرح بھلاتا ہوں یاد کو
اختر پکار اُٹھتا ہے دل ہائے لکھنؤ[1]

---

وہ وطن یاد ہے غربت میں وہ سارے احباب ∴ ہائے کب مجھ سے ملیں گے مرے پیارے احباب

---

وہ باغ کیا ہوا وہ گل کہاں کہاں بلبل ∴ پتا چمن میں نہیں ہے کسی ہم زبانوں کا

---

سرو گرد گر گئے نوائے لہو روتے ہیں ∴ خاک اڑی باغ میں کیا کیا نہ ہوا میرے بعد

---

یہی تشویش شب و روز ہے بنگالے میں ∴ لکھنؤ پھر بھی دکھائے گا مقدر میرا

غریب الوطنی کے ذمہ دار انگریز تھے۔ ذیل کے شعروں میں ان کی شکایت مضمر ہے:

چمن سے پھینک دیا میرا آشیاں کیا خوب ∴ نہال مجھ کو کیا آکے باغباں کیا خوب

زر گل بھی جو تھا وہ چھین لیا ∴ باغباں کر چکے نہال مجھے

## بادشاہ کی وفات

۱۳۰۴ھ کے آخر میں بادشاہ سخت بیمار ہو گئے۔ لکھنؤ کے حاذق طبیب محمد عبد العلی اور شیخ علی محمد بلائے گئے۔ ان کے علاج سے بھی کچھ فائدہ نہ ہوا[2]۔ ۲۰ر ستمبر ۱۸۸۷ء اور

---

[1] شیوع فیض باب چہارم دیوان مبارک صہ ۳۱۲-۳۱۴ [2] تجلیات صہ ۱۹۵

۲۰ ستمبر ۱۸۸۷ء اور ۲ محرم ۱۳۰۵ھ کا دن گزر کر رات کو ۲ بجے بادشاہ نے انتقال کیا اس المناک واقعے سے متاثر ہو کر "شعرا نے صدہا قطعات تاریخ اپنی لیاقت کے موافق تصنیف کیے ہیں"[۱] ان میں چھتیس قطعات سوانح شاہ اودھ کے مصنف نے اس تمہید کے ساتھ نقل کیے ہیں:

"اس موقع پر ہم صرف چند تاریخیں لکھتے ہیں جو... حیثیت شعری کے لحاظ سے بھی عمدہ ہیں"[۲] قطعات تاریخ کے ساتھ اسی کتاب میں بادشاہ کی وفات پر شیخ فدا علی عیش لکھنوی کی مثنوی 'اشک مسلسل' بھی درج کر دی گئی ہے[۳] بہت سے قطعات تاریخ دوسری کتابوں میں بھی ملتے ہیں: مہاراجہ گوپال ثاقب کے طولانی قطعے میں یہ پانچ شعر بھی ہیں۔

سال شصت و ہفتم و یک ماہ ہم بست و سہ روز
از سنین عمر اشرف واشدہ انقضا

از ستمبر بود آں تاریخ بستم آشکار
نصف شب از چہار شنبہ ثالث از ماہ عزا

کرد درج پر فتوحش عزم فردوس بریں
شد بلند از شش جہت بس نعرۂ واحسرتا

بہر تاریخ مسیحی بے سر آمد در نظر
فر و شان و تاج و تخت و سکہ و چتر و لوا

وقت فکر سال ہجرت گشت ایں ہر ہفت پیش
حسرت و یاس و الم رنج و عنا حیف و بکا

چوتھے شعر میں دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ الفاظ کو بے سر کر کے یعنی ان کا پہلا حرف چھوڑ کے باقی حروف کے اعداد سے عیسوی سن ۱۸۸۷ء نکلتا ہے اور پانچویں شعر کے دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ لفظوں کے اعداد سے ہجری سال ۱۳۰۵ھ نکلتا ہے۔ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ بادشاہ نے سڑسٹھ برس ایک مہینا تیئس دن کی عمر میں ستمبر کی بیسویں اور محرم کی تیسری تاریخ کو چہار شنبے کی آدھی رات کو انتقال کیا۔ عیسوی سن ۱۸۸۷ تھا اور ہجری ۱۳۰۵۔

---

[۱] سوانح شاہ اودھ ص ۹۳، [۲] ص ۹۳–۱۰۰، [۳] سوانح شاہ اودھ ص ۱۰۰–۹۳

فاضل جلیل مفتی میر محمد عباس نے کئی قطعے کہے۔ ان میں سے ایک یہ ہے:

چو واجد علی شاہ رفت از جہاں | پے خلق جائے پناہے نماند
از و عزتے یافت ہر مرد و زن | کنوں خلق را عز و جاہے نماند
چناں رفت برباد باغ اودھ | کہ برگ گل و پرّ کاہے نماند
چناں سوخت دلہا ز نار غمش | کہ در سینہ ہا دود آہے نماند

بتاریخ از جود سر کردہ گفت
کہ "در شہر اسلام شاہے نماند"[1]

آخری شعر کا پہلا مصرع بتاتا ہے کہ مادۂ تاریخ کے جو عدد نکلتے ہیں یعنی ۱۳۰۲۔ ان میں لفظ جود کے سر یعنی پہلے حرف ج کے عدد ۳ جوڑ دیے جائیں تو سال وفات ۱۳۰۵ھ نکل آئے گا۔

منشی سید رضا علی کی قلمی بیاض[2] سے ان کے قطعہ تاریخ کے صرف دو شعر نقل کیے جاتے ہیں:

واقعہ ہے شہ کا از بس جاں گزا و دل خراش ⁘ لخت دل جس سے نکل آتے ہیں اشک تر کے ساتھ
سال رحلت جان[3] عالم کا ہے منقوط و صحیح ⁘ "حیف اودھ کی روشنی سب چل بسی اختر[4] کے ساتھ"

دوسرے شعر کا دوسرا مصرع مادہ تاریخ ہے اور پہلا مصرع بتاتا ہے کہ صرف نقطہ دار حرفوں کے عدد لیے جائیں تو عیسوی سن ۱۸۸۷ نکل آئے گا۔

سید مظفر علی ہنر ملازم سرکار شاہی مقیم مٹیا برج نے کئی قطعے کہے ہیں۔ ایک قطعے کا آخری شعر یہ ہے:

بہر تاریخش ہنر وقتے کہ بنمودیم حساب
شوکت و شان و بقا و صولت آمد بے نشاں

---

[1] تجلیات باب نہم ص ۱۸۱ [2] چمنستان بلاغت [3] جان عالم واجد علی شاہ کا عرف تھا۔
[4] اختر واجد علی شاہ کا تخلص تھا۔

دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ لفظوں کے عدد جوڑ کر ان میں سے لفظ نشان کے عدد گھٹانے سے سال ہجری ۱۳۰۵ نکلتا ہے۔

ہنر کے دوسرے قطعے کا آخری شعر حسب ذیل ہے:

فکر کی تاریخ کی میں نے تو یہ دل نے کہا — بے سر و پا ہو گئے اقبال و طبل و بخت و تخت

دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ لفظوں کو بے سر و پا کر کے یعنی ان کا پہلا اور آخری حرف چھوڑ کے باقی حرفوں کے عدد ۱۳۰۵ نکلتے ہیں جو بادشاہ کے انتقال کا ہجری سال ہے۔

ہنر کا ایک قطعہ آگے چل کر مٹیا برج کی تباہی کے حال میں لکھا جائے گا۔

## بادشاہ کی تجہیز و تکفین

بادشاہ کے انتقال پر شیخ فدا علی عیش لکھنوی نے کئی قطعات تاریخ کے علاوہ ۷۰ اشعر کی ایک مثنوی اشکِ مسلسل کے نام سے کہی، جس کے اشعار ذیل ذیل توجہ کے قابل ہیں:

یوں تو مدت سے تھے علیل حضور — پر ہوا ان دنوں مرض کا وفور
تیسری رات تھی محرم کی — چار شنبے کی شب شب غم تھی
ساعت موت جب قریب آئی — ہنس کے سب سے یہ بات فرمائی
ہے طبیعت مری فقیرانہ — کچھ نہ ہو کہ نہ فرش شاہانہ
قبر پر سائے کا نہ نام رہے — میری تربت رہے تو خام رہے
نصف شب پر جو ڈیڑھ بجے اس آن — ہوئے بے چین حضرت سلطان
کلمہ پڑھ کے سو گئے جلدی — جانِ شیریں سپردِ خالق کی
درِ دولت پہ تھا جو جمِ غفیر — لاش اٹھانے کی پھر ہوئی تدبیر
ہو گیا بے چراغ کاشانہ — لاش اٹھی با جلوسِ شاہانہ
لے چلے جب جنازۂ اطہر — لبِ تالاب رشکِ کوثر پر

دو محل شہ کے زیر خاک ہوئے
پیٹتے پیٹتے ہلاک ہوئے

کہتے ہیں جب یہ حشر تھا برپا
تھے طبیب اک وہاں علی مرزا

جب سُنی انتقالِ شہ کی خبر
دفعتہً کوہِ غم گرا دل پر

کھینچ کر ایک نالۂ جانکاہ
پہنچے جنت میں شاہ کے ہمراہ

پڑھتے جاتے تھے لوگ سب اس آن
آیۂ کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ

کر دیا بعد غسل زیب بدن
کفن کربلا و بُردِ یمن

آئے ہم نام حضرت عباس
عالم باعمل بربِ الناس

کچھ صفوں کا نہ تھا حساب و شمار
وہاں محاسب کی عقل تھی بیکار

جب جنازہ لحد تلک پہنچا
شور رونے کا تا فلک پہنچا

بحر شاہی کا جب دُرِ مکنون
صدفِ قبر میں ہوا مدفون

حصنِ دلیم سے سر ہوئیں توپیں
تعزیت کی بہت چھٹیں توپیں

اسی مثنوی کے اشعار ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل لکھنؤ کو بادشاہ کے انتقال کا کتنا صدمہ ہوا۔

فی الحقیقت یہ حال ہے جانکاہ
کیا غضب ہو گیا معاذ اللہ

شہر بارِ دگر ہوا ویران
لکھنؤ ہو گیا ہے ہُو کا مکاں

چرخ سے بیکسی برستی ہے
بے شہنشہ اُجاڑ بستی ہے

روزِ روشن ہوا ہے غیرت شب
لکھنؤ والے پیٹتے ہیں سب

جس قدر غم کریں بہت کم ہے
شاہ واجد علی کا ماتم ہے

لکھنؤ پھر ہوا خراب و تباہ
راست کہتا ہوں اشہدُ باللہ

جب سے اس شہر میں ہے انگریزی
تھی کچھ امید بادشاہی کی

ہائے وہ آس آج ٹوٹ گئی
شہر کو فوج یاس لوٹ گئی

رنج و غم سے بدل گئی شادی
اب نہیں کچھ امیدِ آبادی

عیش لکھنوی کی مثنوی اشک مسلسل سے بادشاہ کی تجہیز و تکفین کا کچھ حال معلوم ہو چکا ہے۔ اب سوانح شاہ اودھ سے کچھ مزید تفصیلات درج کی جاتی ہیں :-

"مٹیا برج میں ہنگامۂ محشر بپا تھا۔ شور و فغاں سے گنبد گردوں گونج اٹھا تھا۔ پشتۂ سلطان خانہ پر ہزاروں ملازمین کا ہجوم، ہر ایک گریاں و مغموم۔ تین بجے صاحب ایجنٹ بہادر اور صاحب ڈپٹی کمشنر و سپرنٹنڈنٹ پولیس بھی پہنچ گئے۔ پہلے لاش دیکھی، حسرت و افسوس کیا۔ پھر تمام ایوانات اور ابواب و دفاتر شاہی اور مکانات اہلکاران شاہی پر جابجا پولیس کے پہرے مقرر فرمائے ... صبح تک محلات خاص اور شاہزادگان والاتبار بھی خبر پا کر سلطان خانے پہنچے۔ صف ماتم بچھی۔ ہنگامۂ نوحہ و فریاد دن بھر گرم رہا۔ دوپہر کو پھر صاحب ایجنٹ بہادر آئے نواب خاص محل صاحبہ منکوحۂ شاہی اور بعض شاہزادگان نے تجہیز و تکفین اپنے اہتمام اور صرف سے لینا چاہی۔ مگر صاحب ایجنٹ نے مناسب نہ جانا اور اجازت نہ دی۔ خاص مصارف شاہی سے بذریعہ نواب منصرم الدولہ بہادر و عطارد الدولہ بہادر بندوبست کرایا۔ شام تک سب سامان درست ہو گیا اور نو بجے رات کو غسل دیا گیا۔ اس وقت پھر صاحب ایجنٹ بہادر آئے اور بحکم گورنمنٹ دو کمپنیاں بنگال انفنٹری کی بطور گارڈ آف آنر ہمراہی جنازہ کے لیے ساتھ لائے۔ دس بجے رات کو سلطان خانے سے جنازۂ مبارک بڑے تزک و احتشام کے ساتھ برآمد ہوا۔ جملہ شاہزادگان و اہل کاران و ملازم شاہی باچشم نمناک و گریبان چاک بلباس ماتمی ہمراہ تھے۔ قصر البیضا سے تا امام باڑہ سبطین آباد، جہاں حسب استخارہ شمس العلما مفتی میر محمد عباس صاحب مدفن خاص قرار پایا تھا، پبلک روڈ پر وہ ہجوم تھا کہ کہیں تل رکھنے کو جگہ نہ تھی۔ دو رویہ دوکانوں اور ان کی چھتوں پر

ہزارہا زن و مرد، ہندو مسلمان، پیر و جوان مصروف نالہ و فغاں تھے۔
ہزارہا ساکنین کلکتہ و حوالی کلکتہ جنازے کے ساتھ فریاد کناں تھے۔
آگے آگے گارڈ آف آنراس کے بعد جلوس ملازمان شاہی بلباس ماتمی مع
نوبت خانہ وغیرہ رواں تھا... جب جنازہ امام باڑہ سبطین آباد کے پاس
آیا کمپنیوں نے سلامی دی اور ماتمی باجا بجایا۔ بارہ بجے تجہیز و تکفین سے فراغت
پائی۔"

جب سے کلکتہ ہو گیا مسکن — پھر نہ دیکھی بہارِ صبحِ وطن
ہائے اے قسمت تباہ اودھ — خاکِ کلکتہ اور شاہ اودھ

عیشؔ لکھنوی

## مٹیا برج کی تباہی

"۱۸۸۷ء میں شاہ کا انتقال ہو گیا اور چند ہی سال
کے بعد مٹیا برج افسانہ بن کر رہ گیا۔ خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ
تھا، جس کی حالت ویرانی لکھنے سے قلم کا جگر شق ہوتا ہے۔ اب بھی سیاحوں
کے لیے مٹیا برج عبرت کدہ ہے۔"[1]

ہنرؔ نے بادشاہ کے انتقال پر ایک قطعۂ تاریخ میں مٹیا برج کا حال یوں بیان کیا ہے:

حضرتِ سلطانِ عالم جا بسے زیرِ زمیں — تھی یہ آخر گردشِ افلاک مٹیا برج میں
زار و نالان و حزین و مضطر و اندوہ گیں — مرد و زن سب تھے گریباں چاک مٹیا برج میں
سینہ و سر پیٹتے تھے نعش کے ہمراہ لوگ — خاک برسر تھا ہر اک غمناک مٹیا برج میں
الفت فردوس منزل سب کو لائی تھی یہاں — ورنہ ہے کس شخص کی املاک مٹیا برج میں
جس کے دم سے پرورش پائیں گے اہل لکھنؤ — کون اب ایسا ہے دل چالاک مٹیا برج میں

---

[1] واجد علی شاہ اور ان کا عہد

ساغرِ زہرِ غم و اندوہ کا ہے سامنا — نام کو باقی نہیں تریاک مٹیا برج میں
چار دن میں دیکھیے تو ہوگا یہ ہو، کا مکان — کیا کریں گے صاحبِ ادراک مٹیا برج میں
نام کو بھی ڈھیر پھولوں کے نہ آئیں گے نظر — ہوگا انبار خس و خاشاک مٹیا برج میں

مطلعِ سالِ مسیحی مخبرِ حالات ہے
اب اُڑے گی چار جانب خاک مٹیا برج میں[1]

۱۸۸۷ عیسوی

ہنٹر کی یہ پیشین گوئی بالکل صحیح ثابت ہوئی۔ لیکن ہنٹر کیا کسی کو بھی یہ امید نہ ہوگی کہ حکومت اس تیزی سے اس کارخانے کو الٹ پلٹ کر دے گی جسے واجد علی شاہ نے اپنے اکتیس[۳۱] برس کا یادگار چھوڑا تھا۔ خواجہ زین العابدین کا چشم دید بیان ہے کہ بادشاہ کا انتقال ہوتے ہی تمام ساکنان مٹیا برج نظر بند کر دیے گئے اور شاہی محل سرا پہ پہرہ بٹھا دیا گیا۔ یہ حالت تین دن رہی۔ واجد علی شاہ کے انتقال کے تیسرے دن تین دفعات پر مشتمل ایک ایکٹ[۲] پاس ہوا کہ واجد علی شاہ کی تمام املاک پر قابض اور متصرف ہونے کا حق صرف گورنر جنرل اور ان کی کونسل کو ہے۔ اور عام اس سے کہ کوئی وصیت نامہ یا وارث ہے یا نہیں جو احکام وہ اس سلسلے میں نافذ کریں گے ان کے خلاف کسی عدالت میں کوئی چارہ جوئی نہ ہو سکے گی[۳]۔

گورنر جنرل لارڈ ڈفرن کے احکام کے مطابق بادشاہ کے ایک لاکھ کی جگہ چھتیس ہزار تین سو اکاسی روپے ماہوار بادشاہ کے پس ماندگان اور قدیم متوسلین کا وظیفہ مقرر ہوا[۴]۔ بادشاہ کی ذاتی املاک بھی نیلام کر دی گئی۔ شرر لکھنوی لکھتے ہیں:

---

۱ سوانح شاہ اودھ صفحہ ۸۶ ۲ ۱۸۸۷ء کا ایکٹ ۱۹ ۳ اسٹیٹس مین کلکتہ ۲۴ ستمبر ۱۸۸۷ء ۴ اودھ پنشن پیپرز صفحہ ۱۸ قدیم متوسلین سے وہ ایک سو تیئس آدمی مراد ہیں جو زمانۂ شاہی سے واجد علی شاہ کے ساتھ تھے۔

"مٹیا برج مٹی میں مل گیا۔ کلکتے کا وہ کونا لارڈ ڈفرن کی بے مہری پر قربان ہوگیا۔ نہ اب وہ سر بہ فلک کوٹھیاں باقی ہیں نہ وہ مینو سواد باغ اور چمن۔ نہ وہ زندہ مخلوق کا عجائب خانہ نظر آتا ہے نہ وہ بہشت آئین مرغزار و رمنہ۔ نہ وہ محلوں کی ڈیوڑھیاں ہیں نہ وہ شعرا اور ادبا کی نکھری صحبتیں سب خواب و خیال ہو کر دامن فنا میں پہنچ گئیں۔ مگر میری آنکھوں کے سامنے آج بھی اسی طرح پھر رہی ہیں۔ میں نے دنیا میں آنکھ کھول کر اس مشہور لکھنؤ کو تو نہیں دیکھا جو تہذیب کا مرکز، شائستگی کا منبع اور علمی و ادبی برکتوں کا خزانہ بتایا جاتا ہے۔ مگر مٹیا برج کو دیکھا ہے جو شمع اودھ کا آخری شمع دان اور در اصل اس زمانے کا زندہ لکھنؤ تھا۔ لکھنؤ اُجڑ گیا تھا مگر اس کے منتخب صاحبان کمال وہاں پہنچ کے ظل اللہ جہاں پناہ کے سایۂ عاطفت میں دریائے بھاگیرتی کے کنارے بس گئے تھے۔ مٹیا برج نہ تھا بلکہ دربار مغلیہ دربار اودھ اور ہندوستان کے اسلامی تمدن کی آخری شمع بنگلے کے ایک کونے میں روشن ہوئی تھی اور چونکہ بجھنے کو تھی لہٰذا اکثر اوقات چراغ سحر کی طرح بھڑک بھڑک کر زیادہ نورانیت دکھا دیتی تھی"[1]

(۲)

"اگر کوٹھیوں اور مکانوں کو اسی حالت میں تقسیم کر دیا جاتا تو بھی وہ شاید قائم رہ جاتیں۔ مگر انگریزوں کو اس میں زیادہ انصاف نظر آیا کہ کل کوٹھیاں اور سامان فروخت کر دیا جائے اور نقد روپیہ ورثہ میں تقسیم ہو۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ سب کوٹھیاں کھود ڈالی گئیں، باغ اور رمنے ویران ہوگئے۔ غرض واجد علی شاہ کے زمانے کے مٹیا برج کا اب نام و

---

[1] حزن اختر مقدمہ ص ۹--۱۰

نشان بھی باقی نہ رہا ۔[1]

مٹیا برج کی تباہی کے بارے میں مولانا شرر لکھنوی کے دو بیان پیش کیے جا چکے ہیں ۔ انھوں نے وہاں کی شاہی معاشرت اور درباری شان و شوکت اپنی آنکھوں سے دیکھی تھی ۔ وہ جب وہاں کی بربادی اور ویرانی کا حال لکھتے ہیں تو ان کا قلم خون کے آنسو بہانے لگتا ہے ۔ فرماتے ہیں کہ :

"آہ یہ خوبصورت اور دل فریب نقش تو مٹنے کے قابل نہ تھا ۔ مگر ہائے زمانے نے مٹا ہی دیا اور ایسا مٹایا کہ گویا تھا ہی نہیں ۔ ۱۳۱۶ھ محمدی (۱۸۸۸ء) میں یکایک بادشاہ کی آنکھ بند ہوئی اور معلوم ہوا کہ خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سُنا افسانہ تھا ۔ سب باتیں خواب و خیال تھیں ایک طلسم تھا کہ یکایک ٹوٹ گیا ۔ اور وہ خوبصورت بقعہ، جس کی زیارت کی تمنا یورپ کے سلاطین اور ہندوستان کے والیان ملک کو رہا کرتی تھی، آج ایک وحشتانِ فنا اور عبرت کدہ ہے، جہاں کچھ بھی نہیں ۔ جس نے اس اگلے رنگ کو کبھی دیکھا تھا اب وہاں کے سناٹے کو دیکھ کے سوائے اس کے کہ کمال حسرت و اندوہ کے ساتھ ایک ٹھنڈی سانس بھر کے کہے 'رہے نام اللہ کا'، اور کیا کر سکتا ہے ۔"[2]

"برٹش گورنمنٹ کی عدالت گستری نے واجد علی شاہ کا ترکہ تقسیم کرنے اور ان کے ورثا کی دادرسی میں یہ شان عدالت دکھائی کہ ساری جائداد اور سارا گھر بار بیچ کے حصہ رسدی سب میں تقسیم کر دیا جائے ۔ اس کا لازمی نتیجہ تھا کہ مٹیا برج کی اینٹ سے اینٹ بج گئی ۔ لاکھوں کا سامان کوڑیوں کو بک گیا ۔ اور وہی بقعہ جو چند روز میں باغِ ارم بن

---

[1] جان عالم صـ ۱۹۲ [2] گزشتہ لکھنؤ صـ ۷۲

گیا تھا حضیض ادبار کا جہنم ہو کے رہ گیا۔ اب تم وہاں جا کے خاک اُڑاؤ کچھ نظر نہ آئے گا۔ اگر آنکھیں اگلی رونق اور چہل پہل کو ڈھونڈھتی ہوں تو کسی امرء القیس[1] کو بلاؤ جو آنسو بہاتا جائے اور تمھیں بتاتا جائے کہ یہاں مرصع منزل تھی، یہاں نور منزل تھی، یہاں سلطان خانہ تھا اور یہاں اسد منزل تھی، وہاں مشاعرے ہوتے تھے، وہاں علمائے باکمال کی مجلس تھی، وہاں یاران باصفا کی بذلہ سنجیاں تھیں اور وہاں فصحائے جادو بیان کی سحر طرازیاں تھیں[2]

---

[1] جاہلیت عرب کا ایک نہایت مشہور شاعر جس نے اپنے قدیم عشرت کدے کی ویرانی اور تباہی کی تصویر نہایت ہی سوز و گداز کے الفاظ میں دکھائی ہے۔ شررؔ

[2] گزشتہ لکھنؤ صـ ۷۳-۷۴

# ضمیمے

ضمیمہ الف ۔ واجد علی شاہ کی تاریخ ولادت

ضمیمہ ب ۔ دستورات واجدی ۔ چھیاسٹھ دستور

ضمیمہ ج ۔ بادشاہ اور گورنر جنرل کی ملاقات

ضمیمہ د ۔ ایکٹ ۸ سنہ ۱۸۶۲ء

ضمیمہ ہ ۔ انگریزوں کی زیادتیاں، ناانصافیاں اور وعدہ خلافیاں ۔ بادشاہ کے قلم سے ۔

ضمیمہ و ۔ اودھ اور اودھ والوں کے بارے میں ریذیڈنٹ سلیمن کی رائے ۔ محکمۂ انسداد ٹھگی و ڈکیتی کی رپورٹ سے کچھ اقتباسات ۔

# ضمیمہ الف

## واجد علی شاہ کی تاریخ ولادت

واجد علی شاہ کی تاریخ ولادت میں بہت اختلاف ہے۔ مختلف تاریخیں ماخذوں کے حوالے کے ساتھ ذیل میں درج کی جاتی ہیں۔

۱۰ ذی قعدہ سنہ ۱۲۳۷ ہجری۔ روز سہ شنبہ۔ ساون سدی ۱۲ سنہ ۱۸۷۸ وکرمی سنہ ۱۲۲۹ فصلی۔ سنہ ۱۸۲۱ء
(قیصر التواریخ جلد دوم صـ۶)

۱۰ ذی قعدہ سنہ ۱۲۳۸ھ۔ روز سہ شنبہ۔ ساون سدی ۱۲ سنہ ۱۸۷۹ وکرمی

تقویم بیت السلطنت لکھنؤ، سنہ ۱۲۶۴ھ سنہ ۱۸۴۸ء صـ۳۳
" " " " " سنہ ۱۲۶۵ھ سنہ ۱۸۴۹ء صـ۶۸

۱۰ ذی قعدہ سنہ ۱۲۳۸ھ۔ روز سہ شنبہ۔ (تاریخ اودھ حصہ پنجم صـ۴۶)

سنہ ۱۲۴۳ھ۔ زبدۃ الکوائف از مہاراجہ گوپال ثاقب

قدیم جنتریوں کی مدد سے ان مختلف سنوں اور تاریخوں کی تطبیق میں بہت سا وقت صرف کرنے کے بعد یہ نتیجہ نکلا کہ واجد علی شاہ کی ولادت کی تاریخیں مختلف سنوں کے اعتبار سے یہ ہیں

۱۰ ذی قعدہ سنہ ۱۲۳۷ھ۔ ۳۰ جولائی سنہ ۱۸۲۲ء۔ ۲۶ ساون سنہ ۱۲۲۹ فصلی۔ ساون سدی ۱۲ سنہ ۱۸۷۹ وکرمی۔

سب سے زیادہ غلط فہمی ثاقب کے بیان سے پیدا ہوئی، مگر انھوں نے بادشاہ کے انتقال پر جو طولانی قطعۂ تاریخ[1] کہا ہے اس سے یہ غلط فہمی دور ہو جاتی ہے۔ اس

---

[1] سوانح شاہ اودھ صـ۸۹--۹۰

قطعے کے مندرجۂ ذیل پانچ شعر خاص طور پر قابل لحاظ ہیں :

سال شصت و ہفتم و یک ماہ ہم بست و سہ روز ‌ ‌ از سنین عمر اشرف و انمود ہ انقضا

از ستمبر بود آن تاریخ بستم آشکار ‌ ‌ نصف شب از چارشنبہ ثالث از ماہ عزا

کرد روح پر فتوحش عزم فردوس بریں ‌ ‌ شد بلند از شش جہت بس نعرۂ واحسرتا

ہر تاریخ مسیحی بے سر آمد در نظر ‌ ‌ فر و شان و تاج و تخت و سکہ و چتر و لوا

وقت فکر سال ہجرت گشت ایں ہر ہفت پیش

حسرت و یاس و الم رنج و عنا حیف و بکا

چوتھے شعر کے دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ لفظوں کو بے سر کرکے یعنی ان کا پہلا حرف چھوڑ کے باقی حرفوں کے عدد ۱۸۸۷ نکلتے ہیں اور پانچویں شعر کے دوسرے مصرعے کے خط کشیدہ لفظوں کے عدد ۱۳۰۵ نکلتے ہیں ۔ اس طرح معلوم ہوتا ہے کہ ۲۰ ستمبر ۱۸۸۷ء مطابق ۳ محرم ۱۳۰۵ھ کو چہار شنبے کے دن آدھی رات کے وقت واجد علی شاہ کا انتقال ہوا اور انتقال کے وقت ان کی عمر سڑسٹھ برس ایک مہینا تیئیس دن کی تھی ۔ اگر اس مدت کو ان کی تاریخ وفات ۳ محرم ۱۳۰۵ھ سے گھٹا دیں تو ان کی ولادت کی تاریخ ۱۰ ذی قعدہ ۱۲۳۷ھ نکلتی ہے ۔ اس تاریخ کی تائید مہاراجا رتن سنگھ زخمی کے مندرجہ ذیل بیان سے بھی ہوتی ہے :

"بروز سہ شنبہ عاشر ذی قعدہ ۱۲۳۷ ہزار و دو صد و سی و ہفت ہجری مطابق ثلاثین من شہر جولائی ۱۸۲۲ ہزار و ہشت صد و بست و دو عیسوی بعرض اقدس و اعلیٰ[۱] رسید کہ نجم الدولہ مرزا امجد علی خاں بہادر خلف رشید نواب نصیر الدولہ بہادر صاحب فرزند ارجمند شدند کہ اسم مبارک آں مولود مسعود مرزا واجد علی بہادر

---

[۱] 'اقدس اعلیٰ' سے مراد ہے بادشاہ وقت غازی الدین حیدر

گزاشتند[1]

اب اس میں کسی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے کہ واجد علی شاہ ۱۰ ذی قعدہ ۱۲۳۷ھ مطابق ۳۰ جولائی ۱۸۲۲ء کو پیدا ہوئے۔

بادشاہ کا حافظہ بہت قوی تھا، لیکن انھوں نے اپنی عمر جو مختلف مقامات[2] پر بتائی ہے، اس میں بہت اختلاف نظر آتا ہے۔ اس اختلاف کے اسباب سے بحث کرنا ضروری نہیں۔



[1] سلطان التواریخ قلمی ص ۳۸۲ [2] حزن اختر مطبع سلطانی ص ۵۸، مثنوی عشق نامہ ص ۱۸-۱۹ و ص ۲۵، بنی ص ۲۴۰-۲۴۱، عشق نامہ فارسی ص ۱ و ص ۸-۹، مثنوی حیات القلوب قلمی۔

سن اب تیرہ سو ہجری ہیں اے بشیر ∴ تو ترپن[۵۳] برس کا ہے سن بے ہنر

## ضمیمہ۔ ب

## دستوراتِ واجدی، ۶۶ دستور

دستور ۱۔ یہ ہر چھوٹے بڑے کی بھلائی اور کثیر فائدے پر مشتمل ہے۔ دستور ۲۔ سرکشوں کی سرکوبی اور ظلم و فساد کی بیخ کنی۔ دستور ۳۔ مقدمات کے تصفیے میں عجلت کے بارے میں عاملوں اور داروغاؤں کے نام حکم۔ دستور ۴۔ مستغیثوں بالخصوص انگریزوں کے مقدمات کے تصفیے کے بارے میں امینوں کے نام حکم۔ دستور ۵۔ منفصل شدہ اور غیر فیصل شدہ مقدمات کی فہرستوں کی طلبی۔ دستور ۶۔ تعلقداروں سے شگون سے زیادہ روپیہ وصول کرنے اور رسید لکھنے کی ممانعت۔ دستور ۷۔ امانی تحصیل داروں کا تقرر اور ان کے لیے قانون۔ دستور ۸۔ بلا رو رعایت مقدمات کے تصفیے کے لیے امینوں کو اور مفتیوں کے نام حکم۔ دستور ۹۔ فوج اور نظامت کے آدمیوں کی زیادتیوں کو دور کرنے کے لیے فوج کے افسروں کے نام حکم۔ دستور ۱۰۔ عدالت عالیہ کے سوا کسی محکمے سے قبالوں کی ممانعت۔ دستور ۱۱۔ رشوت کی ممانعت اور دوسری انتظامی ہدایتیں۔ دستور ۱۲۔ ہولی کے قانون اور ہزل اور بیہودہ گوئی کی ممانعت۔ دستور ۱۳۔ ہندو عورتوں کے ستی ہونے کی ممانعت۔ دستور ۱۴۔ عام رعایا کی آسائش کے بارے میں سلطنت کے کارکنوں کے نام حکم۔ دستور ۱۵۔ رعایا کی آسائش اور عرضیاں گزارنے میں سہولت کے لیے ارکان دولت کے نام حکم۔ دستور ۱۶۔ شاہی فوج کی حالت کے اظہار کے لیے وزیر اعظم کے نام حکم۔ دستور ۱۷۔ معروضات کی تکرار ختم اور غیر ضروری اخبار موقوف۔ دستور ۱۸۔ انگریز مستغیثوں کے عذروں کو دفع کرنے کے لیے متوسط کے نام حکم۔ دستور ۱۹۔ دربار شاہی کے آداب کو ملحوظ رکھنے کے لیے داروغۂ دیوان عام کے نام حکم۔ دستور ۲۰۔ غلے کی ارزانی اور اطراف سے بنجاروں کی طلبی۔ دستور ۲۱۔ نوواردوں کے بارے میں کوتوالوں

وغیرہ کے نام حکم۔ دستور[۲۲]۔ احکام کی تعمیل میں عجلت اور جوابات کی وصول یابی کے لیے میعاد کا تعین بالخصوص انگریزی مقدمات میں۔ دستور[۲۳]۔ زمینداری اور ناکار کی بغیر حکم خرید و فروخت کی ممانعت۔ دستور[۲۴]۔ سررشتے کی خلاف ورزی اور بغیر روپیہ وصول کیے ہوئے رسید لکھ دینے کی ممانعت۔ دستور[۲۵]۔ دختر کشی کے بارے میں راجپوتوں کو تنبیہہ دستور[۲۶]۔ میلے کا انتظام اور غیر واجبی محصول کی ممانعت۔ دستور[۲۷]۔ منزاولی اور رعایا کی بہبود کے بارے میں شرف الدولہ کے نام حکم۔ دستور[۲۸]۔ دن اور رات کے چوروں کا تدارک۔ بیت السلطنت لکھنؤ کے شحنہ کے نام حکم۔ دستور[۲۹]۔ بخشی گری کا انتظام، فوج والوں کی بہبود اور رشوت کی ممانعت۔ دستور[۳۰]۔ ہرکاروں اور چپراسیوں کے ہاتھوں سے مسافروں کی حفاظت کا انتظام۔ دستور[۳۱]۔ صیغہ داروں کو تاکید اور عاملوں کو حکم کہ امور دولت خواہی میں فروگزاشت نہ کریں۔ دستور[۳۲]۔ واردات کی تفتیش اور اخبار سے مطابقت۔ دستور[۳۳]۔ کوتوال کے نام حکم کہ کوئی مکان خالی نہ رکھا جائے تاکہ چور اس میں چھپ کر نہ بیٹھ سکیں۔ دستور[۳۴]۔ زمینداروں اور گذرباتوں کی بدعتوں کو دفع کرنے کے بارے میں۔ دستور[۳۵]۔ جدید باغوں کا محصول اور نئے درخت لگانے کی ممانعت۔ دستور[۳۶]۔ بیوپاریوں کی تکلیفیں دور کی جائیں اور ان کو اجازت ہو کہ وہ جس گنج کو بہتر سمجھیں وہاں جائیں۔ دستور[۳۷]۔ ہرکاروں کی بابت رزیڈنٹ کی شکایت دور کی جائے۔ دستور[۳۸]۔ جھوٹے مستغیثوں اور ناحق لڑنے والے مفتریوں کے بارے میں۔ دستور[۳۹]۔ کمپنی انگریز بہادر کی عمل داری کے تھانے داروں سے تعرض کی ممانعت۔

دستور[۴۰]۔ رشوت لینے کی ممانعت اور فوج کا انتظام۔ دستور[۴۱]۔ عشرۂ محرم کے انتظام اور عزاداری کی بابت ہدایت۔ دستور[۴۲]۔ مطابق مضمون بالا۔ دستور[۴۳]۔ سرحدی امینوں کے لیے قانون بارہ دفعات پر مشتمل۔ دستور[۴۴]۔ نظم و نسق کے بارے میں عاملوں کے نام حکم۔ دستور[۴۵]۔ رعایا کی بہبود کے بارے میں عاملوں کو ہدایت۔ دستور[۴۶]۔ مستغیثوں کو جلد جواب بھیجنے کے بارے میں۔ دستور[۴۷]۔ قید کے بعد آبروریزی اور اعضا کاٹنے کی ممانعت

کے لیے عاملوں کے نام حکم۔ دستور[۴۸]۔ رعایا کی بہبود اور دادرسی کے بارے میں۔ دستور[۴۹] حضور تحصیل کے معاملات کی تحقیق کے بارے میں۔ دستور[۵۰]۔ ہتھیار نہ باندھنے اور مسلح سپاہیوں کی آمد و رفت کی روش کے بارے میں۔ دستور[۵۱]۔ فوج کے انتظام کے لیے میر بخشی کے نام حکم۔ دستور[۵۲]۔ بے بنیاد نالشوں کو ختم کرنے کے بارے میں۔ دستور[۵۳]۔ سرحد کے امینوں کے قوانین جو چند فصلوں پر مشتمل ہیں۔ دستور[۵۴]۔ اقرار نامے کے بارے میں دستور[۵۵]۔ عاملوں کے لیے ہدایت نامہ۔ دستور[۵۶]۔ ملک کے انتظام کے لیے ناظموں کے نام حکم۔ دستور[۵۷]۔ دستور ۵۵ کا ضمیمہ قبولیت اور اس کی تحریر کے بارے میں۔ دستور[۵۸] نزاعوں کا سرسری طور پر فیصلہ کرنے کے بارے میں۔ دستور[۵۹]۔ اخبار اور اخبار نویسوں کے بارے میں۔ دستور[۶۰]۔ میلے کے حال اور انتظام کے بارے میں مع دیگر کیفیتوں کے۔ دستور[۶۱]۔ سلطانی رہن نامہ و بیع نامہ اور تین ماہ کی قید کے ساتھ اشتہار۔ دستور[۶۲] سال دوم جلوس مطابق ۱۲۶۵ھ کا ہدایت نامہ۔ دستور[۶۳]۔ نادہند مالگزاروں کے بارے میں۔ دستور[۶۴]۔ پوشاک اور لباس کے آداب و قواعد۔ دستور[۶۵]۔ دکانوں کے سامنے سائبان لگانے کی ممانعت۔ دستور[۶۶]۔ کبیر خوانی اور آبرو ریزی کی ممانعت۔

(وزیر نامہ صہ ۱۴۷-۱۵۲)

---

# ضمیمہ ج

## واجد علی شاہ اور گورنر جنرل کی ملاقات

حضرت سلطان عالم کے جلوس کے پہلے سال میں گورنر جنرل لارڈ ہارڈنگ صوبۂ لاہور کا فساد فرو کرنے کے لیے ملک پنجاب میں وارد ہوئے۔ وہاں سے واپسی میں بادشاہ اودھ سے ملاقات کا ارادہ کیا۔ یہ خبر سُن کر چائے پانی کا سامان نعمت خانۂ سلطانی کے داروغہ قنبر علی خاں کے اہتمام میں روانہ کیا گیا۔ جب یہ خبر آئی کہ وائس رائے قریب پہنچ گئے ہیں تو شاہی فوجیں بڑی شان سے آراستہ کی گئیں۔ نئی نئی خوش نما پوشاکیں تیار ہوئیں۔ سواروں اور پیادوں کے گروہ کوئی زنگاری لباس پہنے ہوئے کوئی ارغوانی، کوئی نیلا، کوئی رنگ برنگی۔ ہاتھیوں پر لال جھولیں گویا آسمان پر شفق، کوتل گھوڑوں کے ساز و یراق کی چمک، ماہی مراتب کی نور پاشی، بسادلوں اور قرادلوں کی سُرخ قبائیں، ترک سواروں کی رنگین پوشاکیں، تلنگوں کی رنگ برنگی وردیاں، نجیبوں کی نیلی قبائیں اور آبی پگڑیاں، شتر سواروں اور لالٹین برداروں کے رسالوں کی آرائش، توش خانے، سلح خانے اور آتش خانے کی نمائش، کمان داروں، بان برداروں، نیزہ داروں، خاص برداروں کے فرقے فرقے کی جدا جدا وضع و روش، گھوڑوں ہاتھیوں اور اونٹوں پر نقاروں کی بلند آوازیں، غرض کہ شکوہ اور انبوہ کا ایک عجائب خانہ تھا اور شان و شوکت کی ایک دنیا۔

پائے تخت (لکھنؤ) سے لے کر گنگا کے کنارے تک قدم قدم پر اونچی اونچی بارگاہیں آسمان سے باتیں کر رہی تھیں۔ جگہ جگہ علموں کے پھریرے ہوا میں لہرا رہے تھے۔ شاہی سواری کی روانگی سے پہلے تمام ارکان و اعوان لشکر شاہی میں داخل ہو کر بادشاہ کی سواری کا انتظار کر رہے تھے۔ بادشاہ گھوڑے پر سوار ہو کر ریسی باغ تک گئے۔ مسٹر رچمنڈ رزیڈنٹ اور مسٹر برڈ نائب رزیڈنٹ اور چند سوار ہمراہ رکاب تھے۔ وہاں سے بگھی گاڑی پر بیٹھ کر سات گھنٹے مسلسل سفر کر کے کان پور کے قریب نزول اجلال فرمایا۔ اتفاق

سے اُس دن ابر آگیا اور ہلکی ہلکی بوندیاں پڑنے لگیں۔ اس کے بعد خوب زور کی بارش شروع ہوئی۔ تین دن سورج دکھائی نہیں دیا۔ بہت ٹھنڈی ہوا چلتی رہی۔ کانپور میں شاہی باغبانوں نے اپنے فن کا یہ اعجاز دکھایا کہ بادشاہ کی دولت سرا کے جلو خانے کے صحن میں ایک بہت خوش نما چمن لگا دیا۔ دولت سرا کے ارد گرد قرینے سے فوج کی چھاؤنی اُردو بازار، بہیر و بنگاہ واقع تھی۔

بادشاہ کی آمد کے بعد ایک دن وائسرائے کے سکریٹری مسٹر ایلیٹ نے باریابی کا شرف حاصل کیا اور بادشاہ کی تشریف آوری کا شکریہ بجا لانے کے بعد وائسرائے کا پیام اشتیاق نیازمندی اور خوش بیانی کے ساتھ ادا کیا۔ قدیم دستور کے موافق پیشکاران سلطنت نے ان کی بہت خاطر اور عزت کی۔ رخصت کے وقت ان کو چاندی کا ہار عطا ہوا۔

دوسرے دن شاہی سواری بہت شان و شکوہ کے ساتھ وائسرائے کی قیام گاہ کی طرف روانہ ہوئی۔ بادشاہ ہاتھی پر سوار تھے۔ آگے آگے نقیب بول رہے تھے۔ نقاروں کی آواز آسمان کے پار جا رہی تھی۔ دور باش کی ہیبت سے دل دہل رہے تھے۔ روپوں اشرفیوں کی بارش ہو رہی تھی۔ جب بادشاہ کی سواری قریب پہنچی تو وائسرائے بہادر نے اپنے خیمے سے نکل کر استقبال کیا اور مصافحہ کر کے بادشاہ کی بائیں جانب ہو گئے اور دوستانہ گفتگو کرتے ہوئے اپنے خیمے میں لے جا کر اعزاز و احترام کے ساتھ کرسی پر بٹھایا۔ حضور عالم نواب علی نقی خاں بہادر وزیر اعظم اور شیر الدولہ بہادر دیوان اعلیٰ بھی بادشاہ کے ساتھ تھے۔ کچھ دیر لطف صحبت رہا۔ وائسرائے بہادر بادشاہ کی دانشمندانہ گفتگو سے بہت خوش ہوئے۔ چند کشتیوں میں طرح طرح کی چیزیں، ایک ہاتھی مع عماری اور پانچ گھوڑے بادشاہ کی نذر کیے اور حسب دستور وزیر اعظم، دیوان اعلیٰ اور محمد خاں متوسط کو خلعت دیے۔

بادشاہ نے وائسرائے سے لکھنؤ تشریف لانے کا وعدہ لیا اور اپنی قیام گاہ پر واپس آئے اور وہاں سے کوچ کر کے اپنے دار السلطنت پہنچ گئے۔ اسی دن حکم سلطانی نافذ ہوا کہ چوک بازار کی آئین بندی نئے سرے سے کی جائے۔ گزرگاہ کی دکانیں اور مکان آراستہ

کیے جائیں اور ان کی چھتوں پر گویے اور گائنیں مبارک باد دیں۔

شاہی لشکر کے پیچھے وائسرائے بہادر کی سواری کان پور سے چلی اور لکھنؤ سے کچھ فاصلے پر ٹھہر گئی۔ صبح کو بادشاہ بڑی شان و شوکت سے وائسرائے کے استقبال کے لیے روانہ ہوئے۔ اثنائے راہ میں صاحب ممدوح سے ملاقات ہوئی۔ بادشاہ نے معزز مہمان کو اپنے ہاتھی کے زرین ہودج میں اپنے برابر بٹھالیا اور چوک کے راستے سے تماشائیوں کے ہجوم میں سے گزرتے ہوئے اور اپنے دست کرم سے روپے اشرفیاں لُٹاتے ہوئے موتی محل میں داخل ہوئے۔ کچھ دیر تک تفریح طبع کے لیے ہاتھیوں کی لڑائی وغیرہ ہوتی رہی۔ اس کے بعد میز لگائی گئی۔ وائسرائے نے اپنے اصحاب کے ساتھ کھانا کھایا اور رخصت ہو کر رزیڈنٹ بہادر کے مکان پر قیام کیا۔ چار دن تک بادشاہ کے مہمان رہ کر اپنے دارالامارۃ کلکتے کو روانہ ہو گئے۔[1]

گورنر جنرل کے اس شاہانہ استقبال کا حال مصنف آفتاب اودھ نے یوں لکھا ہے :-

"۱۸۴۸ء میں لارڈ ہارڈنگ بہادر گورنر جنرل ہندوستان جو کہ بعد فتح ملک پنجاب کے ملک اودھ میں تشریف لائے تھے، حضرت واجد علی شاہ بادشاہ نے تا بہ شہر کانھ پور ان کا استقبال کیا۔ یہ سفر بڑی تیاری کا تھا۔ تمام فوج سلطانی تازہ بہ تازہ وردیوں سے مرتب تھی اور اس قدر کثرت لشکر اور بازار وغیرہ کی تھی کہ کوسوں تک شہر عظیم الشان معلوم ہوتا تھا اور ایسے ایسے عمدہ اور بڑی تیاری کے خیمہ ہائے بارفعت و شان تھے کہ ان کے دیکھنے سے عقل تماشائیوں کی دنگ ہو جاتی تھی۔ خلاصہ یہ کہ شہر لکھنؤ سے کنارۂ شہر کانھ پور تک بہ سبب ہجوم لشکریاں اور آمد و رفت تماشائیوں کے چوبیس کوس

---

[1] تزوک شاہی ص ۱۱-۱۴

برابر ایک شہر آباد نظر آتا تھا۔ مختصر حال تکلفات لشکر کا یہ ہے کہ لب دریائے
گنگا خیام عظیم الشان بادشاہی نصب ہوئے تھے اور گرداگرد ان کے دور دور
تک سراچے اور شالے کی قناتیں استادہ تھیں اور اندرون سراچوں کے دریا
کی ریت پر ایک باغ تیار ہوا تھا کہ روش اور پٹری سے نہایت بہ تکلف آراستہ
کیا گیا تھا۔ طرہ یہ کہ چمنوں میں تمام میووں کے درخت اور پھولوں کے درخت
اس خوبی سے لگے تھے کہ ان میں سب پھول اور میوے لگے ہوئے تھے اور ہر
درخت پر یہ سرسبزی اور طراوت تھی کہ اس فصلِ تابش آفتاب میں اور اس
میدان ریگستان میں یہ معلوم ہوتا تھا کہ ابھی اس باغ میں بارانِ رحمت کی
اچھی طرح بارش ہوئی ہے۔ گویا کہ ایک طلسم کا وہ باغ بنایا تھا۔[1]



[1] آفتاب اودھ قلمی

## ضمیمہ د

# "ایکٹ نمبر ۸ سنہ ۱۸۶۲ء"

## "ایکٹ بمراد نگہداشت منزلت ذاتی شاہ اودھ کے"

"ہرگاہ بموجب اس اقرار کے جو کہ منجانب سرکار انگریزی شاہ اودھ سے کیا گیا تھا واسطے قائم رکھنے شاہ موصوف کی منزلت ذاتی کے یہ قرین مصلحت ہے کہ شاہ موصوف عدالت ہائے دیوانی اور محکمہ جات مال اور فوجداری کے احاطۂ اختیار سے کسی قدر مستثنیٰ ہوں۔ لہذا حسب ذیل حکم ہوتا ہے۔

دفعہ ۱۔ از روئے دفعہ ہذا کے شاہ اودھ اختیار عدالتہائے فوجداری سے باہر قرار دیئے گئے ہیں اور باہر ہیں۔ مگر بجز ان جرموں کے جن کے واسطے بموجب مجموعہ تعزیرات ہند سزائے موت مقرر ہے اور واضح ہو کہ جرائم مذکور کے سوا کوئی عدالت فوجداری یا مجسٹریٹ اختیار کسی نالش کی تحقیقات کا جو بنام شاہ موصوف ہو یا صدور کسی حکم نامے کا بنام ان کے نہ رکھے گا۔

دفعہ ۲۔ کوئی افسر پولیس یا شخص دیگر بلا وارنٹ کے شاہ موصوف کی گرفتاری کا اختیار نہ رکھے گا اور کوئی افسر پولیس یا شخص دیگر عام اس سے کہ کسی وارنٹ کے اجرا کے واسطے مامور ہو یا نہ ہو مجاز نہ ہوگا کہ بغرض گرفتاری کسی شخص یا تلاش کسی شے کے ایسے مکان کے اندر جو کہ اس وقت مسکن شاہ موصوف ہو بجز موجودگی اور اجازت اس عہدہ دار کے جو کہ گورنمنٹ انگریزی کی طرف سے شاہ موصوف کے پاس بطور ایجنٹ مقرر کیا جاوے داخل ہو یا اس مسکن میں ٹھہرے۔

دفعہ ۳۔ اگر کوئی نالش یا اطلاع نسبت شاہ موصوف بابت کسی ایسے جرم

کے جو جرائم متذکرہ دفعہ اول ایکٹ ہذا سے خارج ہو گزرے تو جو عہدہ دار کہ شاہ موصوف کے پاس بعہدۂ ایجنٹ متعین ہو اسے اجازت ہے کہ مقدمے کی تحقیقات کر کے کیفیت اس کی نواب گورنر جنرل بہادر بہ اجلاس کونسل کی خدمت میں بھیجے۔ اور نواب محتشم الیہم بہ اجلاس کونسل بروقت پہنچنے اس کیفیت کے اس جرم کی تجویز کے واسطے کمیشن مقرر فرماویں اور اس کمیشن کو کوئی اختیار منجملہ ان اختیارات کے جو کہ ازروئے مجموعۂ ضابطہ فوجداری کسی عدالت کو حاصل ہیں اس باب میں عطا کریں۔ بلکہ ملحوظ رہے کہ درصورت ثبوت کے اہل کمیشن مذکور کو اختیار صدور حکم سزا نہ ہو گا۔ لیکن اپنی رائے سے نواب گورنر جنرل بہادر بہ اجلاس کونسل کو مطلع کرنا چاہیے کہ نواب محتشم الیہ درباب حراست ذات یا نیلام جائداد شاہ موصوف کے یعنی جیسا کہ بحسب صورت مقدمہ ضروری متصور ہو حکم صادر کریں گے۔

دفعہ ۴۔ کوئی رٹ یا حکم نامہ نسبت ذات یا مال یا جائداد شاہ موصوف کے کسی عدالت دیوانی یا محکمہ مال، فوجداری سے کسی وقت صادر اور عمل پذیر نہیں ہو سکتا ہے الا اس صورت میں کہ اس کی بابت بیشتر منظوری نواب گورنر جنرل بہادر اجلاس کونسل کی حاصل کر کے منگائی گئی ہو اور وہ منظوری مصدق بہ دست خط سکرٹری گورنمنٹ ہند ہو اور جو رٹ یا حکم نامہ بلا حصول ایسی منظوری کے شاہ موصوف کی ذات یا مال یا جائداد پر کسی وقت صادر یا عمل پذیر ہو وہ بالکل باطل اور ناجائز ہو گا۔

دفعہ ۵۔ شاہ موصوف کسی عدالت میں یا روبرو کسی اہل کمیشن کے جو کسی عدالت سے مقرر ہو واسطے دینے اظہار یا اظہار حلفی کے جب کہ وہ کسی مقدمے یا کارروائی مرجوعہ عدالت دیوانی یا محکمۂ مال یا فوجداری میں مطلوب ہو اصالتاً بطور گواہ حاضر نہ کرائے جاویں گے۔

دفعہ ۶۔ درصورتے کہ شہادت شاہ موصوف کی ایسے مقدمے یا کارروائی میں مطلوب ہو تو عدالت یا وہ شخص جو چاہتا ہو سوالات تحریری واسطے اظہار شاہ موصوف کے مرتب کرے اور جو مقدمہ یا کارروائی اس قسم کی ہو کہ کوئی فریق ثانی قانوناً مستحق سوالات

تردیدی کا ہو تو وہ بھی مجاز تیار کرنے سوالات تردیدی کا ہو گا اور سوالات مذکور اور اگر سوالات تردیدی ہوں تو وہ بھی ایجنٹ حاضر باش شاہ موصوف کے پاس بھیج دیے جاویں گے اور وہ انھیں شاہ موصوف کو دکھلائے گا اور ان کے جوابات بہ اقرار صالح قلم بند کرے گا۔ بعد ازاں سوالات مذکور اور اگر سوالات تردیدی ہوں تو وہ بھی مع جوابات ان کے اسی عدالت میں واپس بھیجے جائیں گے کہ جس میں مقدمہ یا کارروائی مذکور دائر ہو اور اس کے ساتھ ایجنٹ مذکور اپنا سارٹیفکٹ بہ این مضمون کہ جوابات حسب ضابطہ لیے گئے ہیں معطوف کرے گا۔

دفعہ ۷۔ جس وقت کہ نسبت اظہار حلفی کے شاہ موصوف کا حلف کسی مقدمے یا کارروائی میں لینا مطلوب ہو تو اظہار اور حلف روبرو ایجنٹ مذکور کے لیا جائے گا اور ایجنٹ مذکور اس اظہار کو مع سارٹیفکٹ اس امر کے کہ اس کی نسبت حلف حسب ضابطہ لیا گیا اس عدالت یا حاکم کے پاس جس کے روبرو مستعمل ہونے والا ہو بھیج دے گا۔

دفعہ ۸۔ جس وقت شاہ موصوف سے سوالات کے جواب یا حلف نسبت کسی اظہار کے حسب احکام ایکٹ ہذا لیا جاتا ہو کوئی دوسرا شخص بجز ایجنٹ مذکورۃ الصدر کے سوائے اس صورت کے کہ خود شاہ موصوف اجازت دیں مجاز حاضر ہونے کا نہ ہو گا۔

دفعہ ۹۔ جواب سوالات کے یا اظہار حلفی شاہ موصوف کا جو کہ بموجب احکام ایکٹ ہذا قلم بند ہوئے ہوں یا جس کی نسبت حلف کیا گیا ہو بطور شہادت منظور ہوں گے۔ مگر جو اعتراضات کہ جوابات یا حلف مذکور کی نسبت سر اجلاس عدالت یا معرفت کمیشن کے ہونے کی صورت میں ہوتے وہی صورت متذکرہ بالا میں بھی ہو سکیں گے۔

دفعہ ۱۰۔ ایکٹ ہذا بعد وفات شاہ موصوف کے نافذ نہ رہے گا۔ فقط

---

# ضمیمہ ۵

انگریزوں کی زیادتیاں، ناانصافیاں اور وعدہ خلافیاں۔ بادشاہ کے قلم سے
ہم اور ہمارے بزرگ اور ہمارا پورا خاندان اس وقت تک سرکار برطانیہ کا فرماں بردار اور وفا شعار رہا ہے، یہاں تک کہ سلطنت لے لی اور ہم نے دم نہ مارا ـــــ انتزاع سلطنت کے بعد ایک لاکھ ماہوار کا جو وعدہ کیا وہ بھی تین سال تک نہ دیا حالانکہ وہ صریحاً میرا حق ہے اور گورنمنٹ میں جمع ہے ـــــ رجمنٹ کی نگہداشت کے لیے اس ایک لاکھ کے علاوہ دو لاکھ روپیہ اور پانچ فرسخ آراضی پر مستقبل قبضے کا جو وعدہ کیا تھا وہ بھی پورا نہ کیا ـــــ ۲۶ مہینے بلا سبب محض اپنے بے بنیاد وہم اور شک کی بنا پر کلکتے کے فورٹ ولیم میں قید رکھا ـــــ میرے بڑے مجنون بیٹے نوشیرواں قدر کو سن شباب میں توپ کے گولے سے ہلاک کر دیا ـــــ ان کی خاطر سے اپنے بیٹے برجیس قدر کو چھوڑ دیا ـــــ ترک وطن کے وقت جواہرات، مال، تخت اور دوسرا اسباب واثاث اس وقت کے رزیڈنٹ اوٹرم کے سپرد کر کے آیا تھا۔ اس میں سے بہت قلیل مجھ کو ملا جو سو میں ایک حصہ بھی نہ تھا۔ میرے جانوروں اور املاک وغیرہ کو کوڑیوں میں نیلام کر دیا اور وہ کوڑیاں بھی میرے ہاتھ میں نہ آئیں ـــــ معزولی سے قبل بادشاہی کے زمانے کی ڈھائی قسطیں عمال پر اب تک باقی ہیں، حالانکہ ملک کی ملک قبضے کے وقت سے شمار ہونا چاہیے ـــــ ایجنٹی کی تحریر میرے پاس موجود ہے کہ میرے کل عزیز اور خاندان شاہی پنشن اور تنخواہیں میری وساطت سے پایا کریں گے اس تحریر کی پابندی نہیں کی گئی ـــــ میری عزت و حرمت کے بارے میں لارڈ کیننگ کا محبت نامہ گواہ ہے اس پر کبھی غور نہیں کیا گیا۔ لارڈ میو نے مجھ کو نیچے بٹھایا اور گورنری کے تخت پر جلوہ افروز ہوئے ـــــ راہ داری کے پروانے اور گورنمنٹ عالی کے حکم کے باوجود کلکتے میں میری سلامی موقوف کر دی گئی ـــــ کان پور

الہ آباد، بنارس وغیرہ میں توپوں کی سلامی ہوئی، مگر معلوم نہیں کلکتے میں مجھ سے کیا قصور ہوا کہ اس سے بھی محروم کر دیا گیا ____ کھیری گڑھ جو میرے دادا حضرت خلد مکان کا زر خرید تھا وہ بھی ممالک اودھ میں شامل کر لیا گیا ____ پانچ ہزار روپیہ ماہانہ زبردستی جنت نشین کے نام مقرر کر دیا گیا ____ قرضے کا فیصلہ اپنی رائے کے موافق کر دیا۔ میں نے قبول کر لیا اور الحمدللہ ادا کر دیا ____ میوہ خوری کے لیے زبردستی ڈھائی ہزار کی نوبت پہنچی میں نے منظور کر کے بیٹے کو عاق کر دیا اور اس کی ماں کی مدت ہبہ کر دی ____ چونکہ میری ذات صبر کے امتحان اور انگریزوں کی رضا جوئی کے لیے خلق ہوئی ہے لہذا صبر کروں گا اور گورنمنٹ کے حکم کی خلاف ورزی نہ کروں گا۔

(ملک اختر صد ۲۰۱ تا ۲۰۴)

# ماتمِ یک شہرِ آرزو

میرا اکاڈمی کی طرف سے جب میں نے زیرِ نظر کتاب "سلطانِ عالم واجد علی شاہ" کی اشاعت کا بیڑا اٹھایا تو دل میں کیا کیا خواہشیں۔ کیسے کیسے خیال۔ کیسے کیسے خواب کہ یہ کتاب مصنف کی زندگی میں شائع ہوگی تو وہ اپنی برسوں کی محنت اور جگر کاوی کو صوری پیکر میں دیکھ کر کس قدر خوش ہوں گے۔ اس کی کامیابی کی چاروں طرف دھوم سے انھیں کیسی قلبی مسرت اور روحانی سرور حاصل ہوگا۔؟

لیکن ان حوادث و موانع کے ان زلزلوں کو کیا کہیے جو رہ رہ کر ابھرتے اور عزم کار کی عمارتوں کو منہدم کرتے رہے یہاں تک کہ برق و خرمن کی یہ داستان اتنی طویل ہوگئی کہ فاضل مصنف مسعود حسن رضوی ادیب اپنی اس تصنیف کی اشاعت کی حسرت لیے ہوئے عالم ناپائیدار سے کوچ کر گئے۔ آج جب کہ اس کتاب کے اجرا کا وقت آیا ہے تو

آں قدح بشکست و آں ساقی نماند جیسی کیفیت گردوپیش پر چھائی ہوئی نظر آتی ہے۔ اس غمناک فضا میں اطمینان کی روشنی صرف اس یقین کی صورت میں جھلملا رہی ہے کہ عالمِ فانی میں نقشِ باقی کے لیے جس سامان کی ضرورت ہوتی ہے اسے مسعود حسن رضوی اپنی کتاب کی صورت میں فراہم کر گئے ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ ان کی روح اس کامیابی کو دیکھ کر خوش ہو رہی ہوگی۔

لکھنؤ
۱۹ دسمبر ۱۹۷۶ء

مقبول احمد لاری
صدر آل انڈیا میرا اکاڈمی